# ہدایہ

## پر اعتراضات کا علمی جائزہ



جمع و ترتیب

پیر جی سید مشتاق علی شاہ صاحب





# فہرست مضامین

# عرض مرتب

**نحمده ونصلی علی رسوله الكريم. اما بعد!**

محترم قارئین کرام! برصغیر پاک وہند میں جب سے غیر مقلدین کا فرقہ نمودار ہوا ہے، اس وقت سے لے کر آج تک اس فرقہ کی طرف سے اہل سنت والجماعت کے خلاف تقریرًا و تحریرًا محاذ آرائی جاری ہے خاص کر امام اعظم ابوحنیفہؒ المتوفی ۱۵۰ھ کی شان میں گستاخیاں کرنا اور ان پر تنقید کرنا بلکہ ان کی توہین کرنا اور اس فرقہ کے بعض افراد کا امام ابوحنیفہؒ کی تکفیر کرنا بھی ثابت ہے۔ یہاں پر گنجائش نہیں کیونکہ اصل کتاب کافی ضیغم ہوگئی ہے اس لیے مقدمہ کو انتہائی مختصر کیا گیا ہے۔ ورنہ ہر بات کا ثبوت موجود ہے امام صاحب کے علاوہ آپ کے اساتذہ، آپ کے شاگردوں اور دیگر فقہائے احناف کو بھی ان لوگوں نے اپنی تنقید کا نشانہ بنایا ہے۔ (دیکھئے الجرح علی ابی حنیفہ۔ و امام ابوحنیفہ کا تعارف محدثین کی نظر میں) یہ سب کچھ اس لیے کیا گیا کہ لوگ فقہ حنفی جو یہاں صدیوں سے رائج ہے اس کو چھوڑ دیں اور ہماری جدید فقہ پر عمل کریں۔ امام اعظم ابوحنیفہؒ اور فقہ حنفی کے خلاف اس فرقہ کی طرف سے بے شمار کتابیں شائع ہوئی ہیں جن میں سے بعض یہ ہیں:۔

(۱) الظفر المبین فی ردِ مغالطات المقلدین۔ مصنف: غلام محی الدین، تاجر کتب لاہور

(۲) الظفر المبین جدید حصہ دوم۔ مصنف: مولانا محمد ابوالحسن سیالکوٹی

(۳) فتح المبین علی رد مذاہب المقلدین۔ مصنف: علامہ بدیع الزماں برادر اکبر علامہ وحید الزماں

(۴) فقہ احناف کے اسراری گر۔ مصنف: مولانا عبدالجلیل سامرودی

(۵) حقیقت الفقہ۔ مصنف: مولانا محمد یوسف جے پوری

(۶) سبیل الرسول۔ مصنف: مولانا محمد سیالکوٹی

(۷) احادیث نبویہ اور فقہ حنفیہ۔ مصنف: مولانا اشرف سلیم

(۸) احناف کا رسولؐ سے اختلاف۔ مصنف: حافظ فاروق الرحمٰن یزدانی

(۹) راہ نجات قرآن وحدیث۔ مصنف: مولانا رحمت اللہ ربانی

(۱۰) فقہ وحدیث۔ مصنف: پیر بدیع الدین شاہ راشدی

(۱۱) کیا فقہ حنفیہ قرآن وحدیث کا نچوڑ ہے۔ مصنف: پروفیسر ڈاکٹر سید طالب الرحمٰن شاہ

ہم نے یہاں پر صرف گیارہ کتابوں کے نام لکھے ہیں ورنہ ایسی بے شمار کتابیں موجود ہیں۔

اوپر ہم نے جن کتابوں کا ذکر کیا ہے ان سب میں بھی ہدایہ پر اعتراضات کیے گیے ہیں مگر ہم یہاں پر چند ایسی کتابوں کا ذکر کرتے ہیں جو صرف ہدایہ کے رد میں لکھی گئی ہیں:۔

(۱) اصلاح الہدایہ۔ علامہ وحید الزماں۔ (۲) تنقید الہدایہ۔ علامہ وحید الزماں۔ (۳) اغلاط ہدایہ یعنی درایت محمدی۔ مولانا محمد صاحب جونا گڑھی۔ (۴) ہدایہ عوام کی عدالت میں۔ خواجہ محمد قاسم صاحب۔ (۵) شمع محمدی۔ مولانا محمد صاحب جونا گڑھی۔ (۶) احادیث ہدایہ فنی وتحقیقی حیثیت۔ مولانا ارشاد الحق اثری۔ (۷) فقہ و حدیث۔ پیر بدیع الدین شاہ راشدی یہ کتاب 20x26/8 سائز کے 189 صفحات پر مشتمل ہے۔ ترجمہ وتبویب الشیخ ذوالفقار علی طاہر نے کی ہے اور تقدیم مولانا عبداللہ ناصر رحمانی صاحب نے فرمائی ہے ناشر جمعیت اہل حدیث سندھ حلقہ کراچی ہے۔ اس کتاب میں ص40 سے لے کر ص139 تک پورے ایک سو (100) ایسے مسائل ہدایہ سے نقل کیے ہیں جو ان کے خیال میں حدیث کے بالکل خلاف ہیں۔ اور انہوں نے ان مسائل کو حدیث کے خلاف ثابت کرنے کی پوری پوری کوشش کی ہے۔

ہم نے صرف اس حصہ کا ہی جواب دیا ہے ساری کتاب کا نہیں کتاب کی ترتیب اس طرح کی ہے کہ پہلے فقہ وحدیث سے سارا اعتراض من وعن نقل کیا ہے پھر جواب دیا ہے۔ ہم نے پوری کوشش کی ہے کہ کتاب میں کوئی غلطی نہ ہو۔ اگر پھر بھی کوئی غلطی نظر آئے تو ضرور اطلاع کریں انشاء اللہ درست کردی جائے گی۔ ہمارا ایمان، عقیدہ اور نظریہ یہ ہے کہ ہم قرآن وسنت کے خلاف کسی کی بات نہیں مانتے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کا خاتمہ ایمان پر فرمائے۔ آمین۔

سید مشتاق علی



# اعتراض نمبر ①

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ ①: دوسری شادی کرنے والے کا کنواری / بیوہ دلہن کے پاس قیام؟**

## حدیث نبوی ﷺ

**عن ابی قلابة عن انس من السنة اذا تزوج الرجل البکر علی الثیب اقام عندها سبعاوقسم واذا تزوج الثیب اقام عندها ثلاثاثم قسم قال ابو قلابة ولو شئت لقلت ان انسا رفعه الی النبی ﷺ**

ترجمہ: نبی اکرم ﷺ کی سنت یہ ہے کہ دوسری شادی کرنے والا دلہن کے پاس، اگر وہ کنواری ہو تو سات دن قیام کرے گا اور اگر وہ بیوہ ہے تو تین دن۔ پھر دونوں کے لئے باری مقرر کرے گا۔

(صحیح البخاری کتاب النکاح باب اذا تزوج الثیب علی البکر صفحہ 785 رقم الحدیث 5214)(صحیح مسلم ج 1 کتاب الرضاع باب قدر ما تستحقه البکر والثیب من اقامة الزوج عقب الزفاف صفحہ 476 رقم الحدیث 1461)

## فقہ حنفی

**والقدیمة والجدیدة سواء**

(ھدایہ اولین ج2 کتاب النکاح باب القسم صفحہ 349)

یعنی پہلی اور دوسری بیوی تقسیم کے اعتبار سے برابر ہیں۔ (فقہ و حدیث ص 40)

جواب:

اس مسئلہ میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا مذاہب قرآن وحدیث کے عین مطابق ہے پیر بدیع الدین شاہ راشدی رحمہ اللہ غیر مقلد نے ویسے ہی اس کو حدیث کے خلاف کہہ دیا ہے انہوں نے ہدایہ کی پوری عبارت بھی نقل نہیں کی ہدایہ میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے مذاہب کے دلائل بھی موجود تھے راشدی صاحب کو چاہئے تھا کہ اس مسئلہ کے متعلق پہلے قرآن پیش کرتے پھر دونوں قسم کی اختلافی احادیث نقل کرتے تاکہ عوام کو اس بات کا علم ہوتا کہ اس مسئلہ کے متعلق کتب احادیث میں دونوں قسم کی روایات موجود ہیں۔ پھر اپنے زورِ علم سے کسی پہلو کو راجح قرار دیتے۔ مگر راشدی صاحب نے ایسا نہیں کیا۔

قارئین کرام ہم یہاں پر حنفی مذہب کے دلائل نقل کرتے ہیں۔

حدیث:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کی دو بیبیاں ہوں اور وہ ان میں سے ایک کی طرف جھکے یعنی ایک کا حق ادا کرے اور دوسری کا اسی کے برابر ادا نہ کرے تو قیامت کے دن اس حال میں آئے گا کہ آدھا دھڑ گرا ہوا ہوگا یعنی لنجا ہوگا۔

(ابو داود کتاب النکاح باب القسم بین النساء۔ ترمذی ابواب النکاح ما جاء فی التسویۃ بین الضرائر یہ حدیث حضرت انس رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے جس کی تخریج امام ابونعیم اصفہانی نے تاریخ اصبہان میں کی ہے دیکھئے۔ نصب الرایہ فی تخریج احادیث ہدایہ بحوالہ غایۃ السعایۃ ج7 ص304)

حدیث:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ شب باشی میں تقسیم کرتے اپنی عورتوں کے درمیان میں اور عدل کرتے اور پھر کہتے یا اللہ یہ میری تقسیم ہے اس چیز میں جس کا میں اختیار رکھتا ہوں سو تو ملامت مت کر مجھ کو اس میں جس کا میں اختیار نہیں رکھتا بلکہ تو اختیار رکھتا ہے یعنی محبت وغیرہ میں۔ (ترمذی ابواب النکاح باب ماجاء فی التسویۃ بین الضرائر ابوداؤد کتاب النکاح باب القسم بین النساء)

ہم نے صرف وہ دو حدیثیں نقل کی ہیں جن کو صاحب ہدایہ نے پہلے مسئلہ میں ذکر کیا ہے یہ دونوں مطلق ہیں جن میں نئی اور پرانی کے درمیان کوئی فرق نہیں۔ حنفی مذہب ان احادیث کے مطابق ہے اور یہ احادیث قرآن کے مطابق ہیں۔

## قرآنی دلائل

پہلی آیت: اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً

پھر اگر تم ڈرو اس بات سے کہ نہ انصاف کر سکو گے تو نکاح کرو ایک ہی سے۔

(پارہ نمبر 4 سورۃ النساء آیت نمبر 3)

دوسری آیت:

وَ لَنْ تَسْتَطِيْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ وَ لَوْ حَرَصْتُمْ فَلَا تَمِيْلُوْا كُلَّ الْمَيْلِ فَتَذَرُوْهَا كَالْمُعَلَّقَةِ

(پارہ نمبر 5 سورۃ نساء آیت نمبر 129)

اور تم عورتوں کے درمیان (محبت میں) ہرگز عدل نہ کر سکو گے خواہ تمہیں اس کی کتنی حرص ہو پھر ایسا تو نہ کرو کہ ایک کی طرف بالکل جھک جاؤ اور دوسری کو بیچ میں لٹکتا ہوا چھوڑ دو۔

ان آیات میں اللہ تعالیٰ نے عورتوں کے درمیان نئی اور پرانی عورتوں کا فرق کئے بغیر عدل کو واجب کیا ہے اور رسول اللہ ﷺ بھی تقسیم کے معاملہ میں اپنی ازواج میں عدل فرماتے تھے جیسا کہ اوپر حدیث عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا میں گذرا۔

رہی حضرت انس رضی اللہ عنہ کی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے حنیفہ اس کا انکار نہیں کرتے۔ بلکہ اس کی ایسی توجیہ کرتے ہیں کہ یہ روایت قرآن اور ان احادیث کے مطابق ہو جائے جو ہم نے نقل کی ہیں۔ حنفیہ کے نزدیک اس کا مطلب باری میں کمی زیادتی کرنا نہیں ہے بلکہ مطلب یہ ہے کہ باری کی ابتداء نئی بیوی سے ہونی چاہئے۔ یعنی اگر کنواری سے شادی کی ہے تو اس کے پاس سات رات رہے تو اور بیویوں کے پاس بھی سات سات رات رہے اور اگر شادی شدہ (بیوہ یا طلاق شدہ) عورت سے نکاح کرے تو اس کے پاس تین رات رہے۔ تو اور بیویوں کے پاس بھی تین تین رات رہے پس جدیدہ بیوی باکرہ یا ثیبہ کے بعد سات یا تین کا دور اسی سے شروع کرے پھر قدیمہ کے پاس بھی اسی طرح رہے ہماری اس توجیہ کی تائید حدیث حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے بھی ہوتی ہے جس کو امام مسلم نے نقل کیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں:

حدیث:

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نکاح کرنے کے بعد ان کے پاس تین دن رہے پھر فرمایا تم اپنے شوہر کی نظروں سے اتری نہیں ہو، اگر تم چاہو تو میں تمہارے پاس ایک ہفتہ قیام کرلوں اور اگر میں تمہارے پاس ایک ہفتہ رہا تو میں اپنی تمام ازواج کے پاس ایک ایک ہفتہ رہوں گا۔

(مسلم کتاب الرضاع باب قدر ما تستحقه البکر و الثیب۔ مسلم کے علاوہ طحاوی مسند احمد۔ طبرانی مسند ابو یعلی، بیہقی وغیرہ میں بھی یہ حدیث موجود ہے)

اس حدیث میں آپ ﷺ کا یہ فرمانا کہ پھر اوروں کے پاس بھی اسی قدر رہنا ہوگا اس بات پر صریح دلالت کرتا ہے کہ برابری ہونی چاہئے۔

## اعتراض نمبر ۲

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ ۲: مذبوحہ حاملہ جانور کے حمل کا حکم۔**

## حدیث نبوی ﷺ

عن جابر ان النبی ﷺ قال زکوۃ الجنین زکوۃ امه

ترجمہ: سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مادہ جانور کو ذبح کرنے سے اس کے پیٹ میں موجود بچہ بھی ذبح ہو جاتا ہے۔

(ابو داوٗد ج2 کتاب الضحایا باب ما جاء فی ذکوۃ الجنین صفحہ 34-35 رقم الحدیث 2828)(ترمذی ج1 ابواب الصید باب ذکوۃ الجنین صفحہ 178۔ عن ابی سعید۔ رقم الحدیث 1476)

## فقہ حنفی

و من نحر ناقة او ذبح بقرة فوجد فی بطنها جنینا میتا لم یوکل اشعر اولم یشعر

(هداية اخرین کتاب الذبائح ص440 ص4)

یعنی جس نے اونٹنی نحر کی یا گائے ذبح کی، اور اس کے پیٹ میں مرا ہوا بچہ پایا تو وہ بچہ کھانے میں استعمال نہیں کیا جا سکتا۔ (فقہ و حدیث ص41)

جواب:

امام ابوحنیفہ ؒ کی رائے کی دلیل یہ ہے کہ بچہ جب اپنی ماں کے پیٹ میں تخلیق کے تمام مراحل طے کر لیتا ہے اور اس میں روح پڑ جاتی ہے تو اب وہ محض ماں کے بدن کا ایک جز نہیں رہتا بلکہ وہ ایک مستقل وجود بن جاتا ہے چنانچہ شریعت بھی اس کا اعتبار ایک مستقل وجود کے طور پر کر کے یہ قرار دیتی ہے کہ اگر کوئی شخص حاملہ عورت کو قتل کر دے تو ماں کے قصاص یا دیت کے علاوہ اس کے پیٹ میں موجود بچے کی بھی الگ دیت اس پر لازم آئے گی جیسا کہ (صحیح مسلم ج2 ص62 کتاب القسامة والمحاربین والقصاص والدیات باب دیة الجنین ووجوب الدیة) کی مندرجہ ذیل حدیث سے ثابت ہوتا ہے۔

حدیث:

ابو ہریرہ ؓ سے روایت ہے کہ ہذیل کی دو عورتیں لڑیں اور ایک نے دوسری کے پتھر مار کر اسے اور اس کے پیٹ کے بچے کو ہلاک کر دیا۔ انہوں نے (مقتولہ کے ورثاء) نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس مقدمہ پیش کیا رسول اللہ ﷺ نے فیصلہ کیا کہ پیٹ کے بچے کا تاوان ایک غلام یا ندی ہے اور عورت کی دیت اس کے قاتلہ کے عاقلہ (ددھیال کے رشتہ داروں) پر ہے اور عورت (مقتولہ) کی اولاد اور اس کے رشتہ داروں کو اس (دیت) کا وارث قرار دیا۔

حمل بن نابغہ ہذلی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں اس کا تاوان کیسے ادا کروں جس نے کھایا نہ پیا، نہ بولا نہ چلایا ایسے بچے کی دیت نہیں دی جاتی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس مسجع عبارت (قافیہ والی عبارت) کی وجہ سے یہ شخص کاہنوں کا بھائی معلوم ہوتا ہے)

اس حدیث سے ثابت ہو گیا کہ ماں کے پیٹ کا بچہ ایک مستقل وجود رکھتا ہے جس کی وجہ سے ماں کی دیت کے علاوہ بچے کی الگ دیت کا حکم آپ ؐ نے دیا۔

اور فقہاء کے ہاں یہ بھی مسلم ہے کہ ماں کے پیٹ کے اندر بچے میں روح پڑھنے سے پہلے تو کسی شدید ضرورت کی بنا پر حمل گرانا جائز ہے۔ لیکن بچے میں روح پڑ جانے کے بعد حمل گرانا قتل کے حکم میں آتا ہے۔ جیسا کہ علامہ ابن حزم لکھتے ہیں۔

وان کانت عمدت قتله فالقود علیها او المعاداة فی مالها

اور اگر اس نے بچہ کو قتل کرنے کے ارادے سے اسقاط کیا تو اس سے قصاص لیا جائے گا یا اس کے مال سے تاوان لیا جائے گا۔ (محلی ابن حزم ج 11 ص 31)

چنانچہ ہم کہتے ہیں کہ جب عقلاً وشرعاً جانور اور اس کے پیٹ کا بچہ دو الگ وجود ہیں تو ایک کو ذبح کرنے سے دوسرا حلال نہیں ہو سکتا۔ تجربہ بھی یہی ثابت کرتا ہے کہ جانور کو ذبح کرنے سے اس کے پیٹ میں موجود بچہ ذبح نہیں ہوتا۔ کیونکہ بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ بچہ اس کے پیٹ سے زندہ نکل آتا ہے۔ معلوم ہوا کہ جانور کے پیٹ میں موجود بچہ اپنی ماں کے ذبح ہونے سے ذبح نہیں ہوتا۔ بلکہ ماں کی موت کے بعد سانس رک جانے کی وجہ سے دم گھٹ کر بھی مر جاتا ہے اور یہی چیز ہے کہ جس کو قرآن نے نام لے کر حرام قرار دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ وَمَآ أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيحَةُ وَمَآ أَكَلَ السَّبُعُ إِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ (پارہ نمبر 6 سورۃ المائدہ آیت نمبر 3)

تم پر حرام کئے گئے ہیں مردار اور خون اور خنزیر کا گوشت اور جو جانور کہ غیر اللہ کے نامزد کر دیا گیا ہو اور جو گلا گھٹنے سے مر جاوے اور جو کسی ضرب سے مر جائے اور جو اونچے سے گر کر مر جاوے اور جو کسی ٹکر سے مر جاوے اور جس کو کوئی درندہ کھانے لگے لیکن جس کو ذبح کر ڈالو۔

اس لئے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ جانور کے پیٹ سے مردہ نکلنے والے بچے کو حرام قرار دیتے ہیں۔ چونکہ اس کی (یعنی مردہ نکلنے والے بچے کی) حرمت نص قرآنی سے ثابت ہے قرآن نے میتہ کو حرام کہا ہے اور یہ میتہ ہے۔

## تابعی کبیر حضرت امام ابراہیم نخعی رحمہ اللہ کا حوالہ:

و کان یروی عن حماد عن ابراهیم انه قال لا تکون زکوۃ نفس زکوۃ نفسین

حضرت ابراہیم نخعی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ ایک کا ذبح کرنا دو کا ذبح کرنا نہیں ہو سکتا۔

(موطا امام محمد کتاب الضحایا باب زکوۃ الجنین زکوۃ امہ)

قارئین کرام آپ نے ملاحظہ فرما لیا کہ فقہ حنفی کا اس مسئلہ میں قرآن پر عمل ہے ہم نے یہاں پر صرف ایک آیت نقل کی ہے ویسے قرآن میں میتہ کے حرام ہونے پر کئی آیات موجود ہیں۔

رہی وہ روایت جو مولانا بدیع الدین صاحب غیر مقلد نے نقل کی ہے۔ اس کا ایسا مفہوم لینا

... ہے جو قرآن کے مطابق ہو اس لئے فقہائے احناف نے اس حدیث کی کئی توجیہیں کی ہیں
... یہ حدیث قرآن کے مطابق ہو جائے۔ اور قرآن وحدیث میں جو بظاہر تعارض نظر آرہا ہے وہ ختم
ہو جائے۔ ہم یہاں پر صرف دو توجیہیں نقل کرتے ہیں۔

پہلی توجیہہ یہ ہے کہ یہ حکم اس بچے کے بارے میں ہے جس کے اندر ابھی روح نہ ڈالی گئی
ہو۔ روح ڈالنے سے قبل چونکہ وہ کوئی الگ زندہ وجود نہیں ہوتا بلکہ محض ماں کے جسم کا ایک حصہ ہوتا ہے
اس لئے ذبح کرنے میں بھی وہ ماں کے تابع ہوگا۔ علامہ ابن حزم کی روایت کے مطابق امام ابوحنیفہ کا
فتویٰ بھی اس صورت میں یہی ہے۔ البتہ روح پڑ جانے کے بعد اس کو ماں کے تابع قرار دینا مذکورہ بالا
دلائل کے پیش نظر ممکن نہیں۔ اس صورت میں یہ ماں کے ذبح کرنے سے حلال نہیں ہوگا۔

دوسری توجیہہ یہ ہے کہ اس حدیث کے الفاظ کا ترجمہ عربی زبان کی رو سے جیسے وہ ہو سکتا
ہے جو مولانا بدیع الدین صاحب نے کیا ہے اس طرح یہ ترجمہ بھی ہو سکتا ہے کہ جانور کے پیٹ کے بچے
کو ذبح کرنا اس کی ماں کو ذبح کرنے ہی کی طرح ہے۔ یعنی جس طرح جانور کو ذبح کیا گیا ہے اسی طرح
اس کے پیٹ میں موجود بچے کو بھی ذبح کرنا ضروری ہے اس کے بغیر وہ حلال نہیں ہوگا۔

اس بحث کا خلاصہ یہ ہوا کہ جانور کے پیٹ سے مردہ نکلنے والا بچہ اپنی ماں کے ذبح ہونے
سے ذبح نہیں ہوتا۔ بلکہ اس کے ذبح ہو جانے کے بعد دم گھٹنے سے اور سانس رُک جانے کی وجہ سے وہ
مر جاتا ہے اور قرآن مجید نے ایسے جانور کو حرام قرار دیا ہے اس لئے حدیث کو یا تو اس جانور پر محمول کیا
جائے گا جس میں ابھی روح نہیں ڈالی گئی یا یہ معنی لیا جائے گا کہ اس کی ماں کی طرح اس کے بچے کو بھی
ذبح کرنا ضروری ہے۔

اگر ان میں سے کوئی سی توجیہہ بھی اختیار کی جائے تو یہ حدیث قرآن کے مطابق ہو جاتی ہے
یوں حنفی مذہب قرآن وحدیث کے مطابق قرار پاتا ہے۔

## حنفی مذہب میں احتیاط کا پہلو زیادہ نمایاں ہے

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ حلال وحرام کے مسائل میں زیادہ سخت میں کسی چیز میں ذرا بھی حرام کا شبہ
پڑ جائے آپ اس سے منع کرتے ہیں۔ اور آپ کا یہ نظریہ حدیث کے مطابق ہے۔

**حدیث:**

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

حلال بھی واضح ہے اور حرام بھی۔ ان دونوں کے درمیان کچھ چیزیں مشتبہ ہیں ان کو بہت

سے لوگ نہیں جانتے سو جو شخص ان مشتبہات سے بچا تو اس نے اپنا دین اور عزت بچا لی اور جو مشتبات میں جا پڑا (گویا) وہ حرام میں جا پڑا جیسے چراگاہ کے ارد گرد جانوروں کو چرانے والا قریب ہے کہ چراگاہ میں جا پڑے۔ (بخاری ج ا ص 13 ابن ماجہ بن ص 296)

## حدیث:

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ وہ چیز چھوڑ دے جو تجھے تردد اور اشتباہ میں ڈالے۔

(مستدرک حاکم ج 2 ص 12)

ان احادیث سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ جن اموز میں شک وشبہ ہو اس کو چھوڑ دینا بہتر ہوتا ہے۔لہذا اس مسئلہ میں حنفی مذہب قرآن وحدیث کے مطابق ہے مخالف نہیں۔

## اعتراض نمبر ۳

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

## مسئلہ ۳: گدھوں اور گھوڑوں کی حرمت وحلت کے بارے میں

## حدیث نبوی ﷺ

عن جابر ان النبی ﷺ نھی یوم خیبر عن لحوم الحمر الاھلیة واذن فی لحوم الخیل

ترجمہ: سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے خیبر والے دن پالتو گدھوں کا گوشت کھانے سے روک دیا اور گھوڑے کا گوشت کھانے کی اجازت دی۔

(صحیح بخاری ج 2 کتاب المغازی باب غزوہ خیبر صفحہ 606 کتاب الذبائح والصید باب لحوم الخیل ص 829)(صحیح المسلم ج 2 کتاب الصید والذبائح ومایوکل من الحیوان باب اباحۃ اکل لحم الخیل صفحہ 150 .رقم الحدیث 1941 واللفظ لمسلم)

## فقہ حنفی

ویکرہ لحم الفرس عند ابی حنیفة

(ھدایہ آخرین ج 4 کتاب الذبائح ص 441)

یعنی امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک گھوڑے کا گوشت مکروہ ہے۔

(فقہ و حدیث ص 42)

جواب:

گھوڑوں کے گوشت کے بارے میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا صحیح مسلک یہ ہے۔ کہ یہ مکروہ تنزیہی ہے۔ چنانچہ امام محمد رحمہ اللہ کی جامع الصغیر میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ میں گھوڑوں کا گوشت کھانے کو مکروہ سمجھتا ہوں۔ (جامع صغیر)

علامہ وحید الزماں غیر مقلد بھی امام ابوحنیفہ کا مذہب یہی بتاتے ہیں وہ فرماتے ہیں۔ ابوحنیفہ کے نزدیک بھی کراہت گھوڑے کی تنزیہی ہے۔ (ابوداؤد مترجم جلد سوم ص 146)

فقہاء احناف میں سے بعض نے اس کو کراہت تنزیہی پر محمول کیا ہے اور بعض نے کراہت تحریمی پر لیکن فقہ حنفی میں صحیح یہی ہے کہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک یہ مکروہ تنزیہی ہے کیونکہ گھوڑے کا جھوٹا ان کے نزدیک پاک اور پیشاب نجاست خفیفہ ہے جب کہ حرام جانوروں کے بارے میں ان کا مسلک یہ ہے کہ ان کا جھوٹا ناپاک اور پیشاب نجاست غلیظہ ہے۔ (دیکھئے کتب فقہ)

گھوڑوں کے گوشت کے بارے میں یہی مسلک حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ۔ امام مالک اور امام اوزاعی۔ حکم بن عیینہ امام زہری اور امام ابوعبید سے منقول ہے امام ابوحنیفہ اور یہ دیگر حضرات فرماتے ہیں کہ گھوڑوں کا گوشت کھانا اگرچہ حلال ہے لیکن ان کی تخلیق کا اصل مقصد ان کے گوشت کا استعمال نہیں بلکہ ان پر سواری کرنا اور میدان جنگ میں ان سے خدمت لینا ہے۔

چنانچہ قرآن مجید نے سورۃ نحل میں چوپایوں کا ذکر کر کے ان کے فوائد و منافع اور ان کے گوشت کے استعمال کا بھی ذکر کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَالْاَنْعَامَ خَلَقَهَا ۚ لَكُمْ فِيْهَا دِفْءٌ وَّمَنَافِعُ وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۝

(پارہ نمبر 14 سورۃ نحل آیت نمبر 5)

اور اسی نے چوپایوں کو بنایا ان میں تمہارے جاڑے کا بھی سامان ہے اور بھی بہت سے فائدے ہیں اور ان میں سے کھاتے بھی ہو۔

لیکن اس کے متصل بعد گھوڑوں، خچروں اور گدھوں کا ذکر کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَّالْخَيْلَ وَالْبِغَالَ وَالْحَمِيْرَ لِتَرْكَبُوْهَا

(پارہ نمبر 14 سورۃ نحل آیت نمبر 8)

اور گھوڑے اور خچر اور گدھے بھی پیدا کئے تاکہ تم ان پر سوار ہو۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ان کا یہ فائدہ تو بتایا ہے کہ تم ان پر سواری کرسکو، لیکن ان کے گوشت کے استعمال کا ذکر نہیں کیا۔

اس سے اگرچہ یہ استدلال درست نہیں کہ ان کا استعمال صرف انہی کاموں کے لئے ہوتا ہے کسی دوسرے کام کے لئے نہیں ہوسکتا تاہم اس بات کا لحاظ ضرور رکھا گیا ہے کہ ان کے اصلی اور غالب منافع کا ذکر کیا جائے۔ اس سے معلوم ہوا کہ گھوڑوں کی تخلیق اصلاً ان کا گوشت کھانے کے لئے نہیں بلکہ سواری اور جفاکشی کے لئے کی گئی ہے۔

## اعتراض نمبر ④

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

## مسئلہ ④ مرنے والے کے ذمہ روزوں کی قضا کا حکم

### حدیث نبوی ﷺ

عن عائشة رضی اللہ عنہا قالت قال رسول اللہ ﷺ من مات وعليه صيام صام عنه وليه

ترجمہ: سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مرنے والے پر اگر روزوں کی قضا ہو تو وہ قضا اس کے وارث اس کی طرف سے پوری کریں گے۔

(صحيح بخاري ج 1 كتاب الصوم باب من مات عليه صوم صفحه 63-262 رقم الحديث 1147) صحيح المسلم ج 1 كتاب الصيام باب قضاء الصوم عن الميت صفحه 362 رقم الحديث 1952)

### فقه حنفي

1

من مات و عليه قضاء رمضان فاوصى به اطعم عن وليه لكل يوم نصف صاع من بر او من تمر او شعير ولا يصوم عنه الولي

ھدایہ اولین ج1 کتاب الصوم باب مایوجب القضاء والکفارۃ صفحہ 23-222

یعنی مرنے والے پر اگر رمضان کے روزوں کی قضا ہو اور وہ ان کے بارے میں وصیت کر جائے تو اس کے وارث اس کی طرف سے روزے تو نہیں رکھ سکتے۔ البتہ ہر دن گندم یا کھجور یا جو کا آدھا صاع میت کی طرف سے (مسکینوں کو) کھلا سکتے ہیں۔

(فقہ وحدیث ص 43)

## جواب:

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا مسلک اس مسئلہ میں یہ ہے کہ ایسی عبادت جو محض بدنی ہیں جیسے نماز اور روزہ ان میں کسی دوسرے آدمی کی نیابت کرنے سے یہ عبادتیں ادا نہیں ہوتیں۔ البتہ جو عبادات محض بدنی نہیں بلکہ مالی بھی ہیں۔ جیسے حج ان میں اگر اصل شخص عاجز ہو جائے تو دوسرا شخص اس کا نائب بن کر اس کی طرف سے عبادت کر سکتا ہے۔ رہیں وہ عبادات جو محض مالی ہیں جیسے زکوۃ اور صدقہ فطر تو ان میں مطلقاً نیابت درست ہے۔

اس تفصیل سے واضح ہے کہ امام صاحب کے نزدیک نماز یا روزہ کوئی شخص دوسرے کی طرف سے نائب بن کر ادا نہیں کر سکتا روزے کا فدیہ دوسرے شخص کی طرف سے ادا کیا جا سکتا ہے۔ یہی مسلک امام شافعی امام مالک اور جمہور اہلِ علم کا ہے اور اس پر صریح اور واضح دلائل موجود ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

## حدیث:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص مر جائے اور اس کے ذمے رمضان کے مہینے کے روزے ہوں تو اس کی طرف سے ہر روزے کے بدلے میں ایک مسکین کو کھلانا کھلایا جائے۔ (ترمذی ج1 ص 152)

## حدیث:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کوئی آدمی دوسرے آدمی کی طرف سے ہرگز نماز نہ پڑھے اور نہ دوسرے کی طرف سے روزہ رکھے بلکہ اگر تم کرنا ہی چاہتے ہو تو اس کی طرف سے صدقہ کر دو یا ہدیہ دے دو۔

(مصنف عبدالرزاق ج9 ص 61، سنن الکبریٰ بیہقی ج4 ص 254۔ 425 ص 44، موطا امام مالک ص 245)

حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔کوئی آدمی کسی دوسرے آدمی کی طرف سے نماز نہ پڑھے اور نہ کوئی آدمی کسی دوسرے آدمی کی طرف سے روزہ رکھے بلکہ ہر روزے کے بدلے میں ایک مد کھانا کھلا دے۔ (مشکل الآثار للطحاوی ج3 ص141 تلخیص الحبیر ج2 ص209)

حدیث

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے عمرہ بنت عبدالرحمن نے پوچھا کہ میری والدہ وفات پا گئی ہیں اور ان کے ذمہ رمضان کے روزے باقی تھے۔تو کیا میں ان کی طرف سے قضا کرلوں؟

حضرت عائشہ رضی صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا نہیں بلکہ اس کی طرف سے ہر روزے کے بدلے میں ایک مسکین پر صدقہ کرو۔ یہ تمہارے روزے رکھنے سے بہتر ہے۔

(مشکل الآثار للطحاوی ج3 ص142 المحلی ابن حزم ج7 ص4 علامہ ماردینی نے اسکی سند کو صحیح قرار دیا ہے الجوہر النقی ج4 ص25)

حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس شخص کے ذمے رمضان کے روزے باقی ہوں اور وہ مر جائے تو اس کی طرف سے ساٹھ مسکینوں کو کھلانا کھلایا جائے۔(مصنف عبدالرزاق ج4 ص237)

## اہل مدینہ کا عمل:

علاوہ ازیں صحابہ کرام کے دور میں کوئی ایسی مثال نہیں ملتی جس میں کسی دوسرے آدمی کی طرف سے نماز یا روزہ کرنے کو جائز قرار دیا گیا ہو۔ چنانچہ امام مالک فرماتے ہیں۔

> میں نے مدینہ منورہ میں صحابہ کرام یا تابعین میں سے کسی کے بارے میں یہ نہیں سنا کہ انہوں نے کسی دوسرے شخص کی طرف سے نماز یا روزہ ادا کرنے کا حکم دیا ہو بلکہ وہ سب اپنا عمل اپنے ہی لئے کرتے ہیں اور کوئی شخص بھی دوسرے کی طرف سے عمل نہیں کرتا۔(نصب الرایہ فی تخریج احادیث الہدایہ ج2 ص463)

رہی وہ روایت جو پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کا مندرجہ بالا قوی اور صحیح دلائل کی روشنی میں ایسا مفہوم مراد لینا ضروری ہے جو مذکورہ احادیث کے خلاف نہ ہو۔

چنانچہ اس روایت کی یہ توجیہ کی گئی ہے کہ پہلے نیابتاً روزہ رکھنے کی اجازت تھی جو کہ بعد میں منسوخ

ہوگئی اور اس کے منسوخ ہونے کا قرینہ یہ ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا جو کہ اجازت کی روایت کی راوی ہیں۔ان کا فتوی اس کے خلاف موجود ہے۔ظاہر ہے کہ اگر اجازت منسوخ نہ ہوگئی ہوتی تو آپ اپنی روایت کے خلاف فتوی نہ دیتی۔لہذا یہ روایت منسوخ ہے۔

دوسری توجیہ یہ ہے کہ اس حدیث کا مطلب یہ نہیں کہ میت کی طرف سے نائب بن کر روزہ رکھا جائے بلکہ مطلب یہ ہے کہ آدمی اپنی طرف سے نفلی روزہ رکھ کر اس کا ثواب میت کی روح کو پہنچادے۔

تیسری توجیہ یہ بھی ہوسکتی ہے یعنی اس کی طرف سے روزہ رکھنا، کھانے سے اس کا تدارک کر دینا ہے پس جب مساکین کو کھانا دینے سے وہ میت رز دے سے بری ہوگی تو گویا اس شخص نے اس کی طرف سے روزے ادا کئے۔

قارئین کرام فقہ حنفی کا یہ مسئلہ احادیث کے مطابق ہے نہ کہ مخالف

## اعتراض نمبر ۵

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

## مسئلہ ۵: رضاعت کب ثابت ہوگی؟

### حدیث نبوی ﷺ

**عن ام الفضل قالت ان النبی ﷺ و قال لا تحرم الرضعة او الرضعتان**

ترجمہ: سیدہ ام الفضل بیان کرتی ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ایک چسکی یا دو چسکیوں سے حرمت ثابت نہیں ہوتی۔

(مسلم ج ا کتاب الرضاع صفحہ 469 باب في المصة والمصتان رقم الحديث 3593)

### فقہ حنفی

قلیل الرضاع و کثیرة سواء اذا حصل فی مدة الرضاع یتعلق به التحریم

(ھدایہ اولین ج2 کتاب الرضاع صفحہ 350)

دودھ تھوڑا پیا ہو یا زیادہ، جب رضاعت کی مدت میں ہو تو اس سے حرمت ثابت

جواب:

امام ابوحنیفہ کا مسلک اس مسئلے میں قرآن وحدیث کے عین مطابق ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ اُمَّهٰتُكُمْ وَ بَنٰتُكُمْ وَ اَخَوٰتُكُمْ وَ عَمّٰتُكُمْ وَ خٰلٰتُكُمْ وَ بَنٰتُ الْاَخِ وَ بَنٰتُ الْاُخْتِ وَ اُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِيْٓ اَرْضَعْنَكُمْ وَ اَخَوٰتُكُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ

(پارہ نمبر ۴، سورۃ نساء آیت نمبر 23)

حرام قرار دی گئی ہیں تم پر تمہاری مائیں اور تمہاری بیٹیاں اور تمہاری بہنیں اور تمہاری پھوپھیاں اور تمہاری خالائیں اور بھائی کی بیٹیاں اور بہن کی بیٹیاں اور حرام قرار دی گئی ہیں تم پر تمہاری وہ مائیں جنہوں نے تم کو دودھ پلایا ہے اور تمہاری دودھ کی بہنیں۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے صرف دودھ پلانے کی وجہ سے انا (یعنی دودھ پلانی والی) کو حرام کہا ہے کیونکہ وہ اس کی رضائی ماں ہو جاتی ہے۔

دودھ قلیل پیا ہو یا کثیر سب کو شامل ہے۔ اسی طرح جس لڑکے یا لڑکی نے کسی عورت کا دودھ پیا ہوگا چاہے قلیل ہو یا کثیر، رضائی بھائی بہن بن جاتے ہیں ان کا آپس میں نکاح حرام ہے۔

فقہ حنفی کا مسئلہ اس آیت کے مطابق ہے کیونکہ آیت میں مطلق دودھ پینے کا ذکر ہے کسی قسم کی کوئی مقدار اللہ تعالیٰ نے متعین نہیں فرمائی۔

## اعتراض نمبر ۶

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ ۶:** کتنی چوری پر ہاتھ کاٹا جائے گا؟

### حدیث نبوی ﷺ

عن عائشه عن رسول الله ﷺ قال لا تقطع يد السارق الا بربع دينار فصاعدا۔

ترجمہ: سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ چور کا ہاتھ دینار کے چوتھے حصے (تین درہم) کے برابر چوری کرنے یا اس سے زیادہ کی چوری کرنے کی وجہ سے کاٹا جائے گا۔

بخاری ج2 کتاب الحدود باب قول اللہ والسارق والسارقة فاقطعوا ایدیهما صفحه 10041003۔ رقم حدیث. 6790)(مسلم ج2 کتاب الحدود باب حد السارق و نصابها صفحه 63. واللفظ لمسلم رقم حدیث 4400)

## فقہ حنفی

و اذا سرق العاقل البالغ عشرة دراهم او ما يبلغ قيمة عشرة دراهم مضروبة من حرز لا شبهة فيه وجب عليه القطع

(هداية اولين ج2 كتاب السرقة صفحه 537)

جب عاقل اور بالغ دس درہم کی چوری کرے گا یا ایسی چیز کی چوری کرے گا جس کی قیمت دس درہم ہے، تو اس کا ہاتھ کاٹنا واجب ہے۔

(فقہ و حدیث ص 45)

**جواب:**

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے موقف کی دلیل یہ ہے کہ نصاب سرقہ کے باب میں اصل کی حیثیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان کو حاصل ہے کہ چوری کرنے والے کا ہاتھ ایک ڈھال کی قیمت سے کم مال میں نہ کاٹا جائے۔ (نسائی ج 2 ص 223)

اور اس اصولی حکم پر ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری زندگی میں عمل ہوا۔

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں کسی چور کا ہاتھ ایک لاٹھی یا ڈھال کی قیمت سے کم میں نہیں کاٹا گیا۔ (صحیح بخاری کتاب الحدود پارہ 27)

ان دو احادیث سے معلوم ہوا کہ ڈھال کی قیمت پر ہاتھ کاٹا جائے گا۔

اب یہ معلوم کرنا ہے کہ ڈھال کی قیمت کیا ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ڈھال کی قیمت کے متعلق روایات مختلف آئیں ہیں۔ وہ ہم یہاں درج کرتے ہیں۔

1- حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت جس میں ربع دینار (یعنی تین درہم) کا ذکر آیا ہے وہ راشدی صاحب نقل کی ہے۔

2- عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ کاٹا ایک ڈھال کے چرانے میں جس کی قیمت پانچ درہم تھی۔ (نسائی ج2ص257)

3- حضرت قتادہ سے روایت ہے میں نے انس رضی اللہ عنہ سے سنا کہتے تھے ایک شخص نے ڈھال چرائی ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانے میں اس کی قیمت لگائی گئی پانچ درہم پھر اس کا ہاتھ کاٹا گیا۔

(نسائی ج2ص257)

4- حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا بہت عرصہ نہیں گزرا میں بھول گئی چوتھائی دینار میں ہاتھ کاٹا جائے گا یا زیادہ میں۔ (نسائی ج2ص257)

5- حضرت سلیمان بن یسار نے کہا نہ کاٹا جائے ہاتھ کا پنجہ مگر پنجے میں

(یعنی پانچ درہم کی مالیت میں) (نسائی مترجم جلد 3ص353 فرید بک سٹال لاہور)

6- حضرت عروہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے نہ کاٹا جائے ہاتھ مگر ڈھال کی چوری میں یا اس کی قیمت کے برابر دوسری چیز میں۔ عروہ نے کہا ڈھال چار درہم کی ہوتی ہے۔ (نسائی مترجم جلد 3ص353)

7- حضرت ایمن سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ نہیں کٹوایا چور کا مگر ڈھال کی قیمت میں اور ڈھال کی قیمت ان دنوں ایک دینار تھی۔ (نسائی ج2ص225)

8- حضرت ایمن سے روایت ہے چور کا ہاتھ کاٹا جائے گا ڈھال کی قیمت میں اور ڈھال کی قیمت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک دینار تھی اور عشرۃ دراھم

(یا دس درہم) (نسائی ج2ص225)

9- حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کہتے تھے ڈھال کی قیمت ان دنوں دس درہم تھی۔ (نسائی)

10- حضرت عطا نے کہا کم سے کم جس میں ہاتھ کاٹا جائے ڈھال کی قیمت ہے اور وہ ان دنوں میں دس درہم تھی۔

(نسائی جلد 3ص453) (مصنف ابن ابی شیبہ ج9ص474، مصنف عبدالرزاق ج10ص233)

ان متعارض روایات میں تطبیق دینا ضروری ہے چنانچہ علمائے احناف نے ان میں یوں تطبیق

۔۔۔ ہے کہ ڈھال کی قیمت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں مختلف اوقات میں بدلتی رہی ہے۔ ابتدا میں ڈھال کی قیمت ربع دینار (تین درہم) تھی اس لئے حضور ﷺ نے اس زمانے میں حکم دیا کہ ربع دینار کی چوری میں چور کا ہاتھ کاٹ دیا جائے۔ پھر ڈھال کی قیمت بڑھ کر پانچ درہم ہوگئی ابن عمر کی روایت میں اسی کا ذکر ہے۔ پھر اس کے بعد ڈھال کی قیمت اور بڑھ کر دس درہم ہوگئی ابن عباس اور ایمن رضی اللہ عنہما کی روایات میں اسی زمانے کا ذکر ہے۔ یہ ایسے ہی ہے جیسے مثال کے طور پر پہلے اونٹوں کے سستا ہونے کی وجہ سے دیت چار سو درہم تھی بعد میں اونٹوں کے مہنگا ہو جانے کی وجہ سے یہ آٹھ سو درہم ہوگئی۔ (سنن ابی داؤد ج ۱ ص 279)

چونکہ سب سے آخر میں ڈھال کی قیمت دس درہم ہوگئی تھی اس لئے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا فتویٰ یہ ہے کہ دس درہم سے کم مال میں چور کا ہاتھ نہیں کاٹا جا سکتا۔ اس فتوے کے حق میں مزید روایات حسب ذیل ہیں۔

1- حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے آپ فرماتے تھے کہ حضور انور ﷺ کے زمانہ میں ڈھال کی قیمت دس درہم تھی۔ (نسائی جلد 3 ص 453)

2- عمرو بن شعیب اپنے والد سے وہ اپنے دادا عبداللہ بن عمرو بن العاص سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں ڈھال کی قیمت دس درہم تھی۔ (نسائی ج)

3- حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا چور کا ہاتھ دس درہم سے کم نہیں کاٹا جائے گا۔

(کتاب الآثار امام محمد ص 109)

4- حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ چور کا ہاتھ ڈھال سے کم قیمت کی چیز میں نہ کاٹا جائے۔ اور ڈھال کی قیمت دس درہم ہے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج 9 ص 474)

5- حضرت عمرو بن شعیب اپنے والد سے وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہا کرتے تھے کہ ڈھال کی قیمت دس درہم ہے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج 9 ص 474، مصنف عبدالرزاق ج 10 ص 233)

6- حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہاتھ نہ کاٹا جائے گا سوائے ایک دینار کے یا دس درہم کے۔ (مصنف ابی شیبہ ج 9 ص 474، مصنف عبدالرزاق ج 10 ص 233)

-7 حضرت ابوجعفر سے روایت ہے کہ ڈھال کی قیمت ایک دینار ہے جس میں ہاتھ کاٹا جاتا ہے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج9 ص474)

-8 حضرت عبداللہ نے فرمایا کہ ہاتھ نہیں کاٹا جاتا مگر ڈھال (کی قیمت) میں راوی نے کہا کہ میں نے ابراہیم سے کہا کہ اس کی کیا قیمت ہے (ابراہیم نے) کہا کہ ایک دینار۔
(مصنف ابن ابی شیبہ ج9 ص475، مصنف عبدالرزاق ج10 ص234)

-9 عمرو بن شعیب سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ میں سعید ابن المسیب کے پاس گیا اور میں نے ان سے کہا کہ آپ کے ساتھی عروہ بن زبیر، محمد بن مسلم زہری اور ابن یسار کہتے ہیں کہ ڈھال کی قیمت پانچ درہم ہے؟ (میرے اس سوال کے جواب میں سعید بن المسیب نے) کہا کہ رہی یہ بات (ڈھال کی قیمت والی) تو اس بارے میں سنت نبویؐ چلی آرہی ہے کہ ڈھال کی قیمت دس درہم ہے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج9 ص474)

-10 قاسم بن عبدالرحمن کہتے ہیں کہ ایک آدمی کو جس نے کپڑا چرایا تھا حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس لایا گیا تو انہوں نے اس کا ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اس کپڑے کی قیمت دس درہم سے کم ہے۔ چنانچہ تحقیق کی گئی تو اس کپڑے کی قیمت آٹھ درہم نکلی پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کا ہاتھ نہیں کاٹا۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج9 ص474، مصنف عبدالرزاق ج10 ص233)

-11 حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دس درہم سے کم میں ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا۔ (نصب الرایہ 332)

-12 حضرت عمرو بن شعیب اپنے والد سے وہ اپنے دادا (عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ) سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دس درہم سے کم میں نہیں ہاتھ نہیں کاٹا جاسکتا۔

(نصب الرایہ ج ص)

-13 عن ابی المسیب قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا سرق السارق ما یبلغ ثمن المجن قطعت یدہ و کان ثمن المجن عشرۃ دراھم

(مصنف عبدالرزاق ج10 ص233)

ابن المسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب چور کوئی ایسی چوری کرے جس کی قیمت ڈھال کی قیمت تک پہنچتی ہو تو اس کا ہاتھ کاٹا جائے اور ڈھال کی قیمت دس درہم تھی۔

-14 عن علی قال لا یقطع فی اقل من دینار او عشرۃ دراھم

مصنف عبدالرزاق ج10 ص233) حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دینار یا دس درہم سے کم مال کی چوری پر ہاتھ نہ کاٹا جائے۔

-15 عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ دس درہم سے کم میں ہاتھ نہ کاٹا جائے۔

-16 حضرت عبداللہ بن عمرو ابن العاص رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ چور کا ہاتھ درہم سے کم مال میں نہ کاٹا جائے۔

فقہ حنفی کا مسئلہ ان احادیث آثار کے مطابق ہے۔ رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے وہ پہلے دور کی ہے اس لئے ان دلائل کے مقابلہ میں ہمارے نزدیک قابل عمل نہیں۔ ویسے بھی شریعت اسلامیہ کسی انسان پر ظلم و زیادتی نہیں کرتی اور حدود نافذ کرنے میں ہمارے اسلامی قانون میں بہت ہی احتیاط سے کام لیا جاتا ہے۔ اسلام کا منشاء کسی کو بلاوجہ بے کار کرنے کا نہیں۔ جب تین اور دس درہم کی روایات موجود ہیں۔ تو احتیاط اور شک شبہ سے پاک دس درہم والی بات ہی بہتر معلوم ہوتی ہے۔ اور صحابہ کرام کا عمل خاص کر خلیفہ راشد حضرت عمر بن خطاب کا عمل دس درہم والی روایت کے مطابق پایا گیا اس لئے امام ابوحنیفہ نے اس روایت پر عمل کیا جس پر صحابہ نے عمل کیا۔ اور جو آخری زمانہ سے تعلق رکھتی تھی۔

# اعتراض نمبر ⑦

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ ⑦:** حق مہر کم سے کم کتنا ہو؟

## حدیث نبوی ﷺ

عن جابر ان رسول اللہ ﷺ قال من اعطی فی صداق امراتہ ملا کفیہ سویقا او تمرا فقد استحل

ترجمہ: سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس نے اپنی بیوی کو حق مہر میں ستو یا کھجور کی دونوں ہتھیلیاں بھر کے دیں تو اس نے اس کو حلال کر دیا۔

(ابو داؤد ج ا کتاب النکاح باب قلة المھر صفحہ 294 رقم الحدیث 2110)

## فقہ حنفی

**و اقل المھر عشرة دراھم و لو سمی اقل من عشرة فلھا العشر عندنا**

ھدایة اولین ج2 کتاب النکاح باب المھر صفحہ 324۔

حق مہر کم سے کم دس درہم ہے۔۔۔اور اگر کسی نے دس درہم سے کم حق مہر مقرر کیا تو ہمارے مذہب کے مطابق وہ حق مہر دس درہم ہی ہوگا۔ (فقہ و حدیث ص 46)

### جواب:

یہاں پر اصل مسئلہ یہ ہے کہ مہر کی کوئی مقدار مقرر ہے کہ نہیں غیر مقلدین کے نزدیک کوئی مقدار مقرر نہیں اور احناف کے ہاں مقرر ہے۔ احناف کا مسلک قرآن و سنت کی روشنی میں یہ ہے کہ دس درہم سے کم مہر نہیں ہو سکتا۔ فقہ حنفی کے دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

1- اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: **قد علمنا ما فرضنا علیھم فی ازواجھم** تحقیق ہمیں علم ہے جو کچھ ہم نے مردوں پر ان کی بیویوں کے بارے مقرر کیا ہے۔ (سورۃ احزاب آیت نمبر 50 پارہ نمبر 22)

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے عورتوں کے مہر کی ایک خاص مقدار مقرر کی ہے۔ لیکن قرآن مجید اس مقدار کے بیان میں مقرر ہے۔ چنانچہ حضور اکرم ﷺ نے اس کی تشریح فرمائی ہے۔

2- حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دس درہم سے کم کوئی مہر نہیں۔

(سنن الکبری بیہقی ج 7 ص 240، سنن دارقطنی ج ص 245)

3- حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ دس درہم سے کم کوئی مہر نہیں۔

(سنن الکبری ج 7 ص 240، سنن دارقطنی ج 3 ص 245)

### حضور نبی کریم ﷺ کا اپنا مہر

4- ابو سلمہ نے کہا کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نبی اکرم ﷺ کے مہر کی بابت سوال کیا۔

انہوں نے فرمایا کہ وہ بارہ اوقیہ اورنش۔ میں نے کہانش کیا ہے؟ فرمایا نصف اوقیہ۔

(ابوداؤد ج ص)

ایک اوقیہ چالیس درہم کا تھا تو اس حساب سے ساڑھے بارہ اوقیے پانچ سو درہم ہوئے۔

-5 حضور ﷺ نے بالعموم ازواج ﷺ کو اس قدر مہر دیا ورنہ حدیث میں ہے کہ ام حبیبہ کا مہر نجاشی نے حضور ﷺ کی طرف سے چارسو دینار (یعنی چار ہزار درہم) ادا کیا تھا۔

-6 ابوسلمہ بن عبدالرحمن کہتے ہیں کہ میں نے نبی اکرم ﷺ کی زوجہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے سوال کیا کہ رسول اللہ ﷺ (اپنی ازواج کا) مہر کتنا رکھتے تھے؟ (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے) فرمایا رسول اللہ ﷺ اپنی ازواج کا مہر بارہ اوقیہ اور ایک نش رکھتے تھے پھر فرمایا کہ تم جانتے ہو کہ نش کی کتنی مقدار ہے؟ میں نے کہا نہیں فرمایا نصف اوقیہ اور یہ (کل مقدار) پانچ سو درہم ہیں اور یہی رسول اللہ ﷺ کی ازواج کا مہر ہے۔ (مسلم ج ص کتاب النکاح)

ان تین روایات سے معلوم ہوا کہ حضور نبی کریم ﷺ نے اپنی کسی بیوی کا مہر پانچ سو درہم سے کم نہیں رکھا تھا۔ کسی ایک روایت سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود اپنی کسی بیوی کا مہر دس درہم سے کم رکھا ہو۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے جس میں ستو اور کھجور کی ایک بک کو حق مہر قرار دیا گیا ہے۔

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا مسلک یہ ہے کہ ان کو مہر نہیں بنایا جا سکتا۔ امام صاحب یہاں پر ایک اصولی قاعدہ کی بنا پر یہ بات کہتے ہیں کہ مہر میں مال کا ہونا ضروری ہے اور یہ مال نہیں ہے۔ امام صاحب کی دلیل قرآن پاک کی یہ آیت ہے:

وَ اُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ مُّحْصِنِيْنَ ۔ (سورۃ نساء آیت 24 پارہ 5)

اس آیت سے یہ بات واضح ہے کہ مہر میں صرف وہ چیز مقرر کی جا سکتی ہے جو مال ہو اس کے علاوہ کوئی چیز بھی مہر نہیں بن سکتی۔ اور شرعی طور پر مال وہ ہوتا ہے جس کی چوری پر حد لگے اور وہ اس دس درہم ہے۔ اس لئے امام صاحب فرماتے ہیں کہ حق مہر کی کم سے کم مقدار دس درہم ہوگی۔ قرآن وسنت کے ان دلائل کے ہوتے ہوئے یہ روایت قابل عمل نہیں ہو سکتی۔

# اعتراض نمبر ⑧

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

## مسئلہ ⑧: والد کی ہبہ کی ہوئی چیز کی واپسی کا حکم

### حدیث نبوی ﷺ

عمرو بن شعیب عن ابیه عن جده قال قال رسول الله ﷺ لا یرجع احد فی هبة الا الوالد عن ولده

ترجمہ: سیدنا عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ کوئی بھی شخص ہبہ کی ہوئی چیز واپس نہیں لے سکتا، مگر والد اپنے بیٹے سے (واپس لے سکتا ہے)

(نسائی ج2 کتاب الهبة باب رجوع الوالد فیما یعطی ولده صفحه 136)

(ابن ماجه ج2 ابواب الاحکام باب من اعطی ولده ثم رجع فیه صفحه 172 رقم الحدیث 2378)

### فقہ حنفی

اذا وهب الهبة لا جنبی فله الرجوع منها.... بخلاف هبة الوالد لولده

هدایة آخرین ج3 کتاب الهبة باب ما یصح رجوعه وما یصح صفحه 289۔

جب ایک آدمی کوئی چیز کسی کو ہبہ کرتا ہے تو وہ واپس لے سکتا ہے، مگر والد بیٹے سے نہیں لے سکتا۔ (فقہ و حدیث ص 47)

**جواب:**

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ حدیث سے ثابت ہے حدیث ملاحظہ فرمائیں۔ قال رسول اللہ ﷺ اذا کانت الهبة الذی رحم محرم لم یرجع فیها رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب کسی شخص ذی رحم محرم کو کوئی چیز ہبہ کر دی جائے تو واپس نہ لی جائے۔

(سنن الکبری بیہقی ج ص، دار قطنی ص، مستدرک حاکم ج ص)

یہ حدیث صریح ہے کہ ذی رحم محرم سے ہبہ نہ لوٹایا جائے۔ جس حدیث کا حوالہ راشدی صاحب نے دیا ہے اس کا مفہوم یہ ہے۔ کہ باپ کو لے لینا اور خرچ کر لینا جائز ہے جیسے اور اموال اولاد میں باپ کو تصرف کرنا جائز ہے یہ معنی نہیں کہ ہبہ کا رجوع اور فسخ جائز ہے۔ ورنہ یہ معنی اس حدیث کے مخالف ہوں گے جو ہم نے نقل کی ہے۔ پس حتی الامکان تطبیق اولی ہے۔

## اعتراض نمبر ⑨

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

### مسئلہ ⑨: گم شدہ اونٹ کو قبضہ میں لینے کا حکم

### حدیث نبوی ﷺ

عن زید بن خالد رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ ﷺ (فی ضالة الابل) مالك و لها معها سقا. ها و حذاءها ترد الماء و تاكل الشجر حتى يلقاها ربها

ترجمہ: سیدنا زید بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے (گم شدہ اونٹ) کے بارے میں فرمایا کہ وہ پانی پیتا رہے گا، گھاس کھاتا رہے گا، یہاں تک کہ مالک اسے پالے گا۔

(بخاری ج1 کتاب اللقطة باب اذا لم يوجد صاحب اللقطة بعد سنة فهي لمن وجدها صفحه 328. رقم الحديث 2429) (مسلم ج2 كتاب اللقطة صفحه 78. رقم الحديث 1722)

### فقہ حنفی

ويجوز التقاط في الشاة والبقرة والبعير

هداية اولين ج كتاب اللقطة صفحه 615۔

یعنی گم شدہ بکری گائے اور اونٹ لے لینا جائز ہے۔ (فقہ و حدیث ص48)

### جواب:

احناف کا طریقہ کسی بھی حدیث کو سمجھنے کا یہ ہے کہ وہ اس کے ظاہری الفاظ پر انحصار کرنے کے بجائے اس کی مصلحت، حکمت، استخراج کر کے اس پر اپنے مسلک کا مدار رکھتے ہیں۔

زیر بحث حدیث میں بھی یہی اصول پیش نظر ہے۔گمشدہ جانور کو پکڑنے کا مقصد یہ ہے کہ اس کو بحفاظت اس کے مالک تک پہنچایا جا سکے۔بکری چونکہ کمزور جانور ہے اس لئے اگر اسے چھوڑ دیا جائے تو خدشہ ہے کہ کوئی درندہ اسے نقصان پہنچائے گا۔اس کے برخلاف اونٹ ایک بڑا اور طاقتور جانور ہے اور اس کو ایسا خطرہ بالعموم درپیش نہیں ہوتا۔

احناف نے اس حکمت اور مصلحت کو پیش نظر رکھ کر یہ نظریہ قائم کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں دیانت امانت عام تھی اور یہ خدشہ نہیں تھا کہ اونٹ پر کوئی آدمی ناجائز طور پر قبضہ کرے گا۔ لیکن اب لوگوں میں شریفانہ اخلاق اور امانت و دیانت نادر ہو چکی ہے۔اس زمانے میں اونٹ کو کھلا چھوڑ دینے میں خدشہ ہے کہ کوئی بددیانت آدمی اس کو پکڑ لے گا اور اصل مالک تک اس کا پہنچانا ناممکن ہو جائے گا۔اس لئے اگر کسی دیانت دار آدمی کو گمشدہ اونٹ ملے تو اسے حفاظت کے نقطہ نظر سے پکڑ لینا چاہئے اور اس کے مالک تک پہنچانے کا انتظام کرنا چاہئے۔کیونکہ حالات کے بدلنے سے احکام کا بدل جانا ایک مسلمہ قاعدہ ہے جب کہ صحابہ کے تعامل سے گمشدہ اونٹ کو پکڑنا بھی ثابت ہے۔

1- مالك عن يحيى بن سعيد عن سليمان بن يسار ان ثابت بن الضاك الانصاري اخبره انه وجد بعيرا بالحرة فعقله ثم ذكره بعمر بن الخطاب فامره عمر ان يعرفه ثلاث مرات. فقال له ثابت انه قد شغلني عن ضيعتي فقال له عمر ارسله حيث وجدته (موطا امام مالک باب القضاء فی الضوال)

ثابت بن ضحاک کہتے ہیں کہ انہیں حرہ کے مقام پر ایک (گمشدہ) اونٹ ملا تو انہوں نے اسے (پکڑ کر) باندھ دیا پھر اس کا ذکر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کیا تو انہوں نے فرمایا کہ تین دفعہ اس کا اعلان کرو ثابت نے کہا کہ اس (اونٹ) نے تو مجھے اپنی زمین (کے معاملات) سے مشغول کر دیا ہے۔تو سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ پھر جہاں سے یہ ملا تھا اس کو وہیں چھوڑ دو۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اونٹ پکڑنے والے شخص کو یہ نہیں کہا کہ تم نے حدیث کی مخالفت کی ہے بلکہ یہ فرمایا کہ اعلان کرو تا کہ اس کو اس کے مالک تک پہنچایا جا سکے اگر یہ نہیں کر سکتے تو اس کو چھوڑ دو۔

2- حدثني مالك انه سمع ابن شهاب يقول كانت ضوال الابل في زمان عمر بن

الخطاب ابلا مویلة تناتج لا یمسها احد حتی اذا کان زمان عثمان بن عفان امر بتعریفها ثم تباع فاذا جاء صاحبها اعطی ثمنها (موطا امام مالک ص. موطا امام محمد ص)

ابن شہاب کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں گمشدہ اونٹ ہوتے تھے اور کوئی ان کو نہیں پکڑتا تھا۔ یہاں تک کہ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا زمانہ آیا تو انہوں نے اونٹوں (کو پکڑ کر ان) کا اعلان کرانے کا حکم دیا (اور کہا کہ اعلان کے بعد) انہیں بیچ دیا جائے۔ اور اگر پھر اس کا مالک آجائے تو اسے اس کی قیمت دے دی جائے۔

اشکال۔ یہاں پر یہ اشکال پیدا ہوتا ہے کہ اس روایت میں یہ کہا گیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں گمشدہ اونٹ کو کوئی نہیں پکڑتا تھا۔ اور اوپر والی روایت میں حضرت کے زمانہ کا واقعہ ہے بلکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو جب اطلاع ملی تو آپ نے اس شخص کو منع نہیں کیا۔ بلکہ یہ کہا کہ اعلان کرو۔

اس اشکال کا جواب یہ ہے کہ دوسری روایت میں جو نفی کا ذکر ہے اس کو سرکاری حکم کی نفی پر محمول کریں گے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں سرکاری حکم نہ تھا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے سرکاری حکم جاری کیا تھا۔ اور پہلی روایت میں انفرادی واقعہ بیان ہوا ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کا جواب شروع میں اصولی طور پر ہو چکا ہے خود غیر مقلدین بھی اس پر عمل نہیں کرتے۔

سید امیر علی غیر مقلد لکھتے ہیں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ حکم آپ نے ایسی صورت میں فرمایا کہ اونٹ کے ضائع ہونے کا خوف نہ تھا۔ پس جب خوف ہو تو اس کا پکڑ لینا اولیٰ ہے۔ (عین الہدایہ جلد 2 ص 609)

# اعتراض نمبر ⑩

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ ⑩:** غسل دیتے وقت، مرنے والی عورت کے بالوں کا حکم

## حدیث نبوی ﷺ

رسول اللہ ﷺ کی صاحبزادی سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد ان کو غسل دینے کے ذکر میں ہے کہ:

فضفرنا شعرھا ثلاثۃ قرون فالقینا خلفھا

ترجمہ: یعنی ہم نے ان کے بالوں کی تین چوٹیاں بنا کر پیچھے کی طرف ڈال دیا۔

(بخاری ج 1 کتاب الجنائز باب یلقی شعر المراۃ خلفھا ثلاثۃ قرون صفحہ 69-168. رقم الحدیث 1263. واللفظ لہ)(مسلم ج 1 کتاب الجنائز باب فی مشط شعر النساء ثلاثۃ قرون صفحہ 304)

## فقہ حنفی

یجعل شعرھا صفرتین علی صدرھا

ھدایۃ اولین ج 1 کتاب الصلوۃ باب الجنائز فصل التکفین صفحہ 179۔

عورت (میت) کے بالوں کی دو چوٹیاں بنا کر سینے کی طرف ڈال دیا جائے گا۔

(فقہ وحدیث ص 49)

**جواب:**

امام ابوحنیفہ یہاں پر ایک اصولی بات فرماتے ہیں کہ یہ کام زینت سے تعلق رکھتا ہے اور میت کو زینت کی ضرورت نہیں ہوتی جب کہ مینڈیاں بنا کر پیچھے ڈالنا زینت میں شمار ہوتا ہے۔ کسی بھی صحیح روایت میں یہ حکم موجود نہیں ہے۔ بخاری میں صرف ام عطیہ کا قول موجود ہے۔ غیر مقلدین تو کسی کا قول نہیں مانتے مگر یہاں پر اسی قول پر بنیاد رکھی ہے۔ اس قول کے مقابلہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا قول ملاحظہ فرمائیں۔

حدیث عن ابراھیم ان عائشۃ رات امراۃ یکدون راسھا فقالت غلام تصنون میتکم (مصنف ج 3 ص 437 رقم 6232 باب شعر المیت واظفارھا)

ابراہیم سے روایت ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ایک عورت کو دیکھا کہ وہ ایک میت عورت کی مینڈیاں بنا رہی تھیں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا خبردار کیا تم مردہ عورتوں کی مینڈیاں بناتی ہو۔

اس روایت سے مینڈیاں بنانے کی ممانعت ثابت ہوتی ہے ناظرین دونوں قول آپ کے سامنے ہیں ہم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے قول کو ترجیح دی ہے اور عقلی طور پر بھی امام اعظم کی بات ٹھیک معلوم ہوتی ہے کہ میت کو زینت کی ضرورت نہیں ہوتی۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی ایک لمبی روایت جس میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی وفات کا ذکر ہے۔ اس میں ہے کہ پھر انہوں نے (یعنی ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے) اپنے کپڑے کی طرف دیکھا جس میں بیمار ہوئے تھے اس میں زعفران کا ایک نشان تھا فرمایا میرا یہ کپڑا دھوڈالو اور اس پر دو کپڑوں کا اضافہ کر دو اور ان میں مجھے کفن دو میں نے کہا (اماں عائشہ رضی اللہ عنہا نے) یہ پرانا کپڑا ہے فرمایا زندہ نئے کپڑوں کا مردے سے زیادہ مستحق ہے۔ (تفہیم البخاری ترجمہ وشرح صحیح بخاری ج2ص443)

اس واقعہ سے بھی اس بات پر روشنی پڑتی ہے کہ مردہ کو زینت کی ضرورت نہیں ہوتی۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت ام عطیہ نے اپنی رائے سے یہ کام کیا تھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم نہ تھا۔

علامہ قسطلانی نے کہا کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے سر کے بالوں کے تین حصے کرنے کی تصریح نہیں فرمائی اور نہ ہی آپ نے اس طرف اشارہ فرمایا حدیث میں صرف یہ مذکور ہے کہ ام عطیہ نے تین چوٹیاں بنائیں یہ ان کا اپنا فعل ہے اس کو سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی تقریر حاصل نہیں اور یہ کہنا کہ ام عطیہ نے آپ کے حکم سے کیا ہوگا محض ایک احتمال ہے جس سے حکم ثابت نہیں ہوسکتا۔

(بحوالہ تفہیم البخاری شرح صحیح بخاری جلد 2ص 331)

غیر مقلد کہتے ہیں کہ ابن حبان کی روایت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم بھی موجود ہے۔ اسکا جواب یہ ہے کہ امر کا لفظ شاذ ہے اور ابن حبان کی سند بھی صحیح نہیں۔

نیز ایک روایت حضرت ام سلیم کی مجمع الزوائد سے نقل کی جاتی ہے جس میں دو، تین مینڈیاں بنا کر پیچھے کرنے کا ذکر ہے۔ مگر اس میں بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم موجود نہیں۔ بلکہ اس کی سند میں لیث بن سعد مدلس موجود ہے۔

## اعتراض نمبر ⑪

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ ⑪:** صلوۃ استسقاء باجماعت ادا کی جاسکتی ہے؟

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن عبداللہ بن زید قال خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالناس الی المصلی

لیستقی فصلی بھم رکعتین جھر فیھما بالقراۃ واستقبل القبلۃ یدعو ورفع یدیہ وحول رداءہ حین استقبل القبلۃ

ترجمہ: سیدنا عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نماز استسقاء کے لئے لوگوں کے ساتھ عیدگاہ کی طرف نکلے جہاں آپؐ نے دو رکعت نماز پڑھائی جس میں جہری قرات فرمائی پھر قبلے کی طرف رخ کیا اپنے ہاتھوں کو اٹھایا اور چادر کو پلٹا۔

(صحیح بخاری ج1 ص139۔ کتاب الاستسقاء باب کیف حول النبی ﷺ ظہرہ الی الناس رقم الحدیث 980 باختلاف یسیر)(مسند احمد ج6 ص39 رقم 16484)(سنن الدارقطنی ج2 کتاب الاستسقاء رقم الحدیث 1776 ج4 صفحہ 212)(جامع ترمذی رقم الحدیث 556۔ ابواب السفر باب ماجاء فی صلاۃ الاستسقاء ج1 ص82)

## فقہ حنفی

قال ابو حنیفۃ رضی اللہ عنہ لیس فی الاستسقاء صلاۃ مسنونۃ فی جماعۃ فان صلی الناس وحدان جاز

ھدایہ اولین ج1 کتاب الصلاۃ باب الاستسقاء صفحہ 176

ابوحنیفہ فرماتے ہیں کہ استسقاء میں جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا مسنون نہیں ہے، ہاں اگر لوگ اکیلے نماز پڑھ لیں تو جائز ہے۔ (فقہ وحدیث ص50)

## جواب:

راشدی صاحب نے نماز استسقاء کے حنفی مسئلہ کو حدیث کے خلاف قرار دیا ہے پہلے آپ ہدایہ کی عبارت کا مکمل ترجمہ دیکھیں امام ابوحنیفہ نے فرمایا استسقاء میں نماز باجماعت سنت نہیں ہے اگر لوگ اکیلے اکیلے نماز پڑھیں تو جائز ہے استسقاء تو صرف دعا اور استغفار ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا استغفار کرو اپنے رب سے بے شک وہ بڑا بخشنے والا ہے (اور اس استغفار کی وجہ سے) اللہ تعالیٰ خوب برسنے والے بادل بھیجیں گے اور آنحضرت ﷺ نے (اکثر دفعہ) بارش کی دعا مانگی اور (ان اکثر واقعات میں) آپ سے نماز پڑھنا مروی نہیں اور صاحبین کہتے ہیں کہ نماز پڑھائے امام دو رکعت جیسا کہ آنحضرت ﷺ سے روایت کیا گیا ہے کہ آپ نے پڑھیں دو رکعت مثل عید کے اس کو ابن عباس رضی اللہ عنہ نے روایت فرمایا ہم کہتے ہیں آپؐ نے ایک آدھ مرتبہ نماز پڑھی پھر چھوڑ دی پس سنت نہ ہوئی

بدایہ ج ا ص 176) یہ پوری عبارت ہے جو راشدی صاحب نے نقل نہیں کی راشدی صاحب کو مخالفت کے مفہوم کا معنی بھی نہیں آتا۔ امام صاحب اس نماز باجماعت کے سنت ہونے کی نفی کرتے ہیں حدیث کے خلاف جب ہوگا کہ آپ حدیث شریف میں لفظ سنت دکھا دیں جو آپ قیامت تک نہیں دکھا سکتے اگر آپ کے نزدیک نماز باجماعت استسقاء کی مستقل سنت ہے تو فرمائیے۔

## امام ابوحنیفہ کا صحیح مسلک:

اس مسئلہ میں امام ابوحنیفہ کا صحیح مسلک یہ ہے کہ بارش کی دعا مانگنے کے لئے یہ ضروری نہیں کہ اس کے ساتھ نماز بھی پڑھی جائے۔ بلکہ صرف دعا بھی کی جا سکتی ہے۔ یعنی امام صاحب نے نماز استسقاء کا انکار نہیں کیا بلکہ اس کے لئے ضروری ہونے سے انکار کیا ہے اور صرف دعا پر اکتفاء کرنا متعدد احادیث سے ثابت ہے۔

1- قرآن پاک نے بارش مانگنے کا جو طریقہ ذکر فرمایا اس میں استسقاء ہے نماز باجماعت کا ذکر نہیں کیا اس قرآنی طریقہ کو آپ خلاف سنت کہیں گے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

استغفروا ربکم انه کان غفارا یرسل السماء علیکم مدارا

یعنی طلب کرو مغفرت اپنے پروردگار سے وہ بخشنے والا ہے بھیجتا ہے ابر (بادل) تم پر برسنے والا۔

2- عبداللہ بن بن ابی نمر روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے انس بن مالک رضی اللہ عنہ کو سنا کہ ایک شخص جمعہ کے دن اس دروازہ سے مسجد میں داخل ہوا جو منبر کے ساتھ تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے خطبہ دے رہے تھے اس نے کھڑے کھڑے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منہ کیا اور کہا یا رسول اللہ لوگوں کا مال تباہ ہو گیا راستے بند ہو گئے اس لئے آپ اللہ سے دعا کریں کہ بارش برسائے۔ انس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے اور فرمایا کہ اے میرے اللہ ہمیں سیراب کر، اے میرے اللہ ہمیں سیراب کر، اے میرے اللہ ہمیں سیراب کر، انس رضی اللہ عنہ نے بیان کیا بخدا اس وقت آسمان پر نہ تو کوئی بادل اور نہ بادل کا کوئی ٹکڑا اور نہ کوئی چیز نظر آتی تھی اور نہ ہمارے اور سلع (پہاڑ) کے درمیان کوئی گھر یا مکان تھا سلع کے پیچھے سے ڈھال کے برابر ایک ابر کا ٹکڑا نمودار ہوا جب وہ آسمان کے بیچ

میں آیا تو وہ بدلی پھیل گئی پھر بارش ہونے لگی بخدا پھر ہم لوگوں نے ایک ہفتہ تک آفتاب نہیں دیکھا پھر ایک شخص اسی دروازے سے دوسرے جمعہ کے دن مسجد میں داخل ہوا اور رسول اللہ ﷺ کھڑے خطبہ دے رہے تھے وہ شخص آپ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہوا۔ اور کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ لوگوں کا مال تباہ ہو گیا راستے بند ہو گئے اس لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے کہ بارش بند کر دے تو رسول اللہ ﷺ نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے پھر فرمایا اے اللہ ہمارے اردگرد برسا ہم پر نہ برسا اے میرے اللہ پہاڑوں ٹیلوں اور پہاڑوں اور درختوں کے اگنے کی جگہوں پر برسا راوی کا بیان ہے کہ بارش تھم گئی اور ہم دھوپ میں چلتے ہوئے باہر نکلے شریک کا بیان ہے کہ میں نے انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا وہ پہلا ہی آدمی تھا؟ انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نہیں جانتا۔ (بخاری ج ۱ ص 138)

-3 عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک اعرابی حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ میں آپ کی خدمت میں ایک ایسی قوم کی جانب سے آیا ہوں کہ ان کے چرواہوں کو کھانے کے لئے نہیں ملتا حتیٰ کہ ان کے دلوں میں اونٹوں کا خیال تک بھی باقی نہ رہا آپ منبر پر چڑھے اللہ کی حمد و ثنا کی اور کہا:

اللھم استقنا غیثا مغیثا فریئا طبقا مریعا غرقا عاجلا غیر رائث۔

پھر منبر سے اتر آئے پھر جو قوم بھی آپ کے پاس آئی اس نے یہی کہا کہ ہم پر خوب بارش ہوئی۔

(ابن ماجہ ص 90)

-4 حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ لوگوں نے آنحضرت ﷺ سے قحط سالی کی شکایت کی تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ اپنے گھٹنوں کے بل جھک جاؤ اور دعا کرو۔ اے رب اے ۔۔۔ لوگوں نے ایسا ہی کیا اور بارش برسنا شروع ہو گئی۔

(صحیح ابوعوانہ، التلخیص الحبیر ج ۱ ص 148)

ان تمام واقعات میں حضور ﷺ نے صرف بارش کی دعا مانگی ہے اس کے ساتھ نماز نہیں پڑھی جس کا مطلب یہی ہے کہ صرف دعا مانگ لینا بھی درست ہے۔

-5 امام شعبی فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بارش کی دعا کرنے کے لئے نکلے اور صرف استغفار کر کے پلٹ آئے۔ (مصنف عبدالرزاق ج 3 ص 87، سنن سعید بن منصور بحوالہ عمدۃ القاری ج 3 ص 144)

حضرت خنساء انصاریہ کہتی ہیں میرا نکاح میرے والد نے ایسی جگہ کیا جہاں میں پسند نہ کرتی تھی اور میں ثیبہ تھی میں آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی آپؐ نے نکاح فسخ کرا دیا۔ (بخاری ج ۱ ص 78-477)

## ساتویں حدیث

عن علی انہ اجاز نکاح امراۃ بغیر ولی انکحتھا امھا برضاھا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک ایسی عورت سے نکاح کو جائز قرار دیا جس کا نکاح بغیر ولی کے اس کی ماں نے اس کی مرضی سے کیا تھا۔

(مصنف ابن ابی شیبہ 4/2 ص 133 مطبوعہ ادارۃ القرآن کراچی)

## آٹھویں حدیث

علی بن عبداللہ قال حدثنا مرحوم قال سمعت ثابتا البنانی قال کنت عند انس و عندہ ابنۃ لہ قال انس جائت امراۃ الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تعرض علیہ نفسھا قالت یا رسول اللہ انك بی حاجۃ فقالت بنت انس ما اقل حیائھا و اسوءاتاہ و اسوءاتاہ قال ھی خیر منك رغبت فی النبی ﷺ فعرضت علیہ نفسھا

علی بن عبداللہ مرحوم سے ثابت بنانی کہتے ہیں میں نے انس رضی اللہ عنہ کے پاس تھا ان کے پاس ان کی ایک بیٹی بھی بیٹھی تھی۔ انس رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ ایک عورت آنحضرت ﷺ کے پاس آئی اس نے اپنا نفس آپؐ کو پیش کیا۔ عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ کو میری خواہش ہے حضرت انس رضی اللہ عنہ کی بیٹی کہنے لگی کیا بے شرم عورت تھی افسوس افسوس انس رضی اللہ عنہ نے کہا وہ عورت تجھ سے بہتر تھی اس نے تو آنحضرت ﷺ کی خدمت میں اپنا نفس آپ کو پیش کیا۔

(بخاری مع تیسیر الباری ج 5 ص 97 حدیث نمبر 107 نعمانی کتب خانہ لاہور)

یہ حدیث مبارکہ بخاری شریف کی کتاب النکاح میں وارد ہوئی ہے حافظ ابن حجر عسقلانی اس کی تشریح میں فرماتے ہیں کہ مجھ کو معلوم نہیں ہوا کہ یہ کون سی عورت تھی بہرحال ان عورتوں میں سے تھی

جنہوں نے اپنے تئیں آنحضرت ﷺ کو بخش دیا۔

قسطلانی نے کہا کہ اس حدیث سے یہ نکلا کہ نیک بخت اور دیندار مرد کے سامنے اگر عورت اپنے تئیں پیش کرے تو اس میں کوئی عار کی بات نہیں البتہ دنیاوی غرض سے ایسا کرنا برا ہے۔

مندرجہ بالا جلیل القدر علماء کی آراء سے دو باتیں واضح ہوتی ہیں اولا یہ کہ ایسے واقعات ایک سے زیادہ مرتبہ رونما ہوئے کہ کسی عورت نے اپنے آپ کو حضور ﷺ کی ذات اقدس میں بغرض نکاح پیش کیا ہو اور ثانیا یہ کہ اگر عورتوں کو اپنا نکاح خود کرنے یا نکاح کے لئے اپنی رائے کے اظہار کی اجازت نہ ہوتی جیسا کہ راشدی صاحب کی رائے ہے تو کسی عورت کی مجال ہو سکتی تھی کہ دربار رسالتؐ حاضر ہو اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی موجودگی میں اپنی اس رائے کا اظہار کرے اور اگر کوئی اس کی جسارت کر بھی لے تو حضور ﷺ اس کو اپنے قول یا فعل سے نہ روکیں لہذا یہ حدیث سنت تقریری کے ضمن میں اس مسئلہ کے حوالہ سے آتی ہے کہ ایک فعل حضور ﷺ کے سامنے ہو اور حضور ﷺ نے اس فعل کے کرنے والے کو نہ روکا نہ منع فرمایا اور نہ ہی ناپسندیدگی کا اظہار کیا۔

## نویں حدیث

عن ام سلمة. لما بعث النبی ﷺ یخطبها قالت لیس احد من اولیائی شاهد. فقال رسول الله ﷺ " لیس احد من اولیائك شاهد و لا غائب یکره ذلك. فقالت لابنها یا عمر قم فزوج رسول الله فزوجه.

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے جب نبی کریم ﷺ نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پاس نکاح کا پیغام بھیجا تو انہوں نے کہا میرا کوئی ولی موجود نہیں ہے، نبی کریم ﷺ نے فرمایا تمہارا کوئی موجود و غیر موجود ولی ایسا نہیں جو یہ نکاح ناپسند کرے گا۔ چنانچہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے اپنے بیٹے سے کہا عمر اٹھو اور میرا اللہ کے رسول سے نکاح کرادو اور عمر نے اپنی ماں کا نکاح کرا دیا۔

(سنن نسائی کتاب النکاح ج 2 مترجم خلاصہ حدیث)

## دسویں حدیث

عن ابی سملة بن عبد الرحمن. انه سل عبد الله بن عباس و ابو هریرة

عن المراة الحامل يتوفى عنها زوجها فقال ابن عباس اخر الاجلين و قال ابو هريرة اذا ولدت فقد حلت فدخل ابو سلمة بن عبدالرحمن علے ام سلمة زوج النبی ﷺ فسأء لها عن ذلك فقالت ام سلمة ولدت سبيعة الاسلمية بعد وفات زوجها بنصف شهر فخطبها رجلان احدهما شاب والا خر كهل فحطت الى الشاب فقال الكهل تحلى بعد و كان اهلها غيبا ورجا اذا جاء اهلها ان يوثروه بها فجاءت رسول الله ﷺ فذكرت له ذلك فقال قد حللت فانكحي من شئت۔

ترجمہ: ابی سلمہ بن عبدالرحمن سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سوال ہوا کہ حاملہ عورت کا خاوند اگر مر جائے تو وہ کس حساب سے عدت کرے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ دونوں عدتوں میں سے جو عدت دور ہو اس کو اختیار کرے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا وضع حمل تک انتظار کرے پھر ابو سلمہ حضرت ام سلمہ کے پاس گئے اور ان سے جا کر پوچھا انہوں نے کہا کہ سبیعہ اسلمیہ اپنے خاوند کے مرنے کے بعد پندرہ دن میں جنی پھر دو شخصوں نے اس کو پیام بھیجا ایک جوان تھا اور دوسرا ادھیڑ وہ جوان کی طرف مائل ہوئی ادھیڑ نے کہا تیری عدت ہی ابھی نہیں گزری اس خیال سے کہ اس کے عزیز وہاں نہ تھے جب وہ آئیں گے تو شاید اس عورت کو میری طرف مائل کر دیں پھر سبیعہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور یہ حال بیان کیا کہ آپ نے فرمایا تیری عدت گزر گئی تو جس سے چاہے نکاح کر لے۔

## حاصل

یہ وہ دلائل ہیں جن کی بنا پر یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ عورت اپنا نکاح خود کر سکتی ہے۔ اور اس کو یہ اختیار حاصل ہے اور کسی کو اس پر جبر کا حق حاصل نہیں۔

لیکن امام ابوحنیفہ عورت کے اس حق کو دو شرطوں سے مشروط کرتے ہیں۔

اولا: یہ کہ عورت جو نکاح کرے وہ کفو میں کرے۔

ثانیا: یہ کہ وہ کم از کم نکاح میں مہر مثل مقرر کرے۔

عورت کا ایسا کیا ہوا نکاح جائز اور نافذ سمجھا جائے گا اور عورت کسی گناہ کی مرتکب نہ ہوگی اور نہ ہی یہ سمجھا جائے گا کہ اس نے حد سے تجاوز کیا۔

ناظرین کرام ہم نے یہاں پر صرف تین آیات قرآنی اور دس احادیث نقل کی ہیں۔ ویسے اس مسئلہ میں دلائل کافی ہیں ایک انصاف پسند آدمی کو اتنی بات کافی ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں ۔ یہ روایت نہ بخاری میں ہے اور نہ مسلم میں اور ہم نے اوپر جو دس احادیث پیش کی ہیں ان میں بخاری مسلم کی روایات بھی موجود ہیں۔ ویسے یہ روایت ہمارے خلاف نہیں ہے۔ حنفیہ کے نزدیک اس حدیث کا تعلق نابالغہ اور غیر عاقلہ سے ہے یعنی کمسن لڑکی اور دیوانی لڑکی کا نکاح اس کے ولی کی اجازت کے بغیر نہیں ہوتا۔

نواب نورالحسن خان بن نواب صدیق حسن خاں غیر مقلد اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں

وحدیث لا نکاح الا بولی مرسل است۔

اور لا نکاح الا ولی والی حدیث مرسل ہے۔ (عرف الجادی ص 106)

اور موجود غیر مقلدین کی اکثریت مرسل حدیث کو نہیں مانتی۔

## اعتراض نمبر (۴۱)

**مسئلہ (۴۱):** جس برتن میں کتا منہ ڈالے اسے سات بار دھونا ضروری ہے

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ ﷺ اذا شرب الکلب فی اناء احدکم فلیغسلہ سبع مرات

ترجمہ: سیدنا ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم میں سے کسی کے برتن میں کتا منہ ڈال دے تو اس کو چاہئے کہ برتن کو سات بار دھوئے۔

(بخاری ج ۱ کتاب الوضوء باب اذا شرب الکلب فی الاناء ص 29. رقم الحدیث 172)

(مسلم ج ۱ کتاب الطھارۃ باب حکم الولوغ الکلب ص 137 رقم الحدیث 650)

# فقہ حنفی

## يغسل الاناء من لوغة ثلاثا

(هداية اولين ج 1 كتاب الطهارة باب الماء الذي يجوز به الوضوء ومالا يجوز به ص 48)

کتے کے منہ ڈالنے کی وجہ سے برتن کو تین بار دھویا جائے گا۔

(فقہ و حدیث ص 80)

**جواب:**

کتے کے جھوٹے برتن کو دھونے کے متعلق مختلف احادیث وارد ہوئی ہیں جن میں سے چند ہم یہاں نقل کرتے ہیں۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا:

1- کتے کے جھوٹے برتن کو سات دفعہ دھو ڈالو آٹھویں دفعہ مٹی سے مانجھو۔

(مسلم عن عبداللہ بن المغفل)

2- کتے کے جھوٹے برتن کو سات مرتبہ دھوؤ۔ (بخاری مسلم عن ابی ہریرۃ)

3- کتے کے جھوٹے برتن کو تین مرتبہ دھوؤ۔

(کامل ابن عدی عن ابی ہریرۃ ہذا صحیح اوحسن. معارف السنن ج 1 ص 325)

یہ آنحضرت ﷺ کے تین حکم ہیں آٹھ مرتبہ دھونا سات مرتبہ دھونا تین مرتبہ دھونا۔

## حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا فتویٰ

کتا برتن میں منہ ڈال دے تو تین مرتبہ دھونا چاہیے۔

(دار قطنی, طحاوی بسند صحیح. آثار السنن ج 1 ص 12)

محدث طحاوی فرماتے ہیں:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا تین بار دھونے کا فتویٰ دینا واضح دلیل ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی سات دفعہ دھونے والی حدیث منسوخ ہے کیونکہ ہم حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے حسن ظن رکھتے ہیں یہ نہیں ہوسکتا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ سے کچھ اور سنیں اور پھر فتویٰ آپ کے خلاف دیں۔ اس سے تو آپ کی عدالت ہی ساقط ہو جائے گی اور صحابہ سب کے سب عادل ہیں۔

(طحاوی ج 1 ص 23)

مکہ مکرمہ کے مفتی حضرت عطاء سے جب کتے کے جھوٹے برتن کا مسئلہ پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا میں نے یہ سب سنا ہے سات مرتبہ پانچ مرتبہ اور تین مرتبہ۔ (عبدالرزاق ج1ص97)

مدینہ منورہ کے مفتی حضرت معمر جو سات اور آٹھ دفعہ دھونے کی حدیث کے راوی ہیں کہتے ہیں میں نے امام زہری سے کتے کے جھوٹے برتن کا مسئلہ پوچھا آپ نے فرمایا تین مرتبہ دھویا جائے۔ (مصنف عبدالرزاق ج1ص:97)

کوفہ کے مفتی سیدالامام الاعظم بھی یہی فتوی دیتے تھے کہ برتن تین مرتبہ دھویا جائے۔

آنحضرت ﷺ سے تین حکم مروی ہیں جو بظاہر متعارض ہیں اور خود آنحضرت ﷺ سے ان کے بارہ میں کوئی فیصلہ مروی نہیں کہ کون سا پہلے کا ہے اور کون سا بعد کا۔ اور جو فیصلہ صراحتاً کتاب وسنت میں موجود نہ ہو اس میں بنص حدیث معاذ رضی اللہ عنہ مجتہد اجتہاد سے جو فیصلہ دے وہ لازم العمل ہوگا۔

## ایک اور واضح حدیث

احادیث پر نظر رکھنے والا جانتا ہے کہ اسلام کے ابتدائی دور میں کتوں کے بارہ میں احکام بہت سخت تھے ان کو مار ڈالنے کا حکم تھا بعد میں ان سے شکار کھیلنے کی اجازت مل گئی اور احکام نرم کر دیئے گئے اس لئے خیر القرون میں تمام مراکز اسلام، مکہ مکرمہ، مدینہ منورہ، کوفہ میں فتویٰ تین پر ہی رہا۔

راشدی صاحب نے احناف کثر اللہ سوادہم پر اعتراض کرنے کے لئے آنحضرت ﷺ سے بھی دھوکا کیا کہ آپؐ کے تین حکموں میں سے ایک حکم بتایا اور دو کو چھپایا۔

دوسرا فریب یہ کہ صحابی رسول اللہ ﷺ اور تابعین کے صحیح فتوؤں کو چھپایا انہوں نے تین والی حدیث پر فتوی دیا تھا اس نے خیر القرون والوں کے خلاف محض ضد اور نفسانیت سے اس فتویٰ کی مخالف کی۔

## ہدایہ کی مکمل عبارت

اور کتے کا جھوٹا ناپاک ہے اور جس برتن میں کتا منہ ڈال دے اس کو تین مرتبہ دھویا جائے کیونکہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ کتے کے جھوٹے برتن کو تین مرتبہ دھوؤ۔ اور کتے کا منہ پانی کو لگا تھا نہ کہ برتن کو تو جب برتن ناپاک ہوگیا تو پانی بہ درجہ اولی ناپاک ہوگیا یہ دلیل ہے کہ کتے کا جھوٹا ناپاک ہے۔

اور حدیث شریف میں تین مرتبہ کا عدد امام شافعی پر حجت ہے جو سات مرتبہ کو شرط قرار دیتے ہیں کتے کا

پیشاب جہاں لگ جائے تو (بالاتفاق) تین مرتبہ دھونے سے پاک ہو جائے گا اور حدیث میں جو سات مرتبہ دھونے کا حکم ہے وہ اسلام کے ابتدائی دور سے متعلق ہے (اب منسوخ ہے)

(ہدایہ ج1 ص45)

دیکھو صاحب ہدایہ نے مسئلہ کا ثبوت حدیث پاک سے دیا تھا اور قیاس والی دلیل بھی نقل کی تھی اور سات والی روایت کا جواب بھی دیا تھا۔ مگر راشدی صاحب نے ہدایہ کی عبارت نقل کرنے میں انتہائی خیانت کی ہے۔ راشدی صاحب نے فقہ کے ایک مسئلہ کو حدیث کے خلاف ثابت کرنے کے لئے تین زبردست بے ایمانیاں کیں۔

1- احادیث رسول سے بے ایمانی۔

2- خیرالقرون سے بے ایمانی۔

3- ہدایہ سے بے ایمانی۔

**نوٹ:**

لا مذہب اپنی بد دیانتیوں کو چھپانے کے لئے جلدی سے کہہ دیا کرتے ہیں کہ سات والی حدیث صحیح ہے اور تین والی ضعیف ہے ہم ان سے پوچھتے ہیں کہ سات والی حدیث کو صحیح اور تین والی کو ضعیف اللہ کے نبی نے کہا ہے یا کسی امتی نے اگر نبی پاکؐ نے فرمایا ہے تو حدیث پیش کرو اگر کسی امتی نے کہا ہے تو امتی کی تقلید آپ کے مذہب میں شرک ہے۔

پھر دوسرا سوال یہ ہے کہ وہ امتی خیرالقرون کا مجتہد ہے یا بعد القرون کا غیر مجتہد۔ ہم تو خیر القرون کے مجتہد کے مقابلہ میں مابعد خیرالقرون کے کسی غیر مجتہد کی بات تسلیم نہیں کرتے۔ کیونکہ خیر القرون والوں کی خیریت حدیث صحیح سے ثابت ہے اور بعد والوں کی خیریت حدیث سے ثابت نہیں اور مجتہد کی طرف رجوع حدیث سے ثابت ہے کسی غیر مجتہد کی طرف رجوع حدیث سے ثابت نہیں۔

راشدی صاحب نے احناف پر اعتراض کرنے کے لئے تو دیانت وامانت سب کو خیرباد کہہ دیا مگر صحیح بخاری ص129 ج1 پر کتے کے جھوٹے پانی سے وضو کرنے کی اجازت موجود ہے ذرا اس طرف بھی توجہ فرماتے اور آپ کے علامہ وحید الزماں لکھتے ہیں کتے کا پیشاب پاک ہے (ہدایۃ المہدی ج3 ص78) اور نواب صدیق حسن غیر مقلد لکھتے ہیں کتے کے گوشت، خون، بال اور پسینہ کے نجس

ہونے پر دلیل نہیں ہے۔ (بدوراحلہ ص16)

راشدی صاحب نے ان کی تردید میں کیا لکھا ہے جو کسی امتی کے نام سے نہیں بلکہ حدیث رسول اللہ ﷺ کے نام سے ایسے گندے مسائل پھیلا کر نبی معصوم ﷺ کو بدنام کر رہے ہیں۔ راشدی صاحب آپ کے ابن حزم نے یہ لکھا ہے کہ بیوی کے حق مہر میں کتا دینا جائز ہے۔

## اعتراض نمبر (۴۲)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ (۴۲): اعمال کا دارومدار نیت پر ہے**

### حدیث نبوی ﷺ

انما الاعمال بالنیات

ترجمہ: اعمال کا دارومدار نیت پر ہے۔

(بخاري ج 1 كتاب العلم باب كيف كان بدا الوحي الي رسول الله صلي الله عليه وسلم ص 2. حديث نمبر 1) (مسلم ج2 ص140 كتاب الامارة باب قوله انما الاعمال بالنية حديث نمبر 1907)

### فقہ حنفی

ولا يشترط نية التيمم للحدث او للجنابة هو الصحيح من المذهب

(هداية اولين ج 1 كتاب الطهارة باب التيمم ص 51)

حنفی مذہب کے مطابق صحیح فیصلہ یہ ہے کہ تیمم کے لئے نیت شرط نہیں ہے۔ وہ تیمم بے وضو ہونے کی وجہ سے ہو یا جنابت کی وجہ سے۔ (فقہ وحدیث ص 81)

**جواب:**

راشدی صاحب نے یہاں پر حنفی مذہب غلط نقل کیا ہے حنفی مذہب میں تیمم کے لئے نیت کرنا ضروری ہے ملاحظہ فرمائیں۔

1- قدوری مترجم اردو ص 19 مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی میں ہے۔ نیت تیمم میں فرض ہے۔

2- کنز الدقائق مترجم اردو ص 17 مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی میں ہے۔

تیمم کی نیت کر کے ایک دفعہ دونوں ہاتھ زمین پر مار کر سارے منہ پر پھیرے اور دوسری دفعہ ہاتھ مار کر دونوں کہنیوں سمیت دونوں ہاتھوں پر پھیرے۔

3- شرح وقایہ مترجم اردو ص 73 مطبوعہ میر محمد کراچی میں ہے۔

پس نیت تیمم میں فرض ہے۔

4- ہدایہ اولین ص 38-34 مطبوعہ کارخانہ علی محمد کراچی میں ہے۔

تیمم کرنے والا جب طہارت یا نماز کی نیت کرے تو جائز ہے۔

5- علامہ عینی عمدۃ القاری ج 4 ص 607 مطبوعہ مصر میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایت کے تحت لکھتے ہیں۔

اس حدیث میں تیمم میں نیت کے وجوب پر دلیل ہے۔ کیونکہ تیمم کا معنی ہے قصد کرو۔

6- فتاوی عالمگیری اردو جلد 1 ص 38 باب تیمم میں ہے اور پہلی فصل ان چیزوں کے بیان میں جو تیمم میں ضروری ہیں ان میں سے نیت ہے۔

7- مولانا ابوالقاسم رفیق دلاوری حنفی عماد الدین ص 86 مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز میں لکھتے ہیں۔

سوال: تیمم کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب: آدمی کو چاہیے پہلے نیت کرے الخ

7- مفتی کفایت دہلوی حنفی تعلیم الاسلام حصہ سوم ص 66 مطبوعہ تاج کمپنی کراچی میں لکھتے ہیں۔

سوال: تیمم کرنے کا پورا طریقہ بتاؤ؟

جواب: اول نیت کرے کہ میں ناپاکی دور کرنے اور نماز پڑھنے کے لئے تیمم کرتا ہوں۔ الخ

9- شیخ محمد الیاس فیصل حنفی نماز پیمبر ﷺ ص 89 مطبوعہ سنی پبلیکیشنز لاہور میں لکھتے ہیں۔

## تیمم کا طریقہ

تیمم کی نیت کر کے دونوں ہاتھ مٹی پر مار کر جھاڑ دے الخ

10- اکرام الحق حنفی اسلامیات مکمل جلد اول ص 173 مطبوعہ مکتبہ اسلامیہ راولپنڈی میں لکھتے ہیں۔

تیمم میں بھی تین فرض ہیں۔ پاکی حاصل کرنے کے لئے تیمم کی نیت کرنا الخ

11- نماز مسنون کلاں ص 138 مطبوعہ مکتبہ درس القرآن گوجرانوالہ میں ہے۔

## مسئلہ

تیمم کے لئے نیت کرنا ضروری ہے۔ (ہدایہ ج 1 ص 26، کبیری ص 64 شرح نقایہ ج 1 ص 26)

ناظرین ہم نے گیارہ حوالے نقل کر دیئے ہیں جس میں ہدایہ کا حوالہ بھی موجود ہے جن میں نیت کرنے کا ذکر ہے یہاں پر ہدایہ میں مسئلہ اور لکھا ہوا ہے۔

راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس کا مطلب اور ہے ہدایہ کی عبارت کا مفہوم یہ ہے کہ یہ ضروری یعنی شرط نہیں کہ جنابت کے لئے تیمم کرے تو نیت الگ کرے وضو کے لئے تیمم کرے تو اس کے لئے الگ نیت کرے یہ شرط نہیں ہے۔ ایک کام کے لئے اگر تیمم کر لیا دوسرا کام بھی اس سے ادا ہو سکتا ہے۔

## اعتراض نمبر (۴۳)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ (۴۳):** گانا سننا حرام ہے

### حدیث نبوی ﷺ

عن جابر قال قال رسول الله ﷺ الغناء ينبت النفاق في القلب كما ينبت الماء الزرع رواه البيهقي في شعب الايمان

ترجمہ: سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا گانا اسی طرح دل میں نفاق پیدا کرتا ہے جس طرح پانی کھیتی کو اگاتا ہے۔

(السنن الكبري للبيهقي ج 10 ص 223، رقم الحديث، طبع مكتبه دار الباز مكة المكرمة) (عن ابن مسعود، في شعب الايمان، طبع دار الكتب العلميه بيروت) (ابو داود باختصار)

اور دوسری حدیث میں یہ تصریح ہے کہ جس موقعہ پر گانا بجانا ہو تو وہ دعوت قبول نہ کی جائے۔

جیسا کہ: واجب دعوة من دعاك من المسلمين مالم يظهروا المعازف فاذا اظهروا المعازف فلا تجبهم

ترجمہ: جو بھی مسلمان تمہیں دعوت دے اگر وہاں گانا بجانا نہ ہو تو دعوت قبول کرو اور اگر گانا بجانا (موسیقی) ہو تو اس کی دعوت قبول نہ کرو۔

## فقہ حنفی

من دعا الی ولیمة او طعام فوجد ثمه لعبا او غناء فلا بأس بان یقعد و یاکل وقال ابو حنیفة ابتلیت بهذا مرة فصبرت۔

(هدایة آخیرین ج4 کتاب الکراهیة فصل فی الاکل والشراب بصفحه 455)

کسی شخص کو ولیمے یا کھانے کی دعوت دی جائے اور وہاں موسیقی اور گانا بجانا ہو تو اس شخص کے وہاں بیٹھنے اور کھانے میں کوئی حرج نہیں۔ ابو حنیفہ نے کہا ایک بار مجھ پر بھی آزمائش آئی تھی تو میں نے صبر کیا۔ (فقہ وحدیث ص 82)

**جواب:**

راشدی صاحب نے ہدایہ کی پوری عبارت نقل نہیں کی ہم ہدایہ کی پوری عبارت نقل کرتے ہیں جس سے اعتراض کی گنجائش ہی نہیں رہتی۔ ہدایہ کی مکمل عبارت کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیں۔

جس شخص کو ولیمہ یا کسی کھانے کی دعوت دی گئی ہو پھر وہ وہاں پر کھیل کود یا گانا پائے تو (مجبوراً) وہاں بیٹھنے اور کھانے میں کوئی حرج نہیں۔ امام ابو حنیفہ نے فرمایا کہ میں ایک مرتبہ ایسی مجلس میں پھنس گیا تو میں نے صبر کیا۔ ایسی مجلس میں صبر کر کے بیٹھنا اور کھانا کھانے کی علت یہ ہے کہ دعوت کو قبول کرنا سنت ہے آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ جس نے دعوت کو قبول نہیں کیا تو اس نے ابو القاسم (علیہ السلام) کی نافرمانی کی۔ چنانچہ اس دعوت کے ساتھ بدعت ملنے کی وجہ سے اسے نہ چھوڑے جیسا کہ اگر نماز جنازہ پر نوحہ کرنے والیاں جمع ہو جائیں پھر بھی پڑھنی واجب ہے۔ پھر اگر مدعو لوگ کو اس فعل سے روکنے پر قادر ہو تو روک دے اور اگر قدرت نہ رکھتا ہو تو صبر کرے۔

صبر کرنے کی اجازت اس شخص کو ہے جو مقتدا اور رہنما نہ ہو۔ اگر کوئی مقتدا روکنے پر قادر نہ ہو تو ایسی مجلس سے نکل جائے اور وہاں نہ بیٹھے کیونکہ مقتدا کے وہاں بیٹھنے میں دین کی حقارت اور مسلمانوں پر مصیبت کا دروازہ کھولنا ہے۔

اور یہ قصہ جو امام صاحب کا منقول ہے آپ کے مقتدا بننے سے پہلے کا ہے۔ اور اگر یہ گانا

وغیرہ دسترخوان پر ہی شروع ہو جائے تو پھر وہاں بیٹھنا نہیں چاہیے چاہے مقتدا نہ ہی ہو بوجہ اللہ تعالیٰ کے اس قول کے فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظالمین ۔ یہ تمام مذکورہ صورتیں تب ہیں جب یہ گانا وغیرہ مجلس میں حاضر ہونے کے بعد شروع ہوا ہو اور اگر مدعو کو حاضر ہونے سے قبل ہی معلوم ہو جائے تو ایسی مجلس میں حاضر نہ ہو کیونکہ اس کو حق دعوت لازم نہیں ہوا بخلاف اس صورت کے کہ جب حاضر ہونے کے بعد اچانک یہ کام شروع ہو جائے بلکہ اب اس کو حق دعوت لازم ہو چکا ہے۔ اور یہ مسئلہ اس پر دلالت کرتا ہے کہ گانے بجانے کے تمام آلات حرام ہیں یہاں تک کہ بانسری کے ساتھ بھی اور اسی پر امام صاحب کا قول ابتلیت دلالت کرتا ہے کیونکہ ابتلاء حرام ہی میں ہوتی ہے۔

(ہدایہ کتاب الکراھیۃ)

محترم ناظرین آپ نے ہدایہ کی پوری عبارت کا ترجمہ ملاحظہ فرمالیا اب آپ ہی انصاف فرمائیں کہ صاحب ہدایہ تو گانے بجانے کے تمام آلات حتیٰ کہ بانسری کو بھی حرام فرماتے ہیں اور امام صاحب بھی یہی فرماتے ہیں لیکن جناب راشدی صاحب کو نامعلوم فقہ دشمنی اور احناف کے حسد اور بغض سے کیا ہو گیا کہ اتنی واضح عبارت بھی حضرت کو دکھائی نہ دی۔ یہ تو بالکل ایسے ہی ہے کہ کوئی شخص لاتقربو الصلوۃ پڑھتا چلا جائے اور اس سے آگے ایک حرف بھی نہ پڑھے ساتھ ساتھ یہ دعویٰ بھی کرے کہ میں نماز نہ پڑھ کر قرآن پر عمل کر رہا ہوں۔ ہمارے حنفی علماء نے تو گانے کے حرام ہونے پر مستقل کتابیں لکھی ہیں۔ کچھ کے نام ملاحظہ فرمائیں۔

1- اسلام اور موسیقی۔ حضرت مفتی محمد شفیع صاحب۔

2- گانا بجانا قرآن وسنت کی روشنی میں۔ حضرت مولانا زاہد الحسینی صاحب۔

3- حق السماع۔ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحب۔

4- اسلام اور قوالی مفتی فیض الرحمن صاحب

ان کے علاوہ اور کتب بھی اس مسئلہ پر موجود ہیں ان میں تمام تفصیلات موجود ہیں۔ فقہ حنفی کا یہ مسئلہ حدیث کے مطابق ہے نہ کہ مخالف۔

## اعتراض نمبر (۴۴)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

مسئلہ ۴۴: کافر، مشرک اور برہنہ آدمی کا بیت اللہ میں داخلہ ممنوع ہے

## حدیث نبوی ﷺ

عن ابی هريرة عن النبی ﷺ الا لا يحج بعد العام مشرك ولا يطوف بالبيت عريان

ترجمہ: سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا خبردار اس سال کے بعد کوئی مشرک حج نہیں کر سکے گا۔ اور نہ ہی برہنہ حالت میں بیت اللہ کا طواف کر سکے گا۔

(بخاري ج 1 كتاب الحج باب لا يطوف بالبيت عريان ولا يحج مشرك ص 220 رقم الحديث 1622 واللفظ له) (مسلم ج 1 كتاب الحج باب لا يحج البيت مشرك ولا يطوف بالبيت عريان الخ رقم الحديث 1347 ص 435)

اور قرآن پاک میں بھی ہے: انما المشركون نجس فلا يقربوا المسجد الحرام بعد عامهم هذا

یعنی: مشرک نجس ہیں اس لئے وہ مسجد حرام کے قریب بھی نہ جائیں۔

## فقہ حنفی

لا بأس بأن يدخل اهل الذمة المسجد الحرام

(هداية آخيرين 4 كتاب الكراهية مسائل منفره ص 484)

یعنی ذمی کافر کے بیت اللہ میں داخل ہونے میں کوئی حرج نہیں۔

(فقہ و حدیث ص 83)

**جواب:**

یہاں پر مسئلہ خاص ذمی کافر کا ہے عام کفار یا مشرکوں کا نہیں ہے۔ اس مسئلہ سے متعلق قرآن مجید میں دو آیات ہیں راشدی صاحب نے ایک آیت نقل کر دی اور دوسری کا ذکر نہیں کیا۔ ہم یہاں پر دونوں نقل کر کے ان کی تفسیر سلف صالحین سے نقل کرتے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں۔

أُولَٰئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ أَنْ يَدْخُلُوهَا إِلَّا خَائِفِينَ ۚ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَ

لَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ (پارہ نمبر 1 سورۃ البقرہ آیت نمبر 114)

ان کو نہیں چاہئے تھا کہ ان مساجد میں داخل ہوتے مگر ڈرتے ہوئے۔ ان کے لئے دنیا میں رسوائی (جزیہ دینے کی) اور آخرت میں عذاب ہے بڑا۔

علامہ آلوسی تفسیر روح المعانی میں فرماتے ہیں کہ امام صاحب نے اسی آیت سے ثابت کیا ہے کہ اہل زمہ کا مساجد میں داخل ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں جب کہ وہ مغلوب ومقہور ہوں۔

(تفسیر روح المعانی جلد اول ص)

مولانا حافظ صلاح الدین یوسف غیر مقلد اپنی تفسیر احسن البیان میں لکھتے ہیں۔ بعض نے کہا ہے کہ یہ خوشخبری اور پیش گوئی ہے کہ عنقریب مسلمانوں کو غلبہ حاصل ہو جائے گا اور یہ مشرکین خانہ کعبہ میں ڈرتے ہوئے داخل ہوں گے ہم نے جو مسلمانوں پر پہلے زیادتیاں کی ہیں، ان کے بدلے میں ہمیں سزا سے دو چار یا قتل نہ کر دیا جائے۔ (تفسیر احسن البیان ص 47 مطبوعہ سعودیہ عربیہ)

## دوسری آیت

آنحضرت ﷺ نے 9 ہجری میں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اعلان کروایا جو خدا کی طرف سے تھا۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْمُشْرِكُونَ نَجَسٌ فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هَٰذَا ۚ وَإِنْ خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ يُغْنِيكُمُ اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ إِنْ شَاءَ ۚ

(پارہ نمبر 10 سورۃ التوبہ آیت نمبر 28)

اے ایمان والو! مشرک (اعتقادا) نرے مشرک ہیں (اور چونکہ اعتقادی ناپاکوں کی کوئی عبادت قبول نہیں اس لئے وہ حج کے لئے) مسجد حرام کے قریب بھی نہ پھٹکیں اس سال کے بعد (سال کا لفظ اس لئے فرمایا کہ حج کے لئے آنا سال کے بعد ہی ہوتا ہے) اور اگر تمہیں اے مسلمانو! مفلسی کا اندیشہ ہو (کیونکہ حج کے موقع پر کافر تاجر بھی سامان لاتے اور اسی تجارت سے روزی کا سامان بنتا) تو اس کی پرواہ نہ کرو کہ اگر وہ حج کے لئے نہ آئیں گے تو تجارت ختم ہو جائے گی جو اقتصادیات کی جان ہے، اللہ تعالیٰ تمہیں غنی فرما دیں گے) چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جب یہ آیت سنائی تو حج کے اتنے بڑے مجمع میں یہی اعلان فرمایا'' الا لا یحج بعد عامنا ھذا مشرك (روح المعانی ج 10 ص 77)

کہ اس سال کے بعد کوئی مشرک حج کے لئے نہ آئے۔

معلوم ہوا کہ اس آیت کا مقصد حج و عمرہ سے مشرکین کو روکنا ہے۔ آیت کا یہی مطلب صراحتہ ہدایہ میں مذکور ہے امام مرغینانی فرماتے ہیں: والایة محمولة علی الحضور استیلاء واستعلاء او طائفین عراة کما کانت عادتهم فی الجاهلیة'' (ہدایہ ج 4 ص 472) یعنی اس آیت سورۃ التوبہ کا مطلب یہ ہے کہ وہ غلبہ و بلندی کے ساتھ اتراتے ہوئے حرم میں داخل نہ ہوں یا حج کے لئے ننگے طواف کرتے ہوئے داخل نہ ہوں۔ جیسا کہ جاہلیت میں ان کی عادت تھی۔ دیکھئے احناف نے اس آیت کا انکار نہیں کیا بلکہ اس کا وہی مطلب بیان کیا جو آیت کے سیاق و سباق سے ظاہر ہے اور جس کا اعلان حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نزول آیت کے وقت مجمع میں فرمایا تھا۔

## رسول اقدس ﷺ کا طرز عمل

**حدیث نمبر ①:**

اس آیت سورۃ توبہ کے نازل ہونے کے بعد وفد ثقیف حاضر ہوا اور آنحضرت ﷺ نے انہیں مسجد میں ٹھہرایا۔

(ابو داؤد، کتاب الخراج، باب خبر الطائف ج 2 ص 72)

**حدیث نمبر ②:**

طبرانی میں ہے کہ ''فضرب لهم قبة فی المسجد'' ان کے لئے مسجد میں قبہ لگایا گیا۔
(نصب الرایہ ج 4 ص 270)

**حدیث نمبر ③:**

اور مراسیل ابی داؤد میں حضرت امام حسن بصری سے روایت ہے کہ جب اس وفد کو حضور ﷺ نے مسجد میں ٹھہرایا تو آپؐ سے کہا گیا آپ ان کو مسجد میں اتار رہے ہیں حالانکہ وہ مشرک ہیں تو آپ نے فرمایا زمین نجس نہیں ہوتی ہے بے شک ابن آدم نجس ہوتا ہے۔

(نصب الرایہ ج 4 ص 270)

اس حدیث سے بھی پتہ چلا کہ مشرک کی نجاست دخول مسجد میں مانع نہیں ہے۔

# آیت کی تفسیر نبی اقدس ﷺ سے

## حدیث نمبر ①:

حضرت جابر بن عبداللہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا اس سال کے بعد کوئی مشرک مسجد حرام کے قریب نہ جائے ہاں مگر کوئی غلام یا لونڈی جو کسی حاجت کے لئے جائیں۔

(احکام القرآن ج3 ص89)

## صحابی سے تفسیر

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ صحابی فرماتے ہیں بے شک مشرک نجس ہیں وہ اس سال کے بعد مسجد حرام کے قریب نہ جائیں مگر کوئی غلام یا اہل ذمہ میں سے۔

(تفسیر ابن جریر ج10 ص76)

## تابعی کی تفسیر

حضرت قتادہ تابعی اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں اس سال کے بعد کوئی مشرک مسجد حرام کے پاس نہ جائے مگر کوئی مشرک جو کسی مسلمان کا غلام ہو یا جزیہ دینے والا ذمی ہو۔

(تفسیر ابن جریر ج10 ص76)

## دور فاروقی میں نصرانی کا حرام میں داخلہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں خلافت میں ایک عیسائی بغرض تجارت آیا تو اس سے عشر لیا گیا وہ دوبارہ آیا تو پھر اس سے عشرہ کا مطالبہ کیا گیا اس نے عشر دینے سے انکار کیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گیا جو اس وقت مکہ مکرمہ حرم پاک میں تھے اور خطبہ میں فرمارہے تھے ''ان اللہ جعل البیت مثابة للناس'' اس عیسائی نے کہا: امیر المؤمنین! زیاد بن حدیر مجھ سے بار بار عشر مانگتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ عشر سال میں تیرے مال پر صرف ایک دفعہ ہے۔ (کتاب الخراج امام ابو یوسف ص162)

اب اگر امام صاحب نے فرمایا کہ ''لا باس بان یدخل اھل الذمة المسجد الحرام'' (ھدایہ ج4 ص472) تو یہ قرآن کہ آیت ''یدخلوھا الا خائفین'' کے موافق ہے۔ اللہ کے نبی ﷺ کے فعل کے موافق ہے، اللہ کے نبی ﷺ کے صحابی رضی اللہ عنہ تابعی کے نزدیک یہ داخلہ آیت توبہ کے خلاف نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں مجمع عام میں نصرانی حرم پاک میں داخل ہوا کسی ایک شخص نے بھی اٹھ کر آیت ''انما المشرکون نجس فلا

یقربوا المسجد الحرام ''پڑھ کر نہ سنائی۔ معلوم ہو گیا ان سب صحابہ وتابعین کے نزدیک بھی کسی ذمی کا وقتی طور پر مسجد حرام میں داخلہ کسی آیت یا حدیث کے خلاف نہ تھا۔

## غیر مقلدین سے تائید

مولانا صلاح الدین یوسف غیر مقلد سورہ توبہ کی تفسیر میں لکھتے ہیں حاشیہ نمبر ② یہ وہی حکم ہے جو سن ⑨ ہجری میں اعلان برات کے ساتھ کیا گیا تھا جس کی تفصیل پہلے گزر چکی ہے۔ یہ ممانعت بعض کے نزدیک صرف مسجد حرام کے لیے ہے ورنہ حسب ضرورت مشرکین دیگر مساجد میں داخل ہو سکتے ہیں جس طرح نبی کریم نے ثمامہ بن اثال کو مسجد نبوی کے ستون سے باندھے رکھا تھا۔ حتی کہ اللہ نے ان کے دل میں اسلام کی اور نبی ﷺ کی محبت ڈال دی اور وہ مسلمان ہو گئے۔ علاوہ ازیں اکثر علماء کے نزدیک یہاں مسجد حرام سے مراد پورا حرم ہے۔ یعنی حدود حرم کے اندر مشرک کا داخلہ ممنوع ہے۔ بعض آثار کی بنیاد پر اس حکم سے ذمی اور خدام کو مستثنیٰ کیا گیا ہے۔ (تفسیر احسن البیان ص 515 مطبوعہ سعودی عرب)

## اعتراض نمبر ㊺

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ ㊺: بیت اللہ کی چھت پر نماز ممنوع ہے**

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عمر قال نہی رسول اللہ ﷺ ان یصلی فوق ظہر بیت اللہ

ترجمہ: سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بیت اللہ کی چھت پر نماز پڑھنے سے منع فرمایا۔

(ترمذي ج 1 ابواب الصلاة باب ما جاء في كراهية ما يصلي اليه وفيه ص 46 رقم الحديث 346 واللفظ له)(ابن ماجه باب مواضع التي تكره فيها الصلاة ص 54 رقم الحديث 746-747)

### فقہ حنفی

من صلى على ظهر الكعبة جازت صلوته

(هداية اولين 1 كتاب الصلاة باب الصلاة في الكعبة ص 185)

جس آدمی نے بیت اللہ کی چھت پر نماز پڑھی اس کی نماز جائز ہے۔

(فقہ وحدیث ص84)

جواب:

راشدی صاحب نے ہدایہ کی عبارت مکمل نقل نہیں کی اگر وہ ہدایہ کی مکمل عبارت نقل کر دیتے تو پھر اعتراض خود بہ خود ختم ہو جاتا تاہم پہلے ہدایہ کی مکمل عبارت کا ترجمہ نقل کرتے ہیں تا کہ آپ کو علم ہو کہ ہدایہ میں کیا لکھا ہے اور راشدی صاحب کیا کہتے ہیں۔

> اور جس شخص نے کعبہ کی پشت پر نماز پڑھی اس کی نماز جائز ہے۔ امام شافعی کا اختلاف ہے۔ اس لئے کہ ہمارے یہاں میدان اور آسمان کی فضاء تک کا نام کعبہ ہے نہ کہ عمارت کا کیوں کہ وہ منتقل ہو سکتی ہے کیا دیکھتے نہیں کہ اگر کوئی شخص جبل ابوقیس پر نماز پڑھے تو نماز جائز ہے حالانکہ کہ اس کے سامنے عمارت نہیں ہے۔ البتہ یہ مکروہ ہے کیوں کہ اس میں ترک تعظیم ہے اور آپ ؐ سے ترک تعظیم کے متعلق ممانعت وارد ہوئی ہے۔ (احسن الھدایہ ترجمہ اردو ہدایہ ج2 ص447)

ناظرین آپ نے دیکھا صاحب ہدایہ نے لکھا ہے کہ البتہ یہ مکروہ ہے۔ اور جو حدیث راشدی صاحب کی نقل کی ہے اس کا حوالہ بھی صاحب ہدایہ نے دے دیا اور مکروہ ہونے کی وجہ بھی بتا دی۔ اور فقہ حنفی میں اکثر جگہ مکروہ سے مراد مکروہ تحریمی ہے جب فقہاء مطلق مکروہ کا لفظ استعمال کرتے ہیں تو اس سے مکروہ تحریمی ہی مراد ہوتا ہے۔

رہی وہ حدیث جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کا جواب یہ ہے کہ کسی چیز کو مطلق حرام قرار دینے کے لیے دلیل قطعی یا کم از کم حدیث صحیح ہونی چاہئے۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی خانہ کعبہ کی چھت پر نماز پڑھنے سے ممانعت والی حدیث جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے نہ قطعی ہے نہ صحیح ہے۔ امام ترمذی اس حدیث کو ذکر کر کے فرماتے ہیں۔ حدیث ابن عمر اسنادہ لیس بذلک القوی۔ یعنی حضرت عبداللہ بن عمر کی روایت کی سند قوی نہیں ہے۔ جب یہ حدیث قوی نہیں ضعیف ہے تو ضعیف حدیث سے کسی چیز کی قطعی حرام قرار دینا یہ حد سے تجاوز کرنا ہے۔ اس لئے کہ ضعیف حدیث اس مقام و مرتبہ کی نہیں ہوتی ہے کہ اس سے کسی چیز کی قطعی حرمت ثابت کی جائے اس کے لئے قطعی دلیل یا کم از کم

صحیح حدیث کا ہونا ضروری ہے۔اس لئے اس حدیث کی وجہ سے جولوگ کعبہ کی چھت پر نماز پڑھنے کو حرام کہتے ہیں ان کی رائے میرے نزدیک وزنی معلوم ہوتی ہے ہاں اس سے کراہت ثابت ہوسکتی ہے جوفقہ حنفی کا مسلک ہے اور ہدایہ میں لکھا ہوا موجود ہے احناف کے ہاں اگر چہ یہ حدیث ضعیف ہی مگر پھر بھی امام ابوحنیفہ نے اس حدیث کے پیش نظر یہ فرمایا کہ عام حالات میں کعبہ کی چھت پر نماز پڑھنا مکروہ ہے۔لیکن اگر کسی نے پڑھ لی تو نماز ہوجائے گی۔

غیر مقلدین حدیث کے بارے میں امام ابوحنیفہ کے اس تورہا احتیاط دقت نظر اور پھر عمل بالحدیث کے جذبہ کو دیکھیں اور انصاف سے کام لے کر بتلائیں کہ کی ان امور میں امام ابوحنیفہ کے مقام ومرتبہ تک کسی اورکورسائی ہوسکتی ہے اعتراض کرنا بڑا آسان ہے اور فقہ حنفی کو سمجھنا بہت مشکل ہے اس کے لئے علم ومعرفت وسیع المطالعہ کے ساتھ ساتھ نور باطن اور فراست ایمانی کی بھی ضرورت ہے۔
امام ترمذی نے بھی کراہت ہی کے قول کو اختیار کیا ہے آپ نے اس حدیث پر اس طرح باب باندھا ہے۔

باب ما جاء فی کرھیة ما یصلی الیه و فیه۔

باب بیان میں اس چیز کے کہ جس کی طرف یا جس میں نماز پڑھنا مکروہ ہے۔

(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں غیر مقلد ج اول ص 164 ابواب الصلوۃ)

امام ابوماجہ نے سنن ابی ماجہ ص 54 میں اس طرح باب باندھا ہے۔

باب المواضع التی تکرہ فیھا الصلوۃ

ان محدثین نے بھی اس حدیث سے کعبہ کی چھت پر نماز پڑھنے کو مکروہ سمجھا ہے اور امام ابو حنیفہ نے بھی اس حدیث کا انکار نہیں کیا صرف اس حدیث سے مکروہ سمجھا ہے۔فقہ حنفی کا یہ مسئلہ حدیث کے مطابق ہے نہ کہ مخالف۔

## اعتراض نمبر (۴۶)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ (۴۶): مدعی کے پاس صرف ایک گواہ کا ہونا**

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عباس ان رسول الله ﷺ قضی بیمین و شاھد

ترجمہ: سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مدعی کے ایک گواہ اور قسم پر فیصلہ کیا۔ (یعنی دوسرے گواہ کے عوض اس سے قسم لی)

(مسلم ج2 کتاب الاقضیۃ باب وجوب الحکم بشاھد ویمین ص74. رقم الحدیث 4472)

## فقہ حنفی

ولا ترد الیمین علی المدعی

(ھدایۃ آخیرین ج3 کتاب الدعوی باب الیمین ص203)

یعنی مدعی پر قسم ہے ہی نہیں۔ (فقہ وحدیث ص85)

## جواب:

امام ابوحنیفہ کا موقف یہ ہے کہ کسی مقدمے میں فیصلہ کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے مدعی اپنے گواہ پیش کرے جو دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں ہوں۔ اگر مدعی کے پاس گواہ نہ ہوں یا گواہی کا نصاب پورا نہ ہو تو پھر مدعی علیہ سے قسم لی جائے کہ مدعی کا دعویٰ غلط ہے۔ اگر مدعی علیہ حلف اٹھالے تو وہ بری ہو جائے گا اور اگر حلف اٹھانے سے انکار کردے تو مدعی کا دعوی درست مان کر اس کے خلاف فیصلہ کر دیا جائے گا۔

فیصلہ کرنے کا یہ طریقہ شریعت کے قطعی دلائل سے ثابت ہے جن کا ذکر ابھی آئے گا۔ چنانچہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک مدعی علیہ کے قسم نہ اٹھانے کی صورت میں یا مدعی کے ایک گواہ کے ساتھ اس کی قسم پر مدعی علیہ کے خلاف فیصلہ کرنا درست نہیں کیونکہ اس طریقہ میں ایک تو گواہی کا شرعی نصاب یعنی دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں پورا نہیں۔ دوسرا اس میں مدعی سے قسم لی جاتی ہے حالانکہ قسم صرف مدعی علیہ کے ذمہ ہوتی ہے۔ امام صاحب کے دلائل مندرجہ ذیل ہیں۔

## حنفی مذہب کا قرآن سے ثبوت

### پہلی آیت

وَاسْتَشْهِدُوْا شَهِيْدَيْنِ مِنْ رِّجَالِكُمْ ۚ فَإِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ

(پارہ نمبر 3 سورۃ بقرہ آیت نمبر 282)

اور اپنے میں سے دو مرد گواہ رکھ لو۔ اگر دو مرد نہ ہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں۔

### دوسری آیت

وَّ اَشْهِدُوْا ذَوَيْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ ۔ اور آپس میں سے دو معتبر شخصوں کو گواہ کرلو۔ (پارہ نمبر 28 سورۃ طلاق آیت نمبر 2)

# حنفی مذہب کا احادیث سے ثبوت

حدیث نمبر ①:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا اگر لوگوں کے دعوؤں کے مطابق ان کا فیصلہ کر دیا جائے تو لوگ دوسرے لوگوں کی جانوں اور اموال پر دعویٰ کر بیٹھیں گے لیکن مدعی علیہ پر یمین (قسم) لازم ہے۔

(مسلم شریف کتاب الاقضیۃ باب الیمین علی المدعی علیہ)

حدیث نمبر ②:

ابن عباس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

البينة على المدعي واليمين على من انكر

لیکن گواہ مدعی پر ہیں اور قسم مدعا علیہ (یعنی انکاری) پر

(مشکوۃ باب الاقضیۃ والشہادات)

حدیث نمبر ③:

حضرت ابی موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی ایک روایت میں ہے۔

البينة على من ادعى واليمين على من انكر والصلح جائز بين المسلمين الا صلحا احل حراما و حرم حلالا الخ

یعنی گواہ لانے مدعی کے ذمے ہیں اور قسم مدعا علیہ پر اور صلح درمیان مسلمانوں کے جائز ہے مگر وہ صلح جس سے حلال کا حرام کرنا یا حرام کا حلال کرنا لازم ہے۔

(بیہقی ج ص)

حدیث نمبر ④:

ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے:

اليمين على المدعى عليه۔ قسم مدعی علیہ پر ہے۔

(بخاری کتاب التفسیر تفسیر آل عمران آیت نمبر 77) (حدیث نمبر 4203 باب ان الذین یشترون)

(ابو داؤد داور باب الیمین علی المدعی علیہ)

**حدیث نمبر ⑤:**

بخاری شریف میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ایک لمبی حدیث میں اشعث بن قیس کا واقعہ آتا ہے۔ ابی وائل (راوی حدیث) کہتے ہیں پھر اشعث بن قیس داخل ہوئے اور کہنے لگے ابو عبدالرحمن (یہ کنیت ہے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی) نے آپ کو کیا بیان کیا ہے؟ ہم نے کہا: ایسے ایسے، وہ کہنے لگے یہ آیات میرے بارے میں نازل ہوئیں میرے چچازاد بھائی (خفیش بن معمر بن معدی کرب) کی زمین میں میرا ایک کنواں تھا (میں اس کے ساتھ جھگڑے کا فیصلہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس لے گیا) تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرے پاس گواہ ہے یا اس کی قسم سے فیصلہ کروں، میں نے کہا میرے پاس گواہ نہیں ہے آپ نے فرمایا پھر اس کی قسم کے مطابق فیصلہ ہوگا۔ میں نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم وہ تو قسم اٹھا دے گا اس وقت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے کسی مسلمان کا مال غصب کرنے کے لئے جھوٹی قسم اٹھائی وہ اللہ تعالیٰ سے اس حالت میں ملے گا کہ اللہ تعالیٰ اس کے ساتھ ناراض ہوگا۔

(مسلم کتاب الایمان باب وعید من اقتطع حق مسلم) (بخاری کتاب التفسیر باب قولہ ان الذین یشترون)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ گواہ مدعی کی ذمہ ہے اور قسم مدعا علیہ پر۔

**حدیث نمبر ⑥:**

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں جو شخص کسی کا مال ہضم کرنے کے لئے جھوٹی قسم کھائے گا تو (مرنے کے بعد) جب وہ اللہ سے ملے گا اللہ اس پر سخت غصے ہوگا بعد ازاں اس کی تصدیق میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل کی۔

ان الذین یشترون بعهد الله وایمانهم الی عذاب الیم

(راوی ابی وائل کہتے ہیں) جب عبداللہ یہ حدیث بیان کر چکے تو اشعث بن قیس ہمارے سامنے آئے انہوں نے پوچھا ابو (عبداللہ بن مسعود) نے تم سے کیا حدیث بیان کی ہم نے ان سے کہہ دی انہوں نے کہا عبداللہ سچ کہتے ہیں یہ آیت میرے ہی متعلق نازل ہوئی (اس کا پس منظر یہ ہے) میرے اور ایک شخص میں جھگڑا ہوا ہم نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے مقدمہ پیش کیا آپ نے فرمایا:

شاهداك او يمينه یا تو دو گواہ لا یا اس سے قسم لے۔ میں نے عرض کیا میرے پاس گواہ نہیں، [illegible] تو وہ جھوٹی کھائے گا کچھ پرواہ نہ کرے گا تب آپ نے فرمایا جو شخص جھوٹی قسم کھا کر

کسی کا مال ہضم کرلے گا تو جب ( آخرت میں ) اللہ سے ملے گا اللہ اس پر غصے ہوگا بعد از اں اللہ تعالیٰ نے اس کی تصدیق نازل فرمائی۔ آپؐ نے یہی آیت پڑھی۔ (بخاری کتاب الشہادت باب الیمین علی المدعی علیہ)

اس روایت میں حضور اکرم ﷺ نے فیصلہ کرنے کی بس یہی صورت بتائی ہے یہ نہیں فرمایا کہ تم ایک گواہ اور ساتھ قسم اٹھالو۔

**حدیث نمبر ⑦:**

عمرو بن شعیب اپنے والد سے اور وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا اپنے خطبہ میں کہ گواہ لانا مدعی کے لئے ہے اور قسم کھانا مدعا علیہ کے ذمہ ہے۔

(جامع ترمذی ابواب الاحکام باب ماجآء ان البینۃ علی المدعی والیمین علی المدعی علیہ)

**حدیث نمبر ⑧:**

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا:

گواہ مدعی کے ذمے ہے اور قسم مدعی علیہ کے ذمہ ہے۔

(فتح الباری جلد 5 ص 282، ابن حجر نے معجم طبرانی سے اس کو نقل کر کے اس پر سکوت کیا ہے)

**حدیث نمبر ⑨:**

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو خط لکھا اور اس میں احکامات کے علاوہ یہ بھی لکھا کہ:

گواہ مدعی کے ذمہ ہے اور قسم مدعی علیہ کے ذمے الخ۔ (سنن دار قطنی ج 4 ص 206_406) بیہقی.

**حدیث نمبر ⑩:**

مصنف عبدالرزاق میں مرسلاً مروی ہے حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس دعویٰ کیا کہ حضور ﷺ نے انہیں بحرین میں ایک زمین دی تھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ اس کے گواہ کون ہیں؟ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا مغیرہ بن شعبہ گواہ ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ دوسرا گواہ کون ہے؟ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ دوسرا گواہ کوئی نہیں۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا پھر زمین آپ کو نہیں مل سکتی۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک گواہ کے ساتھ قسم پر فیصلہ کرنے سے انکار کیا، حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کچھ اصرار کیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عبداللہ بن عباس سے کہا کہ اپنے باپ کا ہاتھ پکڑو اور انہیں لے جاؤ۔

(کنز العمال ج 2 ص 308)

حدیث نمبر (۱۱):

امام زہری سے جو امیر المومنین فی الحدیث کے لقب سے موسوم ہیں۔ایک گواہ کے ساتھ قسم پر فیصلہ کرنے کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے کہا: هذا شئی احدثه الناس لا يد من شاهدين ''یہ وہ چیز ہے جو لوگوں نے ایجاد کر لی ہے۔فیصلے کے لئے دو گواہوں کو ہونا ضروری ہے۔(مصنف عبد الرزاق)(الجوہر النقی بھامش البیہقی ص175 ج10)

مندرجہ بالا دلائل بالکل واضح اور صریح ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ فیصلہ کرنے کا یہ طریقہ (دو گواہ والا) دور صحابہ و تابعین میں سنت ثابتہ کی حیثیت سے رائج تھا۔امام ابو حنیفہ کا طریقہ اجتہاد یہ ہے کہ وہ اپنی رائے کی بنیاد قرآن کی نصوص مشہور و معمول بہ احادیث اور شریعت کے اصول کلیہ پر رکھتے ہیں اور اگر ایک یا زیادہ اخبار آحاد ان کے خلاف وارد ہوں تو ان کی تشریح قرآن مجید، معمول بہ احادیث اور اصول کلیہ کی روشنی میں کرتے ہیں اور اگر کسی طرح سے اخبار آحاد کی تاویل ممکن نہ ہو تو نصوص قرآن، معول بہ احادیث اور اصول کلیہ کو اختیار کر کے اخبار آحاد کو چھوڑ دیتے ہیں۔

اسی اصول کے مطابق انہوں نے زیر بحث مسئلے میں اس روایت کو قبول نہیں کیا۔جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔کیونکہ وہ قرآن مجید اور مشہور معمول بہ احادیث کے خلاف ہے۔لہذا ثابت ہوا کہ حنفی مذہب قرآن وحدیث کے عین مطابق ہے نہ کہ مخالف۔

## اعتراض نمبر (۴۷)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ (۴۷): عورت،عورتوں کی امامت کراسکتی ہے**

### حدیث نبوی ﷺ

عن ام ورقة ان رسول الله ﷺ امرها ان تؤم اهل دارها

ترجمہ: ام ورقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے انہیں حکم دیا کہ وہ اپنے گھر کی عورتوں کی امامت کرائیں۔

دوسری حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

(ابو داؤد ج ۱ کتاب الصلوۃ باب امامة النساء ص 94-95 رقم الحدیث 592)

عن عائشة انها كانت تؤم النساء و تقوم وسطهن

ترجمہ: سیدنا عائشہ ؓ امام بن کر عورتوں کو نماز پڑھاتیں اور صف کے بیچ میں کھڑی ہوتیں تھیں۔

(مستدرك حاكم ج 1 ص 320 رقم الحديث 731 طبع دار الكتب العلمية بيروت)

(السنن الكبري للبيهقي ج 1 ص 408 ج 3 ص 131 رقم الحديث 1781)

(مصنف عبد الرزاق ج 3 ص 141 رقم الحديث 5087)

## فقہ حنفی

يكره للنساء ان يصلين وحدهن جماعة

(هداية اولين ج 1 كتاب الصلاة باب الامامة ص 123)

عورتوں کا آپس میں جماعت کر کے نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ (فقہ وحدیث ص 86)

### جواب:

راشدی صاحب نے جو دو احادیث نقل کی ہیں پہلے ہم ان کا جواب یہاں نقل کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

### پہلی حدیث

اس کے کئی جواب ہیں۔ پہلا جواب حدیث نقل کرنے میں خیانت۔

راشدی صاحب نے ابوداؤد امامۃ النساء سے حضرت ام ورقہ کی جو حدیث نقل کی ہے اس میں یہ الفاظ بھی آتے تھے۔ جو راشدی صاحب نے نقل نہیں کئے۔

و جعل لها موذنا يوذن لها وامرها ان تؤم اهل دارها قال عبد الرحمن فانا رايت موذنها شيخا كبيرا.

اور ان کے لئے ایک موذن مقرر کر دیا تھا جو اذان کہا کرتا اور وہ امامت کرتی تھیں، اپنے گھر والوں کی رسول اللہ ﷺ کے حکم سے۔ عبد الرحمن نے کہا کہ میں نے ان کے موذن کو دیکھا بہت بوڑھے تے۔ (ترجمہ علامہ وحید الزمان غیر مقلد)

اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ ام ورقہ ؓ کے لئے ایک مرد موذن مقرر کیا گیا تھا غیر

مقلدین کو چاہئے کہ اگر وہ اس مسئلہ پر عمل کروانا چاہتے ہیں تو پھر پہلے ایک بوڑھا موذن بھی مقرر کریں پھر عورتوں کو امامت کی اجازت دیں۔

## دوسرا جواب

اس حدیث میں صرف عورتوں ہی کی امامت کا ذکر نہیں جیسا کہ راشدی صاحب نے ترجمہ کیا ہے بلکہ اس کا صحیح ترجمہ وہ ہے جو علامہ وحید الزمان نے کیا ہے۔ گھر والوں میں مرد اور عورتیں اور بچے سب ہی شامل ہیں۔ اور خاص کر مؤذن کا ذکر موجود ہے اور خاص کر موذن کا ذکر موجود ہے اور وہ مرد ہے لازمی بات ہے کہ وہ بھی ام ورقہ رضی اللہ عنہا کے پیچھے نماز پڑھتا ہوگا۔

علامہ وحید الزمان نے اس کی تشریح میں لکھا ہے:

ف: یہ حدیث دلیل ہے اس بات کی کہ عورت کو امامت کرنا اپنے گھر والوں کی درست ہے، اگرچہ اس میں مرد بھی ہوں کیونکہ ام ورقہ رضی اللہ عنہا کا موذن تھا اور غلام انہی کے پیچھے نماز پڑھتا ہوگا۔

(ابو داؤد مترجم ج 1 ص 250)

غیر مقلد بھی عورتوں کو اجازت دیں کہ وہ مردوں کی امامت کرایا کریں۔

تیسرا جواب راشدی صاحب نے یہ نہیں بتایا کہ یہ حدیث صحیح نہیں اس کی سند میں ایک راوی محمد فضیل ہے جو سچا تو ہے مگر مذہباً شیعہ ہے۔ دوسرا راوی ولید بن عبداللہ بن جمیع جو سچا تو ہے مگر وہم کا مریض اور مذہباً شیعہ ہے۔ تیسرا راوی عبدالرحمن بن خلاد ہے جو مجہول ہے۔

## چوتھا جواب

اس حدیث میں نبی کریم ﷺ کا امر موجود ہے۔ تو غیر مقلدین کا فرض ہے کہ اپنے ہر گھر میں عورت کی امامت کو واجب قرار دیں۔

## پانچواں جواب

اس حدیث میں آنحضرت ﷺ نے امام عورت کو مقتدیوں سے آگے کھڑے ہونے سے منع نہیں فرمایا۔

الغرض یہ حدیث نہ تو صحیح ہے اور نہ ہی اس حدیث کے تمام ظاہری الفاظ پر امت میں سے کسی کا عمل ہے کہ ہر گھر میں مستقل موذن ہو اور مستقل طور پر عورت اپنے گھر والوں کو جماعت کرایا کرے۔

راشدی صاحب کو مندرجہ ذیل احادیث کا جو کلیہ قاعدہ کی حیثیت رکھی ہیں نظر کیوں نہیں آئیں۔

حدیث نمبر ①:

عن عائشۃ ؓ ان رسول اللہ ﷺ قال لا خیر فی جماعۃ النساء الا فی المسجد: وفی جنازۃ قتیل رواہ احمد والطبرانی.

(مجمع الزوائد ج ۱ ص 155)

حدیث نمبر ②:

حضرت علی ؓ فرماتے ہیں لا تؤم المراۃ۔ (المدونۃ الکبری ج ۱ ص 86)

حدیث نمبر ③:

حضرت ابو ہریرہ ؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا خیر صفوف الرجال اولھا وشرھا اخرھا وخیر صفوف النساء اخرھا وشرھا اولھا۔ (مسلم ج ۱ ص 182)

عورت کے لئے تو مقتدی بن کر بھی اگلی صف میں کھڑے ہونا منع ہے پھر اس کی امامت کیسے جائز ہوگی۔

راشدی صاحب جب گھر کے مرد عورت کے مقتدی بنیں گے تو ان پر امام صاحبہ کی اطاعت واجب ہوگی یا نہیں اگر وہ اطاعت کریں گے تو حضرت ﷺ کا فرمان ہے:

هلکت الرجال حین اطاعت النساء رواہ احمد والحکم وقال صحیح الاسناد.

راشدی صاحب کے حواری یہ کہیں کہ ہم تو صرف اس کے قائل ہیں کہ صرف عورت عورتوں کی جماعت کرائے تو ان کی پیش کردہ حدیث میں یہ ذکر نہیں بلکہ سب گھر والوں کی امامت کا حکم ہے اور گھر میں مرد بھی ہوتے ہیں اور ہماری پیش کردہ حدیث سے پتہ چلا کہ عورت کی جماعت میں کوئی خیر نہیں اور خیر سے خالی ہونا ہی دلیل کراہت ہے۔

## دوسری حدیث کا جواب

1- راشدی صاحب نے حضرت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے جو روایت نقل کی ہے اولاً تو وہ صحیح نہیں کیونکہ اس کی سند میں ایک راوی لیث بن ابی سلیم ہے جو ضعیف ہے۔

(میزان الاعتدال)

2- جماعت کی نماز میں امام مقتدیوں کے آگے کھڑا ہوتا ہے دو یا دو سے زیادہ مقتدیوں کے ہوتے ہوئے امام کا آگے کھڑا ہونا اسلام میں سنت متواترہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ آنحضرت ﷺ خلفائے راشدین اور تمام امت کا عمل یہی ہے۔ اس لئے دو یا دو سے زیادہ مقتدیوں کے ہوتے ہوئے امام کا مقتدیوں کے درمیان کھڑے ہو کر جماعت کرانا اس سنت متواترہ کی مخالفت کی وجہ سے مکروہ تحریمی ہے۔

3- اس حدیث میں ہے کہ امام صف کے درمیان کھڑا ہو۔ اس طریقہ کی تائید آنحضرت ﷺ سے ہر گز ثابت نہیں اور جماعت کے وقت مقتدیوں کے درمیان کھڑا ہونا بالاتفاق مکروہ ہے ہاں ایسے مکروہ کا ارتکاب کسی ضرورت کے تحت کیا جا سکتا ہے مثلاً کسی کو نماز کا طریقہ سکھانے کے لئے جیسے ظہر و عصر میں امام کا بلند آواز سے قرآن پڑھنا خلاف سنت ہے اور مکروہ ہے مگر صحیح بخاری میں ہے کہ آنحضرت ﷺ بغرض تعلیم کبھی کبھار کوئی آیت اونچی آواز سے پڑھ دیتے تھے۔ ایسی ضرورت کے وقت کراہت نہیں رہتی۔ لیکن اس کو جواز کا قاعدہ بنا لینا یقیناً مکروہ ہے۔

راشدی صاحب نے دو ضعیف حدیثیں لکھیں اور باقی صحیح حدیثوں کو چھپایا۔ اور بالکل یہی دھوکا ہدایہ کے ساتھ کیا اس کی عبارت بھی مکمل نہیں لکھی۔

## ہدایہ کی مکمل عبارت:

و یکرہ للنساء ان یصلین وحدھن الجماعۃ لانھا لا تخلو عن ارتکاب محرم و ھو قیام الامام وسط الصف فیکرۃ کالعراۃ وان فعلن قامت الامام لان وسطھن عائشۃ فعلت کذلك و حمل فعلھا الجماعۃ علی ابتداء الاسلام ولان فی التقدم زیادۃ الکشف۔

(ہدایہ ص 123)

راشدی صاحب نے ہدایہ کی عبارت نامکمل پیش کی صاحب ہدایہ نے خود حضرت عائشہ ؓ کی روایت سے ہی ثابت کر دیا کہ اس سے ہی کراہت نکلتی ہے کیونکہ امام کا مقتدیوں کے درمیان کھڑا ہونا خلاف سنت اور مکروہ ہے۔

# اعتراض نمبر (۴۸)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

## مسئلہ (۴۸): بائع اور مشتری کی بیع کب فسخ ہوگی؟

### حدیث نبوی ﷺ

عن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ ان رسول اللہ ﷺ قال البیعان بالخیار مالم یتفرقا

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دو خرید و فروخت کرنے والوں کو (بیع فسخ کرنے کا) اختیار ہوتا ہے جب تک دونوں (ایک دوسرے سے) جدا نہ ہوں۔

(ترمذي ج 1 ابواب البيوع باب ما جاء البيعان بالخيار مالم يتفرقا ص 150. رقم الحديث 1247)
(نسائي ج 2 كتاب البيوع باب وجوب الخيار للمتابعين الخ عن حكيم بن حزام ص 212. رقم الحديث 4469) (ابن ماجه باب التجارات باب البيعان بالخيار مالم يتفرقا عن ابي برزه اسلمي ص 158 رقم الحديث 2181)

### فقہ حنفی

واذا حصل الایجاب والقبول لزم البیع ولا خیار لواحد منھا الا من عیب او عدم رویۃ

(ھدایۃ آخیرین ج 3 کتاب البیوع ص 20)

جب کسی بیع کے بارے میں ایجاب وقبول ہو جائے تو بیع لازم ہو گئی اب ان دونوں میں سے کسی کو اختیار نہیں الا یہ کہ کوئی عیب وغیرہ ظاہر ہو جائے۔ (فقہ وحدیث ص 87)

**جواب:**

ہم یہاں پر پہلے اس مسئلہ کی وضاحت کرتے ہیں پھر فقہ حنفی کے دلائل ذکر کریں گے۔

### اصل مسئلہ کی وضاحت:

اس مسئلہ کو فقہاء کی اصطلاح میں خیار مجلس کہتے ہیں۔

امام ابوحنیفہ کے شاگرد امام محمد بن حسن شیبانی لکھتے ہیں:

امام ابوحنیفہ نے فرمایا جب دو شخص بیع کریں اور اس میں اختیار کا ذکر نہ کریں تو جس وقت وہ عقد کریں بیع واجب ہو جاتی ہے اگر چہ وہ الگ الگ نہ ہوں، اور اہل مدینہ نے کہا کہ ان کو اس وقت تک اختیار رہتا ہے، جب تک وہ اپنے مقام سے یا مجلس سے الگ الگ نہ ہو جائیں اور ان کی یہ بیع بالخیار ہوتی ہے، امام محمد فرماتے ہیں تم نے یہ کیسے کہ دیا کہ جب وہ اختیار کی شرط نہ لگائیں تو الگ الگ ہونے سے پہلے ان کو اختیار ہوتا ہے؟ انہوں نے جواب میں کہا نافع حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بائع اور مشتری میں سے ہر ایک کو دوسرے پر متفرق ہونے سے پہلے اختیار ہوتا ہے۔ ماسواء بیع الخیار کے ہم نے کہا، کیا رسول اللہ ﷺ نے یہ فرمایا ہے کہ بائع اور مشتری میں سے ہر ایک کو دوسرے پر مجلس یا مقام سے متفرق ہونے سے پہلے اختیار رہتا ہے؟ انہوں نے کہا ہر چند کہ مجلس یا جگہ کے الفاظ حدیث میں نہیں ہیں لیکن حدیث کا معنی یہی ہے۔ امام محمد فرماتے ہیں ان سے یہ کہا گیا تم سے اس حدیث کا معنی بیان کرنے میں غلطی ہوئی ہے۔ ہمارے نزدیک اس کا معنی یہ ہے کہ بائع اور مشتری میں سے ہر ایک کو اختیار رہتا ہے جب تک کہ وہ بیع کے اقوال سے متفرق نہ ہو جائیں، جب بائع نے کہا میں نے یہ چیز فروخت کی تو اب مشتری کو اختیار ہے وہ اس قول کو قبول کرے یا نہ کرے (اور قبول کرنے کے بعد بیع لازم ہے اور اختیار نہیں ہے) حدیث کی تفسیر اس طریقہ سے ہے، امام محمد نے فرمایا ابراہیم نخعی نے بھی اس حدیث کی تفسیر اسی طریقہ سے کی ہے، حضرت عمر نے بھی اس حدیث کی تفسیر اسی طرح کی ہے۔ کیونکہ جب انہوں نے رکاب میں پیر رکھا تو فرمایا: لوگ کل کہیں گے کہ عمر نے کیا کہا ہے؟ سنو بیع صفقہ (سودا طے ہونے) سے ہوتی ہے یا خیار سے۔ (امام محمد فرماتے ہیں) تو کیا سودا طے ہونے کے بعد اختیار ہو سکتا ہے؟ نیز ہمیں شریح سے یہ روایت پہنچی ہے کہ جب دو شخص بیع کر لیں تو بیع واجب ہو جاتی ہے اور ان میں سے کسی ایک کے لیے بھی اختیار نہیں ہوتا نیز امام محمد نے اہل مدینہ پر معارضہ کرتے ہوئے فرمایا: اگر تفرق عن المجلس سے پہلے دونوں کو اختیار رہتا ہے تو بتاؤ کہ جب تفرق سے پہلے ایک شخص اختیار کی شرط لگائے اور دوسرا شرط نہ لگائے تو جس شخص نے اختیار کی شرط نہیں لگائی اس کے لئے اختیار ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو اس کے شرط نہ لگانے کے خلاف ہے اور اگر اختیار نہیں ہے تو تمہارے قول کے خلاف ہے۔

(کتاب الحجۃ ج 2 ص 694)

## فقہ حنفی کے دلائل:

پہلی دلیل قرآن سے۔

ایجاب وقبول کے بعد عقد لازم ہو جاتا ہے اور پھر فریقین میں سے کسی کو بیع فسخ کرنے کا اختیار نہیں ہوتا، فقہاء احناف نے یہ نظریہ قرآن مجید کی حسب ذیل آیات سے قائم کیا ہے: اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

1- يَاۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ (مائدہ 1)

اے ایمان والو! عقد کو پورا کرو۔

عقد ایجاب وقبول کو کہتے ہیں اور اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے بائع اور مشتری کو عقد پورا کرنے کا حکم دیا ہے اور خیار مجلس ایفاء عقد کے منافی ہے۔

دوسری دلیل قرآن سے۔

يَاۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْۤا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ ۔ (نساء 29)

اے ایمان والو! آپس میں ناحق مال مت کھاؤ، البتہ تم باہمی رضا مندی سے تجارت کر سکتے ہو۔

تراضی کے ساتھ تجارت ایجاب وقبول کے ساتھ مکمل ہو جاتی ہے، اس لئے اب کسی فریق کو یہ اختیار نہیں ہوگا کہ وہ مجلس میں دوسرے کی مرضی کے بغیر بیع فسخ کر دے۔

تیسری دلیل قرآن سے۔

وَاَشْهِدُوْۤا اِذَا تَبَايَعْتُمْ ۔ (بقرہ 282)

جب تم بیع کرو (تو اس بیع پر) گواہ کرلو۔

بیع ایجاب وقبول کو کہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے اس پر گواہ بنانے کا حکم دیا ہے، اگر بیع ایجاب وقبول سے مکمل نہ ہوتی تو اس پر گواہ بنانے کا کوئی مقصد نہ تھا۔

چوتھی دلیل حدیث سے۔

عن جابر بن عبداللہ قال قال رسول اللہ ﷺ اذا ابتعت طعاما فلا تبعه حتی تستوفیه۔ (مسلم ج2 ص6)

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم اناج خرید لو تو اس پر پورا قبضہ کرنے سے پہلے اس کو مت فروخت کرو۔

امام طحاوی فرماتے ہیں یہ حدیث خیار مجلس کی نفی پر دلیل ہے کیونکہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ اناج پر قبضہ کے بعد اس کی بیع جائز ہے اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ خریدار مجلس سے اٹھنے سے پہلے اناج پر قابض ہو جاتا ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اگر تفرق عن البدن سے پہلے فریقین کو بیع فسخ کرنے کا اختیار رہتا تو تفرق عن البدن سے پہلے خریدار کا مبیع کو بیچنا جائز نہ ہوتا، حالانکہ مبیع پر قبضہ کے بعد تفرق سے پہلے یہ بیع جائز ہے اس سے معلوم ہوا کہ تفرق عن البدن تک خیار نہیں رہتا اور باب مذکور کی احادیث میں تفرق سے تفرق عن القول مراد ہے تفرق عن البدن مراد نہیں ہے۔ (شرح معانی الآثار للطحاوی ج2ص205)

پانچویں دلیل حدیث سے۔

عن ابن عمر قال کنا مع النبی ﷺ فی سفر فکنت علی بکر صعب لعمر فکان یغلبنی فیتقدم امام القوم فیزجرہ عمر و یرد ثم یتقدم فیزجرہ عن و یردہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لعمر بعنیہ فقال ھو لك یا رسول اللہ. قال رسول اللہ ﷺ بعنیہ فباعہ من رسول اللہ ﷺ فقال النبی ﷺ ھو لك یا عبداللہ ابن عمر تصنع بہ ما شئت. (بخاری ج1ص284)

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نبی ﷺ کے ساتھ ایک سفر میں تھے، میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ایک اکھڑ اونٹ پر سوار تھا، جو میرے قابو میں نہیں آتا تھا اور قوم سے آگے نکل جاتا تھا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس کو جھڑک کر لوٹاتے تو وہ پھر آگے نکل جاتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ پھر اس کو جھڑک کر لوٹاتے۔ نبی ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: یہ اونٹ مجھے بیچ دو، انہوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! یہ آپ کی ملکیت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مجھے یہ اونٹ فروخت کر دو، پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کو یہ اونٹ فروخت کر دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے عبداللہ بن عمر یہ اونٹ تمہارا ہے، تم اس سے جو چاہو کرو۔

اس حدیث میں یہ ذکر ہے کہ نبی ﷺ نے خریدتے ہی تفرق عن المجلس سے پہلے وہ اونٹ حضرت عبداللہ بن عمر کو ہبہ کر دیا اگر اس وقت یہ بیع لازم نہ ہوئی ہوتی تو رسول اللہ ﷺ خریدتے ہی وہ اونٹ ہبہ نہ کرتے۔

چھٹی دلیل حدیث سے۔

عن رجال من كنانة قال. قال عمر حين وضع دجله في الغرز وهم بمعنى: اسمعوا ما اقول لكم ولا تقولوا. قال عمر. قال عمر البيع عن صفقة او خيار ولكل مسلم شرط۔

(مصنف عبدالرزاق ج 8 ص 53)

کنانہ کے ایک شخص نے بیان کیا کہ منیٰ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رکاب میں پیر رکھتے ہوئے فرمایا سنو میں کیا کہہ رہا ہوں اور یہ کہنا کہ یہ عمر کا قول ہے، یہ عمر کا قول ہے، بیع یا سودے سے ہوتی ہے یا خیار سے اور ہر مسلمان کو شرط لگانے کا حق ہے۔

شمس الائمہ سرخسی فرماتے ہیں صفقہ (سودا طے ہو جانا) اس بیع کو کہتے ہیں جو نافذ اور لازم ہو اس سے معلوم ہوا کہ بیع کی دو قسمیں ہیں ایک بیع لازم جس میں اختیار نہ ہو اور دوسری بیع لازم میں اختیار ہو، اور جو یہ کہتے ہیں کہ ہر بیع میں اختیار ہوتا ہے وہ اس حدیث کی مخالفت کرتے ہیں۔

(المبسوط سرخسی ج 13 ص 56)

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کا جواب امام محمد کی عبارت جو اوپر ذکر کی گئی اس میں آچکا ہے۔ مزید جواب دینے کی ضرورت نہیں۔

## اعتراض نمبر (۴۹)

### مسئلہ (۴۹): سات سالہ بچہ امامت کرا سکتا ہے

### حدیث نبوی ﷺ

عن عمرو بن سلمة .... فقال قدموني بين ايديهم وانا ابن سبع سنين

ترجمہ: عمرو بن سلمہ رضی اللہ عالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام نے مجھے نماز

پڑھانے کے لئے آگے کیا (امام بنایا) جب کہ میری عمر سات سال تھی۔

(بخاري كتاب المغازي باب 54. حديث 4302 ج2 ص610)

(ابوداؤد كتاب الصلاة باب من احق بالامامة رقم الحديث 585 ج1 ص 93-49)

## فقہ حنفی

ولا يجوز للرجال ان يقتدوا بامراة اوصبى

(هداية اولين ج1 كتاب الصلاة باب الامامة ص123)

مرد امامت کے لئے کسی عورت یا بچے کو آگے کھڑا کریں، یہ جائز نہیں۔

(فقہ وحدیث ص88)

**جواب:**

راشدی صاحب بچے کی امامت کے جواز میں نہ تو آنحضرت ﷺ کا حکم پیش کر سکے کہ بالغ مرد نابالغ بچے کو اپنا امام بنالیا کریں۔ نہ حضرت ﷺ کا فعل ثابت کر سکے کہ خود آنحضرت ﷺ نے کسی نابالغ بچے کو اپنا امام بنایا ہو اور نہ یہ ثابت کر سکے ہیں کہ عمر بن سلمہ سات سالہ بچے کی امامت کا حضور ﷺ کو علم ہوا اور آپ خاموش رہے۔

عمرو بن سلمہ کے خاندان کے لوگ جب مسلمان ہوئے تو انہوں نے حضرت کا حکم سنا کہ جو زیادہ قرآن پڑھا ہو اس کو امام بناؤ انہوں نے اپنی رائے سے عمرو بن سلمہ کو امام بنالیا اس حال میں کہ عمرو بن سلمہ کی چادر پھٹی ہوئی تھی، جس کی وجہ سے چوتڑ ننگے ہوتے تھے پیچھے نماز پڑھنے والی عورتوں نے کہا امام صاحب کے چوتڑ تو چھپادو (ابوداؤد) راشدی صاحب نے پورا واقعہ اس لئے نقل نہیں کیا کہ اس حدیث سے استدلال کی صحت سے ستر عورت کا وجوب بھی ختم ہو جاتا اور احناف کی ضد میں ان کے ائمہ مساجد کو اس حدیث کے مطابق نمازیں پڑھانی مشکل ہو جاتیں۔

### 1- احناف کے دلائل:

آنحضرت ﷺ بچے کو امام بننے کی تو کیا اجازت دیتے وہ بچے کو پہلی صف تک بڑھنے کی بھی اجازت نہیں دیتے۔

عن ابن عباس رضی اللہ عنہ قال قال رسول الله ﷺ لا يقتدم الصف

الاول اعرابی ولا اعجمی ولا غلام لم یحتلم۔

(دارقطنی ج1 ص398)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی کریم ﷺ نے یہ بات ارشاد فرمائی ہے کہ پہلی صف میں کوئی دیہاتی کوئی عجمی اور کوئی نابالغ لڑکا کھڑا نہ ہو۔

-2 اہل طائف نے نماز تراویح میں ایک بچے کو امام بنالیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بطور خوشخبری یہ بات لکھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سخت ناراض ہوئے اور فرمایا کہ تمہیں ہرگز نہیں چاہئے کہ لوگوں کا امام ایسے بچے کو بناؤ جس پر حدود واجب نہیں۔

(عبدالرزاق ج2 ص398)

-3 حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے ہمیں منع فرمادیا تھا کہ ہم امامت اس حال میں کرائیں کہ قرآن پاک مصحف سے دیکھ کر پڑھ رہے ہوں اور ہمیں منع فرمایا کہ ہم کسی نابالغ کو امام بنائیں۔

(کنز العمال ج4 ص246)

-4 حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں لڑکا اس وقت تک امام نہ بنے جب تک اس پر حد وواجب نہ ہوں۔ (یعنی جب تک بالغ نہ ہو جائے)

(رواہ الاثرم فی سننہ کذا فی المنتقی اعلاء السنن ج4 ص282)

-5 حضرت عبداللہ بن عباس فرماتے ہیں لڑکا جب تک بالغ نہ ہو امام نہ بنے۔

(عبدالرزاق ج2 ص398)

-6 مکہ مکرمہ کے مفتی صاحب حضرت عطاء فرماتے ہیں لڑکا امامت نہ کرائے۔ جب تک بالغ نہ ہو۔

(ج2 ص398)

-7-8-9 حضرت عمر بن عبدالعزیز، امام شعبی، امام مجاہد فرماتے ہیں لڑکا جب تک بالغ نہ ہو امامت نہ کرے۔

(ابن ابی شیبہ ص233)

-10 ابراہیم نخعی اس سے کراہت کرتے تھے کہ لڑکا بالغ ہونے سے پہلے امام بنے۔

(المدونۃ الکبری ج1 ص85)

-11 آنحضرت ﷺ نے امام کو ضامن فرمایا ہے۔ (احمد طبرانی مجمع الزوائد ج1 ص143)

اب اگر امام کی نماز نفل ہوگی اور مقتدی کی فرض ہوگئی تو وہ ضامن کیسے بنے گا اور ظاہر ہے کہ نابالغ بچے کی نماز نفل ہوتی ہے اور مردوں کی فرض تو وہ کیسے امام بن سکتا ہے۔ معلوم ہوا کہ اس مسئلے کو خلاف حدیث کہنا راشدی صاحب کی جہالت کا کرشمہ ہے راشدی صاحب اب ذرا ہمت کر کے حضرت عمر بن عبدالعزیز حضرت ابراہیم نخعی اور اس دور کے صحابہ وتابعین کو منکرین حدیث کی لسٹ میں درج فرمالیں یا پھر بیچارے احناف سے بھی درگزر فرمالیا کریں۔

راشدی صاحب نے جس طرح نقل احادیث میں حق کو چھپایا ایسے ہی فقہ کی کتاب ہدایہ کی عبارت بھی نامکمل نقل کی۔ و لا یجوز للرجال ان یقتدوا بامراۃ او صبی لانہ متنفل فلا یجوز اقتداء المفترض بہ (ہدایہ ج1 ص123،124)

راشدی صاحب آنحضرت ﷺ نے بڑی تاکید سے موت کی تمنا سے منع فرمایا ہے اور بے چارگی کی حالت میں صرف ایک خاص دعا کی اجازت دی تھی ذرا الفاظ ملاحظہ ہوں، قال النبی ﷺ لا یتمنین احد کم الموت من ضر اصابہ فان کان لابدنا علاۃ فلیقل اللھم احینی ما کانت الحیاۃ خیرا لی و توفنی اذا کانت الوفاۃ خیرا لی (بخاری ج2 ص847 عن عائشہ)

لیکن اتنی تاکیدی نہی کے بعد بھی امام بخاری آخر عمر میں یہ دعا مانگتے رہے۔ ''اے اللہ زمین باوجود کشادگی کے مجھ پر تنگ ہوگئی ہے تو مجھے اپنی طرف اٹھالے'' ایک ماہ پورا نہیں ہوا تھا کہ آپ کا وصال ہوگیا۔ (تاریخ بغداد ص34 ج2 طبقات الشافعیہ الکبری ج2 ص14) کیا آپ اس سے یہ نتیجہ نکالیں گے کہ امام بخاری کا وصال مخالفت حدیث پر ہوا ہے۔

آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں ہفتہ میں صرف ایک مرتبہ قرآن ختم کرو: ولا تزد علی ذلک اور اس پر زیادہ مت کرو۔ (صحیح بخاری ج2 ص756) آنحضرت ﷺ نے ایک ہفتہ سے پہلے قرآن پاک ختم کرنے سے صراحۃ منع فرمادیا۔ لیکن پھر بھی امام بخاری روزانہ ایک قرآن ختم کیا کرتے تھے۔

(تاریخ بغداد ج2 ص12 طبقات الشافعیہ ج2 ص9 الحطہ ص22)

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ایک رات میں پورا قرآن ختم کرتے تھے۔

(طبقات ابن سعد ج3 ص53)

حضرت تمیم داری اور حضرت عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ بھی ہر رات کو ایک قرآن ختم کرتے تھے۔

(طحاوی ج1 ص205)

امام وکیع بن الجراح ایک رات میں سارا قرآن ختم کر دیتے تھے۔

(تاریخ بغداد ج 13 ص 470)

امام شافعی نے تین دنوں میں 9 مرتبہ قرآن ختم کیا۔

(مفتاح الجنہ للسیوطی ص 29) کیا آپ ان سب پر مخالفت حدیث کا الزام لگائیں گے؟

اند کے باتو گفتم و غم و دل ترسیدم

کہ تو آزردہ شوی ورنہ سخن بسیارست

# اعتراض نمبر ۵۰

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ ۵۰:** تورك سنت رسول اللہ ﷺ ہے۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن ابی حمید الساعدی انه قال فی نفر من اصحاب رسول الله ﷺ انا احفظكم بصوة رسول الله ﷺ فاذا جلس فی الركعة الاخیرة قدم رجله الیسری و نصب الاخری و قعد علی معقدته

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ کے آخری تشہد (جس میں سلام پھیرنا ہوتا ہے) میں زمین پر بیٹھے تو دائیں پاؤں کو کھڑا کر کے بایاں پاؤں اس کے نیچے سے نکال دیتے تھے اور تورک کرتے تھے۔

(بخاري ج 1 كتاب الاذان باب سنة الجلوس في الشهد ص 114 . رقم الحديث 828 )

(ابو داؤد ج 1 كتاب الصلوة باب افتتاح الصلوة 113 رقم الحديث 730 میں ہے کہ حتي اذا كانت السجدة التي فيها التسليم اخر رجله اليسري وقعد متوكا علي شقه الايسر)

## فقہ حنفی

وجلس فی الاخیرة كما جلس فی الاولی

(هداية اولين ج 1 كتاب الصلاة باب صفة الصلوة ص 111)

نماز کے آخری تشہد میں بھی اس طرح بیٹھا جائے گا جس طرح پہلے تشہد میں بیٹھا جاتا ہے۔

(فقہ وحدیث ص 89)

جواب:

اس مسئلہ میں احادیث دونوں قسم کی ہیں راشدی صاحب نے اپنے نظریہ کی حدیث نقل کر کے حنفی مذہب کو حدیث کے خلاف کہہ دیا ہے جو بالکل غلط ہے۔ حنفی مذہب والے دونوں قسم کی روایات میں تطبیق دیتے ہیں اور تحقیق کر کے ایک کو راجح کرار دیتے ہیں۔ احناف جن روایات پر عمل کر تے ہیں وہ ملاحظہ فرمائیں۔

## دلائل احناف:

1- عن وائل بن حجر قال قدمت المدينة قلت لا نظرن الى صلوة رسول الله ﷺ فلما جلس يعنى للتشهد افترش رجله اليسرى ووضع يده اليسرى يعنى على فخذه اليسرى و نصب رجله اليمنى. قال ابو عيسى هذا حديث حسن صحيح والعمل عليه عند اكثر اهل العلم. (ترمذی ج 1 ص 65)

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب میں مدینہ طیبہ آیا تو میں نے (جی میں) کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ کو نماز پڑھتے ہوئے ضرور دیکھوں گا (میں نے دیکھا کہ) جب تشہد میں بیٹھے تو آپ نے بایاں پاؤں بچھا کر اپنا بایاں ہاتھ بائیں ران پر رکھ لیا اور دائیں پاؤں کو کھڑا رکھا، امام ترمذی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے اور اہل علم کی اکثریت کا اسی پر عمل ہے۔

2- عن وائل بن حجر قال صليت خلف رسول الله ﷺ فلما قعد وتشهد فرش قدمه اليسرى على الارض و جلس عليها.

(سنن سعید بن منصور ج ص طحاوی ج 1 ص 178)

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی جب آپ تشہد پڑھنے کے لئے بیٹھے تو آپ نے اپنا بایاں پاؤں زمین پر بچھا لیا اور اس پر بیٹھ گئے۔

3- عن رفاعة بن رافع ان النبی ﷺ قال للاعرابی اذا سجدت فمکن بسجودك فاذا جلست فاجلس علی رجلك الیسری۔

(مسند احمد بن حنبل ج ص، مصنف ابن ابی شیبہ ج ص، ابن حبان ص بحوالہ نیل الاوطار ج2 ص282)

حضرت رفاعہ بن رافع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے اعرابی سے کہا کہ جب تو سجدہ کرے تو اچھی طرح سجدہ کر اور جب (تشہد میں) بیٹھے تو اپنے بائیں پاؤں پر بیٹھ۔

4- عن عبداللہ و ھو بن عبداللہ بن عمر عن ابیه قال من سنة الصلوة ان تنصب القدم الیمنی و استقباله باصابعها القبلة والجلوس علی الیسری۔ (نسائی ج1 ص130)

حضرت عبداللہ اپنے والد عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا نماز کی سنت میں سے ہے کہ (تشہد میں) دایاں پاؤں کھڑا کر کے اس کی انگلیاں قبلہ رخ رکھی جائیں اور بائیں پاؤں پر بیٹھا جائے۔

5- عن عائشة رضی اللہ عنہا قالت کان رسول اللہ ﷺ یستفتح الصلوة بالتکبیر و القراءة بالحمد للہ رب العلمین و کان اذا رکع لم یشخص راسه و لم یصوبه و کان بین ذالك و کان اذا رفع راسه من الرکوع لم یسجد حتی یستوی قائما و کان اذا رفع راسه من السجدة لو یسجد حتی یستوی جالسا و کان یقول فی کل رکعتین التحیة و کان یفرش رجله الیسری و ینصب رجله الیمنی و کان ینھی عن عقبة الشیطان و ینھی ان یفترش الرجل ذراعیه افتراش السبع و کان یختم الصلوة بالتسلیم۔

(مسلم ج1 ص194)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نماز اللہ اکبر کے ساتھ اور قراءت الحمد للہ رب العلمین کے ساتھ شروع فرماتے تھے اور جب آپ رکوع

کرتے تو اپنا سر مبارک نہ اوپر اٹھاتے تھے اور نہ بالکل نیچے جھکا دیتے تھے۔ دونوں کے درمیان رکھتے تھے، اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سجدہ میں نہ جاتے جب تک کہ سیدھے کھڑے نہ ہو جاتے اور جب آپ سجدہ سے سر اٹھاتے تو (دوسرے) سجدے میں نہ جاتے جب تک کہ سیدھے نہ بیٹھ جاتے اور آپ ہر دو رکعتوں میں التحیات پڑھتے تھے اور آپ بایاں پاؤں بچھا دیتے اور دایاں کھڑا رکھتے تھے۔ اور شیطان کی طرح بیٹھنے سے منع فرماتے تھے اور آپ اس سے بھی منع فرماتے تھے کہ آدمی اپنے دونوں بازوؤں کو درندہ کی طرح بچھا دے اور آپ نماز سلام سے ختم فرماتے تھے۔

-6 عن انس ان النبی ﷺ نھی عن الاقعاء والتورك فی الصلوۃ۔
(سنن کبری بیہقی ج2 ص120)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے نماز میں اقعاء اور تورک سے منع فرمایا ہے۔

-7 عن انس ان النبی ﷺ نھی عن الاقعاء والتورك فی الصلوۃ۔
(مجمع الزوائد ج2 ص86)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے نماز میں اقعاء اور تورک سے منع فرمایا ہے۔

-8 عن سمرۃ ان النبی ﷺ نھی عن التورك والاقعاء الحدیث۔ (مجمع الزوائد ج2 ص86)

حضرت سمرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے تورک اور اقعاء سے منع فرمایا ہے۔

-9 عن عبداللہ بن عبداللہ انہ اخبرہ انہ کان یری عبداللہ بن عمر یتربع فی الصلوۃ اذا جلس ففعلتہ و انا یومئذ حدیث السن فنھانی عبداللہ بن عمر و قال انما سنۃ الصلوۃ ان تنصب رجلك الیمنی و تثنی الیسری فقلت انك تفعل ذالك فقال ان رجلای لا تحملانی۔ (بخاری ج1 ص114)

حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ وہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو دیکھتے تھے کہ جب آپ (قعدہ) میں بیٹھتے تو چوکڑی مار کر بیٹھتے (فرماتے ہیں کہ) میں ابھی بالکل نوعمر تھا میں بھی ایسا کرنے لگا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے اس سے روکا اور فرمایا کہ نماز میں سنت یہ ہے کہ (بیٹھنے میں) دایاں پاؤں کھڑا رکھو اور بایاں پاؤں پھیلا دو میں نے کہا کہ آپ تو اس طرح کرتے ہیں (چوکڑی مارتے ہیں) آپ نے فرمایا میرے پاؤں میرا بار نہیں اٹھا پاتے۔

ان احادیث سے حنفی مذہب ثابت ہو گیا کہ دونوں قعدے برابر ہیں۔

رہی وہ روایت جو پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔اس کے کئی جواب ہیں۔

1- یہ روایات مضطرب ہے خود ابو حمید ساعدی کی بعض روایات میں بھی تورک کا ذکر نہیں ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

حدثنی ابو الحسن الا صبهانی قال ثنا هشام بن عمار قال ثنا اسمعیل بن عیاش قال ثنا عتبه بن ابی حکیم عن عیسے بن عبدالرحمن العداوی عن العباس بن سهل عن ابی حمیدن الساعدی انه کان یقول لاصحاب رسول الله ﷺ انا اعلمکم بصلوة رسول الله ﷺ قالوا من این قال رقبت ذلك منه حتی حفظت صلوته قال کان رسول الله ﷺ اذا قام الی الصلوة کبر و رفع یدیه حذاء وجهه فاذا کبر للرکوع فعل مثل ذلك واذا رفع راسه من الرکوع قال سمع الله لمن حمده فعل مثل ذلك ربنا ولك الحمد و اذا سجد فرج بین فخذیه غیر حامل بطنه علے شئی من فخذیه و لا مفترش دراعیه فاذا قعد للتشهد اضجع رجله الیسری و نصب الیمنی علے صدرها۔

ترجمہ: حدیث بیان کی مجھ سے ابوالحسن الاصبہانی نے کہا حدیث بیان کی ہم سے ہشام بن عمار نے کہا حدیث بیان کی ہم سے اسمعیل بن عباس نے کہا حدیث بیان کی ہم سے عتبہ بن ابی حکیم نے وہ روایت کرتے ہیں عیسیٰ بن

عبدالرحمن العدوی سے وہ عباس بن سہل سے وہ ابوحمید الساعدی رضی اللہ عنہ سے کہ آپ
اصحاب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کرتے تھے کہ میں آپ لوگوں کے درمیان
رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز سے زیادہ واقف ہوں انہوں نے کہا یہ کیونکر فرمایا آپ
کی نماز دیکھتا رہتا تھا یہاں تک کہ آپ کی نماز یاد کر لی تھی فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
جب نماز کے لئے کھڑے ہوتے تھے تو تکبیر تحریمہ کہتے تھے اور روئے مبارک
تک دونوں ہاتھ اٹھاتے اور جب رکوع میں جاتے تب بھی ایسا ہی کرتے اور
جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ کہتے۔ اور اس طرح ہاتھ
اٹھاتے ربنا و لک الحمد بھی کہتے اور سجدہ کرتے تو پیروں کے درمیان کشادگی
رکھتے اور شکم رانوں کے اوپر نہ ڈال دیتے اور نہ کہیں زمین پر بچھاتے پھر جب
تشہد کے لئے بیٹھتے تو بایاں قدم بچھا لیتے اور داہنا قدم کی انگلیوں کے بل کھڑا کر
لیتے اور تشہد پڑھتے۔

جب ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ کی ہی روایات مختلف ہیں تو ان پر مسئلہ کی بنیاد رکھ کر یہ کہنا کہ حنفی
مسلک حدیث کے خلاف ہے۔ کیسے درست ہوسکتا ہے۔

-2 اس حدیث کی سند میں محمد بن عمر بن عطاء ہیں ان کا حضرت ابوحمید سعدی رضی اللہ عنہ سے سماع ثابت نہیں۔

-3 یہ روایت عذر پر محمول ہے ہم بھی یہ کہتے ہیں کہ اگر عذر ہو تو آدمی تورک کر سکتا ہے سنت نہیں
ہے سنت وہی طریقہ ہے جو اوپر والی روایات سے ثابت ہوتا ہے۔



## اعتراض نمبر (۵۱)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سورۂ فاتحہ کے بغیر نماز نہیں ہوتی

### حدیث نبوی ﷺ

عن عبادة بن الصامت قال ان رسول الله ﷺ قال لا صلوة لمن لم يقرء بفاتحة الكتاب

(ترجمہ) سیدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس آدمی نے (نماز میں) سورۃ فاتحہ نہیں پڑھی اس کی نماز نہیں ہوتی۔

(بخاري ج۱ كتاب الاذان باب وجوب القرائة للامام والمنموم في الصلوت كلها في الحضر والسفر وما يجهر فيها وما يخافت ص۱۰۴، رقم الحديث ۷۵۶) (مسلم ج۱ كتاب الصلاة باب وجوب قراءة الفاتحة في كل ركعة الخ صفحه: ۱۶۹ رقم الحديث ۸۷۴)

### فقہ حنفی

وهو مخير في الاخيرين معناه ان شاء سكت وان شاء قرء وان شاء سبح كذا روى عن ابي حنيفة۔

(هدايه اولين ج۱ كتاب الصلوة باب النوافل فصل القرائة ص۱۴۸)

(ترجمہ) آخری دو رکعتوں میں نمازی کو اختیار ہے یعنی اگر چاہے خاموش رہے، اگر چاہے قرأت کرے اگر چاہے سبحان اللہ کہے ابوحنیفہ سے اسی طرح مروی ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۹۰)

**جواب:**

یہاں پر اصل مسئلہ یہ ہے کہ چار رکعت والی فرض نماز میں آخری دو رکعتوں میں قرأۃ کرنے کا حکم کیا ہے۔ غیر مقلدین کے نزدیک ان رکعتوں میں بھی پہلی دو رکعتوں کی طرح قرأۃ کرنی فرض ہے۔ اور فقہ حنفی میں مستحب ہے اور بعض حنفی فقہاء سنت کے بھی قائل ہیں۔ کیونکہ جتنی قرأت نماز میں لازمی تھی وہ تو پہلی دو رکعتوں میں ادا ہو گئی۔ اور پچھلی دو رکعتوں میں قرأۃ کے فرض یا واجب ہونے کی

کوئی واضح دلیل موجود نہیں۔ جن دلائل سے پچھلی دو رکعتوں میں قراءۃ کا ذکر ملتا ہے حنفی حضرات کے نزدیک ان سے صرف استحباب یا زیادہ سے زیادہ سنت ہی ثابت ہوتی ہے۔ فرض یا واجب ثابت نہیں ہوتی۔ فقہ حنفی صرف فرض یا واجب ہونے کی نفی کرتی ہے۔ مستحب کے تو حنفی بھی قائل ہیں۔

## فقہ حنفی کے دلائل ملاحظہ فرمائیں

### حدیث نمبر ۱:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ امام کے پیچھے قرأت نہیں کرتے تھے۔ نہ جہری میں نہ سری میں نہ پہلی دو رکعات میں نہ آخری دو رکعات میں۔ لیکن جب تنہا نماز پڑھتے اور آخری رکعات میں کچھ نہیں پڑھتے تھے۔ (موطا امام محمد باب القرآۃ فی الصلوۃ خلف الامام)

### حدیث نمبر ۲:

عبداللہ بن ابی رافع نے حدیث بیان کی انہوں نے کہا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ظہر اور عصر کی پہلی دو رکعتوں میں سورت فاتحہ اور اس کے ساتھ کوئی سورت پڑھتے تھے اور دوسری دو رکعتوں میں بالکل قرآن نہیں پڑھتے تھے۔

(مصنف عبدالرزاق باب کیف القراءۃ فی الصلوۃ ج ۲ ص ۶۵ شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۵۲ مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۱ ص ۳۲۷)

### حدیث نمبر ۳:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا آخری دو رکعتوں میں سورۃ فاتحہ پڑھتی تھی اور فرماتی تھی ان دو رکعتوں میں دعا ہے۔ (مصنف عبدالرزاق حدیث نمبر ۲۶۶۵ مشکل الاثار طحاوی ج ۱ ص ۵۳)

### حدیث نمبر ۴:

جابر بن سمرہ فرماتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے کہا کوفیوں نے تیری ہر طرح کی شکایت کی ہے۔ حتی کہ نماز تک کی۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے جواب دیا میں تو پہلی دو رکعتوں میں لمبی سورتیں پڑھتا ہوں اور پچھلی دو میں حذف کرتا ہوں۔ میں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں کوئی کمی نہیں کرتا۔ آپ نے فرمایا تو سچا ہے یہی تجھ سے گمان ہے۔ یا میرا گمان تجھ سے یہی ہے۔

(بخاری کتاب الاذان باب یطول فی الاولیین و یحذف فی الاخریین)

## حدیث نمبر ۵:

عن ابراھیم قال اما قرأ علقمة فی الرکعتین الاخریین حرفاً قط .

(مصنف عبدالرزاق باب کیف القراءۃ فی الصلوٰۃ جلد نمبر ۲ ص ۶۵ حدیث نمبر ۲۶۶۰)

(مصنف ابن ابی شیبۃ باب من کان یقول یسبح فی الاخریین ولا یقرأ ج اول ص ۳۲۷ حدیث ۳۷۴۲)

## حدیث نمبر ۶:

حضرت علی اور حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ (فرض کی) پہلی دو رکعتوں میں قرآن پڑھو اور پچھلی دو رکعتوں میں تم تسبیح پڑھتے رہو۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ا ص ۳۷۲)

ابن قدامہ فرماتے ہیں:

امام احمد سے روایت ہے کہ نماز کی پچھلی دو رکعتوں میں قراءت واجب نہیں ہے اور اسی جیسا نظریہ نخعی، ثوری ابوحنیفہ کا ہے اس لیے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی گئی ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ میں پہلی دو رکعتوں میں قراءت کرتا ہوں اور پچھلی دو میں تسبیح پڑھتا ہوں۔

ان دلائل سے امام ابوحنیفہ کا نظریہ واضح طور پر ثابت ہوتا ہے۔ کہ آخری دو رکعتوں میں قرآۃ فرض نہیں باقی رہا قراۃ کا سنت یا مستحب ہونا تو امام صاحب اس کے قائل ہیں۔ اور احناف کا مسلک یہ ہے کہ پڑھنا زیادہ بہتر ہے اور ہدایہ میں بھی یہ لکھا تھا مگر راشدی صاحب نے نقل نہیں کیا۔

الا ان الافضل ان یقرأ ، مگر افضل یہ ہے کہ قراءۃ کرے (یعنی سورۃ پڑھے)

مفسر قرآن حضرت مولانا صوفی عبدالحمید سواتی حنفی لکھتے ہیں۔

مسئلہ: تمام فرائض کی پہلی دو رکعات میں قرأۃ فرض ہے اور مغرب ی تیسری رکعت میں اور ظہر، عصر، عشاء کی آخری دو رکعات میں صرف سورۃ فاتحہ پڑھنی چاہئے۔ اور اگر اس کی بجائے تسبیح وتحمید کرتا رہے، تب بھی درست ہے، اگر بالکل سکوت کرے تب بھی نماز درست ہوگی۔ لیکن افضل یہ ہے کہ سورۃ فاتحہ پڑھے۔ (نماز مسنون کلاں ۴۲۸ بحوالہ ہدایہ ج ا ص ۹۶، شرح نقایہ ج ا ص ۸۱ کبیری ص ۲۷۷)

## اعتراض نمبر (۵۲)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** رات کی نماز، ایک سلام کے ساتھ نو رکعت پڑھنا درست ہے۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن سعید بن ھشام (فی وترہ ﷺ) یصلی تسع رکعات لایجلس الافی الثامنۃ فیذکر اللہ ویحمدہ ویدعوینھض ولا یسلم فیصلی التاسعۃ ثم یقعد فیذکر اللہ ویحمدہ ویدعوہ ثم یسلم تسلیما۔

(ترجمہ) رسول اللہ ﷺ کی وتر کے بارے میں سیدنا سعید بن ہشام روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نو (۹) رکعات پڑھتے مسلسل آٹھ رکعت بغیر قعدہ کے پڑھتے پھر (آٹھویں رکعت پڑھ کر) قعدہ کرتے التحیات پڑھتے پھر (کھڑے ہو کر) نویں رکعت پڑھتے اور سلام پھیرتے۔

(مسلم ج۱ کتاب صلوٰۃ المسافرین وقصرھا باب صلاۃ اللیل وعدد رکعات النبی ﷺ فی اللیل وان الوتر رکعۃ وان الرکعۃ صلوٰۃ صحیحۃ صفحہ: ۲۵۶ رقم الحدیث ۱۷۳۹)

## فقہ حنفی

فاما نافلۃ اللیل قال ابوحنیفۃ ان صلی ثمان رکعات بتسلیمۃ جاز و تکرہ الزیادۃ علی ذلک وقالا لایزید باللیل علی رکعتین بتسلیمۃ۔ (ھدایہ اولین ج۱ کتاب الصلوٰۃ باب النوافل ص۱۴۸)

(ترجمہ) رات کی نماز کے بارے میں ابوحنیفہ نے کہا اگر آٹھ رکعات ایک سلام کے ساتھ پڑھے تو جائز ہے اس سے زیادہ رکعات (ایک سلام کے ساتھ) پڑھنا مکروہ ہے اور صاحبین نے کہا رات کی نماز میں دو رکعتیں ایک سلام کے ساتھ جائز ہیں اس سے زیادہ (رکعات ایک سلام کے ساتھ) جائز نہیں۔

(فقہ و حدیث ۹۱)

### جواب:

مکروہ والی بات فقہ حنفی کا مفتی بہ مسئلہ نہیں ہے پیر بدیع الدین شاہ صاحب اگر فقہ حنفی کی مشہور کتاب المبسوط سرخسی دیکھ لیتے تو شاید ایسا نہ کہتے۔

امام سرخسی نے مبسوط میں کہا ہے:

والاصح ان الزیادۃ لاتکرہ لما فیہا من وصل العبادۃ وھو افضل

(ترجمہ) یعنی صحیح تر یہ ہے کہ آٹھ رکعت سے زیادہ مکروہ نہیں اس لئے کہ اس میں اتصال عبادت ہے اور وہ بہتر ہے۔ (بحوالہ تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق باب الوتر والنوافل)

امام سرخی حنفی کی اس عبارت سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ فقہ حنفی میں مکروہ نہیں ہے باقی وتروں کے متعلق حنفی طریقہ قرآن وسنت کے مطابق ہے دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

## فقہ حنفی کے دلائل

### وتر پڑھنے کا طریقہ

ابتدائے اسلام میں نماز میں سلام کلام کی بھی گنجائش تھی اور وتر نفل تھے اس لیے بعض اوقات آنحضرت ﷺ تین وتروں میں دو رکعت کے بعد سلام پھیر دیتے اور ایک وتر علیحدہ پڑھ لیتے۔ دیکھنے والے اس کو دو طرح روایت کر دیتے بعض صرف آخری رکعت کا خیال کر کے اسے ایک رکعت ہی روایت کر دیتے اور بعض یوں بیان کر دیتے کہ تین دو سلاموں سے ادا فرمائے لیکن جیسے باقی نمازوں میں سلام کلام جائز نہیں رہا ایسے ہی وتر کے درمیان بھی سلام کلام جائز نہیں رہا۔

### وتر تین رکعات ہیں

(۱)عن ابی بن کعب قال کان رسول اللہ ﷺ یقرا فی الوتر بسبح اسم ربك الاعلی وفی الرکعة الثانیة بقل یا ایها الکفرون وفی الثالثة بقل هو الله احد ولا یسلم الا فی اخرهن ویقول یعنی بعد التسلیم سبحان الملك القدوس ثلثا۔ (نسائی ج ۱ ص ۱۹۱)

(ترجمہ) حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ وتر (کی پہلی رکعت) میں سبح اسم ربک الاعلی دوسری رکعت میں قل یا ایها الکفرون تیسری رکعت میں قل ھو اللہ احد پڑھتے تھے اور سلام فقط آخری رکعت ہی میں پھیرتے تھے اور سلام پھیرنے کے بعد تین دفعہ سبحان الملک القدوس کہتے تھے۔

(۲)عن عائشة ان رسول الله ﷺ کان اذا صلی العشاء دخل المنزل ثم صلی رکعتین ثم صلی بعدهما رکعتین اطول منهما ثم اوتر بثلث لا یفصل بینهن، الحدیث۔ (مسند احمد ج ۶ ص ۱۵۶)

(ترجمہ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب عشاء

کی نماز پڑھ لیتے تو گھر تشریف لاتے پھر دو رکعت پڑھتے پھر ان سے لمبی دو رکعتیں اور پڑھتے پھر تین رکعات وتر پڑھتے اور ان تینوں رکعتوں میں فصل نہیں فرماتے تھے۔ (یعنی دو رکعت کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے)

(۳)عن سعد بن هشام ان عائشة حدثته ان رسول الله ﷺ کان لا یسلم فی رکعتی الوتر۔ (نسائی ج ۱ص ۱۹۱، مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ص ۲۵۹)

(ترجمہ) حضرت سعد بن ہشام رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی دو رکعت کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے۔

(۴)عن عائشة قالت کان رسول الله ﷺ لا یسلم فی الرکعتین الاولیین من الوتر (مستدرک حاکم ج ۱ص ۳۰۴، دار قطنی ج ۲ص ۳۲)

(ترجمہ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے۔

(۵)عن عائشة قالت کان رسول الله ﷺ یوتر بثلث لا یسلم الا فی اٰخرهن وهذا وتر امیر المؤمنین عمر بن الخطاب رضی الله عنه وعنه اخذه اهل المدینة. (مستدرک حاکم، ج ۱ص ۳۰۴)

(ترجمہ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر پڑھتے تھے اور سلام فقط آخری رکعت میں پھیرتے تھے اور یہی امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے بھی وتر ہیں، انہیں سے یہ اہل مدینہ نے لیے ہیں۔

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ تین وتر ایک سلام سے پڑھتے تھے

(۶)عن المسور بن مخرمة قال دفنا ابابکر لیلا فقال عمر انی لم اوتر فقام وصففنا وراءه فصلی بنا ثلاث رکعات لم یسلم الا فی اٰخرهن

(طحاوی ج ۱ص ۲۰۲، مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ص ۲۹۳، مصنف عبد الرزاق ج ۳ص ۲۰)

(ترجمہ) حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو رات کے وقت دفن کیا، (فراغت پر) حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ میں نے

وتر نہیں پڑھے، آپ کھڑے ہوئے تو ہم نے بھی آپ کے پیچھے صف باندھ لی، آپ نے ہمیں تین رکعات نماز وتر پڑھائی اور سلام فقط ان کے آخر ہی میں پھیرا۔

(۷)عن عمر بن الخطاب انه اوتر بثلث رکعات لم یفصل بینهن بسلام۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ ص ۲۹۴)

(ترجمہ) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے تین رکعات وتر پڑھے اور تینوں رکعتوں میں سلام کے ذریعہ فصل نہیں کیا۔

(یعنی دو رکعتوں پر سلام نہیں پھیرا)

## حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بھی وتر تین رکعات ایک سلام سے پڑھتے تھے

(۸)عن الحسن قال کان ابی بن کعب یوتر بثلاث لا یسلم الا فی الثالثة مثل المغرب (مصنف عبد الرزاق ج ۳ ص ۲۶)

(ترجمہ) حضرت حسن فرماتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ وتر تین رکعات پڑھا کرتے تھے اور سلام فقط تیسری رکعت میں پھیرتے تھے مغرب کی نماز کی طرح۔

## حضرت انس رضی اللہ عنہ تین رکعات وتر ایک سلام سے پڑھتے تھے

(۹)عن ثابت قال قال انس یا ابا محمد خذ عنی فانی اخذت عن رسول اللہ ﷺ واخذ رسول اللہ ﷺ عن اللہ ولن تاخذ عن احد اوثق منی قال ثم صلی بی العشاء ثم صلی ست رکعات یسلم بین الرکعتین ثم اوتر بثلث یسلم فی اخرهن

(کنز العمال ج ۸ ص ۶۶)

(ترجمہ) حضرت ثابت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے ابو محمد رحمۃ اللہ علیہ مجھ سے اخذ کرلو کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور آپ نے اللہ تعالیٰ سے اخذ کیا ہے اور تم ہرگز مجھ سے زیادہ ثقہ آدمی سے اخذ نہیں کر سکتے۔ حضرت ثابت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ پھر آپ نے مجھے عشاء کی نماز پڑھائی پھر چھ رکعات نفل ادا کئے ہر دو رکعت پر سلام پھیرتے رہے پھر آپ نے تین

رکعات وتر پڑھے اور ان کے آخر میں سلام پھیرا۔

(۱۰) عن ثابت قال صلی بی انس الوتر وانا عن یمینہ وام ولدہ خلفنا ثلث رکعات لم یسلم الافی اخرھن ظننت انہ یرید ان یعلمنی (طحاوی ج ا ص ۲۰۲)

(ترجمہ) حضرت ثابت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے مجھے وتر کی تین رکعتیں پڑھائیں اس حال میں کہ میں ان کی دائیں جانب تھا اور ان کی ام ولد ہمارے پیچھے، آپ نے سلام فقط آخر میں پھیرا میرا غالب گمان یہ ہے کہ آپ مجھے وتر کا طریقہ سکھلا رہے تھے۔

## حضرت مکحول رحمۃ اللہ علیہ بھی وتر تین رکعات ایک سلام سے پڑھتے تھے

(۱۱) عن مکحول انہ کان یوتر بثلث لا یسلم فی رکعتین۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۹۴)

(ترجمہ) حضرت مکحول رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ وہ وتر تین رکعات پڑھا کرتے تھے اور دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے۔

## حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کا وتر کے متعلق فیصلہ

(۱۲) ثنا ابن وھب قال اخبرنی ابن ابی الزناد عن ابیہ قال اثبت عمر بن عبد العزیز الوتر بالمدینۃ یقول الفقھاء ثلثا لا یسلم الا فی اخرھن۔ (طحاوی ج ا ص ۲۰۳)

(ترجمہ) ہمیں حدیث بیان کی ابن وہب رحمۃ اللہ علیہ نے وہ فرماتے ہیں کہ مجھے خبر دی ابن ابو الزناد نے اپنے والد کے واسطے سے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ نے مدینہ طیبہ میں فقہاء کے قول کے مطابق وتر تین رکعت مقرر کر دیئے تھے جن میں سلام صرف آخر میں پھیرا جاتا تھا۔

## مدینہ طیبہ کے سات فقہا بھی ایک سلام کیساتھ تین رکعات وتر کے قائل تھے

(۱۳) ثنا عبد الرحمن بن ابی الزناد عن ابیہ عن (الفقھاء) السبعۃ

سعيد بن المسيب وعروة بن الزبير والقاسم بن محمد وابی بکر بن عبدالرحمن و خارجة بن زيد وعبيد الله و سليمان بن يسار فی مشيخة سواهم اهل فقه وصلاح وفضل وربما اختلفوا فی الشیء فاخذ يقول اکثرهم وافضلهم رايا فکان مما وعيت عنهم علی هذه الصفة ان الوتر ثلث لايسلم الافی اخرهن۔ (طحاوی ج ا ص ۲۰۴)

(ترجمہ) ہم سے حدیث بیان کی عبدالرحمن رحمۃ اللہ علیہ بن ابی الزناد نے اپنے والد سے روایت کرتے ہوئے اورانہوں نے روایت کی سات (فقہاء تابعین) یعنی سعید بن مسیب، عروۃ بن زبیر، قاسم بن محمد، ابوبکر بن عبدالرحمن، خارجۃ بن زید، عبید اللہ بن عبداللہ اور سلیمان بن یسار رحمہم اللہ سے ان کے علاوہ دوسرے فقیہہ اہل صلاح اور صاحب فضل بزرگوں کی موجودگی میں رودیت کی یہ بزرگ اگر کسی مسئلہ میں اختلاف کرتے تو اس شخص کے قول پر عمل کرتے جو زیادہ ذی رائے اور افضل ہوتا، میں نے جو باتیں ان سے یاد کی ہیں اس طریقہ پر ان میں سے ایک یہ ہے کہ وتر تین رکعات ہیں جن میں سلام فقط آخر ہی میں پھیرا جائے گا۔

## اہل اسلام کا اجماع کہ وتر ایک سلام سے تین رکعات ہیں

(۱۴)عن الحسن قال اجمع المسلمون ان الوتر ثلث لايسلم الافی اخرهن۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۹۴)

(ترجمہ) حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مسلمانوں کا اس بات پر اجماع ہے کہ وتر تین رکعات ہیں جن میں صرف آخری رکعت ہی میں سلام پھیرا جائے گا۔

(۱۵) حضرت ابواسحاق فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے (ہزاروں) اصحاب (تین وتر پڑھتے تھے) اور دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے۔

ان تمام روایات سے یہ ثابت ہوا کہ اکثر مسلمانوں کا ان ہی احادیث پر عمل جاری رہا اور دو رکعت کے بعد سلام پھیرنے پر عمل تو کیا جاری رہتا۔ صرف حدیث ہی روایت کی تو شاگردن کرکہنے لگا

کہ انی لاخاف ان یقول الناس ھی البتیراء میں ڈرتا ہوں کہ لوگ اس طریقے کو دم کٹی نماز کہیں۔

(طحاوی ج ا ص ۱۹۲)

ظاہر ہے کہ اس وقت لوگ یا صحابہ تھے یا تابعین۔ ان کا اس طریقے کو دُم کٹی کہنا اس حدیث کے متروک العمل ہونے کی دلیل ہے جیسا کوئی شخص کھڑے ہو کر پیشاب کرنے کا ذکر کرتا تو لوگ اعتراض کرتے۔

افسوس کہ غیر مقلدین نے احناف کی ضد میں ان احادیث پر عمل چھوڑ رکھا ہے جن پر بلا نکیر عمل جاری رہا اور شاذ روایات کو اپنانا اپنا مشن بنالیا ہے۔

## درمیانی قعدہ

احناف کی ضد میں یا تو غیر مقلدین دو رکعت کے بعد سلام پھیرتے ہیں یہ غلط طریقہ ہے کیونکہ اس پر عمل باقی نہیں رہا یا احناف کی ضد میں دو رکعت پر سرے سے قعدہ ہی نہیں کرتے یہ بھی ترک واجب ہے۔

(۱) ابوداؤد شریف میں حدیث ہے کہ ایک نماز میں آنحضرت ﷺ درمیانی قعدہ بھول گئے تو آپ ﷺ نے سجدہ سہو فرمایا:

اس لئے اگر کوئی بھول کر بھی یہ قعدہ نہ کرے تو سجدہ سہو واجب ہے ورنہ اعادہ نماز واجب ہے۔

(۲) عن عائشة قالت (فی حديث طويل) وكان يقول فی كل ركعتين التحية۔ (مسلم ج ا ص ۱۹۴)

(ترجمہ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا (ایک لمبی حدیث کے ذیل میں) فرماتی ہیں کہ اور آنحضرت ﷺ فرمایا کرتے تھے کہ ہر دو رکعت میں التحیات ہے۔

(۳) عن الفضل بن عباس قال قال رسول الله ﷺ الصلوة مثنی مثنی تشهد فی كل ركعتين. الحديث۔ (ترمذی ج ا ص ۸۷)

(ترجمہ) حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا نماز دو دو رکعت ہوتی ہے، ہر دو رکعتوں میں تشہد ہے۔

(۴)عن عبد اللہ (بن مسعود مرفوعا الی النبی ﷺ) قال اذا قعدتم فی کل رکعتین فقولوا التحیات للہ. الحدیث

(نسائی ج ۱ ص ۱۳۰)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ مرفوعاً بیان کرتے ہیں کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا جب تم ہر دو رکعت میں قعدہ کرو تو التحیات للہ (آخر تک) پڑھو۔

(۵)عن ام سلمۃ ان النبی ﷺ قال فی کل رکعتین تشھد وتسلیم علی المرسلین وعلی من تبعھم من عباد اللہ الصالحین۔

(مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۳۹)

(ترجمہ) حضرت ام سلمۃ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ دو رکعت میں تشہد ہے اور رسولوں پر اور ان کی پیروی کرنے والے اللہ کے نیک بندوں پر سلام ہے۔

(۶) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو ظہر یا عصر کی نماز پڑھائی اور دو رکعتوں پر کھڑے ہو گئے لوگوں نے سبحان اللہ کہا مگر آپ ﷺ نے پرواہ نہیں کی پس جب آپ نماز پوری کر چکے تو دو سجدے سہو کے کئے اور پھر سلام پھیرا۔ (رواہ البزار مجمع الزوائد ج ۱ ص ۲۰۲ اور رجال اس کے سب راوی ثقہ ہیں)

(۷) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا صلوۃ اللیل مثنی مثنی۔ رات کی نماز دو دو رکعت ہے جب حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ دو دو رکعت کا کیا مطلب ہے تو فرمایا تسلم فی کل رکعتین (صحیح مسلم ج ۱ ص ۲۵۷) کہ تم ہر دو رکعت پر سلام پھیرو۔

(۸) چنانچہ تہجد کی نماز میں ہر دو رکعت پر سلام پھیرا جاتا تھا ہاں وتر کی دو رکعت کے بعد آخر میں یہ سلام باقی نہ رہا تو التحیات پڑھ کر بغیر سلام پھیرے تیسری رکعت میں کھڑے ہوتے تھے اس لئے وہ تمام حدیثیں بھی جن میں سلام کی نفی ہے قعدہ کی دلیل ہیں۔

اور تمام احادیث جن میں نماز وتر کو نماز مغرب جیسا قرار دیا ہے (جو پہلی گذری ہیں)

درمیانی قعدہ کے لئے دلیل ہیں کیونکہ مغرب کے تین فرضوں کی دو رکعتوں کے بعد اگر التحیات نہ پڑھے یعنی قعدہ نہ کرے تو بالاتفاق سجدہ سہو واجب ہے۔

(۹) عن عبد اللہ قال ارسلت امی لیلۃ لتبیت عند النبی ﷺ فتنظر کیف یوتر فصلی ماشاء اللہ ان یصلی حتی اذا کان اخر اللیل وارادالوتر قرأ بسبح اسم ربك الاعلی فی الرکعۃ الاولی وقرأ فی الثانیۃ قل یا ایھا الکفرون ثم قعد ثم قام ولم یفصل بینھما بالسلام ثم قرأ بقل ھو اللہ احد حتی اذا فرغ کبر ثم قنت فدعا بما شاء اللہ ان یدعو ثم کبر ورکع (الخ)

(الاستیعاب فی معرفت الاصحاب لابن عبد البر ج ۴ ص ۷۱)

(ترجمہ) حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنی والدہ کو ایک دفعہ رات گزارنے کے لیے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے یہاں بھیجا تا کہ وہ یہ دیکھیں کہ آپ وتر کیسے پڑھتے ہیں (آپ کی والدہ فرماتی ہیں کہ) آپ نے نماز پڑھی جتنی کہ اللہ تعالیٰ نے چاہی حتیٰ کہ جب رات کا اخیر ہو گیا اور آپ نے وتر پڑھنے کا ارادہ کیا تو پہلی رکعت میں سبح اسم ربک الاعلی اور دوسری میں قل یاایھا الکفرون پڑھیں پھر قعدہ کیا پھر قعدہ کے بعد کھڑے ہوئے اور ان کے درمیان سلام کے ساتھ فصل نہیں کیا پھر آپ نے قل ھو اللہ احد پڑھی جب آپ قرأت سے فارغ ہوئے تو تکبیر کہی اور دعاء قنوت پڑھی اور قنوت میں جو اللہ نے چاہا دعا مانگی پھر اللہ اکبر کہہ کر رکوع کیا۔

(۱۰) عن عبد اللہ بن عمر قال قال رسول اللہ ﷺ صلوۃ اللیل مثنی مثنی فاذا اردت ان تنصرف فارکع رکعۃ توترلك ماصلیت قال القاسم ورأینا اناسا منذ ادرکنا یوترون بثلث. الحدیث۔

(بخاری ج ۱ ص ۱۳۵)

(ترجمہ) حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رات کی نماز دو دو رکعت ہوتی ہے پھر جب تمہارا فارغ ہو کر جانے کا

ارادہ ہو تو ایک رکعت اور پڑھ لو یہ تمہاری پڑھی ہوئی نماز کو وتر بنا دے گی،
حضرت قاسم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہم نے لوگوں کو دیکھا جب سے ہم نے ہوش
سنبھالا کہ وہ وتر تین رکعات ہی پڑھتے ہیں۔

دیکھئے بخاری شریف کی اس حدیث سے تین رکعت وتر ایک سلام اور دو التحیات سے ثابت ہو گئی ان سب مشہور روایات کے خلاف غیر مقلدین جس روایت سے استدلال کرتے ہیں وہ یہ ہے۔

امام حاکم نے پہلے دو سندوں سے سعید بن ابی عروبہ عن قتادہ عن زرارہ بن ابی اوفی عن سعد بن ہشام عن عائشہ رضی اللہ عنہا سے یہ حدیث نقل کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی پہلی دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے اور لکھا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی پہلی دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے اور لکھا ہے کہ یہ حدیث بخاری مسلم کی شرط پر صحیح ہے (مستدرک حاکم، ج ۱ ص ۳۰۴) سعید کی یہ حدیث مستدرک حاکم کے علاوہ نسائی ج ۱ ص ۲۴۸ موطا امام محمد ص ۱۵۱ طحاوی ج ۱ ص ۱۹۳ محلی ابن حزم ج ۲ ص ۱۴۸ ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۹۵ دارقطنی ص ۱۷۵ بیہقی ج ۳ ص ۳۱ مسند احمد ج ۶ ص ۱۵۶ طبرانی صغیر ان دس کتابوں میں حدیث کے الفاظ یہی ہیں کہ دو رکعت پر سلام نہیں پھیرتے تھے۔

اخبرنا ابو نصر احمد بن سہل الفقیہ ببخارا ثنا صالح بن محمد بن حبیب الحافظ ثنا شیبان بن فروخ ابن ابی شیبہ ثنا ابان عن قتادہ عن زراہ بن ابی اوفی عن سعد بن ہشام عن عائشہ رضی اللہ عنہا قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوتر بثلاث لایسلم (فی نسخۃ لایقعد) الا فی آخرھن وھذا وتر امیر المؤمنین عمر بن الخطاب وعنہ اخذہ اھل المدینہ (المستدرک ج ۱ ص ۳۰۴) گویا دس سندوں میں تو اتفاق ہے کہ حدیث کے الفاظ لایسلم ہیں یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے اور گیارھویں سند میں دو نسخے ہیں ایک تو یہی لایسلم دوسرا لایقعد کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعتوں کے بعد نہیں بیٹھتے تھے۔ اس لیے ضروری ہوا کہ یہ نسخہ جو گیارہ سندوں کے خلاف ہے اس کی سند اور متن کی تحقیق کی جائے کیونکہ اس نسخہ کی مثال ایسی ہی ہے جیسے متواتر آیت قرآنی کے خلاف کوئی شاذ قرأت ہو یا محکم کے مقابلہ میں متشابہ آ جائے۔

(۱) اس کی سند کے پہلے دو راویوں کے حالات نہ تقریب میں ملے ہیں نہ تذکرۃ الحفاظ اور میزان الاعتدال اور تہذیب التہذیب میں۔

(۲) تیسرے راوی شیبان بن فروخ کے بارہ میں تقریب التہذیب ص ۱۴۸ پر لکھا ہے صدوق یھم ورمی بالقدر۔ یعنی سچا ہے مگر وہم کا شکار تھا اور تقدیر کے انکار کی بھی تہمت اس پر تھی۔

(۳) چوتھا راوی ابان ہے ابان کی ولدیت سند میں مذکور نہیں تقریب التہذیب میں دس ابان نامی راوی ہیں جن میں سے آٹھ ضعیف ہیں اور دو ثقہ ہیں علامہ نیموی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو ابان بن یزید قرار دیا ہے لیکن ان کی بات غیر مقلدین کے لیے حجت نہیں بن سکتی اور علامہ نیموی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ابان بن یزید گو ثقہ ہے لیکن اس کی یہ روایت ثقہ کے خلاف ہونے کی وجہ سے غیر محفوظ ہے۔ (آثار السنن ج۱ ص ۱۵)

(۴) فتاویٰ علمائے حدیث میں ہے: ''ابان کی روایت میں بجائے لایقعد کے لا "یسلم" ہے (یعنی سلام نہیں پھیرا کرتے تھے) اس لیے امام بیہقی کی تصریح کے مطابق لایقعد والے الفاظ کو خطاء اور غلطی تصور کرنا چاہیے۔ (فتاویٰ علمائے حدیث ج ۳ ص ۱۵۹)

(۵) اس روایت کا مدار قتادہ پر ہے اور قتادہ جب عن سے روایت کرے تو غیر مقلدین کا اتفاق ہے کہ اس کی روایت حجت نہیں کیونکہ صحیح مسلم کی حدیث و اذا قرء فانصتوا کو ماننے سے اسی لیے انکار کیا ہے کہ قتادہ عن سے روایت کر رہا ہے اور نسائی ج ۱ ص ۱۲۳ کی حدیث مالک بن الحویرث رضی اللہ عنہ جس میں سجدوں کے وقت بھی رفع یدین کرنے کا ذکر ہے۔ قتادہ عن سے روایت کرتے ہیں اور یہ لوگ اس کو نہیں مانتے اس لیے قتادہ کی روایت ان کے نزدیک کیسے حجت بن سکتی ہے اس لیے سند کے اعتبار سے یہ روایت ہرگز قابل استدلال نہیں۔

(۶) اس کے متن پر غور کریں تو بھی جملہ لایقعد صحیح نہیں کیونکہ اس کے بعد اسی روایت میں یہ بھی ہے کہ وتر پڑھنے کا یہ طریقہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا تھا اور یہی طریقہ اہل مدینہ نے ان سے اخذ کیا۔ اب دیکھنا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا طریقہ لایقعد والا تھا یا لایسلم والا تو پہلے گزر چکا ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے دفن کے بعد جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سب کو نماز وتر پڑھائی تو آخر میں سلام پھیرا اس میں لایسلم ہے لایقعد نہیں۔

(۷) حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے جب کہا گیا کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ دو رکعتوں کے بعد سلام پھیرتے تھے۔ تو حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ان کے والد حضرت عمر رضی اللہ عنہ بڑے فقیہ تھے وہ

دوسری رکعت پر سلام پھیرے بغیر تکبیر سے اٹھتے تھے (مستدرک ج ا ص ۳۰۴) حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کسی صحیح سند سے لا یقعد کا لفظ ثابت نہیں۔

(۸) دوسری بات اہل مدینہ کے وتر کی بابت ہے ان کے بارہ میں بھی گزر چکا کہ بالاتفاق لا یسلم والا طریقہ تھا کسی ایک روایت میں بھی لا یقعد نہیں آتا۔

الغرض لا یقعد والی روایت نہ سنداً صحیح ہے نہ متناً اور اکثر احادیث کے خلاف ہونے کی وجہ سے نہایت منکر روایت ہے۔

## اعتراض نمبر ۵۳

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** اقامت کے بعد نفل کا حکم۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابی هریرة عن النبی ﷺ انه قال اذا اقمیت الصلوة فلا صلاة الا المکتوبة.

(ترجمہ) سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا جب نماز کی اقامت کہہ دی جائے تو فرض نماز کے علاوہ دوسری کوئی نماز نہیں (پڑھنی چاہیے)

۱ مسلم ج۱ کتاب صلاة المسافرین وقصرها باب کراهیة الشروع في نافلة بعد شروع المؤذن في اقامة الصلاة ج۱ ص ۲۴۷، رقم الحدیث ۱۶۴۴)

### فقہ حنفی

ان تفوته الرکعة ویدرك الاخری یصلی رکعتی الفجر عند باب المسجد. (هدایه اولین ج۱ کتاب الصلاة باب ادراك الفریضة صفحه: ۱۵۲)

(ترجمہ) (فجر نماز) کی ایک رکعت فوت ہو چکی ہو اور دوسری رکعت مل سکتی ہو تو مسجد کے دروازے کے پاس فجر کی سنتیں پڑھ سکتا ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۹۲)

**جواب:**

تمام آئمہ کا اتفاق ہے کہ ظہر، عصر، عشاء کی فرض سے پہلے والی سنتیں بوقت اقامت جماعت

نہ پڑھیں کیونکہ یہ سنتیں بعد فرائض کے اس نماز کے وقت میں بھی پڑھی جاسکتی ہیں۔ ہاں فجر کی سنتیں جمہور صحابہ وتابعین۔ امام ابوحنیفہ امام ثوری۔ امام مالک فی روایۃ امام اوزاعی، امام حسن بصری، امام مسروق۔ امام ابویوسف، امام محمد، امام زفر کے نزدیک دوشرطوں سے پڑھی جاسکتی ہیں۔

پہلی شرط:

خارج مسجد ہو یا جماعت اور مصلی کے درمیان کوئی چیز حائل ہو۔

دوسری شرط:

ایک رکعت امام کے ساتھ مل جانے کا غالباً گمان ہو۔

اگر یہ دونوں شرطیں نہیں پائی جاتیں تو ایسا شخص جماعت میں شامل ہو جائے پھر سورج نکلنے کے بعد یہ سنتیں پڑھے، نماز فجر کی سنتیوں میں یہ خاص رایت کیوں رکھی گئی ہے اس کے دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) احادیث کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ فجر کی نماز کی سنتیوں کی تاکید باقی تمام سنتوں کے مقابلہ میں بہت زیادہ ہے۔ (دیکھئے آثار السنن ج ۲ ص ۲۲ وص ۲۹)

(۲) نماز فجر کے بعد نوافل پڑھنا منع ہے۔ (آثار السنن ج ۲ ص ۲۷،۲۸)

اگر یہ سنتیں فرضوں سے پہلے نہ پڑھی جائیں گی تو پھر نماز فجر کے وقت میں تو پڑھنے کا موقع ہی نہ رہا۔

(۳) عدم قضاء تستہ من غیر بنیۃ الفرضی۔ (معارف السنن شرح ترمذی، ج ۴، ص ۴۷) اس لئے احناف نے دلائل میں تطبیق کی ایسی کوشش کی کہ تطبیق بھی ہو جائے اور تمام فضیلتیں بھی حاصل ہو جائیں۔

## فجر کی سنتوں کی فضیلت اور تاکید والی روایات

(۱) عن عائشة قالت قال رسول الله ﷺ رکعتا الفجر خیر من الدنیا وما فیها۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۵۱)

(ترجمہ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا فجر کی دو رکعتیں دنیا اور دنیا میں جو کچھ ہے سب سے بہتر ہیں۔

(۲) عن عائشة قالت لم يكن النبی ﷺ علی شیء من النوافل اشد تعاهدا منه علی رکعتی الفجر

(بخاری ج ا ص ۱۵۶، مسلم ج ا ص ۲۵۱)

(ترجمہ) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کسی نفل کی اتنی زیادہ پابندی اور حفاظت نہیں کرتے تھے جتنی فجر کی دو رکعتوں کی۔

(۳) عن ابی هريرة قال قال رسول الله ﷺ لا تدعو هما وان طردتكم الخيل۔ (ابوداؤد ج ا ص ۱۷۸)

حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ فجر کی دو رکعتوں کو نہ چھوڑو اگر چہ گھوڑے تمہیں روند ڈالیں۔

## جماعت کی فضیلت والی روایت

### دلائل احناف

عن ابی هريره رضی الله تعالیٰ عنه ان رسول الله ﷺ قال اذا اقيمت فلا صلوة الا المكتوبة الا ركعتی الصبح

(سنن الکبریٰ بیہقی ج ۲ ص ۴۸۳)

(ترجمہ) حضرت ابو یرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب نماز کھڑی کر دی جائے تو کوئی نماز نہیں سوائے فرضی نماز کے مگر فجر کے دو رکعتیں۔ (یعنی سنت فجر)

(۲) عن ابی اسحق قال حدثنی عبدالله بن ابی موسی عن ابيه حين دعاهم سعيد بن العاص دعا ابا موسی وحذيفة وعبد الله بن مسعود قبل ان يصلی الغداة ثم خوجوا من عنده قد اقيمت الصلوة فجلس عبدالله الی اسطوانة من المسجد فصلی الركعتين ثم دخل فی الصلوة

(طحاوی ج ا ص ۲۵۷)

(ترجمہ) حضرت ابو اسحق فرماتے ہیں کہ مجھے حضرت ابوموسیٰ (اشعری رضی اللہ عنہ) کے صاحبزادے عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد کے واسطے سے یہ حدیث بیان کی جب کہ ان کو حضرت سعید بن العاص رضی اللہ عنہ نے بلایا کہ حضرت سعید بن

العاص نے حضرت ابوموسیٰ اشعری، حضرت خذیفہ، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہم کو فجر کی نماز سے پہلے بلایا، پھر جب یہ حضرات ان کے پاس سے نکلے تو جماعت کھڑی ہو چکی تھی، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے مسجد کے ایک ستون کے پاس بیٹھ کر دو رکعتیں پڑھیں پھر نماز میں شریک ہو گئے۔

(۴)عن عبداللہ بن ابی موسی قال جاء ابن مسعود والامام یصلی الصبح فصلی رکعتین الی ساریة ولم یکن صلی رکعتی الفجر۔

(معجم طبرانی کبیر ج۹ص ۲۷۷)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ ابی موسیٰ (اشعری رضی اللہ عنہ) فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ مسجد میں تشریف لائے تو امام فجر کی نماز پڑھا رہا تھا آپ نے ایک ستون کی اوٹ میں فجر کی دو رکعت سنتیں ادا کیں جو آپ پہلے ادا نہیں کر سکے تھے۔

(٦)عن عبداللہ بن ابی موسی عن عبداللہ انہ دخل المسجد والامام فی الصلوة فصلی رکعتی الفجر۔ (طحاوی ج۱ص ۲۵۷)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ ابی موسیٰ (اشعری رضی اللہ عنہ) سے روایت ہے اور وہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ (فجر کے وقت) مسجد میں تشریف لائے تو امام نماز میں تھا تو (پہلے) آپ نے فجر کی دو سنتیں پڑھیں۔

(۵)عن حارثة بن مضرب ان ابن مسعود وابا موسی خرجا من عند سعید بن العاص فاقیمت الصلوة فرکع بن مسعود رکعتین ثم دخل مع القوم فی الصلوة واما ابو موسی فدخل فی الصف

(مصنف ابن ابی شیبہ ج۲ص ۲۵۱)

(ترجمہ) حضرت حارثہ بن مضرب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہما، حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ کے پاس سے نکلے تو فجر کی جماعت کھڑی ہوگئی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تو فجر کی دو سنتیں پڑھ کر جماعت میں شریک ہوئے اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سیدھے صف میں داخل ہو گئے۔

(۶)عن مالك بن مغول قال سمعت نافعا يقول ايقظت ابن عمر لصلوة الفجر وقد اقيمت الصلوة فقام فصلى ركعتين۔

(طحاوی ج ۱ ص ۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت مالک بن مغول رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو فجر کی نماز کے لیے جگایا جب کہ جماعت کھڑی ہو چکی تھی، آپ اُٹھے اور (پہلے) دو رکعتیں پڑھیں۔

(۷)عن محمد بن كعب قال خرج عبدالله بن عمر من بيته فاقيمت صلوة الصبح فركع ركعتين قبل ان يدخل المسجد وهو فى الطريق ثم دخل المسجد فصلى الصبح مع الناس

(طحاوی ج ۱ ص ۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت محمد بن کعب قرظی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما گھر سے تشریف لے گئے تو فجر کی جماعت کھڑی ہو چکی تھی آپ نے مسجد میں داخل ہونے سے پہلے راستہ ہی میں دو رکعت (فجر کی سنتیں) ادا کیں پھر مسجد میں داخل ہوئے اور فجر کی نماز لوگوں کے ساتھ ادا کی۔

(۸) عن زيد بن اسلم عن ابن عمر انه جاء والامام يصلى الصبح ولم يكن صلى الركعتين قبل الصبح فصلا هما فى حجرة حفصة ثم انه صلى مع الامام۔ (طحاوی ج ۱ ص ۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت زید بن اسلم رحمۃ اللہ علیہ، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ آپ (فجر نماز کے لیے) تشریف لائے تو امام نماز پڑھا رہا تھا اور آپ نے فجر کی سنتیں نہیں پڑھی تھیں چنانچہ آپ نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے حجرے میں سنتیں ادا کیں پھر امام کے ساتھ نماز پڑھی۔

(۹) عن ابى مجلز قال دخلت المسجد فى صلوة الغداة مع ابن عمر وابن عباس والا مام يصلى فاما ابن عمر فدخل فى الصف واما

ابن عباس فصلی رکعتین ثم دخل مع الامام فلما سلم الامام قعد ابن عمر مکانہ حتی طلعت الشمس فقام فرکع رکعتین

(طحاوی ج۱ص۲۵۷)

(ترجمہ) حضرت ابومجلز رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم کے ساتھ فجر کی نماز کے لیے مسجد میں آیا تو امام نماز پڑھا رہا تھا، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما تو صف میں داخل ہو گئے لیکن حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما دو رکعت (سنت) پڑھ کر امام کے ساتھ شریک ہوئے پھر جب امام نے سلام پھیرا تو حضرت عبداللہ عمر رضی اللہ عنہما اپنی جگہ بیٹھے رہے حتیٰ کہ جب سورج نکل آیا تو اٹھ کر دو رکعتیں پڑھیں۔

(۱۰) عن ابی عثمان الانصاری قال جاء عبداللہ بن عباس والامام فی صلوۃ الغداۃ ولم یکن صلی الرکعتین فصلی عبداللہ بن عباس الرکعتین خلف الامام ثم دخل معھم۔ (طحاوی ج۱ص۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت ابوعثمان انصاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما (فجر کی نماز کے لیے مسجد) تشریف لائے تو امام نماز میں تھا اور آپ نے دو رکعتیں (سنت کی) نہیں پڑھی تھیں چنانچہ آپ نے دو رکعت سنت امام کے پیچھے پڑھیں پھر لوگوں کے ساتھ شریک (جماعت) ہو گئے۔

(۱۱) عن ابی الدرداء انہ کان یدخل المسجد والناس صفوف فی صلوۃ الفجر فیصلی الرکعتین فی ناحیۃ المسجد ثم یدخل مع القوم فی الصلوۃ۔ (طحاوی ج۱ص۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ مسجد میں تشریف لاتے تو لوگ فجر کی نماز کی صف باندھے کھڑے ہوتے، آپ مسجد کے ایک گوشہ میں دو رکعت (سنت) ادا کرتے پھر لوگوں کے ساتھ نماز میں شریک ہو جاتے۔

(۱۲) عن ابی عثمان النھدی قال کنا ناتی عمر بن الخطاب قبل ان نصلی الرکعتین قبل الصبح وھو فی الصلوۃ فنصلی فی اخر

المسجد ثم ندخل مع القوم فی صلوتھم۔ (طحاوی ج ۱ ص ۲۵۹)

(ترجمہ) حضرت ابوعثمان نہدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں صبح کی دو سنتیں پڑھنے سے پہلے حاضر ہوتے تو آپ نماز پڑھا رہے ہوتے، ہم مسجد کے آخر میں دو سنتیں پڑھ کر لوگوں کے ساتھ ان کی نماز میں شریک ہوجاتے۔

(۱۳) عن حصین قال سمعت الشعبی یقول کان مسروق یجیئ الی القوم وھم فی الصلوۃ ولم یکن رکع رکعتی الفجر فیصلی الرکعتین فی المسجد ثم یدخل مع القوم فی صلوتھم۔ (طحاوی ج ۱ ص ۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت حصینؒ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت امام شعبی کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ حضرت مسروق رحمۃ اللہ علیہ لوگوں کے پاس تشریف لاتے اس حال میں کہ لوگ نماز میں ہوتے اور آپ نے فجر کی دو رکعت سنت نہ پڑھی ہوتیں تو آپ مسجد میں دو رکعت سنت پڑھ کر لوگوں کے ساتھ ان کی نماز میں شریک ہوجاتے۔

(۱۴) عن الحسن انہ کان یقول اذا دخلت المسجد ولم تصل رکعتی الفجر فصلھما وان کان الامام یصلی ثم ادخل مع الامام

(طحاوی ج ۱ ص ۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ جب تم مسجد میں داخل ہو اور تم نے فجر کی سنتیں نہ پڑھی ہوں تو (پہلے) وہ سنتیں پڑھ لو اگرچہ امام نماز ہی پڑھا رہا ہو پھر امام کے ساتھ شریک ہوجاؤ۔

(۱۵) انا یونس قال کان الحسن یقول یصلیھما فی ناحیۃ المسجد ثم یدخل مع القوم فی صلوتھم۔ (طحاوی ج ۱ ص ۲۵۸)

(ترجمہ) حضرت ھشیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہمیں حضرت یونس رحمۃ اللہ علیہ نے خبر دی وہ فرماتے ہیں کہ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ فجر کی دو سنتیں مسجد کے ایک گوشہ میں پڑھ کر پھر لوگوں کے ساتھ ان کی نماز میں شریک ہوجائے۔

(۱۶) عن سعید بن جبیر انہ جاء الی المسجد والامام فی صلوۃ الفجر

فصلى الركعتين قبل ان يلج المسجد عند باب المسجد۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۵۱)

(ترجمہ) حضرت سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ وہ مسجد میں تشریف لائے تو امام فجر کی نماز پڑھا رہا تھا آپ نے مسجد میں داخل ہونے سے پہلے مسجد کے دروازے کے پاس دو رکعت سنت ادا کیں۔

(۱۷) عن مجاهد قال اذا دخلت المسجد والناس فى صلوة الصبح ولم تركع ركعتى الفجر فاركعهما وان ظننت ان الركعة الاولى تفوتك

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۵۱)

(ترجمہ) حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب تم مسجد میں داخل ہو اور لوگ صبح کی نماز پڑھ رہے ہوں اور تم نے فجر کی سنتیں نہ پڑھی ہوں تو (پہلے) وہ پڑھ لو اگرچہ تمہارا خیال ہو کہ تم سے پہلی رکعت فوت ہو جائے گی۔

(۱۸) عن مسروق انه دخل المسجد والقوم فى صلوة الغداة ولم يكن صلى الركعتين فصلاهما فى ناحية ثم دخل مع القوم فى صلاتهم۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۵۰)

(ترجمہ) مسروق سے روایت ہے کہ بے شک وہ داخل ہوا مسجد میں لوگ صبح کی نماز میں تھے اور اس نے دو رکعتیں نہیں پڑھی تھیں پس انہیں ایک کونے میں پڑھا پھر وہ لوگوں کے ساتھ نماز میں داخل ہوئے۔

## حدیث ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ کی توجیہ

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے مرفوع اور موقوف ہونے میں اختلاف ہے امام ترمذی فرماتے ہیں زکریا بن اسحاق، ایوب، ورقاء بن عمر زیاد بن سعد اسماعیل بن مسلم اور محمد بن جحادہ اس کو عمرو بن دینار عن عطا بن یسار عن ابی ہریرہ مرفوع نقل کرتے ہیں اور حماد بن زید اور سفیان بن عیینہ عمرو بن دینار سے موقوف نقل کرتے ہیں والمرفوع اصح حماد بن سلمہ (کتاب الام ج ا ص ۱۲۶ و حاشیہ الام ج ا ص ۱۲۹)، ابن علیہ عند ابن ابی شیبہ ابراہیم بن اسماعیل بن مجمع عند ابن ابی حاتم (معارف السنن ص ۷۶۔۷۸، ج ۴) بھی اس کو موقوف نقل کرتے ہیں محمد بن طاہر المقدسی نے تحقیـ

موقوف ہی قرار دیا ہے (تذکرۃ الموضوعات ص ٦) اسی اختلاف کی وجہ سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح میں اس کو سنداً روایت نہیں کیا۔ غالباً اسی اختلاف کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کو ترمذی نے صحیح کے بجائے حسن قرار دیا ہے۔ پھر خود ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے بسند صحیح لا تدعوا رکعتی الفجر و لو طردتکم الخیل (آثار السنن ج ۱ ص ۲۹) مروی ہے اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی مرفوعاً من ادرك ركعة فقد ادرك الصلوة (مسلم ج ۲ ص ۲۲۱) اور ان سے ہی مرفوعاً مروی ہے اذا كنتم فی المسجد فنودی بالصلوة فلا يخرج احدكم حتى يصلی (رواہ احمد ورجالہ رجالہ الصحیح، مجمع الزوائد ج ۲ ص ۵) تو ان سب احادیث کو جمع کر لیا گیا کہ مسجد کے باہر یا درمیان میں کوئی چیز حائل ہو تو ایک رکعت مل سکنے کی صورت میں فجر کی سنتیں ادا کر کے جماعت میں شامل ہو جائے تاکہ لو طردتکم الخیل کی مخالفت نہ ہو بعض نے بواسطہ مسلمؒ بن خالد زنجی عن عمرو بن دینار دو لا رکعتی الفجر روایت کیا ہے لیکن اس کی میں ایک تو یحییٰ بن دینار کے سات شاگردوں پر زیادتی کر رہا ہے۔ (آثار السنن ج ۲ ص ۳۰) اس کے برعکس بیہقی نے بطریق لیث بن سعد عن عطاء عن ابی هريرة رضی اللہ عنہ ان رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا اقمت الصلوة فلا صلوة الا الكتوبة الا ركعتی الفجر نقل کیا ہے اس کی سند میں حجاج بن نصیر مختلف فیہ ہے (میزان ج ۱ ص ۴۶۵ اور عباد بن کثیر الرملی مختلف فیہ ہے (میزان ج ۲ ص ۳۷۰) پہلی روایت و لا رکعتی الفجر کو ابن عدی نے یحییٰ کی حدیث میں ذکر کیا ہے مگر اس کو اس حدیث میں ذکر نہیں کیا۔ اگر بالفرض دونوں حسن ہوں تو بھی لا رکعتی الفجر صفوں میں مل کر پڑھنے پر اور الا رکعتی الفجر علیحدہ پڑھنے پر محمول ہوں گی۔ عبداللہ بن مالک بن بحینہ بخاری ج ۱ ص ۹۱ مسلم ج ۱ ص ۲۴۷ پر ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حجرہ سے جماعت کے لیے مسجد میں آتے تھے آپ نے مسجد میں ہی کسی کو نماز پڑھتے دیکھا اور فرمایا لا تجعلوا هذا مثل صلوة الظهر قبلها وبعدها اجعلوا بينهما فصلاً (ج ۱ ص ۲۱۹ مسند احمد ج ۵ ص ۳۴۵) اور مسلم میں دوسری ہے فان رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم امرنا ان لا نوصل صلوة بصلوة ج ۱ ص ۲۸۸ والعبرة لعموم اللفظ لا لخصوص المورد۔ ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ بالکل جمات کے ساتھ وصل نہ ہو بلکہ فاصلہ پر پڑھی جائیں۔

## اعتـــراض نمبـــر (۵۴)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: ہر قسم کا سود قبیح ترین گناہ ہے۔

## حـــدیث نبوی ﷺ

عن ابی هریرة قال قال رسول الله ﷺ الربا سبعون جزء ایسرها ان ینکح الرجل امه۔

(ترجمہ) سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سود کے (گناہ) کے ستر درجے ہیں ان میں سے ہلکا یہ ہے کہ آدمی اپنی ماں سے صحبت کرے۔

(ابن ماجہ ج۲ ابواب التجارات باب التغليظ في الربو اصفحه: ۱۶۳، رقم الحدیث ۲۲۷۴)

## فقہ حنفی

ولا بین المسلم والحربی فی دار الحرب۔

(هدایه خیرین ج۳ کتاب البیوع باب الربا ص۸۶)

یعنی دار الحرب میں مسلمان اور کافر کے مابین جو بھی (لین دین) ہو وہ سود نہیں ہے۔

(فقہ وحدیث ص ۲۳)

**جواب:**

فقہ حنفی میں سود قطعی طور پر حرام ہے۔ جو حدیث پیر بدیع الدین شاہ راشدی نے نقل کی ہے حنفی اس کو تسلیم کرتے ہیں۔ راشدی صاحب کا یہ کہنا کہ حنفی سود کو جائز کہتے ہیں۔ درست نہیں۔ آپ نے ہدایہ سے جو عبارت نقل کی ہے وہ بھی پوری نقل نہیں کی ہدایہ کا یہ مسئلہ عام سود کے متعلق نہیں ہے بلکہ دار الحرب میں بھی خاصی نوعیت کا مسئلہ ہے۔

### فقـــہ حنفی میں سود حـــرام ہے

(۱) قدوری میں ہے

سود حرام ہے ہر چیز میں خواہ کیلی ہو یا وزنی

(قدوری باب الربوا مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی)

(۲) کنز الدقائق میں ہے۔

ربو (سود) مال کی اس زیادتی کو کہتے ہیں جو مال کو مال سے بدلنے میں بلا عوض ہو (مثلاً دو سیر گیہوں وغیرہ کے بدلے تین سیر لے لئے یا دیدیے یا دس روپے لے کر گیارہ دے دیے یا لے لیے) اور (دو چیزوں میں) ربوا (پیمانے) کی علت قدر اور جنس (میں دونوں کا ایک ہونا) ہے (قدر سے مراد یہ ہے کہ جو چیز پیمانہ سے نپ کر بکتی ہے اس میں پیمانہ اور جو تل کر بکتی ہو اس میں تول ایک ہو یعنی دونوں تل کر بکتی ہوں اور جنس کے ایک ہونے کا یہ مطلب ہے کہ دونوں چیزیں ایک ہی قسم کی ہوں مثلاً دونوں گیہوں ہوں یا دونوں جو، چنے وغیرہ ہوں) پس جن چیزوں میں یہ قدر و جنس ایک ہوں ان میں (ایک طرف سے) زیادتی اور ادھار (دونوں حرام ہیں)

(احسن المسائل ترجمہ کنز الدقائق المسائل ترجمہ کنز الاقائق ص ۲۳۱ سود کے احکام)

(۳) شرح وقایہ میں ہے

تو جو چیز تپ یا تل کر بکتی ہے جب بدلے میں اپنی جنس کے بیچی جاوے گی تو اس میں زیادتی لینا حرام ہے اگر چہ وہ کھانی کی نہ ہووے جیسے چونا اور لوہا چونا کیلی ہے اور وزنی

(نور الہدایہ ترجمہ شرح وقایہ جلد سوم باب ربوا)

(۴) ہدایہ میں ہے

فرماتے ہیں کہ ہر اس چیز میں ربوا (سود) حرام ہے جو مکیلی یا موزونی ہے بشرطیکہ اسے اس کی ہم جنس کے عوض زیادتی کے ساتھ بیچی جائے۔

(احسن الہدایہ ترجمہ ہدایہ جلد ۸ ص ۳۰۴،۳۰۳ باب الربا)

(۵) درمختار میں ہے۔ باب الربوا یہ باب ہے ربوا یعنی سود اور بیاج کی احکام میں۔

م۔ مرابحہ کے بعد ربوا کو اس واسطے ذکر کیا کہ دونوں میں زیادت ہے مگر یہ کہ مرابحہ کی زیادت حلال ہے اور ربوا کی زیادت حرام قطعی قال اللہ تعالیٰ یاایھا الذین امنو لا تاکلوا الربوا یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا کہ اے ایمان والوں بیاج (سود) نہ کھاؤ اس آیت میں ربوا سے مراد قدر زائد ہے خواہ زائد قرض میں ہو یا اموال ربوا کی بیع ہو اور گاہے ربوا نفس زیادت کو بھی کہتے ہیں یعنی بمعنی مصدری قال اللہ تعالیٰ واحل اللہ البیع وحرم الربوا یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا حلال کیا ہے اللہ نے بیع کو اور حرام کیا ربوا کو یعنی اموال ربویہ کے قرض اور بیع میں زیادہ دینے لینے کو کذا فی فتح القدیر ملخصاً۔ معلوم ہوا کہ

جیسے بیع میں سود حرام ہے ویسے ہی قرض میں بھی حرام ہے تو یہ جو بعضے ناقص الفہم کہتے ہیں کہ سود تو فقط بیع میں حرام ہے نہ قرض میں سو غلط ہے صحیح مسلم وغیرہ میں ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت کی سود کھانے اور کھلانے والے پر ابوداؤد اور ترمذی میں اتنی روایت زیادہ ہے کہ سود کے دونوں گواہوں اور کاتب پر لعنت فرمائی اور نسائی میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آوے گا کہ کوئی باقی نہ رہے گا مگر سود کھائے گا اور اگر سود نہ کھائے گا تو اس کو اس کی بھاپ لگے گی اور ایک روایت میں یوں ہے کہ اس کی غبار لگے گا کذا فی التیسیر۔

ہو لغۃ مطلق الزیادۃ ربوا لغت میں مطلق زیادت کو کہتے ہیں خواہ کیل یا وزن میں زیادت ہو یا سوائے اس کے۔ (غایۃ الاوطار ترجمہ درمختار ج ۳ ص ۱۳۰، ۱۴۰)

(۶) فتاوی عالمگیری میں ہے: چھٹی فصل ربوا (سود) اور اس کے احکام کے بیان میں واضح ہو کہ ربو (سود) شرح میں اس مال کو کہتے ہیں کہ جو مال کے عوض مال لینے میں زیادتی ہو کہ اس کے مقابلے میں مال نہ ہو اور یہ ربوا (سود) ہر ناپ یا تول کی چیزوں میں جو اپنے جنس کے ساتھ بیچی جاویں حرام ہے۔

(فتاوی ہندیہ ترجمہ فتاوی عالمگیری ج ۴ ص ۳۹۸)

(۷) بہشتی زیور میں ہے

سودی لین دین کا بڑا بھاری گناہ ہے۔ قرآن مجید اور حدیث شریف میں اس کی بڑی برائی اور اس سے بچنے کی بڑی تاکید آئی ہے۔ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سود دینے والے اور لینے والے اور بیچ میں پڑ کے سود دلانے والے، سودی دستاویز لکھنے والے گواہ شاہد وغیرہ سب پر لعنت فرمائی ہے اور فرمایا ہے کہ سود دینے والا اور لینے والا گناہ میں دونوں برابر ہیں اس لیے اس سے بہت بچنا چاہیے اس کے مسائل بہت نازک ہیں زرا ذرا سی بات میں سود کا گناہ ہو جاتا ہے اور انجان لوگوں کو پتہ بھی نہیں لگتا کہ کیا گناہ ہوا۔ ہم ضروری ضروری مسئلے یہاں بیان کرتے ہیں لین دین کے وقت ہمیشہ ان کا خیال رکھا کرو۔ (مکمل مدلل بہشتی زیور حصہ پنجم باب سودی لین دین کا بیان ص ۳۰۷ وص ۳۷۱)

(۸) الفلاح الضروری اردو ترجمہ التسہیل الضروری لمسائل القدوری میں ہے

**سوال:** لغت اور شریعت کی رو سے سود کیا ہے۔

**جواب:** سود لغت کی رو سے مطلق زیادت (کا نام) ہے اور بہر حال سفید شریعت (کی اصطلاح) میں۔

وہ دو قسموں کی طرف منقسم ہے (۱) بیع کا سود (۲) قرض کا سود اور یہ دونوں حرام ہیں اور تحقیق (سود) لینے والے اور دینے والے کے حق میں سخت وعید وارد ہوئی ہے۔

**سوال:** قرض کا سود کیا ہے؟

جواب:۔ وہ یہ ہے کہ کوئی شخص مثلاً دراہم یا دنانیر قرض میں دے اور قرض دار پر شرط لگائے کہ وہ اسے اس سے زیادہ ادا کرے جو اس نے قرض میں دیا ہے۔ (الفلاح الضروری ص ۱۷۷)

**سوال:** بیع کا سود کیا ہے۔

جواب:۔ وہ یہ ہے کہ کیلی یا وزنی (چیز) اس کی جنس کے عوض زیادت کے طور پر بیچے یا کیلی یا وزنی (چیز) اس کی جنس کے عوض یا غیر جنس کے عوض ادھار کے طور پر بیچے۔ (الفلاح الضروری ص ۱۷۷، ص ۱۷۸)

**سوال:** کیا اس (سلسلہ) میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے نص وارد ہوئی ہے؟

**جواب:** حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں (مسلم فی الربا) کہ آپ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سونے کو سونے کے عوض، چاندی کو چاندی کے عوض، گندم کو گندم کے عوض، جو کو جو کے عوض، کھجور کو کھجور کے عوض اور نمک کو نمک کے عوض برابر برابر دست بدست (بیچو) پس جس نے زائد دیا یا زائد لیا تو تحقیق اس نے سود کا ارتکاب کیا (سود) لینے والا اور دینے والا اس (جرم) میں برابر ہیں۔

اور حدیث عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں (مسلم فی الربا آپ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، سونے کو سونے کے عوض، چاندی کو چاندی کے عوض، نمک کو نمک کے عوض برابر برابر دست بدست (بیچو) پس جب یہ قسمیں مختلف ہو جائیں (مثلاً سونے کے عوض چاندی یا گندم کے عوض جو وغیرہ) تو جیسے چاہو بیچو بشرطیکہ دست بدست ہو۔

پس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان چھ چیزوں کو ذکر فرمایا اور حکم دیا کہ ان چیزوں کو ان کی جنس میں سے بعض کو بعض کے عوض نہ بیچا جائے الا یہ کہ برابر برابر دست بدست ہو اور بیان فرمایا کہ جو زائد ہو جائے پس وہ سود ہے جس جانب سے بھی ہو۔ اور فرمایا کہ (سود) لینے والا اور دینے والا اس (جرم) میں برابر ہیں اور خلاف جنس کا عوض ان قسموں کی فروخت کو برابری اور زیادت کے طور پر جائز قرار دیا بشرطیکہ دست بدست ہو۔ (الفلاح الضروری ص ۱۷۸)

(۹) مولانا حبیب اللہ حنفی لکھتے ہیں

سودی کاروبار

اسلامی شریعت میں سود قطعی حرام ہے اور ہر طرح کا سودی کاروبار بھی حرام ہے۔
(اسلامی فقہ جلد ۲ ص ۳۴۵)

(۱۰) مفتی محمد شفیع حنفی لکھتے ہیں۔

اسلام میں سود و ربوا کی حرمت کوئی مخفی چیز نہیں کہ اس کے لیے رسالے یا کتابیں لکھیں جائیں۔ جو شخص کسی مسلمان گھرانے میں پیدا ہوا ہے وہ اتنا ضرور جانتا ہے کہ اسلام میں سود حرام ہے۔ (مسئلہ سود ص ۱

ان حوالہ جات سے واضح ہے کہ فقہ حنفی میں سود قطعی طور پر حرام ہے۔ اس پر بے شمار حوالہ جات نقل کئے جا سکتے ہیں۔ بلکہ سود کی حرمت پر حنفی علماء نے عربی، انگریزی، اور اردو زبان میں کئی کتابیں شائع کی ہیں۔ اور اب بھی سب سے زیادہ سود کے خلاف دنیا میں حنفی علماء ہی کی تحقیقات شائع ہو رہی ہیں۔ آپ صرف مفتی شفیعؒ صاحب اور ان کے لائق فرزند گرامی۔ مولانا مفتی رفیع عثمانی۔ اور خاص کر مولانا مفتی محمد تقی عثمانی کی تصانیف ہی دیکھ لیں۔ آنکھیں کھل جائیں گی۔ اگر زیادہ نہیں تو صرف مسئلہ سود مفتی شفیع صاحب کی اور تجارتی سود مفتی تقی عثمانی کی پڑھ لیں۔ آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ حنفی کیا کہتے ہیں مفتی شفیع صاحب نے اپنے رسالہ میں قرآن مجید کی آٹھ (۸) آیات اور ۴۷، احادیث مبارکہ نقل کر کے سود کی حرمت ثابت کی ہے۔ جس سے راشدی کا الزام غلط ثابت ہوتا ہے کہ احناف سود کی حرمت کے قائل نہیں۔

## ہدایہ کی عبارت کی وضاحت

راشدی صاحب نے پوری عبارت نقل نہیں کی ہم پہلے ہدایہ کی پوری عبارت نقل کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

قال ولا بین المسلم والحربی فی دار الحرب خلافا لابی یوسف رحمة الله علیه والشافعی لهما الاعتبار بالمستامن منهم فی دارنا

فرماتے ہیں کہ دار الحرب میں مسلمان اور حربی کے مابین ربو نہیں ہے، امام ابو یوسفؒ اور امام شافعیؒ کا اختلاف ہے ان حضرات کی دلیل امن لے کر دار الاسلام میں آئے ہوئے حربی پر قیاس ہے۔ (ہدایہ باب الربا)

یہ ہے ہدایہ کی پوری عبارت۔ راشد صاحب نے فی دار الحرب تک عبارت نقل کی ہے آگے خلافا لابی یوسف سے آگے تک عبارت چھوڑ دی۔ یہ کیوں کیا۔ یہ اس لیے کیا کہ عوام کو پتہ نہ

جائے گا کہ اس مسئلہ میں امام ابویوسف خلاف ہیں امام ابو یوسف کے نزدیک دارالحرب میں بھی سود جائز نہیں ہے اور بہت سارے محدثین اور فقہاء احناف کا بھی یہ ہی مذہب ہے اور ہمارا بھی اس وقت نظریہ امام ابو یوسف والا ہی ہے۔

باقی جن فقہاء نے امام ابو یوسف کے خلاف نظریہ قائم کیا ہے۔وہ کمزور ہے۔اس لیے فقہ حنفی کا فتوی امام ابو یوسف کے قول پر ہے۔

جو لوگ جائز قرار دیتے ہیں ان کے پاس بھی دلائل موجود ہیں۔ ان میں سے کچھ ہم نقل کرتے ہیں تا کہ دونوں طرف کے دلائل سامنے آجائیں۔

دلیل نمبر ۱:

حضرت عباس رضی اللہ عنہ مکہ معظمہ میں فتح مکہ سے پہلے مسلمان ہو کر کافروں سے سود کا معاملہ کرتے رہے۔حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے عرفہ کا دن حجۃ الوداع کے خطبہ میں فرمایا۔

وربا الجاھلیۃ موضوعۃ واول ربا امنع ربانا ربا عباس ابن عبد المطلب

اسی طرح زمانہ جاہلیت کے تمام سود پامال ہیں اور سب سے پہلے میں اپنے خاندان کے سود کو چھوڑنے کا اعلان کرتا ہوں اور وہ حضرت عباس بن عبد المطلب کا سود ہے ان کا تمام سود چھوڑ دیا گیا ہے۔

(مسلم کتاب الحج باب حجۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم) الرحیق المختوم ص ۶۱۶ سیرت مصطفی ج ۳ ص ۲۰۲)

## اس حدیث کی شرح علامہ ترکمانی حنفی سے

علامہ ترکمانی جوہر النقی جلد ۲ ص ۲۰۳ میں فرماتے ہیں۔

کہ ربا حرام ہو چکا تھا اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ مکہ میں فتح مکہ تک ربا کا معاملہ کیا کرتے تھے۔

## اس حدیث کی شرح امام طحاوی سے

امام طحاوی فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت عباس کے ربا کو موقوف کرنا اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ مسلمان اور مشرک میں دارالحرب میں ربا جائز ہے ابو حنیفہ سفیان ثوری اور ابراہیم نخعی بھی جائز کہتے ہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا کہ جاہلیت کا ربا موقوف ہے اس امر پر دلیل ہے کہ اس وقت تک ربا قائم تھی یہاں تک کہ مکہ فتح ہو کر جاہلیت جاتی رہی حضرت عباس کا ربا موقوف کرنا

اس بات پر دلیل ہے کہ اس وقت بھی وہ جائز تھا کیونکہ موقوف وہی ہوتا ہے جو قائم ہو۔

فقیہ ابوالولید فرماتے ہیں:

کہ یہ استدلال صحیح ہے۔ کیونکہ کہ مشرکین و مسلمین میں دارالحرب میں ربا حلال نہ ہوتا تو حضرت عباس کا ربا اسی وقت موقوف ہو جاتا جس وقت وہ مسلمان ہوئے تھے۔ اور اسلام کے بعد جو کچھ لیا ہوتا واپس کیا جاتا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ اگر تم توبہ کرو تو اصل مال تمہارے لیے حلال ہے۔ حجۃ الوداع میں حضور علیہ السلام نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا ربا موقوف کیا تو اسلام لانے کے بعد جو کچھ وہ لے چکے تھے اگر ناجائز ہوتا تو واپس کرایا جاتا۔ چوں کہ ایسا نہیں ہوا اس لیے معلوم ہوا کہ دارالحرب میں ربا مسلمان اور حربیوں میں متحقق نہیں ہوتا۔

دلیل نمبر ۲: ہدایہ میں ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لا ربا بین المسلم و الحربی فی دار الحرب

دارالحرب میں مسلمان اور حربی کے مابین ربو انہیں ہے۔

(بیہقی فی معرفت السنن والاثار باب بیع الدرھم بالدرھمین فی ارض حدیث نمبر ۵۶۶۳) نصب الرایہ

یہ حدیث گوضعیف ہے لیکن حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث کی موید ہو سکتی ہے نواب صدیق حسن خاں بھوپالی غیر مقلد لکھتے ہیں۔

ثم نقول اموال اھل الحرب علی اصل الاباحة یجوز لکل احد اخذ ما شاء منھا کیف شاء قبل التامین بھم

(ترجمہ) اہل حرب کے اموال مباح ہیں۔ ان کو امان دینے سے پہلے ہر شخص کو جائز ہے کہ ان اموال سے جو چاہئے جس طرح چاہیے لے لے۔ (روضۃ الندیہ ص ۱۴۰)

ناظرین ہم نے یہ بحث لمبی کر دی ہے صرف اس لیے کہ یہ سود کا مسئلہ ہے۔ جس میں دونوں گروہوں کے دلائل کا کچھ ذکر کر دیا ہے۔ مگر ہمارا نظریہ پہلے والا ہے دارالحرب میں بھی سود لینا جائز نہیں اس کی حرمت وہاں بھی ہے۔

# اعتراض نمبر ۵۵

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** فرض کے بعد فجر کی سنتوں کا حکم

## حدیث نبوی ﷺ

عن قیس ابن عمرو قال رای النبی ﷺ رجلا یصلی بعد صلوۃ الصبح رکعتین فقال رسول اللہ ﷺ صلوۃ الصبح رکعتین رکعتین فقال الرجل انی لم اکن صلیت الرکعتین اللتین قبلھا فصلیتھما الان فسکت رسول اللہ ﷺ۔

(ترجمہ) سیدنا قیس بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک شخص کو دیکھا وہ فجر نماز کے بعد دو رکعتیں پڑھ رہا تھا۔ تب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا فجر کی نماز تو دو رکعتیں ہیں؟ تو اس آدمی نے جواب دیا میں نے پہلے والی دو رکعتیں (سنتیں) نہیں پڑھی تھیں اب پڑھی ہیں۔ پھر رسول اللہ ﷺ خاموش ہو گئے۔

(ابو داؤد ج۱ کتاب الصلوۃ باب من فاتتہ متی یقضیھا ص۱۸۰ رقم الحدیث ۱۲۶۷)

## فقہ حنفی

اذا فاتتہ رکعتا الفجر لا یقضیھما قبل طلوع الشمس

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الصلوۃ باب ادراک الصلوۃ ص۱۵۶)

جب فجر کی دو رکعتیں (سنتیں) فوت ہو جائیں تو ان کو طلوع آفتاب سے قبل ادا نہیں کر سکتے۔ (فقہ و حدیث ص ۹۴)

**جواب:**

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ حدیث سے ثابت ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث نمبر ۱:**

روایت ہے ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جس نے نہ پڑھی ہوں سنتیں

فجر کی تو پڑھ لے بعد طلوع آفتاب کے۔

(مسلم باب الاوقات التی نہی الصلوۃ فیھا (ترمذی مترجم جلد اول ص ۱۹۱) باب ماجاء فی اعادتھما بعد طلوع الشمس ترجمہ مولانا بدیع الزماں غیر مقلد صحیح ابن حبان، مستدرک حاکم، موطا امام مالک باب النہی عن الصلوۃ بعد الصبح و بعد العصر۔)

## حدیث نمبر ۲:

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صبح کی سنتیں فوت ہو جاتیں تو آپ ان کو طلوع شمس کے بعد پڑھتے۔ (المعتصر من المختصر من مشکل الاثار طحاوی ص ۳۲ بحوالہ احیاء السنن جلد دوم ص ۲۳۶)

## حدیث نمبر ۳:

مغیرہ بن شعبہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم راستہ چھوڑ کر ایک طرف کو چلے، غزوہ تبوک میں قبل فجر کے میں بھی آپ کے ساتھ چلا آپ نے اونٹ بٹھایا اور پاخانہ پھرا پھر آئے تو میں نے چھاگل سے پانی ڈالا آپ کے ہاتھ پر آپ نے دونوں پہنچوں کو دھویا۔ پھر منہ کو دھویا، پھر آپ نے دونوں ہاتھ آستین سے نکالنا چاہے، مگر آستینیں تنگ تھیں، اس واسطے آپ نے جبے کے نیچے سے ہاتھ نکال لیے اور دونوں ہاتھوں کو دھویا، کہنیوں تک اور مسح کیا موزوں پر پھر سوار ہوئے اور ہم چلے جب ہم آئے تو ہم نے لوگوں کو نماز پڑھتے ہوئے پایا اور انہوں نے امام بنایا تھا عبدالرحمن بن عوف کو اور عبدالرحمن نے نماز شروع کر دی تھی حسب معمول وقت پر (یعنی جس وقت آپ نماز فجر کی پڑھا کرتے تھے، وہ وقت آیا تو صحابہ نے نماز شروع کر دی) اور ایک رکعت پڑھ چکے تھے، فجر کی دو رکعتوں میں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمانوں کے ساتھ صف میں شریک ہوئے اور ایک رکعت عبدالرحمن بن عوف کے پیچھے پڑھی پھر عبدالرحمن نے سلام پھیرا، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک رکعت باقی جو رہ گئی تھی پڑھنے کو کھڑے ہوئے، مسلمان گھبرا گئے تھے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آگے نماز پڑھ لی تو انہوں نے تسبیح کہنی شروع کی جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام پھیرا، تو فرمایا تم نے ٹھیک کیا یا تم نے اچھا کیا۔ (ابوداود باب المسح علی الخفین ص ۲۱ ج ۱)

اس حدیث سے یہ بات واضح ہے کہ آپ نے فجر کی سنتیں پہلے ادا نہیں فرمائی تھیں کیونکہ آپ کو تاخیر نماز کی تیاری کی وجہ سے ہوئی تھی۔ اور اس طرح سے سنتیں رہ جانے کا واقعہ آپ کی زندگی میں شاذ و نادر ہی پیش آیا ہے اگر طلوع شمس سے پہلے سنتیں پڑھنی جائز ہوتیں تو آپ اس وقعہ پر بیان

جواز کے لیے ضرور پڑھتے۔ (اشرف التوضیح ج ۲ ص ۱۱۱)

## حدیث نمبر ۴:

امام مالک کو یہ بات پہنچی ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر کی فجر کی دو سنتیں قضا ہوگئی انہوں نے طلوع آفتاب سے بعد ان کی قضا پڑھی۔ (موطا امام مالک باب ماج آ. فی رکعتی الفجر)

## حدیث نمبر ۵:

عبدالرحمن بن قاسم کا بیان ہے کہ قاسم بن محمد نے اسی طرح کیا جیسے حضرت ابن عمر نے کیا تھا۔ (یعنی طلوع آفتاب کے بعد سنتیں پڑھیں) (موطا امام مالک باب ماج آ. فی رکعتی الفجر)

## حدیث نمبر ۶:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ آئے اور لوگ نماز پڑھ رہے تھے۔ انہوں نے صبح کی سنتیں نہیں پڑھی تھیں یہ آکر لوگوں کے ساتھ نماز میں شریک ہو گئے، پھر نماز کے بعد اسی جگہ بیٹھے رہے جب چاشت کا وقت ہوا تو انہوں نے سنتوں کو پڑھا۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۵۵)

حدیث نمبر ۷:۔ حضرت یحییٰ بن سعید کہتے ہیں کہ میں نے حضرت قاسم سے سنا ہے وہ کہتے تھے اگر میں نے صبح کو سنتیں نہ پڑھی ہوں یہاں تک کہ صبح کی نماز پڑھ لوں۔ تو میں ان کو طلوع شمس کے بعد پڑھ لیتا ہوں۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۵۵)

## حدیث نمبر ۸:

ابومجلز کہتے ہیں کہ میں ابن عمر رضی اللہ عنہ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ صبح کی نماز کے لیے ایسے وقت مسجد میں داخل ہوا کہ امام نماز پڑھا رہا تھا سو ابن عمر رضی اللہ عنہ تو نماز میں شریک ہو گئے، رہے ابن عباس سو انہوں نے پہلے صبح کی سنتیں پڑھیں اس کے بعد وہ جماعت میں شریک ہو گئے۔ پس جبکہ امام نماز سے فارغ ہوا تو ابن عمر رضی اللہ عنہ طلوع آفتاب تک اپنی جگہ بیٹھے رہے۔ پس جب آفتاب طلوع ہوا تو وہ اٹھے اور دو رکعت نماز پڑھی۔ (طحاوی بحوالہ آثار السنن ج ۲ ص ۳۹)

حدیث نمبر ۹:۔ حضرت ابن عباس فرماتے ہیں کئی معتبر لوگوں نے بیان کیا اور ان سب میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ زیادہ معتبر تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز کے بعد سورج روشن ہونے تک

اور عصر کی نماز کے بعد سورج ڈوبنے تک نماز پڑھنے سے منع فرمایا۔

(بخاری کتاب مواقیت الصلوۃ باب الصلوۃ بعد الفجر حتی ترتفع الشمس) (مسلم باب الاوقات التی نھی عن الصلوۃ فیھا)

حدیث نمبر ۱۰:

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز عصر کے بعد غروب آفتاب تک کوئی نماز نہیں اور نماز فجر کے بعد طلوع آفتاب تک کوئی نماز نہیں۔

حدیث نمبر ۱۱:

مسلم شریف میں حضرت عمرو بن عنبسہ سلمی رضی اللہ عنہ کی ایک لمبی حدیث میں آتا ہے۔ قال صل صلوۃ الصبح ثم اقعر عن الصلوۃ حتی تطلع الشمس آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صبح کی نماز پڑھو اور اس کے بعد اس وقت تک نماز نہ پڑھو جب تک کہ سورج طلوع نہ ہو جائے۔ الخ

(مسلم باب الاوقات التی نھی عن الصلوۃ فیھا)

ان دلائل سے ثابت ہوا کہ اگر فجر کی سنتیں رہ جائیں تو سورج نکلنے کے بعد پڑھی جائیں۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

پہلا جواب:

یہ روایت منقطع ہے۔

امام ترمذی فرماتے ہیں اور اسناد اس کی متصل نہیں کہ محمد بن ابراہیم تیمی کو سماع نہیں قیس سے۔

(ترمذی باب ما جاء فیمن تفوتہ الرکعتان) لہٰذا یہ روایت مرسل ہے۔ اور مرسل روایت غیر مقلدین کے نزدیک حجت نہیں۔

دوسرا جواب:۔ ابوداؤد میں ہے کہ آپ خاموش ہو گئے۔ مگر ترمذی میں خاموش رہنے کا ذکر نہیں ہے۔ ترمذی کی روایت میں آتا ہے کہ آپ نے فرمایا قال فلا اذن کہ ایسا مت کر یہاں پر یہ ترجمہ زیادہ فٹ ہوتا ہے تاکہ تمام روایات کی آپس میں مطابقت بن جائے جن روایات میں نماز پڑھی منع ہے۔ اس میں بھی منع والا ترجمہ کرنے سے ان کی مخالفت لازم نہیں آتی جیسا کہ علامہ وحید الزمان نے کیا ہے۔ علامہ صاحب مسلم شریف کتاب الھبات باب کراھیۃ تفصیل بعض الاولاد فی الھبۃ میں حضرت نعمان بن بشیر کی روایت میں لکھتے ہیں۔

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میرے باپ مجھ کو اٹھا کر لے گئے۔ جناب

رسول خدا ﷺ کے پاس اور کہا کہ یا رسول اللہ آپ گواہ رہیے کہ میں نے نعمان کو فلاں فلاں چیز اپنے مال میں سے ہبہ کی ہے۔ آپ نے فرمایا کیا سب بیٹوں کو تو نے ایسا ہی دیا ہے جیسے نعمان کو دیا ہے؟ میرے باپ نے کہا نہیں۔ آپ نے فرمایا۔ تو پھر مجھ کو گواہ نہ کر۔ اور کسی کو کر لے۔ بعد اس کے فرمایا۔ کیا تو خوش ہے اس سے کہ سب برابر ہوں تیرے ساتھ نیکی کرنے میں میرا باپ بولا۔ ہاں آپ نے فرمایا قال فلا اذا تو پھر ایسا مت کر (یعنی ایک کو دے ایک کو نہ دے)

اس حدیث میں بھی فلا اذا ہے یہاں پر علامہ وحید الزماں نے ترجمہ کیا ہے ایسا مت کر ہمارے نزدیک وہاں پر بھی یہ ترجمہ کرنے سے روایت کا آپس میں تعارض ختم ہو جاتا ہے۔

**تیسرا جواب:۔** یہ صرف ایک صحابی رضی اللہ عنہ کا اپنا عمل ہے۔ (جب آپ ﷺ نے دیکھا تو منع فرما دیا) دوسری طرف جو روایات ہم نے نقل کی ہیں وہ مرفوع روایات ہیں اور آپ ﷺ کے ارشادات ہیں اس لیے ترجیح ان کو ہوگی۔

بہر حال احناف کے پاس دلائل موجود ہیں۔ ان کو مخالفت حدیث کا الزام نہیں دیا جا سکتا۔

## اعتراض نمبر ۵۲

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** حلالہ حرام ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عباس قال لعن رسول اللہ ﷺ المحلل والمحلل لہ۔

(ترجمہ) سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حلالہ کرنے والے اور جس کے لیے (حلالہ) کرایا جائے دونوں پر لعنت کی ہے۔

(ابن ماجہ ابواب النکاح باب المحلل والمحلل لہ ص۱۳۹ رقم الحدیث ۱۹۳۴)

### فقہ حنفی

فان طلقھا بعد وطیھا حلت للاول۔

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الطلاق باب الرجعۃ صفحہ ۴۰۰)

اگر دوسرا شوہر وطی کرنے کے بعد طلاق دے دے تو وہ پہلے شوہر کے لیے حلال ہو جائے گی۔ (فقہ وحدیث ص ۹۵)

## جواب:

پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب نے صرف لفظ حلالہ پر اعتراض کیا ہے حالانکہ حلالہ کا مطلب ہے حلال ہونا۔ یعنی وہ عورت جس کو تین طلاقیں دی گئی اب وہ اپنے خاوند کے لیے حرام ہو گئی ہے۔ اگر پھر دوبارہ وہ نکاح کرنا چاہے تو اس کا کیا طریقہ ہے اور وہ عورت پہلے خاوند کے لیے کس طرح حلال ہو سکتی ہے اس کا حکم قرآن میں موجود ہے:

## حلالہ کا حکم قرآن میں

فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتى تنكح زوجا غيره فإن طلقها فلا جناح عليهما أن يتراجعا إن ظنا أن يقيما حدود الله وتلك حدود الله يبينها لقوم يعلمون۔

(پ ۲، سورۃ بقرہ آیت نمبر ۲۳۰)

(ترجمہ) پھر اگر اس نے طلاق دے دی عورت کو (یعنی تیسری مرتبہ) پس اس کے بعد وہ اس کے لیے حلال نہیں ہے یہاں تک وہ اس کے علاوہ کسی خاوند کے ساتھ نکاح کرے۔ پھر اگر اس نے بھی طلاق دے دی اس عورت کو تو کوئی گناہ نہیں ہے ان دونوں پر کہ رجوع کریں اگر وہ گمان کریں کہ وہ اللہ کی حدوں کو قائم رکھیں گے۔ اور یہ اللہ کی حدیں ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ اس قوم کے لیے بیان کرتا ہے۔ جو علم رکھتے ہیں۔

اس آیت میں فلا تحل له۔ کے الفاظ سے حلالہ کا لفظ ماخوذ ہے کہ وہ عورت پہلے خاوند کے لیے حلال ہو جاتی ہے۔

## حلالہ کی دو قسمیں

نمبر ۱: غیر مشروط اور نمبر ۲: مشروط

پہلی قسم۔ جو اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں بیان کی ہے اور یہ ہی ہمارا اہلسنت والجماعت کا مسلک ہے۔

دوسری قسم: یعنی مشروط غیر مقلدین صرف اس کو حلالہ تصور کرتے ہیں۔

یہ غیر مقلدین کی بددیانتی ہے حالانکہ حلالہ کا لفظ عام ہے۔ پہلی صورت بھی حلالہ ہے اور دوسری صورت بھی حلالہ ہے مگر غیر مقلدین عوام کو دھوکہ دینے کے لیے صرف دوسری صورت ہی کو حلالہ فرمارہے ہیں اور اس مشروط حلالہ کو حنفی مذہب قرار دے رہے ہیں جو سراسر جھوٹ ہے۔

## حنفی مسلک ملاحظہ فرمائیں

(۱) مشہور عالم دین حکیم الامت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی حنفی اپنی مشہور زمانہ کتاب بہشتی زیور حصہ چہارم باب تین طلاق دینے کا بیان ص ۵۶ مطبوعہ ناشران قرآن لمیٹڈ اردو بازار میں لکھتے ہیں۔

مسئلہ نمبر ۴: اگر دوسرے مرد سے اس شرط پر نکاح ہوا کہ صحبت کر کے چھوڑ دے گا تو اس اقرار لینے کا کچھ اعتبار نہیں۔ اس کو اختیار ہے چھوڑے یا نہ چھوڑے اور جب جی چاہے چھوڑے اور یہ اقرار کر کے نکاح کرنا بہت گناہ اور حرام ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے لعنت ہوتی ہے لیکن نکاح ہو جاتا ہے تو اگر اس نکاح کے بعد دوسرے خاوند نے صحبت کر کے چھوڑ دیا یا مر گیا تو پہلے خاوند کے لیے حلال ہو جائے گی۔

(شامی ج ۲ ص ۸۸۹)

ناظرین کرام یہ ہے حنفی مسلک۔ راشدی صاحب کو کیا ضرورت پڑی تھی کہ وہ صحیح بات نقل کرتے۔ ہم نے صرف ایک حوالہ ہی پیش کیا ہے اس پر ہم کافی حوالے پیش کر سکتے ہیں مگر انصاف کے لیے اتنا بھی کافی ہے۔

## اعتراض نمبر ۵۷

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: رضاعت کے متعلق اکیلی عورت کی گواہی کا حکم۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن عقبة بن حارث انه تزوج البنة لابی اهاب عزيز فاتت امراة فقالت قدارضعت عقبة والتی تزوج بها فقال لها عقبة مااعلم انك ارضعتنی ولا اخبر تنی فارسل الی ال ابی اهاب فسالهم فقالوا ما علمنا ارضعت صاحبتا فركب الی النبی ﷺ بالمدينة فساله فقال رسول الله ﷺ كيف وقد قيل ففارقها عقبة ونكحت زوجها غيره۔

(ترجمہ) سیدنا عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اس نے ابواہاب کی بیٹی سے نکاح کیا پھر اس کے پاس ایک عورت آئی اور اس نے کہا میں نے تم دونوں (میاں بیوی) کو دودھ پلایا ہے پھر عقبہ رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا مجھے معلوم نہیں ہے کہ تو نے مجھے دودھ پلایا ہو اور نہ ہی تو نے مجھے پہلے خبر دی، پھر عقبہ رضی اللہ عنہ نے سسرال کی طرف یہ ہی معلوم کرنے کے لیے پیغام بھیجا لیکن انہوں نے بھی کہا کہ ہمیں معلوم نہیں ہے پھر عقبہ رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف مدینہ میں آئے اور آپ سے اس کے بارے میں سوال کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اب کیسے تم اکٹھے رہ سکتے ہو؟ جب کہ تمہارے متعلق یہ بات کہی گئی ہے پس عقبہ رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے اپنی بیوی کو الگ کر دیا اور اس نے دوسرے شوہر سے شادی کر لی۔

(رواہ البخاری فی کتاب الشہادات باب اذا شہد شاہد او شہود بشئی رقم الحدیث ۲۶۴۰ ج۱ص ۳۶۰)

(صحیح ابن حبان ۱۰ صفحہ ۴۲، رقم الحدیث ۴۲۱۸، طبع موسسۃ الرسالہ بیروت)

## فقہ حنفی

ولایقبل فی الرضاع شہادۃ النساء منفردات انما یثبت بشہادۃ رجلین او رجل وامراتین۔

(ہدایہ اولین ج۱ کتاب الرضاع صفحہ ۳۵۴)

صرف عورتوں کی گواہی رضاعت کے بارے میں قبول نہیں کی جائے گی رضاعت ثابت ہوگی دو مردوں کی گواہی سے یا ایک مرد اور دو عورتوں کی گواہی سے۔

(فقہ و حدیث ص ۹۶)

## جواب:

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ قرآن مجید نے عام معاملات میں جہاں گواہ اپنی مرضی سے مقرر کیے جا سکتے ہیں اور جن کی اطلاع پانا مرد و عورت دونو کے لیے ممکن ہوتا ہے گواہی کا نصاب دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں مقرر کیا ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے۔

واستشہدوا شہیدین من رجالکم فان لم یکونا رجلین

فرجل وامراتن ممن ترضون من الشہداء

(ترجمہ) اور گواہ کر دو شاہد اپنے مردوں میں سے پھر اگر نہ ہوں دو مرد تو ایک مرد اور دو عورتیں ان لوگوں میں سے جن کو تم پسند کرتے ہو گواہوں میں۔

(بقرہ آیت نمبر ۲۸۲)

قرآن مجید کے اس واضح حکم سے صرف ایسی ہی صورتیں مستثنیٰ ہوسکتی ہیں جن میں مردوں کے لیے اطلاع پانا ناممکن ہو (جیسے مثلاً حیض، بچے کی ولادت اور عورتوں کے دیگر خاص منفی معاملات) جبکہ بچے کو دودھ پلانا ان معاملات میں سے نہیں ہے، کیونکہ اس کی اطلاع عام طور پر دودھ پلانے والی کے باپ، بھائی، شوہر یا خادم وغیرہ اور بچے کے والدین یا اعزہ کو بھی ہوتی ہے۔ اس لیے دودھ پلانے والی کے کہنے یا اس پر محض عورتوں کے گواہی دینے پر حرمت رضاعت ثابت نہیں ہوگی اور قرآن مجید کا عام حکم برقرار رہے گا۔

اس آیت کی تفسیر میں مولانا صلاح الدین یوسف غیر مقلد لکھتے ہیں۔

نیز مرد کے بغیر صرف اکیلی عورت کی گواہی بھی جائز نہیں (سعودی تفسیر ص ۱۲۵)

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا فیصلہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایسے ہی ایک مقدمے میں جس میں ایک عورت نے دعویٰ کیا تھا کہ اس نے میاں بیوی کو دودھ پلایا ہے، اپنے قاضی کو ہدایت کی کہ

''اگر یہ عورت اس پر گواہ (یعنی شرعی نصاب کے مطابق دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں) لے آئے تو میاں بیوی میں تفریق کردو۔ ورنہ ان کا نکاح بحال رہنے دو'' الا یہ کہ وہ خود ایک شبہے والی بات سے بچنا چاہیں۔ اگر ہم اس طرح کے دعوؤں سے میاں بیوی کے درمیان تفریق کا دروازہ کھول دیں تو جو عورت چاہے گی اٹھ کر کسی میاں بیوی کے درمیان تفریق کرادے گی۔

(فتح الباری شرح صحیح بخاری ج ۵ ص ۲۶۹ مصنف عبدالرزاق ج ۸ ص ۳۳۲)

(۲) حضرت عمر نے فرمایا:

ان عمر بن الخطاب اتی فی امراۃ شہدت علی رجل وامراتہ انہا ارضعتہا فقال لا حتی شہد رجلان او رجل وامراتان

(ترجمہ) نہیں (ہم تمہارا دعویٰ نہیں مانیں گے) مگر یہ کہ دو مرد، یا ایک مرد اور دو

عورتیں اس پر گواہی دیں۔

(سنن الکبریٰ بیہقی باب شہادت النساء فی الرضاع جلد ۷)

(۳) اس طرح کے فیصلے حضرت علی رضی اللہ عنہ، مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے بھی منقول ہیں دیکھئے۔ (محلی ابن حزم، ج ۹ ص ۴۰۳، فتح الباری ج ۵ ص ۲۶۹)

راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس کا جواب

اس حدیث میں جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اپنی بیوی کو چھوڑ دینے کا حکم دیا ہے وہ اس لیے نہیں دیا تھا کہ اس لونڈی کے کہہ دینے سے حرمت رضاعت ثابت ہوگئی تھی۔ بلکہ جیسا کہ اس تی روایت سے واضح ہے اس لیے دیا تھا کہ اس عورت کے ایسا کہنے سے میاں بیوی کے دل میں ایک قسم کے شبہ اور تنگی کا آ جانا لازمی تھا۔ نیز ایسے مواقع پر لوگ بھی باتیں بنانے میں پیچھے نہیں رہتے اور اس سے ظاہر ہے، ازدواجی زندگی خوشگوار نہیں رہ سکتی وگرنہ اس قصہ کی تفصیلات کا اگر مطالعہ کیا جائے تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایسا فرمانا، قانونی فیصلہ کے طور پر نہیں بلکہ ایک حکیمانہ ہدایت کے طور پر تھا۔ چنانچہ روایات میں بیان ہوا ہے کہ یہ لونڈی عقبہ بن حارث کے نکاح کے بعد ان کے گھر آئی اور ان سے کچھ صدقہ خیرات کا سوال کیا، انہوں نے تاخیر کی تو اس کہا ''مجھ پر صدقہ کرو، خدا کی قسم میں نے تم دونوں کو دودھ پلایا ہے۔''

(دارقطنی ج ۴ ص ۱۷۷ وسکت علیہ ابن حجر فی الفتح ج ۵ ص ۲۶۹)

اس سے واضح ہے کہ اس کا یہ دعویٰ کر کے ان کو شبے میں ڈالنا، غصے اور کینے کی بنا پر تھا۔ بچہ اس کے اس دودھ پلانے کی خبر نہ عقبہ بن حارث کو تھی نہ لڑکی کو اور نہ ان کے گھر والوں کو اور نہ اس عورت نے اس سے پہلے کبھی ان کو اس کی خبر دی تھی (فتح الباری) اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس کا دعویٰ محض جھوٹا تھا۔ پھر جب عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جا کر صورت حال عرض کی تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسئلہ بتانے سے اعراض کیا، پھر تین یا چار مرتبہ پوچھنے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا (دارقطنی ج ۴، ص ۱۷۷) اگر اس عورت کی گواہی پر حرمت رضاعت ثابت ہوتی تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پہلی مرتبہ ہی انہیں حکم دیتے کہ اپنی بیوی کو چھوڑ دو۔ پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو الفاظ ارشاد فرمائے وہ بھی یہی بتلاتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ان کو اپنی بیوی کو چھوڑ دینے کے لیے کہنا محض مصلحت کے طور پر تھا، نہ کہ بطور قانون حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''کیسے تم اس کو۔۔۔

رکھو گے)؟ جب کہ ایسی (شبہے والی) بات کہہ دی گئی ہے اب تم اس کو اپنے سے جدا کر دو۔

(فتح الباری ج ۵ ص ۲۶۸)

نیز شمس الائمہ سرخی نے مبسوط میں فرمایا کہ اس عورت کی یہ شہادت کسی کے مذہب میں بھی قانوناً قابل قبول نہیں تھی کیونکہ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ سے اس عورت کی کوئی رنجش پیدا ہوگئی تھی اور اس رنجش کے پیدا ہوتے ہی اس نے یہ شہادت دی۔ ظاہر ہے کہ یہ "شہادت الضغن" تھی جو کسی کے نزدیک بھی مقبول نہیں۔

(مبسوط سرخی ج ۵ ص ۱۳۸ کتاب النکاح)

حدیث کا صحیح مطلب یہ ہی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ کو بیوی چھوڑنے کا حکم دینا بطور احتیاط کے تھا۔ ہماری بات کی تائید خود امام بخاری کے طرز سے ہوتی ہے۔ چنانچہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ حدیث (بخاری ج ۱ ص ۲۷۶ و ۲۷۵) کتاب البیوع باب تفسیر المشتبہات میں بھی ذکر کی ہے۔ جو احتیاط پر عمل کرنے کے لیے اور شک شبہ کو چھوڑنے کے لیے امام بخاری نے قائم کیا ہے۔

علامہ وحید الزمان صاحب کا حوالہ

علامہ صاحب اس حدیث کی تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

یہاں امام بخاری اس لیے لائے کہ گو اکثر علماء کے نزدیک رضاع ایک عورت کی شہادت سے ثابت نہیں ہو سکتا مگر شبہ تو ہو جاتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شبہ کی بنا پر عقبہ کو یہ صلاح دی کہ اس عورت کو چھوڑ دے معلوم ہوا اگر شہادت کامل نہ ہو یا شہادت کے شرائط میں نقص ہو تو معاملہ مشتبہ رہتا ہے لیکن مشتبہ سے بچے رہنا تقویٰ اور پرہیزگاری ہے۔ (تیسر الباری جلد ۲ ص ۳۵۳ کتاب البیوع)

ہم حنفی بھی یہ ہی کہتے ہیں۔ کہ اس حدیث کا مطلب یہ ہی ہے۔ اس مسئلہ میں اصل حکم قرآن مجید کا قابل عمل ہے اور خلیفہ راشد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا حکم بھی یہ ہی ہے۔ اور حدیث کا جو مفہوم ہم نے بیان کیا ہے اس سے حدیث پر عمل بھی ہو جاتا ہے۔

## اعتراض نمبر ۵۸

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** ایک ساتھ دی گئیں تین طلاقیں ایک شمار ہوں گی۔

## حدیث نبوی ﷺ

ان اباالصھباء قال لابن عباس اتعلم انما کانت الثلاث تجعل واحدۃ علی عھد رسول اللہ ﷺ وابی بکر وثلاثا من امارۃ عمر فقال ابن عباس نعم۔

(ترجمہ) ابوالصھباء نے سیدنا عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کیا آپ جانتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے دور میں اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے دور میں اور عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے تین سال تین طلاقیں ایک ہی شمار ہوتی تھیں؟ انہوں نے جواب دیا ہاں۔

(مسلم ج۱ کتاب الطلاق باب الطلاق الثلاث ص۴۷۸ رقم الحدیث ۳۶۷۲)

## فقہ حنفی

وطلاق البدعۃ ان یطلقھا ثلاث بکلمۃ واحدۃ او ثلاث فی طھر واحد فاذا فعل ذلک وقع الطلاق وکان عاصیا۔

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الطلاق باب طلاق السنۃ ص۳۵۵)

اور طلاق بدعی یہ ہے کہ ایک ہی طہر میں تین طلاقیں ایک کلمے یا تین کلمات کے ساتھ دی جائیں اگر (طلاق) اسی طریق پر دی جائے گی وہ تینوں واقع تو ہو جائیں گی لیکن طلاق دینے والا گنہگار ہوگا۔ (فقہ و حدیث ص۹۷)

### جواب:

راشدی صاحب نے ان احادیث کا بالکل ذکر نہیں کیا جو فقہ حنفی کی مستدل تھیں۔ اور جو حدیث نقل کی ہے وہ بھی پوری نقل نہیں کی۔ اس مسئلہ پر کئی کتابیں شائع ہو چکی ہیں قارئین تفصیل تو ان میں دیکھ لیں خاص کر عمدۃ الاثاث فی حکم الطلاقات الثلاث، عمدۃ الابحاث فی وقوع طلاق الثلاث، اکٹھی تین طلاق کا شرعی حکم۔ تین طلاق کا ثبوت، ہم پہلے کچھ وہ احادیث نقل کرتے ہیں جن سے حنفی مذہب ثابت ہوتا ہے پھر اس حدیث کا جواب دیں گے جو راشدی صاحب نے ادھوری نقل کی ہے۔

### فقہ حنفی کے دلائل پہلی حدیث:

سہل بن سعد سعدی کہتے ہیں کہ عویمر عجلانی عاصم بن عدی انصاری کے پاس آئے اور کہنے

لگے بتایئے اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے ساتھ غیر مرد کو (اعتراض کی حالت میں) دیکھے تو کیا کرے؟ اگر اسے مار ڈالے تو تم اسے بھی قصاص میں مار ڈالو گے۔ لہٰذا کیا کرے؟ آپ یہ مسئلہ میرے لیے آنحضرت ﷺ سے دریافت فرمایئے۔ چنانچہ عاصم نے آنحضرت ﷺ سے پوچھا آپ ﷺ کو اس قسم کے سوال بُرے معلوم ہوئے اور بُرا کہا عاصم رضی اللہ عنہ کو آنحضرت ﷺ کے فرمان سے گرانی محسوس ہوئی (یعنی وہ شرمندہ ہوئے کہ میں نے ناحق ایسی بات پوچھی جس سے آنحضرت ﷺ ناراض ہوئے) جب عاصم اپنے گھر آئے تو عویمر رضی اللہ عنہ ان کے پاس آئے کہنے لگے کہیے حضور ﷺ نے کیا فرمایا؟ عاصم رضی اللہ عنہ نے کہا آپ خواہ مخواہ میرے لیے ایک الجھن لے کر آئے آنحضرت ﷺ اس سوال ہی کو ناپسند فرماتے ہیں، عویمر نے کہا مگر میں بغیر اس سوال کا جواب لیے چین سے نہ بیٹھوں گا۔ غرض عویمر نے خود حاضر خدمت ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے ساتھ غیر مرد کو (اعتراض کی حالت میں) دیکھے تو کیا کرے؟ اگر اسے قتل کرے تو آپ لوگ بھی اسے قتل کر دیں گے۔ بتایئے کوئی اور صورت بھی ہے؟

آنحضرت ﷺ نے فرمایا اب اللہ تعالیٰ نے تیرے اور تیری بیوی کے لیے وحی نازل کی ہے جا اپنی بیوی کو لے آ سہل کہتے ہیں پھر میاں بیوی دونوں نے امان کیا (یعنی قسمیں اُٹھائی) میں بھی دوسرے لوگوں کے ساتھ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر تھا جب دونوں امان سے فارغ ہوئے تو عویمر رضی اللہ عنہ کہنے لگے یا رسول اللہ اگر میں اس عورت کو گھر میں رکھوں تو گویا میں جھوٹا ثابت ہوں گا۔ آنحضرت ﷺ کے حکم دینے سے قبل ہی اس نے اپنی بیوی کو تین طلاق دے دی۔

(بخاری کتاب الطلاق باب من اجاز طلاق الثلاث)

دوسری حدیث:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رفاعہ قرظی کی بیوی آنحضرت ﷺ کے پاس آ کر کہنے لگی یا رسول اللہ رفاعہ نے مجھے طلاق بتہ (یعنی طلاق بائنہ) دے دی ہے اور اس کے بعد میں نے عبدالرحمن بن زبیر قرظی سے نکاح کر لیا ہے لیکن اس کے پاس گویا کپڑے کا پھندنا ہے (یعنی وہ نامرد ہے) آنحضرت ﷺ نے فرمایا شائد تو پھر رفاعہ کے پاس جانا چاہتی ہے؟ یہ اس وقت تک نہیں ہو سکتا جب تک تم دوسرے شوہر سے ہم بستری کر کے لطف نہ اٹھا لو اور وہ تم سے لطف نہ اٹھا لے۔

(بخاری کتاب الطلاق پارہ ۲۲، باب من اجاز طلاق الثلث)

## تیسری حدیث:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے ڈالیں تو اس عورت نے دوسرے شخص سے نکاح کر لیا۔ مگر دوسرے نے بھی (جماع سے پہلے) اسے طلاق دے دی۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بارے میں پوچھا گیا کہ کیا وہ پہلے شخص کے لیے (صرف نئے نکاح کے ساتھ) حلال ہو سکتی ہے؟ آپ نے فرمایا نہیں جب تک کہ دوسرا شخص بھی پہلے ہی کی طرح اس کی مٹھاس چکھ نہ لے (یعنی اس سے ہم بستری نہ کر لے) (بخاری باب من اجاز طلاق الثلث)

امام بخاری نے اس حدیث کو بیک لفظ دی ہوئی تین طلاق کے واقع ہو جانے کو ثابت کرنے کی غرض سے پیش کیا ہے نیز اس کے علاوہ دو مزید حدیثیں بھی اس سلسلے میں بطور ثبوت پیش کی ہیں۔

## چوتھی حدیث:

نافع بن عجیر بیان کرتے ہیں حضرت رکانہ بن عبد یزید رضی اللہ عنہ اپنی اہلیہ سہیمہ مزنیہ کو طلاق ''بتہ'' دے دی پھر وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے انہوں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے اپنی بیوی سہیمہ کو طلاق ''بتہ'' دے دی ہے اللہ تعالیٰ کی قسم میرا ارادہ صرف ایک طلاق دینے کا تھا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے رکانہ سے فرمایا اللہ تعالیٰ کی قسم تم نے صرف ایک طلاق مراد لی تھی؟ تو رکانہ نے جواب دیا اللہ تعالیٰ کی قسم میں نے صرف ایک طلاق کا ارادہ کیا تھا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خاتون کو اس صاحب کے ساتھ بھیج دیا اس کے بعد انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں اس عورت کو دوسری طلاق دی۔ (مسند الامام الشافعی مترجم ج ۲ ص ۸۳ ۱۔ باب الرجعۃ فی الواحدۃ و الاثنتین)

یہ روایت مسند امام شافعیؒ کے علاوہ

(۱) سنن دارمی مترجم کتاب الطلاق باب فی طلاق البتۃ (۲) ابوداود باب فی البتۃ ج ۱ ص ۳۰۰ میں ہے

ان رکانۃ بن عبد یزید طلق امراتہ سھیمۃ البتۃ

رکانہ عبد یزید کے بیٹے سے روایت ہے کہ اس نے اپنی جورو کو جس کا نام سہیمہ تھا طلاق بتہ دی۔ اس روایت کے متعلق امام ابوداود فرماتے ہیں: قال ابو داؤد وھذا اصح من حدیث ابن جریج ان رکانۃ طلق امراتہ ثلاثا لانھم اھل بیتہ وھم اعلم بہ الخ (ترجمہ) حضرت رکانہ رضی اللہ عنہ

کی یہ روایت (جس میں بتہ کا لفظ موجود ہے) ابن جریج رحمۃ اللہ علیہ کی روایت سے زیادہ صحیح ہے جس میں آتا ہے کہ انہوں نی تین طلاقیں دی تھی کیونکہ بتہ والی حدیث ان کے گھر والے بیان کرتے ہیں اور وہ اس (واقعہ) کو زیادہ جانتے ہیں۔

(۳) ترمذی ابواب الطلاق باب ماجاء فی الرجل طلق امراءتہ البتۃ (۴) ابن ماجہ ابواب الطلاق باب طلاق البتۃ (۵) دارقطنی ج ۲، ص ۳۹ (۶) مستدرک حاکم ج ۲، ص ۱۹۹ (۷) موارد الظمان ص ۳۲۱ وغیرہ میں بھی موجود ہے۔

یہ حدیث رکانہ مختلف اسناد ومختلف الفاظ کے ساتھ مروی ہے لیکن امام ابوداؤد نے جس روایت کو زیادہ صحیح قرار دیا ہے وہ یہی روایت ہے جو ہم نے نقل کی ہے جس میں آتا ہے انت طالق البتۃ یعنی حضرت رکانہ نے اپنی بیوی کو طلاق بتہ دی تھی۔ بت کا معنی کاٹنا ہے یعنی تجھے ایسی طلاق ہے جو میرے اور تیرے درمیان تعلق نکاح کو کاٹ دے۔ اور فوری طور پر تعلق نکاح تین طلاقوں سے بھی کٹ جاتا ہے۔ اور ایک طلاق بائن سے بھی۔ لہٰذا یہ لفظ طلاق بائن کے بھی محتمل ہے اور تین طلاقوں کا بھی۔ اس لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت رکانہ سے نیت پوچھی کہ اس لفظ سے تمہاری کیا مراد تھی۔ جب انہوں نے قسم اُٹھا کر اپنی نیت بتائی کہ میں نے یہ لفظ ایک طلاق کی نیت سے بولا ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک طلاق (بائن) قرار دے کر دوبارہ نکاح کا حکم فرمایا جیسے رجوع بالنکاح بھی کہتے ہیں۔

## پانچویں حدیث:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے اپنی بیوی کو حیض (یعنی ماہواری کے ایام) کی حالت میں ایک طلاق دے دی پھر چاہا کہ اس کے بعد دو ماہواریوں میں مزید دو طلاقیں اور دے دوں گا۔ یہ خبر جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچی تو آپ نے فرمایا اے عمر کے بیٹے اللہ تعالیٰ نے تجھے اس طرح طلاق دینے کا حکم نہیں دیا۔ تم نے سنت کے خلاف کیا اور سنت یہ ہے کہ شوہر طہر کا انتظار کرے اور ہر طہر میں ایک طلاق دے۔ پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے رجوع کا حکم فرمایا اور میں نے رجوع کر لیا۔ پھر فرمایا جب وہ پاک ہو لے تو چاہو تو طلاق دے دینا اور چاہو تو روک رکھنا۔ پھر میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر میں اسے تین (۳) طلاقیں دے دیتا تو کیا میرے لیے رجوع کرنا حلال ہوتا؟ آپ نے فرمایا ایسے میں تیرے لیے رجوع حلال نہ ہوتا اور وہ تیرے نکاح سے نکل جاتی اور یہ گناہ کی بات ہوتی۔

(سنن دارقطنی صفحہ ۳۱، ج ۴)

(۱) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حیض کی حالت میں طلاق دینا ناجائز ہے۔مگر طلاق پھر بھی ہو جاتی ہے۔

(۲) اس حدیث میں تین طلاقیں اکٹھی واقع ہونے کا کتنا صریح ثبوت موجود ہے۔

چھٹی حدیث:

عامر شعبی کہتے ہیں کہ میں نے فاطمہ بنت قیس سے کہا کہ آپ اپنی طلاق کا واقعہ بیان کیجئے۔ انہوں نے فرمایا کہ مجھے میرے شوہر نے یمن جاتے وقت تین طلاقیں دی تھیں۔تو حضور ارم ﷺ نے یہ طلاقیں نافذ فرمادیں۔ (ابن ماجہ ص ۱۴۵ باب من طلق ثلاثانی مجلس واحد)

راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

پہلا جواب:

راشدی صاحب نے حدیث مکمل نقل نہیں کی اگر مکمل نقل کر دیتے تو بات کافی حد تک صاف ہو جاتی اور عوام کو مسئلہ جلدی سمجھ آ جاتا۔اس حدیث میں آگے یہ الفاظ بھی آتے ہیں۔

پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا لوگوں نے اس معاملہ میں جلدی کی ہے جس میں ان کے لیے مہلت تھی۔کاش ہم ان پر نافذ کر دیں چنانچہ پھر آپ نے اس کو ان پر نافذ کر دیا۔
(صحیح مسلم جلد اول ص ۴۷۷)

ناظرین آپ نے مکمل حدیث ملاحظہ فرمالی ہے اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے خلاف تین طلاق کو تین ہی کیوں شمار کیا۔اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہ نے اس کو کیوں قبول کیا۔یہ مسئلہ کوئی معمولی نوعیت کا نہیں ہے بلکہ حرام حلال کا مسئلہ ہے۔جیسے نکاح سے قبل عورت مرد پر حرام ہوتی ہے نکاح ہونے سے حلال ہو جاتی ہے اسی طرح تین طلاقیں دینے سے عورت مرد پر حرام ہو جاتی ہے۔اہلسنت والجماعت کے علاوہ دیگر فرقے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ یا صحابہ کرام رضی اللہ عنہ کے متعلق جو بھی نظریہ رکھتے ہیں وہ رکھیں۔ کل قیامت کے روز خود جواب دیں گے۔مگر ہم اہل سنت و جماعت کبھی یہ بات سوچ بھی نہیں سکتے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضور اکرم ﷺ کے خلاف کریں گے یا آپ کے حلال کو حرام کریں گے یا آپ کی شریعت کو بدلیں گے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کوئی عام آدمی نہیں امیر المومنین ہیں، خلیفہ راشد ہیں خلیفہ وقت کی اطاعت کرنا قرآن سے ثابت ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی اتباع کا حکم دیا ہے۔ بے شمار احادیث آپ کے مرتبہ اور مقام کو واضح کرتی ہیں جن میں سے چند یہ ہیں۔

حدیث نمبر ۱:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

اے ابن خطاب: قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے شیطان جب تجھے چلتا ہوا راستے میں دیکھتا ہے تو وہ اس راستے کو چھوڑ کر دوسرے راستہ پر چل پڑتا ہے۔
(مشکوۃ ص ۵۵۷)

حدیث نمبر ۲:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

پہلی اُمتوں کے کچھ لوگ ایسے ہوتے تے جن کو براہ راست اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام ہوتا تھا اگر میری امت میں کوئی ایسا ہے تو یقیناً وہ عمر رضی اللہ عنہ ہے۔ (مشکوۃ)

حدیث نمبر ۳:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

بے شک اللہ نے حق عمر کی زبان اور ان کے دل پر جاری کر دیا ہے۔ (مشکوۃ)

حدیث نمبر ۴:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو یقیناً وہ عمر بن خطاب ہوتے۔

(مشکوۃ، ترمذی ص ۲۰۹، ج ۔ ۲)

حدیث نمبر ۵:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

علیکم بسنتی و سنة الخلفاء الراشدین المهدیین میری سنت اور میرے خلفاء راشدین مہدیین کی سنت لازم پکڑو۔

حدیث نمبر ٦:

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا۔

مجھے معلوم نہیں کہ میں تم میں کتنا عرصہ زندہ رہوں گا۔ اور آپ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ،حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ میرے بعد ان دونوں کی اقتداء (پیروی) کرنا اور عمار رضی اللہ عنہ کی سیرت اپناؤ اور ابن مسعود تمہیں جو بھی بتائیں اسے سچا ماننا۔

ناظرین ان احادیث کے ہوتے ہوئے ہم کیسے یہ بات کہہ سکتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو بدل دیا۔ لہٰذا اس حدیث کا ایسا مفہوم اور مطلب لیا جائے گا جو قرآن اور دیگر احادیث اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور خاص کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حکم کے مطابق ہو۔ اور احادیث کا آپس میں جو تعارض نظر آ رہا ہے وہ بھی ختم ہو جائے۔

جواب نمبر ۲:

یہ روایت اس عورت کی طلاق سے مخصوص ہے کہ جس کو قبل دخول وصحبت کے طلاق دے دی جاتی تھی اور اس کی تین طلاق کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور عہد ابوبکر میں ایک طلاق خیال کیا جاتا تھا چنانچہ سنن ابوداؤد میں وہی روایت باین الفاظ مروی ہے:

عن طاؤس ان رجلا یقال له ابوا الصهباء کان کثیر السوال لابن عباس قال اما علمت ان الرجل کان اذا طلق امراته ثلاثه قبل ان یدخل بها جعلوها واحدة علی عهد رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر وصدرا من امارة عمر قال ابن عباس بلی کان الرجل اذا طلق امراته ثلاثا قبل ان یدخل بها جعلوها واحدة علی عهد رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر وصدرا من امارة عمر رضی اللہ عنہ فلما رای الناس قد تتابعوا فیها قال اجزوهن علیهم

یعنی طاؤس سے روایت ہے کہ ایک شخص ابوالصہباء ابن عباس سے بہت سوال کیا کرتا تھا اس نے ابن عباس سے کہا کہ کیا آپ کو معلوم نہیں کہ جب کوئی شخص اپنی عورت کو دخول سے پہلے تین

طلاق دے دیا کرتا تھا تو زمانہ رسول خدا ﷺ وابی بکر اور ابتدائے خلافت حضرت عمر میں ان کو ایک طلاق جانا کرتے تھے۔ ابن عباس نے فرمایا کہ ہاں ایسا ہی ہے کہ جب کوئی شخص اپنی عورت کو دخول سے پہلے تین طلاق دیتا تھا تو ان کو زمانہ رسول خدا ﷺ وابی بکر صدیق اور ابتدائے خلافت حضرت عمر میں ایک طلاق جانا کرتے تھے لیکن جب حضرت عمر نے لوگوں کو ایسا پے در پے طلاق دیتے دیکھا تو کہا جائز رکھوان پر۔ ابوداؤد کی یہ مفصل حدیث صحیح مسلم کی مجمل حدیث کی تفصیل ہے اور اس نے ان تین طلاق کو جو ایک شمار کی جاتی تھی صرف اس عورت کی نسبت مقید کر دیا ہے جس کو دخول وصحبت سے پہلے طلاق دی جاتی تھی تو پھر صحیح مسلم کی حدیث کو عام عورتوں کی نسبت خیال کر کے مدخولہ عورت کی ایک دفعہ تین طلاق کو ایک طلاق سمجھ لینا اور عام طور پر ایسا حکم جاری کر دینا روایت ودرایت کی صریح برخلاف ہے۔

## جواب نمبر ۳:

قطع نظر اس سے اگر صحیح مسلم کو حدیث کی صرف غیر مدخولہ عورت کے ہی متعلق نہ سمجھا جائے بلکہ عام عورتوں کی طلاق کی نسبت قرار دیا جائے تاہم اس حدیث کا ہرگز وہ مطلب نہیں ہے جو راشدی صاحب سمجھ بیٹھے ہیں بلکہ بلحاظ ورعایت نصوص قرآنیہ وارشادات نبویہ ﷺ اور تعامل صحابہ رضی اللہ عنہم خصوصا اسی حدیث کے اس آخری فقرہ ان الناس قد استعجروا فی امر کانت لهم فیه اناة فلو امضیناه علیهم فامضناه علیهم کے اس کا صحیح مطلب صرف اتنا ہی ہے کہ آنحضرت ﷺ اور ابوبکر کے عہد میں جب کوئی شخص اپنی عورت کو ایک طلاق تین بار کہتا تھا تو غالبا اس کی غرض ایک کی ہوتی تھی نہ استیناف کی جسے ان کا قول غالب پر حمل کر کے ایک طلاق شمار کی جاتی تھی اور جب زمانہ حضرت عمر میں لوگ استیناف کا ارادہ کرنے لگے تو حضرت عمر نے ان کو غالب ارادہ پر استیناف پر حمل کر کے تین طلاق شمار کیں چنانچہ امام نووی نے شرح صحیح مسلم جلد اول کے صفحہ ۴۷۸ میں اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے

فالاصح ان معناه انه کان فی اول الامر اذا قال لها انت طالق انت طالق انت طالق ولم ینو الا تاکید الا استینافا یحکم.
بوقوع طلقة طلقة ارادتهم الا ستیناف بذلك فحمل علی الغالب الذی موازادة التاکید فلما کان فی زمن عمر رضی اللہ عنہ

وكثر استعمال الناس بهذه الصيغة وغلب منهم ارادة الاستيناف بها حملت عند الاطلاق على الثلاث عملا بالغالب السابق الى الفهم منها في ذلك العصر۔ انتهى

یعنی اصح یہ ہے کہ اس حدیث کا یہ معنی ہے کہ ابتداء میں جب عورت کو تین بار انت طالق انت طالق انت طالق کہا جاتا تھا تو اس تکرار سے صرف طلاق کی تاکید کا ارادہ رکھا جاتا تھا نہ استیناف کا جس کے تکرار سے بسبب ان کی قلت ارادہ استیناف کے صرف ایک طلاق کے واقع ہونے کا حکم کیا جاتا تھا اور ان کے غالب ارادہ پر جو طلاق کی تاکید کا ہوتا تھا حمل کیا جاتا تھا لیکن جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں کثرت سے لوگ اس صیغہ کا استعمال کرنے لگے اور ان سے استیناف کے ارادہ کا ظہور غالب ہوا تو اس صیغہ کے اطلاق کے وقت تین طلاق پر اس کا حمل کیا گیا عمل کرنے کو ساتھ اس غالب امر کے جو اس زمانہ میں اسے سمجھا جاتا تھا۔

اور کشف الغمہ عن جمیع الامہ کی جلد دوم کے صفحہ ۱۰۲ میں امام شعرانی نے حدیث مذکور کی نسبت اس طرح پر لکھا ہے۔

واختلف العلماء في تاويل هذا الحديث فذهب بعض التابعين الى ظاهره في حق من لم يدخل بها وذهب بعضهم الى ان المراد به تكرير لفظ الطلاق فيقول انت طالق انت طالق انت طالق فانه يلزم واحدة اذا قصد التوكيد وثلاث ان قصد تكرير الايقاع قال العلماء فكان الناس في عهد رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وابي بكر على صدقهم وسلامتهم وقصدهم في الغالب الفضيلة والاختيار ولم يظهر فيهم افساد ولا خداع فكانوا يصدقون في ارادة التوكيد وعدمه فلما راء عمر رضی اللہ عنہ في زمانه امورا ظهرت واحوالا تغيرت وفشا ايقاع الثلاث جملة بلفظ لا يحتمل التاويل الزمهم الثلاث في صورة التكرير اذ صار الغالب عليهم قصدها كما اشار اليه رضی اللہ عنہ بقوله انفذ ان الناس قد استعجلوا في امر كانت لهم فيه اناة۔ انتهى

یعنی علماء نے اس حدیث کی تاویل میں اختلاف کیا ہے چنانچہ بعض تابعین تو اس حدیث کی ظاہر کی طرف گئے ہیں کہ یہ حدیث اس عورت کے حق میں ہے کہ جس کو صحبت سے پہلے تین طلاق دے دی گئی ہوں۔ اور بعض اس طرف گئے ہیں کہ اس کی مراد تکریر یعنی بار بار لفظ طلاق بولنا کی ہے جیسے کوئی عورت کو کہے انت طالق انت، طالق انت طالق پس اس تکرار سے اگر وہ طلاق کی تاکید کا قصد کرتا ہے تو ایک طلاق واقع ہوتی ہے اور اگر بار بار طلاق واقع کرنے کا قصد کرتا ہے تو تین واقع ہیں اور علما نے کہا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق کے عہد میں لوگ صدق وسلامتی پر تھے اور غالب قصد اونکا بزرگی اور بہتری کا تھا اور انہیں فساد اور حیلہ بازی ظاہر نہ ہوئی تھی اور تاکید اور غیر تاکید کے ارادہ کے اظہار میں سچ کہہ دیتے تھے لیکن جب حضرت عمر نے اپنے زمانہ میں دیکھا کہ نئی باتیں ظاہر ہوگئی ہیں اور حالات بدل گئے ہیں اور تین طلاق کا اکٹھا واقع کرنا ایسے لفظ سے شایع ہوا ہے جو تاویل کا احتمال نہیں رکھتا تو آپ نے تکریر کی صورت میں طلاق کو لازم کر دیا کیونکہ اس وقت غالب ہوا ان پر تین طلاقوں کا قصہ جیسا کہ خود آپ نے اپنے قول ان الناس قد استعجلوا فی امر کانت لھم فیہ اناۃ میں ان کی طرف اشارہ کیا ہے۔

سوم: اس حدیث کے یہ معنی نہیں ہیں کہ پہلے زمانہ میں لوگوں کی عادت ایک طلاق دینے کی تھی اور حضرت عمر کے زمانہ میں جب لوگ تین طلاق ایک دفعہ ڈالنے لگے تو حضرت عمر نے ان کو ان پر نافذ کر دیا پس اس صورت میں یہ حدیث صرف ایک اخبار اختلاف عادۃ الناس سے ہے نہ ایک ہی مسئلہ میں تغیر حکم سے

چنانچہ اس معنی کو بھی امام نووی ہی نے اس طرح لکھا ہے۔

وقیل المراد ان المعتاد فی الزمن الاول کان طلقة واحدة وصار الناس فی زمن عمر رضی اللہ عنہ یوقعون الثلاث دفعة فنفذہ عمر فعلی ھذا ایکون اخبارا عن اختلاف عادة الناس لا عن تغیر حکم فی مسئلة واحدة. انتھی

یعنی بعض نے کہا ہے کہ اس حدیث کی مراد یہ ہے کہ پہلے زمانہ میں لوگوں کی ایک طلاق دینے کی عادت تھی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں انہوں نے تین طلاق ایک دفعہ دینی شروع کر

دیں۔ پس حضرت عمر نے انہیں کو جاری کر دیا۔ سو اس صورت میں یہہ حدیث صرف ایک اخبار ہے اختلاف عادۃ الناس سے نہ ایک ہی مسئلہ میں حکم کے بدلنے سے۔

اور اسی معنی کو حافظ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری کی کتاب الطلاق کے صفحہ ۱۶۴ میں کچھ زیادہ وضاحت کے ساتھ اس طرح سے بیان کیا ہے۔

تاویل قوله واحدة وهوان معنى قوله كان الثلاث واحدة ان الناس فى زمن النبى ﷺ كانوا يطلقون واحدة فلما كان زمن عمر كانوا يطلقون ثلاثاً و محصله ان المعنى ان الطلاق الموقع فى عهد عمر ثلاثاً كان يوقع قبل ذلك واحدة لا هم كانوالا يستعملون الثلاث اصلا وكانوا يستعملونها نادرا واما فى عصر عمر فكثراستعمالهم لها ومعنى قوله فامضاه عليهم واجازه وغيرذلك انه صنع فيه من الحكم بايقاع الطلاق ما كان يضيع قبله ورجح هذا التاويل ابن العربى ونسبه الى ابى زرعة الرازى وكذا اورده البيهقى باسناده الصحيح الى ابى زرعة انه قال معنى هذا الحديث عندى ان ماتطلقون انتم ثلاثا كانوا يطلقون واحدة قال النووى وعلى هذا فيكون الخبروقع عن اختلاف عادة الناس خاصة لاعن تغير الحكم فى انواحدة۔ انتهى

یعنی اس حدیث میں کان الثلاث واحدۃ کا معنی یہ ہے کہ رسول خدا ﷺ کے زمانہ میں لوگ صرف ایک طلاق دیا کرتے تھے اور جب حضرت عمر کا زمانہ ہوا تو تین طلاقیں دینے لگے اور حاصل اس معنی کا یہہ ہی کہ جو تین طلاقیں حضرت عمر کے عہد میں دی جانے لگیں وہ اسے پہلے صرف ایک طلاق کہتے تھے۔ کیونکہ وہ تین طلاق کا استعمال ہرگز نہیں کرتے تھے۔ اور صرف شاذونادر ان کو استعمال میں لاتے تھے لیکن حضرت عمر کے زمانہ میں تین طلاق کے استعمال کی کثرت ہوئی اور قول فامضاہ علیہم اور اجازہ وغیرہ کا معنی یہ ہے کہ حضرت عمر نے طلاق کے واقعہ کرنے میں وہی حکم دیا جو اسے پہلے دیا جاتا تھا اور اس تاویل کو ابن عربی نے بحوالہ ابی زرعۃ الرازی کے ترجیح دی ہے جیسا کہ بیہقی نے اسناد صحیحہ کے ساتھ اس کو روایت کیا ہے کہ ابی زرعہ کہتے ہیں کہ اس حدیث کے معنی میرے

نزدیک یہ ہیں کہ جو تین طلاقیں تم دیتے ہو پہلے صرف ایک طلاق لوگ دیا کرتے تھے۔نووی نے کہا ہے کہ اس صورت پر یہ حدیث صرف ایک خبر لوگوں کے اختلاف عادت کی نسبت واقع ہوئی ہے نہ یہ کہ ایک ہی مسئلہ میں حکم بدلا گیا ہو۔

الغرض حسب بیان متذکرہ بالا جبکہ قرآن شریف واحادیث اور اکابرین صحابہ کے اجماع و فتاوی سے تین طلاق ایک دفعہ کا تین ہی واقع ہوجانا آفتاب نصف النہار کی طرح روشن وثابت ہے اور اس پر ائمہ مجتہدین اور علمائے سلف وخلف کے مذہب کا اتفاق ہے تو پھر اس کے برخلاف صحیح مسلم کی حدیث مذکور سے جبکہ وہ خود ہی کئی معنی کا احتمال رکھتی ہے صرف اس کے ایک ایسے احتمال کو جو خود اس حدیث کے اصل راوی حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے فتاوی کے بھی جو متعدد واقات ہیں ان سے ظہور میں آئے۔بالکل منافی ہے۔

## اعتراض نمبر (۵۹)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** بسم اللہ جہراً پڑھنا

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن نعیم المجمر قال صلیت وراء ابی ھریرة رضی اللہ عنہ فقرا بسم اللہ الرحمن الرحیم ثم قرا بأم القرآن حتی اذا بلغ غیر المغضوب علیھم ولا الضالین فقال: امین فقال الناس امین ویقول کلما سجد: اللہ اکبر واذا قام من الجلوس فی الاثنتین قال: اللہ اکبر واذا سلم قال: والذی نفسی بیدہ انی لاشبھکم صلاۃ برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

(ترجمہ) نعیم المجمر کہتے ہیں کہ میں نے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز پڑھی تو انہوں نے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھی پھر سورہ فاتحہ کی قرأت کی جب ثم غیر المغضوب علیھم ولا الضالین پر پہنچے تو آمین کہی لوگوں نے بھی آمین کہی جب سجدہ کرتے تھے تو اللہ اکبر کہتے تھے اور جب دوسری رکعت سے

(تیسری کیلئے) اٹھے تو اللہ اکبر کہا سلام پھیر کر کہا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میں تم سب سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کے مشابہہ نماز پڑھتا ہوں۔ (یعنی میری یہ نماز رسول اللہ ﷺ کی نماز سے بالکل مشابہہ ہے)

(سنن النسائي كتاب الافتتاح باب قرأة بسم الله الرحمن الرحيم ج ا صفحه ۱۴۴، رقم الحديث ۹۰۶)

(بدیع التفاسیر جلد ا صفحہ ۱۲۳)

## فقہ حنفی

جہری نماز میں بسم اللہ جہراً (بلند آواز) سے پڑھنے کے متعلق خود صاحب ہدایہ لکھتے ہیں: قال الشافعي يجهر بالتسمية عند الجهر بالقراءة لماروی ان النبی ﷺ جهر فی صلوته بالتسمیه۔

امام شافعی کہتے ہیں کہ جہری نماز میں بسم اللہ جہری پڑھی جائے گی اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ نے بسم اللہ جہراً پڑھی ہے۔

لیکن باوجود یہ حدیث ذکر کرنے کے اسی صفحہ پر ایک لائن پہلے لکھا ہے کہ:

یسر بهما (التسمية والتعوذ)

(هدايه اولين ج ا كتاب الصلوة باب صفة الصلوة ص ۱۰۳)

تعوذ اور بسم اللہ آہستہ پڑھی جائے گی۔ (فقہ و حدیث ص ۹۸)

## جواب:

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک یہ ہے کہ بسم اللہ شریف آہستہ پڑھے امام صاحب کا یہ مسلک کئی احادیث سے ثابت ہے ملاحظہ فرمائیں۔

## دلائل احناف:

نماز میں بسم اللہ آہستہ پڑھنا چاہیے:

(۱) عن انس (رضی اللہ عنہ) ان رسول الله ﷺ كان يسر بسم الله الرحمن الرحيم وابوبكر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ

(مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۰۸)

(ترجمہ) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ سب بسم اللہ آہستہ آواز سے پڑھتے تھے۔

(۲) عن انس قال صلیت خلف رسول اللہ ﷺ وابی بکر و عمر و عثمان رضی اللہ عنہم فلم اسمع احدا منھم یجھر بسم اللہ الرحمن الرحیم (نسائی ج ا ص ۱۰۵)

(ترجمہ) حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے پیچھے نماز نہیں پڑھی لیکن میں نے ان میں سے کسی کو بھی بسم اللہ الرحمن الرحیم اونچی آواز سے پڑھتے ہوئے نہیں سنا۔

(۳) عن انس قال صلیت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر و عمر و عثمان فلم اسمع احدا منھم یقرأ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔
(مسلم ج ا ص ۱۷۲)

(ترجمہ) حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے ساتھ نماز پڑھی، لیکن ان میں سے کسی کو بھی بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتے ہوئے نہیں سنا۔

(۴) عن انس بن مالك انه حدثه قال صلیت خلف النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر و عمر و عثمان فکانو ایستفتحون بالحمد للہ رب العلمین لایذکرون بسم اللہ الرحمن الرحیم فی اول قراءۃ ولافی اخرھا۔
(مسلم ج ا ص ۱۷۲)

(ترجمہ) حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے پیچھے نماز پڑھی یہ سب الحمد للہ رب العلمین سے (قرأت) شروع کرتے تھے اور بسم اللہ الرحمن الرحیم کو ذکر نہیں کرتے تھے نہ قرأت کے شروع میں نہ آخر میں۔

(۵) عن انس رضی اللہ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابابکر و عمر کانوا یفتتحون الصلوۃ بالحمد اللہ رب العلمین (بخاری ج ۱ ص ۱۷۲)

(ترجمہ) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما نماز الحمد اللہ رب العلمین سے شروع کرتے تھے۔

(۶) عن ابی وائل قال کان علی وابن مسعود لایجھر ان بسم اللہ الرحمن الرحیم ولا بالتعوز ولا بامین۔ (معجم طبرانی کبیر ج ۹ ص ۲۶۳)

(ترجمہ) حضرت ابووائل فرماتے ہیں کہ حضرت علی اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما، بسم اللہ، اعوذ باللہ اور آمین اونچی آواز سے نہیں کہتے تھے۔

(۷) محمد قال اخبرنا ابوحنیفۃ عن ابراھیم قال قال ابن مسعود فی الرجل یجھر بسم اللہ الرحمن الرحیم انھا اعرابیۃ وکان لایجھر بہا ھو ولا احد من اصحابہ۔ (کتاب الآثار للامام ابی حنیفہ ص ۲۲)

(ترجمہ) حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہمیں حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے بروایت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کے یہ خبر دی کہ حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ایسے شخص کے بارے میں جو بسم اللہ اونچی آواز سے پڑھتا ہے فرمایا کہ یہ گنوارپن ہے، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ خود اور ان کے اصحاب میں سے کوئی بھی بسم اللہ اونچی آواز سے نہیں پڑھتا تھا۔

(۸) عن عکرمۃ عن ابن عباس فی الجھر بسم اللہ الرحمن الرحیم قال ذلک فعل الاعراب۔ (طحاوی ج ۱ ص ۱۴۰)

(ترجمہ) حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے بسم اللہ اونچی آواز سے پڑھنے کے متعلق فرمایا کہ یہ تو گنواروں کا فعل ہے۔

(۹) عن ابن عبداللہ بن مغفل قال سمعنی ابی وانا فی الصلوۃ وقول بسم اللہ الرحمن الرحیم فقال لی ای بنی محدث ایاك والحدث قال ولم ارا احدا من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان ابغض الیہ

الحدث فی الاسلام یعنی منه وقال قد صلیت مع النبی ﷺ ومع ابی بکر و عمر و عثمان فلم اسمع احدا منهم یقولها فلا تقلها اذا انت صلیت فقل الحمد الله رب العلمین قال ابو عیسی حدیث عبدالله بن مغفل حدیث حسن والعمل علیه عند اکثرا هل العلم من اصحاب النبی ﷺ منهم ابوبکر و عمر و عثمان و علی و غیرهم و من بعد هم من التابعین وبه یقول سفیان الثوری وابن المبارك واحمدواسحق لایرون ان یجهر بسم الله الرحمن الرحیم قالو اویقولها فی نفسه۔ (ترمذی ج ا ص ۵۷)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے فرماتے ہیں کہ مجھے میرے والد صاحب نے نماز میں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتے ہوئے سنا تو مجھ سے فرمایا۔ بیٹا یہ بدعت ہے اور بدعت سے بچو، فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے کسی کو نہیں دیکھا کہ اس کے نزدیک اسلام میں بدعت ایجاد کرنے سے زیادہ کوئی چیز مبغوض کہو اور فرمایا کہ میں نے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان (سب) کے ساتھ نماز پڑھی ہے لیکن ان میں سے کسی کو بھی بسم اللہ کہتے ہوئے نہیں سنا، لہٰذا تم بھی نہ ہو، جب تم نماز پڑھو تو کہو الحمد للہ رب العلمین۔

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ کی حدیث حسن ہے اور نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اکثر اہل علم صحابہ کا عمل اسی پر ہے جن میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کرام اور ان کے بعد تابعین بھی ہیں۔ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ، امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ، اسحق بن راہویہ رحمۃ اللہ علیہ کا بھی یہی قول ہے یہ لوگ اونچی آواز سے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنے کو صحیح نہیں سمجھتے، البتہ ان کا کہنا ہے کہ نمازی بسم اللہ اپنے جی میں کہہ لے۔

(۱۰) عن ابراهیم قال جهر الامام بسم الله الرحمن الرحیم

بدعة (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ا ص ۴۱۱)

(ترجمہ) حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام کا بسم اللہ الرحمن الرحیم اونچی آواز سے پڑھنا بدعت ہے۔

(۱۱) قال (سفیان الثوری) یاشعیب لاینفعك ما کتبت حتی تری المسح علی الخفین وحتی تری ان اخفاء بسم اللہ الرحمن الرحیم افضل من الجهر به الخ۔ (تذکرۃ الحفاظ ج ا ص ۲۰۶)

(ترجمہ) حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اے شعیب جو کچھ تو نے (مجھ سے سن کر) لکھا ہے یہ تجھے اس وقت تک فائدہ نہیں دے گا جب تک کہ تو موزوں پر مسح کرنے کو صحیح نہ سمجھے، اور جب تک کہ تو یہ عقیدہ نہ رکھے کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم آہستہ آواز سے پڑھنا اونچی آواز سے پڑھنے کی نسبت افضل ہے۔

(۱۲) قال وکیع والجهر بالبسملة بدعة۔ (تذکرۃ الحفاظ ج ا ص ۳۰۹)

امام وکیع فرماتے ہیں کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم اونچی آواز سے پڑھنا بدعت ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

## پہلا جواب:

شیخ الاسلام حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی مدظلہ اس حدث کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں حافظ زیلعی رحمۃ اللہ علیہ نے اس روایت کا جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ اوّلاً تو یہ روایت شاذ اور معلول ہے کیونکہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے کئی شاگردوں نے یہ واقعہ بیان کیا ہے۔ لیکن سوائے نعیم المجمر کے کوئی بھی قرأۃ تسمیہ کا جملہ نقل نہیں کرتا اور اگر بالفرض اس کو معتبر مان بھی لیا جائے تب بھی یہ روایت شافعیہ کے مسلک پر صریح نہیں کیونکہ قرأت کے لفظ سے بسم اللہ کی نفس قرأت ثابت ہوتی ہے، نہ کہ اس کا جہر اس لئے کہ قرأۃ کے لفظ میں قرأت بالسر کا بھی احتمال ہے، لہٰذا اس روایت سے شافعیہ کا استدلال تام نہیں۔ (درس ترمذی جلد اول ص ۵۰۰۔۵۰۱)

## دوسرا جواب:

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سرفراز خان صفدر رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں۔

علامہ زیلعی رحمۃ اللہ نصب الرایہ ج ۱ ص ۳۳۶ میں لکھتے ہیں

کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے آٹھ سو شاگرد تھے "مابین صاحب وتابع" ان میں سے صرف نعیم مجمر رحمۃ اللہ علیہ ہی یہ روایت کرتے ہیں اور کوئی بھی نہیں کرتا۔ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ یہ روایت شاذ ہے۔

## تیسرا جواب:

شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ صاحب فرماتے ہیں:

حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ فتاوی ج ۱ ص ۸۰ میں لکھتے ہیں کہ جھگڑا تو جہر کا ہے۔ اس روایت میں فقرأ کے لفظ ہیں۔ قرأت کا تو جھگڑا ہی نہیں۔ لہٰذا یہ جہر کے لیے ناکافی ہے۔

## ایک شبہ کا ازالہ:

اگر سرأ پڑھی تو پھر سنی کیسے

## جواب:

ممکن ہے کبھی کوئی آیت جہر سے پڑھتے ہوں۔ بخاری ج ۱ ص ۱۰۵ اور ص ۱۰۷ میں ہے۔

ویسمعنا الایة احیانا. قال ابن القیم رحمۃ اللہ فی الزاد ص ۶۳. ج ۱ وترك النبی صلی اللہ علیہ وسلم الجهر بالسملة وكان يجهر بها احيانا والمقصود انه كان يفعل فی الصلوة شيئا احيانا العارض لم يكن من فعله الراتب

حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے یہ اعتراض بھی پیش کیا ہے کہ ابوقتادہ رضی اللہ عنہ نے ظہر اور عصر کی نماز میں قرأت کا ذکر کیا ہے تو ان کو کیسے پتہ چلا؟ جواباً کہتے ہیں کہ شاید سری میں بھی کوئی جملہ سن لیا ہو، اور ممکن ہے کہ نماز ختم کر کے بتلایا ہو۔ حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ کی روایت بخاری ج ۱ ص ۱۰۵ میں ہے۔

(خزائن السنن ج ۲ ص ۷۰۔۷۱)

## چوتھا جواب:

نعیم بہت قریب ہوں ابوہریرہ سے کہ ان کے آہستہ بسم اللہ کہنے سے بھی یہ واقف ہو گئے ہوں الغرض ان کے اس قول سے کہ ابوہریرہ نے بسم اللہ پڑھی ہرگز یہ نہیں ثابت ہوتا ہے کہ انہوں نے بلند آواز سے پڑھی ایسی بہت سی نظیریں موجود ہیں جن میں صحابہ کرام فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز عصر وظہر

میں فلاں فلاں سورت پڑھتے تھے یا درمیان دو سجدہ کے قعدہ میں یہ دعا پڑھتے تھے یا بعد سبحانك اللهم کے اور رکوع میں اور بعد رکوع کے اور قعدۂ اخیرہ میں یہ دعائیں پڑھتے تھے اذکار امام نووی و عمل الیوم و اللیله لابن السنی و کتب حدیث صحاح ستہ وغیرہ کو جو شخص دیکھے گا اس قسم کی روایات بہت پاوے گا حالانکہ بالیقین آنحضرت سے یہ اذکار اور ادعیہ اور قرأت سور ظہر و عصر وغیرہ میں آہستہ ادا ہوتی تھی نہ بلند آواز سے۔ پس اگر صرف ذکر کرنا مقتدی کا کہ ہمارے امام نے یہ لفظ ادا کیا یا یہ دعا پڑھی مستلزم ثبوت جہر ہووے لازم آتا ہے کہ ان سب روایات سے آنحضرت کا بلند کرنا آواز ساتھ ان اذکار اور قرأت کے ثابت کیا جاوے۔

## اعتراض نمبر (٦٠)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** کسی کے لیے بھی نماز عید سے قبل قربانی کرنا جائز نہیں۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن جندب بن سفیان قال شهدت الاضحی یوم النحر مع رسول الله ﷺ فلم يعد ان صلی وفرغ من صلاته وسلم فاذا هو يری لحم اضاحی قد ذبحت قبل ان يفرغ من صلوته فقال من كان ذبح قبل ان يصلی او نصلی فليذبح مكانه الاخری۔

(ترجمہ) سیدنا جندب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں عید الاضحیٰ کے دن رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھا آپ ﷺ جب نماز سے فارغ ہوئے تو آپ ﷺ نے قربانی کا گوشت دیکھا (جو نماز سے قبل ذبح کی گئی تھی) تب آپ ﷺ نے فرمایا جس نے نماز سے پہلے قربانی (ذبح) کی ہے وہ اس کی جگہ دوسری قربانی کرے۔

(بخاری ج۲ کتاب الاضاحی باب من ذبح قبل الصلوٰۃ اعادہ صفحہ ۸۳۴، رقم الحدیث ۵۵۶۲)

(مسلم ج۲ کتاب الاضاحی وقتها صفحہ: ۱۵۳ و اللفظ له، رقم الحدیث ۵۰۶۴)

### فقہ حنفی

فاما اهل السواء فيذبحون بعد الفجر ...... وحيلة المصري اذا اراد

التعجيل ان يبعث بها الى خارج مصر فيضحى بها لما طلع الفجر ۔

(هدايه آخرين ج۴ كتاب الاضحية ص ۴۲۵-۴۲۶)

یعنی دیہات والے فجر کے بعد قربانی کر سکتے ہیں...... اور شہریوں کے لیے یہ حیلہ ہے کہ اگر وہ جلد قربانی کا ارادہ رکھتے ہیں وہ شہر سے باہر جانور بھیج دیں تا کہ اس کو فجر طلوع ہوتے ہی ذبح کیا جا سکے۔ (تحفہ حدیث ص ۹۹)

جواب:

راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس پر احناف کا عمل ہے۔

چنانچہ ہدایہ ہی میں لکھا ہے۔

یوم النحر (بقرہ عید کے دن) کے طلوع فجر سے قربانی کا وقت داخل ہو جاتا ہے۔ البتہ شہریوں کے لیے امام کے نماز پڑھ لینے سے پہلے قربانی کرنا جائز نہیں۔ (ہدایہ کتاب الاضحیہ)

ہدایہ کا یہ مسئلہ اس حدیث کے مطابق ہے جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے مگر ہدایہ کے اس مسئلے کو راشدی صاحب نے ذکر نہیں کیا۔ اس مسئلہ کو ذکر کرنے کے بعد صاحب ہدایہ آگے گاؤں کے لوگوں کے متعلق لکھتے ہیں۔

رہے دیہاتی تو وہ فجر کے بعد ذبح کر سکتے ہیں فرماتے ہیں اور اس سلسلے میں نبی کریم ﷺ کا فرمان مستدل ہے کہ جس شخص نے نماز سے پہلے ذبح کر لیا اسے ذبح کا اعادہ کرنا چاہیے اور جس نے نماز کے بعد ذبح کیا تو اس کی قربانی مکمل ہوگئی۔

(بخاری کتاب الاضحی باب من ذبح قبل الصلاۃ) اور اس نے مسلمانوں کا طریقہ اپنالیا۔

(نوٹ: ہدایہ کی یہ عبارت مختلف احادیث کا مفہوم اور خلاصہ ہے کسی حدیث کا مکمل ترجمہ نہیں ہے۔)

پھر حدیث کا حوالہ دیا جس کا مفہوم یہ ہے کہ

آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ اس دن ہماری پہلی عبادت نماز ہے پھر قربانی۔

(بخاری باب الذبح بعد الصلوۃ)

ہدایہ کے علاوہ اور بہت سی کتب میں یہ مسئلہ لکھا ہے۔

(۲) احسن الہدایہ جلد ۱۳ ص ۳۰۲ میں ہے۔

ہزاروں مقامات جہاں عیدین اور جمعہ مشروع ہیں۔ وہاں کے باشندوں کو نماز عید سے پہلے قربانی کرنا جائز نہیں ہے۔

(۳) مولانا مجیب اللہ ندوی اسلامی فقہ جلد ا ص ۵۲۱ میں لکھتے ہیں اسی طرح قربانی کا نماز کے بعد کرنا ضروری ہے۔

(۴) الفلاح الضروری ترجمہ لتسھیل الضروری ص ۴۹۲ قربانی کا بیان میں ہے

سوال: قربانی کے وقت کی ابتدا کیا ہے؟

جواب: نحر کے دن (یعنی دس ذوالحجہ) کو فجر ثانی (یعنی صبح صادق) کے طلوع سے قربانی کا وقت داخل ہوتا ہے مگر تحقیق شان یہ ہے کہ شہر والوں کے لیے نماز عید سے پہلے ان کو ذبح کرنا جائز نہیں۔

سوال: اگر ان میں سے کوئی نماز عید سے پہلے ذبح کرے تو کیا کرے؟

جواب: قربانی کو لوٹائے۔

(۵) مولانا اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں مسئلہ بقرعید کی نماز ہونے سے پہلے قربانی کرنا درست نہیں ہے جب لوگ نماز پڑھ چکیں تب کرے۔

(بہشتی زیور حصہ ۳ قربانی کا بیان ص ۲۳۱)

ان حوالہ جات سے معلوم ہوا کہ حنفی مسلک حدیث کے مطابق ہے۔ اب رہی گاؤں میں نماز سے قبل اجازت تو ایسی کوئی دلیل قرآن یا حدیث میں موجود نہیں جو خاص گاؤں میں منع کرنے کی ہو۔ اگر ہو تو پیش کریں۔ حدیث میں آتا ہے کہ نماز عید کے بعد قربانی کریں جب گاؤں میں نماز عید ہی نہیں ہوتی تو وہ پھر انتظار نماز کا کس طرح کریں گے۔ یہاں پر مسئلہ اقتضاء النص کے طور پر گاؤں کے لیے طلوع فجر کے بعد قربانی کرنے کا جواز ثابت ہو رہا ہے۔

نوٹ: فقہ حنفی یہ نہیں کہتی کہ ضرور ضرور اس طرح کرو فقہ حنفی میں صرف جواز ہے۔

## اعتراض نمبر (۶۱)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** عیدگاہ کی طرف جاتے ہوئے تکبیرات کہنی ہوں گی۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عمر انہ قال اذا قدم یوم العید ویوم الاضحی جهر بالتكبير .

(ترجمہ) سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے لیے جاتے ہوئے جہری تکبیریں کہتے تھے۔

(سنن الدار قطني ج۲ صفحه ۴۵، كتاب العيدين رقم الحديث ۱۶۹۸۱۸) (سنن البيهقي مرفوعا عن النبي ﷺ كتاب العيدين باب التكبير عيد الفطر ويوم الفطر واذا غدا الى صلاة العيدين ج۳ صفحه ۲۷۹ طبع نشر السنه)

اس بارے میں قرآن مجید میں بھی ہے کہ

{ولتكبروا الله على ما هداكم ...} (الحج آیت ۱۸۵)

یعنی تا کہ تم اللہ تعالیٰ کے لیے تکبیر بیان کرو۔

## فقہ حنفی

ولا يكبر عند ابي حنيفة في طريق المصلى۔

(هدايه اولين ج۱ كتاب الصلوة باب العيدين صفحه ۱۷۳)

عیدگاہ کی طرف جاتے ہوئے راستے میں تکبیرات نہیں کہی جاسکتیں۔ ابوحنیفہ کا یہی مذہب ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۰۰)

**جواب:**

پیر بدیع الدین شاہ راشدی نے ہدایہ کی عبارت کا مفہوم غلط لیا ہے جس سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا سرے سے عیدین میں تکبیرات کا انکار لازم آتا ہے۔ حالانکہ اس عبارت کا صحیح مطلب یہ ہے کہ عید الفطر کے دن عیدگاہ جاتے ہوئے بقرہ عید کی طرح بلند آواز سے تکبیر نہ کہے آہستہ آواز سے کہے۔

مولانا سید امیر علی غیر مقلد نے یہی مفہوم لیا ہے۔ ہدایہ کی اس عبارت کا ترجمہ کرتے ہوئے آپ لکھتے ہیں۔

ولا يكبر اور تکبیر کی آواز بلند نہ کرے عند ابي حنيفة في طريق المصلى ابوحنیفہ کے نزدیک عیدگاہ کے راستہ میں۔ (عین الہدایہ ترجمہ وشرح اردو ہدایہ جلد اول ص ۸۴۶ ناشر مکتبہ رحمانیہ لاہور)

اس سے ثابت ہوا کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور آپ کے بعد احناف کا صحیح مسلک یہی ہے کہ عید الفطر میں عیدگاہ جاتے وقت تکبیر کہنا چاہئے مگر آہستہ۔

حنفی مسلک کی تمام کتب میں اسی طرح لکھا ہوا ہے کچھ عبارات ملاحظہ فرمائیں

(۱) بہشتی زیور حصہ نمبر ۱۱ ص ۹۴ میں ہے۔

عیدالفطر کے دن تیرہ چیزیں مسنون ہیں۔ پر آگے نمبر ۱۳ میں لکھتے ہیں

• اور راستے میں اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد

آہستہ آواز سے پڑھتے ہوئے جانا چاہیے۔

(۲) احسن المسائل اردو ترجمہ کنز الدقائق ص ۷۵ باب نماز عیدین میں ہے۔

پھر عید گاہ جائے راستہ میں آواز سے تکبیر نہ کہے (بلکہ آہستہ آہستہ کہے) اور نہ عید کی نماز سے پہلے نفل پڑھے

(۳) اشرف الوقایہ ترجمہ وشرح اردو شرح وقایہ جلد اول ص ۲۴۰ باب العیدین میں ہے عید الفطر کے روز مستحب یہ ہے کہ نماز سے قبل کچھ کھائے اور مسواک کرے اور غسل کرے۔ اور خوشبو لگائے اور جو سب سے اچھا کپڑا اپنا ہو وہ پہنے اور صدقہ فطر ادا کرے اور عید گاہ کے راستے میں آہستہ آہستہ تکبیر کہتا ہوا عید گاہ کی جانب جائے۔

(۴) مولانا عبدالحمید خان سواتی حنفیؒ لکھتے ہیں

اور پھر عید گاہ کی طرف روانہ ہو، راستہ میں تکبیرات کہے تو آہستہ آواز سے کہے جیسا کہ حضرت امام ابوحنیفہ کہتے ہیں نماز عید سے پہلے کوئی نفل نہ پڑھے اور عید گاہ میں نماز کے بعد بھی نفل پڑھنے مکروہ ہیں۔ (ہدایہ ج ۱ ص ۱۱۱ شرح نقایہ ج ۱ ص ۱۲۱ کبیری ۵۶۶) (نماز مسنون کلاں ص ۶۹۳)

(۵) مولانا مفتی محمد عاشق الٰہی مدنی حنفی لکھتے ہیں۔

(۱) فتاویٰ شامیہ، جوہرہ نیرہ اور ہندیہ وغیرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مختار مسلک یہ ہے کہ عید الفطر کے دن پوشیدہ آواز سے تکبیر کہنا مستحب ہے تو گویا امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا صاحبین سے نفس تکبیر میں اختلاف نہیں البتہ جہر میں اختلاف ہے۔ فافہم

(الفلاح الضروری اردو ترجمہ التحصیل الضروری لمسائل قدوری ص ۷۵ حاشیہ ۱)

(۶) مولانا مجیب اللہ ندوی لکھتے ہیں:

(۱) عیدالفطر کے دن نماز سے پہلے کھجوریں یا چھوہارے یا کوئی اور میٹھی چیز کھانا سنت ہے۔

(۲) صدقہ فطر ادا کر کے نماز کے لیے جانا چاہیے صدقہ فطر کا ذکر روزہ کے بیان میں آئے گا۔

(۳) عیدگاہ کے راستہ میں آہستہ آہستہ تکبیر کہتے جانا۔ (شرح التنویر ص ۱۱۳، ج ۱) (اسلامی فقہ جلد نمبر ا ص ۳۰۶)

حوالہ تو بہت ہیں مگر ہم ان ہی پر اکتفا کرتے ہیں۔ ان جوابات سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ امام ابوحنیفہ اور حنفی حضرات عید الفطر کے دن عیدگاہ جاتے ہوئے تکبیرات کے قائل ہیں۔

اب یہ بات رہ جاتی ہے کہ تکبیریں آہستہ کہنی چاہئے یا بلند آواز سے امام ابوحنیفہ فرماتے ہیں کہ عید الفطر کے دن آہستہ اور بقرہ عید کے روز بلند آواز سے کہنا چاہیے کیونہ یہ اصل میں اللہ کا ذکر ہے اور ذکر میں اخفاء اصل ہے۔

## آہستہ کہنے کے دلائل:

قرآن مجید میں ہے:

### پہلی آیت:

ادعوا ربکم تضرعا و خفیۃ إنہ لا یحب المعتدین

پکارو اپنے رب کو عاجزی کرتے ہوئے اور چپکے بیشک وہ محبت نہیں کرتا حد سے بڑھنے والوں کے ساتھ۔ (پارہ نمبر ۸ اعراف رکوع ۷)

### دوسری آیت:

واذکر ربک فی نفسک تضرعا وخیفۃ ودون الجھر من القول

اور ذکر کر اپنے رب کا اپنے دل میں عاجزی کے ساتھ اور ڈرتے ہوئے اور جہر سے کم آواز میں۔ (پ ۹ اعراف، رکوع نمبر ۲۴)

### حدیث:

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: انہوں نے کہا جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر پر جہاد کیا یا خیبر کی طرف متوجہ ہوئے تو (راستے میں) لوگ ایک بلند جگہ پر چڑھے انہوں نے پکار کر تکبیر کہی اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے اوپر آسانی کرو۔ تم کیا اس کو پکارتے ہو جو بہرہ ہے یا تم کو نہیں دیکھتا تم تو ایسے خدا کو پکارتے ہو جو سب کی سنتا ہے اور نزدیک ہے وہ تمہارے ساتھ ہے۔

(بخاری ج ۲ ص ۶۰۵ کتاب المغازی مسلم ج ۲ ص ۳۴۶ مسند احمد۔ ج ۴، ص ۳۹۴)

ان دلائل کی وجہ سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس بات کو اختیار کیا ہے کہ ذکر میں اصل اخفا ہے۔ باقی بقرہ عید کے روز جہرا پڑھنے کے دلائل احادیث میں موجود تھے اس لیے وہاں پر جہر کو اختیار کیا گیا۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے وہ صرف حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا عمل ہے اور قرآن مجید اور مرفوع حدیث کے مقابلہ میں اس پر عمل نہیں ہوسکتا کہ عید الفطر کے روز بھی جہر کیا جائے۔

دوسرے وہ اس لیے نقل نہیں کی کہ آہستہ اور جہر کو ثابت کیا جائے بلکہ اس لیے نقل کی ہے کہ یہ ثابت کیا جائے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سرے سے تکبیر پڑھنے کے قائل ہی نہیں ہیں اور عبداللہ بن عمر کا عمل بتا رہا ہے کہ تکبیر ثابت ہے۔ لہٰذا ہم نے ثابت کر دیا کہ امام صاحب کا مذہب اس حدیث کے خلاف نہیں ہے۔

## اعتراض نمبر (۶۲)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** اعتکاف کے لیے رزہ شرط نہیں۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن ابن عمر ان عمر سأل النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کنت نذرت فی الجاھلیة ان اعتکف لیلة فی المسجد الحرام قال اوف بنذرك۔

(ترجمہ) سیدنا ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا میں نے دور جاہلیت میں نذر مانی تھی کہ ایک رات بیت اللہ میں اعتکاف کروں گا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی نذر پوری کرو۔

(اس حدیث سے یہ بات واضح ہوئی کہ اعتکاف کرنے لیے روزہ شرط نہیں ہے۔)

(بخاري ج ۲ کتاب الایمان والنذور باب اذا نذر اور حلف الایکلم انسانا في الجاهلية ثم اسلم صفحه:۹۹۱، رقم الحدیث ۶۶۹۷) (مسلم ج ۲ کتاب الایمان والنذور باب نذر الکافر وما یفعل فیه اذا اسلم ص ۵۰، رقم الحدیث ۴۲۹۲)

### فقہ حنفی

الاعتکاف مستحب و هو اللبث فی المسجد مع الصوم و نیة الاعتکاف...والصوم من شرطه عندنا۔

(هدایه اولین ج ۱ کتاب الصوم باب الاعتکاف صفحه: ۲۲۹)

اعتکاف مستحب ہے یعنی مسجد میں روزہ رکھ کے ٹھہرنا اور اعتکاف کی نیت کرنا......اور ہمارے نزدیک روزہ (اعتکاف کی) شروط میں سے ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۰۱)

## جواب: حدیث:

حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ اعتکاف کرنے والے کو یہ سنت ہے کہ عیادت نہ کرے مریض کی اور نہ جنازہ کی نماز کے واسطے حاضر ہو اور نہ عورت کو چھوئے اور نہ عورت سے مباشرت کرے اور نہ کسی کام کے واسطے نکلے سوائے ضرورت کے کام کے (یعنی پیشاب و پاخانہ وغیرہ کے لیے) اور بغیر روزہ کے اعتکاف درست نہیں ہوتا۔ الحدیث (ابوداؤد باب الاعتکاف. سنن دارقطنی باب الاعتکاف)

ہم نے یہاں پر صرف ایک روایت ذکر کی ہے اس مسئلہ کے دلائل اور بھی ہیں۔ اس روایت سے معلوم ہوا کہ فقہ حنفی کا مسئلہ حدیث کے مطابق ہے مخالف نہیں۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس میں روزہ رکھنے کا حکم بھی دیا تھا۔ ملاحظہ فرمائیں۔

حدیث:

عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ نے جاہلیت کے زمانہ میں نذر کی تھی ایک رات یا ایک دن اعتکاف کرنے کی کعبے کے پاس انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا آپ نے فرمایا اعتکاف کر اور روزہ رکھ۔ (ابوداؤد باب المعتکف یعود المریض)

(مشکوۃ باب الاعتکاف فصل ثانی۔ سنن دارقطنی باب الاعتکاف)

اس سے ثابت ہوا کہ فقہ حنفی کا مسئلہ درست ہے احناف نے اپنی طرف سے روزہ کی شرط نہیں بنائی۔

## اعتراض نمبر ۶۳

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** قربانی کے اونٹ کو اشعار (اس کی کوہان کی دائیں جانب چیرا لگانا) جائز ہے۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن ابن عباس قال صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الظهر بذی الحليفة ثم دعا بناقته فاشعرها فی صفحة سنامها الايمن.

(ترجمہ) سیدنا ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ذوالحلیفہ میں ظہر کی نماز پڑھائی پھر اپنی اونٹنی کا اشعار کیا یعنی اس کی کوہان کے دائیں طرف کو نشان کے لیے چیرا۔

(مسلم ج۱ کتاب الحج باب اشعار البدن وتقلیدہ عند الاحرام صفحہ ۴۰۷، رقم الحدیث ۳۰۱۶)

## فقہ حنفی

واشعر البدنة عند ابی یوسف ومحمد ولا یشعر عند ابی حنیفة ویکرہ۔ (ھدایہ اولین ج۱ کتاب الحج باب التمتع ص ۲۶۲)

ابو یوسف اور محمد کے نزدیک اونٹنی کو اشعار کیا جا سکتا ہے جبکہ ابو حنیفہ کے نزدیک اشعار نہیں کیا جا سکتا بلکہ مکروہ ہے۔ (فقہ وحدیث ص ۱۰۲)

**جواب:**

درحقیقت اس مسئلہ میں امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے موقف میں کچھ تفصیل ہے جس کے نہ سمجھنے کی وجہ سے اعتراض پیدا ہوا ہے۔

بعض احادیث میں آنحضرت ﷺ سے اشعار یعنی قربانی کے جانور کو علامتی زخم لگانا ثابت ہے اور کچھ سلف وخلف کا اس پر عمل بھی رہا ہے اس لئے اس کے جائز ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔ امام ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ کا اصول تو یہ ہے کہ آپ ضعیف حدیث اور صحابی کے عمل کے مقابلے میں بھی اپنی رائے کو ترک کر دیتے ہیں۔ اس لیے اس بات کا تو تصور بھی نہیں کیا جا سکتا کہ امام ابو حنیفہ اشعار کو حضور ﷺ سے ثابت مانتے ہوئے اس کو مکروہ یا مثلہ قرار دیتے ہوں۔ بلکہ ان کی اس رائے کا صحیح پس منظر یہ ہے کہ وہ اصلاً تو اشعار کو جائز اور درست قرار دیتے ہیں۔ لیکن ان کے زمانے میں ناواقف لوگوں نے زخم لگانے میں بہت مبالغہ کرنا شروع کر دیا (یعنی جانور کی کھال کے بجائے اس کے گوشت تک کو زخمی کرنے لگے) جس سے جانور کو تکلیف ہوتی۔

چنانچہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے لوگوں کو اس غلط طریقہ سے اشعار کرنے سے روکنے کے لیے اشعار نہ کرنے کا فتوی دیا۔ ان کا اصل منشاء ایک جائز اور رسول اللہ ﷺ سے ثابت عمل سے منع کرنا نہیں بلکہ لوگوں کو اس عمل میں ناجائز مبالغہ سے روکنا تھا۔

دوسرے یہ بات بھی پیش نظر رہے کہ اشعار، ہدی (قربانی کے جانور) کے لیے علامت مقرر کرنے کا حکم بھی کوئی فرض یا واجب کے درجہ کا نہیں ہے بلکہ اس کا درجہ محض جواز کا ہے کیونکہ دوسری طرف حضرت عائشہ اور حضرت عبداللہ بن عباس سے اس کے کرنے یا نہ کرنے میں تخییر منقول ہے دیکھیے مصنف ابن ابی شیبہ طبع کراچی روایت نمبر ۱، ۱۰۶۴، ۱۰۶۹ نیز حضور اکرم ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع پر جن سو اونٹوں کی قربانی کی تھی، ان میں سے صرف ایک اونٹ کا اشعار کرنا ثابت ہے باقی سب اونٹوں کی علامت ان کے گلوں میں پٹہ لٹکا کر مقرر کی گئی تھی۔

اس سے واضح ہے کہ امام صاحب کی طرف اس عمل کو مثلہ قرار دینے کی نسبت بالکل غلط اور من گھڑت ہے۔ چنانچہ احناف نے ہی نہیں، بلکہ دوسرے مسالک کے اہل علم نے بھی ان کی رائے کا وہی مفہوم قبول کیا ہے جو ہم اوپر بیان کر آئے ہیں۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی نے امام طحاوی حنفی کے حوالے سے یہ توجیہ نقل کر کے لکھا ہے۔

اس معاملے میں امام طحاوی کی توجیہ ہی کی طرف رجوع کرتے ہیں، کیونکہ وہ اپنے فقہا کے اقوال کے مفہوم و مطلب سے دوسروں کی نسبت زیادہ واقف ہیں۔

(فتح الباری شرح بخاری ج ۳ ص ۴۳۵)

## اعتراض نمبر ۶۴

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** نماز جنازہ میں پانچ تکبیرات کہنا بھی ثابت ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

جس طرح نماز جنازہ میں چار تکبیرات کہنے کا ذکر ہے اسی طرح پانچ تکبیرات کا بھی ذکر ہے:

عن عن عبدالرحمن بن ابی لیلی قال کان زید یکبر علی جنائزنا اربعاوانه کبر علی جنازة خمسا فسألناه فقال کان رسول الله ﷺ یکبرها۔

(ترجمہ) عبدالرحمن بن ابی لیلی سے روایت ہے کہ سیدنا زید رضی اللہ عنہ ہمارے جنازوں پر چار تکبیرات کہتے تھے اور ایک جنازے پر انہوں نے پانچ تکبیرات کہہ دیں ہم

نے وجہ پوچھی، کہنے لگے رسول اللہ ﷺ نے (پانچ تکبیرات بھی) کہیں ہیں۔

## فقہ حنفی

لو کبر الامام خمسا لم یتابعہ المؤتم۔

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الصلوۃ باب الجنائز فصل الصلوۃ علی المیت ص۱۸۰)

اگر امام پانچ تکبیرات کہے تو مقتدی اس کی اتباع نہ کریں۔

(فقہ و حدیث ص ۱۰۳)

جواب:

اس مسئلہ میں احادیث وآثار مختلف ہیں کسی حدیث میں تین کسی میں چار۔ چار سے لیکر نو تک کی روایات کتب حدیث میں ملتی ہیں دیکھئے تلخیص الحبیر ج ۲ ص ۱۱۹ تا ۱۲۲ کتاب الجنائز مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۳ ص ۳۰۴۔ تمام روایات کو دیکھ کر نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ جب تک صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اس مسئلہ پر اتفاق نہیں ہوا تھا یہ اختلاف اس وقت سے پہلے کا ہے بعد میں صحابہ کا چار تکبیروں پر اتفاق ہو گیا تھا صحابہ کے اتفاق سے اس بات کی بھی وضاحت ہوتی ہے کہ حضور اکرم ﷺ کا آخری عمل بھی یہ ہی ہو گا۔ اور یہ ہی عام طریقہ رائج تھا۔ اس عام طریقہ سے ہٹ کر اگر کسی روایت میں چار سے زائد تکبیروں کا ذکر ملتا ہے تو وہ کسی آدمی کی خصوصیت کی وجہ سے ہے یا پھر پہلے دور سے اس کا تعلق ہے۔

## دلائل احناف

### پہلی حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس بیان کرتے ہیں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضرت آدم علیہ السلام کی نماز جنازہ ادا کی تھی انہوں نے حضرت آدم پر چار تکبیریں پڑھی تھیں۔

(سنن دارقطنی کتاب الجنائز باب مکان قبر ادم والتکبیر علیہ اربعا)

### دوسری حدیث:

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے یہ بات ارشاد فرمائی ہے فرشتوں نے حضرت آدم علیہ السلام کی نماز جنازہ ادا کی تھی انہوں نے ان پر چار تکبیر پڑھی تھیں اور انہوں

نے یہ کہا تھا۔اے اولاد آدم تمہارا (نماز جنازہ ادا کرنے کا) یہ طریقہ ہے۔
(سنن دارقطنی کتاب الجنائز باب مکان قبر آدم)

تیسری حدیث:

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں۔فرشتوں نے حضرت آدم علیہ السلام پر چار تکبیریں کہی تھیں۔
(دارقطنی کتاب الجنائز باب مکان قبر آدم)

چوتھی حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آخری مرتبہ نماز جنازہ میں چار تکبیر کہی تھیں۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر کی نماز جنازہ میں چار تکبیریں کہی تھی۔حضرت عبداللہ بن عمر نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ میں چار تکبیر کہی تھیں حضرت حسن بن علی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ میں چار تکبیریں کہی تھیں حضرت حسین رضی اللہ عنہ بن علی نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ میں چار تکبیریں کہی تھی اور فرشتوں نے حضرت آدم علیہ السلام کی نماز جنازہ میں چار تکبیریں کہی تھیں۔
(سنن دارقطنی کتاب الجنائز باب مکان قبر آدم)

پانچویں حدیث:

عبداللہ بن عامر اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں: مجھے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں یہ بات اچھی طرح یاد ہے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کو دفن کروایا (تو اس سے پہلے) آپ نے ان کی نماز جنازہ ادا کرتے ہوئے ان پر چار مرتبہ تکبیر کہی (دفن کے بعد) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں مٹھیوں میں تین مرتبہ مٹی لے کر ان کو قبر پر ڈالی آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے سرہانے کی طرف کھڑے تھے۔ (دارقطنی ،باب حثی التراب علی المیت)

چھٹی حدیث:

مسروق بیان کرتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم کی ایک زوجہ محترمہ کی نماز جنازہ پڑھائی تو میں نے انہیں یہ کہتے ہوئے سنا میں اس خاتون کی نماز جنازہ اس طرح پڑھاؤں گا جس طرح نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے آخری مرتبہ نماز جنازہ پڑھائی تھی ،پھر حضرت عمر نے چار مرتبہ تکبیر کہی۔
(دارقطنی کتاب الجنائز باب حثی التراب علی المیت)

ساتویں حدیث:

امام شعبی بیان کرتے ہیں نبی کریم ﷺ ایک قبر کے پاس سے گزرے جس صاحب قبر کو کچھ عرصہ پہلے دفن کیا گیا تھا نبی اکرم ﷺ نے اس کی نماز جنازہ ادا کی اور آپ نے نماز جنازہ میں چار مرتبہ تکبیر کہی۔ (دارقطنی کتاب الجنائز باب الصلاۃ علی القبر)

آٹھویں حدیث:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں نبی اکرم ﷺ ایک قبر کے پاس سے گزرے جو الگ تھلگ تھی آپ ﷺ نے اس کی نماز جنازہ ادا کرتے ہوئے چار مرتبہ تکبیر کہی۔

امام دارقطنی یہ روایت نقل کرنے کے بعد نقل کرتے ہیں:

**و كذالك رواه مسلم بن ابراهيم عن شعبة وابو حنيفة عن زائدة وعبدالله بن جعفر عن ابي معاوية عن الشيباني وتابعهم منصور بن ابي الاسود وعبدالواحد بن زياد عن الشيباني كلهم، قال فكبر اربعا**

اس عبارت کا خلاصہ یہ ہے کہ ان سب حضرات نے یہی بات نقل کی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے چار مرتبہ تکبیر کہی تھی۔ (دارقطنی کتاب الجنائز باب الصلاۃ علی القبر)

نویں حدیث:

ابو وائل کہتے ہیں کہ لوگ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں کبھی سات کبھی چھ، کبھی پانچ اور کبھی چار تکبیریں کہتے تھے اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو چار تکبیروں پر جمع کر دیا جیسے کہ سب سے لمبی نماز ہوتی ہے۔ (لمبی نماز سے مراد چار رکعتوں والی نماز ہے)

(بیہقی ج ۴ ص ۳۷ کتاب الجنائز باب مایستدل بہ علی ان اکثر الصحابۃ اجتمعوا علی أربع ورأی بعضھم الزیادۃ منسوخۃ)
(فتح الباری ج ۳ ص ۱۶۲)

دسویں حدیث:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس روز نجاشی کا انتقال ہوا رسول اللہ ﷺ نے لوگوں کو اسی روز بتا دیا تھا اور لوگوں کے ساتھ نماز جنازہ کے لیے نکلے تو انہوں نے صفیں بنالیں اور آپ نے چار تکبیریں کہیں۔ (موطا امام مالک التکبیر علی الجنائز)

## گیارہویں حدیث:

حضرت ابراہیم نخعی (تابعی کبیر) نے فرمایا پہلی تکبیر کے بعد اللہ جل شانہ کی حمد وثناء بیان کی جائے گی دوسری کے بعد نبی کریم ﷺ پر درود شریف پڑھا جائے گا۔ تیسری کے بعد میت کے لیے دعا ہوگی اور چوتھی تکبیر کے بعد سلام پھیر دیا جائے گا۔ امام محمد فرماتے ہیں ہم اسی کو اختیار کرتے ہیں۔ یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے۔ (کتاب الاثار باب الصلاۃ علی الجنازۃ)

## بارہویں حدیث:

حضرت ابراہیم سے مروی ہے کہ لوگ جنازوں پر پانچ چھ اور چار تکبیرات کہا کرتے تھے یہاں تک کہ نبی کریم ﷺ وفات فرما گئے پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں لوگ اسی طرح تکبیر کہتے رہے حتیٰ کہ وہ بھی وفات پاگئے حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ خلیفہ بنائے گئے اور ان کے دور خلافت میں بھی لوگوں نے یہی کہا۔ جب حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے یہ اختلاف دیکھا تو فرمایا آپ حضور اکرم ﷺ کے صحابہ کی جماعت ہیں جب خود آپ لوگوں ہی میں اختلاف ہوگا تو آپ کے بعد آنے والوں میں اس سے زیادہ اختلاف ہوگا، لوگ ابھی ابھی دور جاہلیت سے نکلے ہیں اس لیے آپ لوگ کسی ایک ایسی بات پر اتفاق کرلیں جس پر آپ کے بعد آنے والے سب متفق ہوجائیں چنانچہ نبی کریم ﷺ کے صحابہ کی متفقہ رائے یہ ہوئی کہ دنیا سے تشریف لیجانے سے پہلے آپ کے پڑھائے ہوئے آخری جنازے کی تکبیرات کو دیکھا جائے اس پر آپ نے جتنی تکبیرات کہی ہوں انہیں اختیار کرلیا جائے اور اس کے علاوہ دوسری اور کو چھوڑ دیا جائے چنانچہ تحقیق سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے آخری جنازہ پر چار تکبیرات کہی تھیں امام محمد نے فرمایا ہم اسی کو اختیار کرتے ہیں۔ یہی امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔

(کتاب الاثار باب الصلاۃ علی الجنازہ)

## تیرھویں حدیث:

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے یزید بن المکفف پر نماز جنازہ پڑھی تو چار تکبیرات کہیں اور یہ آپ کی آخری نماز جنازہ تھی جس پر چار تکبیرات تھیں۔

(کتاب الاثار باب الصلاۃ الجنازہ)

چودویں حدیث:

حضرت سعید بن المرزبان حضرت عبداللہ بن ابی اوفی سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنی بیٹی کے جنازہ پر چار تکبیرات کہیں۔ کتاب الاثار الصلات علی الجنازہ۔

پندرویں حدیث:

سلیمان بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنازہ پر کبھی چار تکبیریں کہتے اور کبھی پانچ، کبھی چھ کبھی سات کبھی آٹھ، یہاں تک کہ ان کو نجاشی کے انتقال کی اطلاع ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم عیدگاہ تشرف لے گئے اور لوگ ان کے پیچھے صف بستہ ہوئے۔ اور اس پر چار تکبیریں کہیں اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم آخر وقت تک چار تکبیروں پر قائم رہے۔

(الاستذکار حافظ ابن عبد البر بحوالہ تلخیص الحبیر ج ۲ ص ۱۲۱، ۱۲۲ کتاب الجنائز)

(نصب الرایہ ج ا ص ۲۴۸۔ ابو داؤد کتاب الجنائز باب الصلوۃ علی المسلم)

سولویں حدیث:

سعید بن المسیب کہتے ہیں کہ پہلے تکبیریں چار بھی تھیں اور پانچ بھی اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو چار تکبیروں پر متفق کر دیا۔ (ابن المنذر بحوالہ فتح الباری ج ۳ ص ۱۶۲)

سترویں حدیث:

اس حدیث کا خلاصہ اور مفہوم اس طرح ہے۔

حدیث میں آتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ (یعنی اپنی چچی) فاطمہ بنت اسد رضی اللہ عنہا کی نماز جنازہ میں چار تکبیرات کہیں اس اجتماع میں حضرات شیخین اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علاوہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ، حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ، حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم بھی موجود تھے۔

(دیکھئے: مجمع الزوائد ج ۹ ص ۲۵۶ و ص ۲۵۷ باب مناقب فاطمہ بنت اسد)

اٹھارویں حدیث:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جس دن نجاشی فوت ہوئے اس دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

نے ان کی موت کی خبر دی آپ عیدگاہ کی طرف نکلے آپ نے مسلمانوں کی صفیں بنائیں اور چار تکبیریں پڑھیں۔

(بخاری کتاب الجنائز باب التکبیر علی الجنازۃ اربعا)

## انسویں حدیث:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اصحمہ النجاشی کی نماز جنازہ پڑھائی پس چار تکبیرات پڑھیں۔ (بخاری کتاب الجنائز باب التکبیر علی الجنازۃ اربعا)

## بیسویں حدیث:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ صحابہ کرام کی اکثریت کا چار تکبیرات جنازہ پر اتفاق ہے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ص ۳۰۱،ج ۳ص ۳۰۲،ج ۳ص ۳۰۰ تا ۳۰۲)

علامہ ابن رشد مالکی لکھتے ہیں

صدر اول میں تکبیر کی تعداد میں بڑا اختلاف تھا صحابہ کرام کے درمیان تین سے سات تکبیروں کی روایت موجود ہے مگر فقہا کہتے ہیں کہ جنازہ کی تکبیریں چار ہیں ابن ابی لیلیٰ اور جابر بن زید پانچ تکبیروں کے قائل ہیں۔ اختلاف کا سبب احادیث کا اختلاف ہے۔ حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے الفاظ ہیں کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو نجاسی کی وفات کی اطلاع اسی دن مل گئی تھی جس دن اس کا انتقال ہوا چنانچہ آپ لوگوں کے ساتھ عیدگاہ نکل گئے۔ ان کی صف بندی کی اور چار تکبیریں کہیں"

یہ حدیث متفق علیہ ہے اس لیے جمہو فقہا نے اس پر عمل کیا ہے۔

(بدایۃ المجتہد ونہایۃ المقتصد اردو باب نمبر ۵ نماز جنازہ کا بیان ص ۳۲۶)

امام ترمذی لکھتے ہیں:

اور عمل اسی پر ہے اکثر اہل علم کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہ اور ان کے علاوہ دوسرے حضرات (تابعین وغیرہ) کا جنازہ پر چار ہی تکبیرات ہیں اور یہی قول ہے حضرت امام سفیان ثوری اور امام مالک اور حضرت عبداللہ بن مبارک امام شافعی امام احمد اور اسحق کا۔ (ترمذی ص ۱۶۶)

امام شافعی فرماتے ہیں:

ان احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ نماز جنازہ چار تکبیرات پر مشتمل ہے۔

(نیل الاوطار اردو باب غائبانہ نماز جنازہ)

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔اس کے متعلق امام نووی شافعی فرماتے ہیں۔

یہ حدیث علماء کے نزدیک منسوخ ہے اور ابن عبدالبر وغیرہ نے اس کے منسوخ ہونے پر اجماع نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ اب کوئی شخص چار تکبیروں سے زیادہ نہ کہے اور یہ دلیل ہے اس پر کہ ان لوگوں نے زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کے بعد چار پر اجماع کر لیا ہے اور فقہاء کا صحیح قول یہ ہے کہ اجماع بعد اختلاف کے صحیح ہے۔ (شرح مسلم نووی کتاب الجنائز تحت حدیث حضرت زید بن ارقم)

## اعتراض نمبر ۶۵

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ پڑھنا سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن طلحة ابن عبد الله بن عوف قال صليت خلف ابن عباس على جنازة فقرأ بفاتحة الكتاب وقال لتعلموا انها سنة.

(ترجمہ) سیدنا طلحہ بن عبداللہ بن عوف کہتے ہیں کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہ کے پیچھے جنازہ نماز پڑھی انہوں نے سورہ فاتحہ پڑھی اور کہا (یہ میں نے اس لیے پڑھی ہے) تاکہ تم جان لو یہ سنت ہے۔

(بخاري ج۱ كتاب الجنائز باب قراة فاتحة الكتاب على الجنازة ص۱۷۸. رقم الحديث ۱۳۳۵)

### فقہ حنفی

والبداية بالثناء ثم بالصلوة.

(هدايه اولين ج۱ كتاب الصلوة باب الجنائز في الصلوة على الميت ص۱۸۰)

جنازہ نماز کی ابتداء ثناء سے کرنی ہوگی اور اس کے بعد درود پڑھنا ہوگا۔

(فقہ وحدیث ص ۱۰۴)

**جواب:**

یہاں پر اصل مسئلہ یہ ہے کہ جنازہ کی نماز میں قرأۃ ہے یا نہیں۔ہم حنفی یہ کہتے ہیں کہ جنازہ کی نماز میں کسی قسم کی قرأۃ نہیں ہے۔جبکہ غیر مقلدین کا یہ دعویٰ ہے کہ جنازہ میں قرأۃ ہے اور خاص کر جنازہ

کی نماز میں سورۃ فاتحہ کا پڑھنا تو فرض ہے اگر سورۃ فاتحہ نہیں پڑھی گئی تو نماز جنازہ نہیں ہوتی کیونکہ حدیث لاصلوۃ میں جنازہ کی نماز بھی شامل ہے۔

## دلائل احناف

حدیث:

(۱)عن ابی ھریرۃ قال سمعت رسول اللہ ﷺ یقول اذا صلیتم علی المیت فاخلصوا لہ الدعاء

(ابوداؤد ج ۲ ص ۱۰۰، ابن ماجہ ص ۱۰۹)

(ترجمہ) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جب تم کسی میت کی نماز جنازہ پڑھو تو اس کے لیے اخلاص کے ساتھ دعا کرو۔

(۲) مالک عن سعید بن ابی سعید المقبری عن ابیہ انہ سال اباھریرۃ کیف تصلی علی الجنازۃ فقال ابوھریرۃ انا لعمر اللہ اخبرک اتبعھا من اھلھا فاذاوضعت کبرت وحمدت اللہ وصلیت علی نبیہ ثم اقول اللھم انہ عبدک وابن عبدک وابن امتک کان یشھدان لاالہ الا انت وان محمدا عبدک ورسولک وانت اعلم بہ اللھم ان کا محسنا فزد فی احسانہ وان کامسیئا فتجاوز عنہ سیاتہ اللھم لا تحرمنا اجرہ ولا تفتنا بعدہ

(موطاامام مالک ج ۱ ص ۲۰۹)

(ترجمہ) حضرت امام مالک رحمۃ اللہ حضرت سعید مقبری رحمۃ اللہ علیہ سے اور وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آپ نماز جنازہ کیسے پڑھتے ہیں؟ آپ نے فرمایا بخدا میں تمہیں ضرور بتلاؤں گا ،میں جنازہ والے گھر سے ہی جنازہ کے ساتھ ہولیتا ہوں جب جنازہ (نماز کے لیے) رکھا جاتا ہے تو میں تکبیر کہہ کر اللہ کی حمد وثناء کرتا ہوں۔آنحضرت ﷺ پر درود شریف پڑھتا ہوں پھر یہ دعا پڑھتا ہوں۔اللھم عبدک وابن عبدک

وابن امتك كان يشهد ان لا اله الا انت وان محمدا عبدك ورسولك
دانت اعلم به اللهم ان كان محسنا فزد في احسانه وان كان مسيئا
فتجاوز عنه سيأته اللهم لا تحرمنا اجره ولا تفتنا بعده

(۳) مالك عن نافع ان عبدالله بن عمر كان لا يقرأ في الصلوة على الجنازة، (مؤطاامام مالک ج۱ص ۲۱۰)

(ترجمہ) حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نماز جنازہ میں قرأت نہیں کرتے تھے۔

(۴) روى عن ابن مسعود انه سئل عن صلوة الجنازة هل يقرأ فيها فقال لم يوقت لنا رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم قولا ولا قراءة وفي رواية دعاء ولا قراءة كبر ما كبر الامام واختر من اطيب الكلام ماشئت. وفي رواية واختر من الدعاء اطيبه۔

(بدائع الصنائع ج۱ص ۳۱۳، مغنی ابن قدامہ ج ۲ص ۴۸۵)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ان سے نماز جنازہ میں قرأت کے متعلق سوال ہوا تو آپ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لیے کوئی خاص کلام اور قرأت مقرر نہیں فرمائی، ایک روایت میں ہے کہ کوئی خاص دعا اور قرأت مقرر نہیں فرمائی، جب امام تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو، اور جو اچھے سے اچھا کلام (ثناء ودعاء وغیرہ) چاہو اختیار کرو اور ایک روایت میں ہے کہ جو بہتر سے بہتر دعا ہو وہ اختیار کرو۔

(۵) روى عن عبدالرحمن بن عوف وابن عمر انهما قالا ليس فيها قراءة شيء من القرآن۔ (بدائع الصنائع ج۱ص ۳۱۳)

(ترجمہ) حضرت عبدالرحمن بن عوف اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ ان دونوں بزرگوں نے فرمایا نماز جنازہ میں قرآن کے کسی حصہ کی بھی قرأت نہیں ہے۔

(۶) عن علي انه كان اذا صلى على ميت يبدأ بحمد الله ويصلي على

النبی ﷺ ثم یقول اللھم اغفر لاحیائنا وامواتنا فالف بین قلوبنا واصلح ذات بیننا واجعل قلوبنا علی قلوب خیارنا۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۵)

(ترجمہ) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ جب کسی میت کی نماز جنازہ پڑھاتے تو اللہ کی حمد وثنا سے ابتداء کرتے پھر نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود پڑھتے پھر یہ دعا مانگتے: اللھم اغفر لاحیائنا وامواتنا والف بین قلوبنا واصلح ذات بیننا واجعل قلوبنا علی قلوب خیارنا

(۷) عن الشعبی قال فی التکبیرۃ الاولی یبدء بحمداللہ والثناء علیہ والثانیۃ صلوۃ علی النبی ﷺ والثالثۃ دعاء للمیت والرابعۃ للتسلیم

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۵، مصنف عبدالرزاق ج ۳ ص ۴۹۱)

(ترجمہ) حضرت امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں نماز جنازہ میں پہلی تکبیر میں اللہ کی حمد و ثناء سے [illegible] دوسری تکبیر کے بعد نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود پڑھے، تیسری تکبیر [illegible] مدمیت کے لیے دُعا کرے اور چوتھی تکبیر کے بعد سلام پھیرے۔

(۸) عن [illegible]اللہ بن ایاس عن ابراھیم و عن ابی الحصین عن الشعبی [illegible]الا لیس فی الجنازۃ قراءۃ

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت ابراہیم نخعی اور امام شعبی رحمہا اللہ فرماتے ہیں نماز جنازہ میں قرأت نہیں ہے۔

(۹) عن ایوب عن محمد انہ کان لا یقرا علی المیت،

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۸، مصنف عبدالرزاق ج ۳ ص ۴۹۱)

(ترجمہ) حضرت ایوب رحمۃ اللہ علیہ حضرت محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نماز جنازہ میں قرأت نہیں کرتے تھے۔

(۱۰) عن حجاج قال سألت عطاء عن القراءۃ علی الجنازۃ فقال ما سمعنا بھذا

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت حجاج فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ سے نماز جنازہ میں قرأت کرنے کے متعلق سوال کیا تو آپ نے فرمایا ہم نے یہ نہیں سنا۔

(۱۱) عن ابی طاؤس عن ابیہ وعطاءٍ انھما کان ینکران القراءۃ علی الجنازۃ۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۹)

(ترجمہ) ترجمہ حضرت ابوطاؤس اپنے والد طاؤس اور حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ یہ دونوں بزرگ نماز جنازہ میں قرأت کا انکار کرتے تھے۔

(۱۲) عن بکر بن عبداللہ قال لا اعلم فیھا قراءۃ

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت بکر بن عبداللہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نماز جنازہ میں قرأت کو نہیں جانتا۔

(۱۳) عن مفضل قال سالت میمونا علی الجنازۃ قراءۃ او صلوۃ علی النبی ﷺ قال ما علمت

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت مفضل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت میمون رحمۃ اللہ علیہ سے نماز جنازہ میں قرأت یا درود سے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا مجھے معلوم نہیں۔

(۱۴) عن محمد بن عبداللہ بن ابی سارۃ قال سالت سالما فقلت القرائۃ علی الجنازۃ فقال لا قراءۃ علی الجنازۃ

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۳ ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت محمد بن عبداللہ بن ابی سارۃ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت سالم رحمۃ اللہ سے دریافت کیا کہ میں نماز جنازہ میں قرأت کروں تو آپ نے فرمایا نماز جنازہ میں قرأت نہیں ہے۔

(۱۵) عن ابی المنھال قال سالت ابا العالیۃ عن القراءۃ فی الصلوۃ علی الجنازۃ بفاتحۃ الکتاب فقال ما کنت احسب ان فاتحۃ الکتاب تقرؤ

الافی صلوۃ فیہا رکوع وسجود (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۳ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت ابوالمنہال رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوالعالیۃ الریاحی رحمۃ اللہ سے نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ پڑھنے کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا میرا تو یہی خیال ہے کہ سورۂ فاتحہ صرف رکوع وسجود والی نماز ہی میں پڑھی جاتی ہے۔

(۱۶) عن موسی بن علی عن ابیہ قال قلت لفضالۃ بن عبیدۃ ھل یقرؤ علی المیت شیئ قال لا۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۳ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت موسیٰ بن علی رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت فضالۃ بن عبیدۃ رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ کیا میت پر (نماز جنازہ میں) قرأت کی جاتی ہے آپ نے فرمایا نہیں۔

(۱۷) عن سعید بن ابی بردۃ عن ابیہ قال قال لہ رجل اقرؤ علی الجنازۃ بفاتحۃ الکتاب قال لا تقرأ۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۳ص ۲۹۹)

(ترجمہ) حضرت سعید رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد ابوبردۃ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ اُن سے کسی نے پوچھا کہ کیا میں نماز جنازہ میں قرأت کرلیا کروں تو آپ نے فرمایا نہیں۔

(۱۸) عن حماد عن ابراھیم قال سألتہ ایقرأ علی المیت اذا صلی علیہ؟ قال لا۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۳ص ۲۹۱)

(ترجمہ) حضرت حماد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ انہوں نے حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ سے دریافت کیا کہ کیا نماز جنازہ میں قرأت کی جاسکتی ہے؟ آپ نے فرمایا نہیں۔

قال سحنون قلت لعبدالرحمن بن القاسم ای شیئ یقال علی المیت فی قول مالک قال الدعاء للمیت قلت فھل یقراء علی الجنازۃ فی قول مالک قال لا...... ابن وھب عن رجال من اھل العلم عن عمر بن الخطاب وعلی ابن ابی طالب وعبداللہ بن عمر وعبید بن فضالۃ وابی ھریرۃ وجابر ابن عبداللہ وواثلۃ بن

الاسقع والقاسم وسالم بن عبداللہ وابن المسیب وربیعة وعطاء ویحیی بن سعید انهم لم یکونوا یقرؤن فی الصلوة علی المیت وقال مالك لیس ذالك بمعمول به انما هو الدعاء ادرکت اهل بلادنا علی ذالك۔ (المدونۃ الکبری ج۱ ص ۱۷۴)

(ترجمہ) حضرت سحنون رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے عبدالرحمن بن قاسم رحمۃ اللہ سے دریافت کیا کہ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ کے قول میں میت پر کیا پڑھنا چاہئے؟ فرمایا میت کے لیے دعاء میں نے کہا، کیا امام مالک رحمۃ اللہ کے قول کے مطابق نماز جنازہ میں قراءت ہوتی ہے؟ فرمایا نہیں۔ ابن وہب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ بہت سے اہل علم مثلاً حضرت عمر بن خطاب، حضرت علی بن ابی طالب، حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت عبیدہ بن فضالہ، حضرت ابوہریرہ، حضرت جابر بن عبداللہ، حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہم اور حضرت قاسم بن محمد، حضرت سالم بن عبداللہ، حضرت سعید بن مسیب، حضرت عطاء بن ابی رباح، حضرت یحییٰ بن سعید رحمہم اللہ نماز جنازہ میں قراءت نہیں کیا کرتے تھے، ابن وہب رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ نے فرمایا ہمارے شہر (مدینہ طیبہ) میں اس پر عمل نہیں، نماز جنازہ صرف دعاء ہے، میں نے اپنے شہر کے اہل علم کو اسی پر پایا ہے۔

علامہ ابن قیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔

ومقصود الصلوة علی الجنازة هو الدعاء للمیت و کذالك حفظ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ونقل عنه مالم ینقل من قراءة الفاتحة والصلوة علیه صلی اللہ علیہ وسلم۔ (زاد المعاد ج۱ ص ۱۴۱)

(ترجمہ) نماز جنازہ سے مقصود میت کے لیے دعا کرنا ہے اور اسی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جنازہ کی دعائیں اس کثرت کے ساتھ نقل کی گئی ہیں کہ فاتحہ یا درود شریف کا پڑھنا اس طرح نقل نہیں کیا گیا۔

موصوف مزید لکھتے ہیں:

"ویذکر عن النبی ﷺ انہ امر ان یقرأ علی الجنازۃ بفاتحۃ الکتاب ولا یصح اسنادہ۔" (زاد المعاد ج ا ص ۱۴۱)

(ترجمہ) اور نبی علیہ الصلوۃ والسلام سے ذکر کیا جاتا ہے کہ آپ نے نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ پڑھنے کا حکم فرمایا ہے، لیکن اس کی سند صحیح نہیں ہے۔

یہی وجہ ہے کہ خلفاء راشدین جو آنحضرت ﷺ کی سنتوں کے امین ہیں ان میں سے کسی بھی خلیفہ راشد سے نماز جنازہ میں قراءت فاتحہ منقول نہیں جب کہ حضرت عمر اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کا قراءت نہ کرنا صراحتاً منقول ہے جیسا کہ مدونہ کبریٰ کی عبارت سے واضح ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے پیش کی ہے۔ اس کے کئی جواب ہیں۔

جواب نمبر ا:

اصول یہ ہے کہ جس خبر واحد میں کسی مسئلہ کے مسنون ہونے کی تصریح ہو اس خبر واحد سے اس مسئلہ کی فرضیت پر ستدلال کس طرح درست ہو سکتا ہے، جبکہ یہ امر بھی قطعی نہیں ہے کہ اس سے مراد سنت رسول اللہ ﷺ ہے یا سنت صحابہ رضی اللہ عنہ، اور چونکہ دیگر دلائل سے نماز جنازہ میں بطور قراۃ قرآن پڑھنے کی ممانعت ثابت ہے اس لیے یہ حدیث اس بات پر محمول ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ کو بطور ثنا اور دعا کے پڑھا ہوگا۔

جواب نمبر ۲:

حضرت عبداللہ بن عباس سے اس کے خلاف بھی روایت مروی ہے علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ عسقلانی شافعی رحمۃ اللہ علیہ فتح الباری میں ایک حدیث حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں جس سے واضح طور پر ثبوت ملتا ہے کہ حضرت ابن عباس کے نزدیک نماز جنازہ صرف تکبیر اور تسبیح ہے۔

اخرجہ عمر بن شبہ فی کتاب مکۃ من طریق حماد عن ابی حمزۃ عن ابن عباس رضی اللہ عنہ قلت لہ کیف اصلی فی الکعبۃ قال کما تصلی فی الجنازۃ تسبح وتکبر ولا ترکع ولا تسجد ثم عند ارکان البیت تسبح وکبر وتصرع واستغفر ولا ترکع وتسجد وسندہ صحیح

(فتح الباری ج ۳ ص ۴۷۶)

اس حدیث کو عمر بن شبہ کتاب مکہ میں طریق حماد نقل کرتے ہیں کہ ابوحمزہ رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ بیت اللہ میں کیسے نماز پڑھوں، تو انہوں نے فرمایا کہ اس طرح پڑھ جس طرح نماز جنازہ کی پڑھتا ہے کہ تسبیح اور تکبیر کہہ اور رکوع وسجود نہ کر پھر بیت اللہ کے ارکان کے پاس تسبیح، تکبیر کہہ اور عاجزی اور استغفار کر رکوع سجدہ نہ کر اور سند اس کی صحیح ہے۔

اس حدیث سے واضح ہو گیا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ جب ابوحمزہ کو نماز جنازہ کا طریقہ بتاتے ہیں تو اس میں سورۃ فاتحہ کا ذکر نہیں کرتے تو معلوم ہوا کہ ان کے نزدیک سورۃ فاتحہ پڑھنا نماز جنازہ میں نہ فرض ہے اور نہ سنت ورنہ اس موقعہ پر آپ ضرور ان کو بتا دیتے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی ایک اور روایت:

عن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا صلی علی المیت قال اللهم اغفر لحینا ومیتنا الحدیث۔ (مجمع الزوائد ج ۳ ص ۳۳)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز جنازہ پڑھاتے تو فرماتے اے اللہ بخش دے ہمارے زندوں کو اور مردوں کو الخ

علامہ ہیثمی فرماتے ہیں اسناد حسن کہ اسناد اس کی حسن ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی اس روایت سے روز روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب بھی نماز جنازہ پڑھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں دعائے مغفرت کی، اگر آپ سورۃ فاتحہ پڑھا کرتے تھے تو حضرت ابن عباس یہ فرماتے کہ جب بھی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز جنازہ پڑھی تو اس میں سورۃ فاتحہ پڑھتے تھے لیکن ایسا نہیں کہا۔

لہٰذا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے دونوں قسم کی روایات منقول ہیں اس لیے دونوں قسم کی روایات میں تطبیق ممکن ہے وہ اس طرح کہ آپ کبھی کبھار بطور حمد وثنا، کے پڑھ لیتے ہوں گے، اور کبھی نہیں پڑھتے ہوں گے اس طریقہ کو اگر اختیار کیا جائے تو دونوں قسم کی روایتوں پر عمل ہوگا ورنہ ایک پہ عمل ہوگا اور دوسری کو چھوڑنا پڑے گا۔

## جواب نمبر ۳:

اس حدیث سے یہ بھی پتہ نہیں لگتا کہ کس تکبیر کے بعد پڑھی اگر تکبیر بھی مقرر کر لو تو یہ پتہ نہیں لگتا کہ بنیت حمد وثناء پڑھی بنیت قرارۃ بنیت حمد وثنا کہ پڑھنے کہ تم ہم احناف بھی قائل ہیں۔

جواب نمبر ۴:

آپ کے سورۃ فاتحہ پڑھنے پر سارے حاضرین صحابہ رضی اللہ عنہ وتابعین رحمہ اللہ کو سخت تعجب ہوا تب ہی تو آپ نے کہا کہ میں نے یہ عمل اس لیے کیا تا کہ تم جان لو کہ یہ سنت ہے۔ پتہ چلا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہ نہ تو خود پڑھتے تھے اور نہ ہی اسے سنت جانتے تھے اسی لیے آپ کو یہ معذرت کرنا پڑی۔

جواب نمبر ۵:

آپ نے جو یہ فرمایا کہ یہ سنت ہے اس جملہ سے سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم مراد نہیں ہے بلکہ یہاں پر لغوی معنی مراد ہیں۔ یعنی یہ بھی ایک طریقہ ہے بجائے دوسری ثناء اور دعا کے سورۃ فاتحہ پڑھ لی جائے۔

کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی فرمان کسی صحیح حدیث میں نہیں آیا کہ آپ نے فرمایا ہو کہ جنازہ میں سورۃ فاتحہ پڑھو۔ اور نہ ہی کسی صحیح حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا خود سورۃ فاتحہ پڑھنا ثابت ہوتا ہے۔ جب یہ دونوں چیزیں دلائل سے ثابت نہیں ہوسکتی تو سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کیسے ثابت ہوگی۔

## اعتراض نمبر (۶۶)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** عورت کی نماز جنازہ پڑھنے کے لیے امام اس کے (جنازہ) کے درمیان میں کھڑا ہوگا۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن سمرۃ بن جندب قال صلیت وراء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی امراۃ ماتت فی نفاسہا فقام علیہا وسطہا۔

(ترجمہ) سیدنا سمرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں وہ ایک عورت اپنے نفاس (کے ایام) میں فوت ہوگئی میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں اس کی نماز جنازہ پڑھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے (جنازہ) کے درمیان میں کھڑے ہوئے۔

(بخاری ج۱ کتاب الجنائز باب الصلوۃ علی النفساء اذا ماتت فی نفاسہا ص ۱۷۷ رقم الحدیث ۱۳۳۱ واللفظ لہ)

(مسلم ج۱ کتاب الجنائز باب این یکون الامام من المیت للصلاۃ علیہا ص ۳۱۱ رقم الحدیث ۲۲۳۵)

### فقہ حنفی

ویقوم الذی یصلی علی الرجل والمراۃ بحذاء الصدر۔

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الصلوۃ باب الجنائز فصل فی الصلوۃ علی المیت ص۱۸۱)

جو آدمی کسی مرد یا عورت کا جنازہ پڑھا رہا ہے اس کو چاہیے کہ وہ (میت) کے سینے کے برابر کھڑا ہو۔ (فقہ و حدیث ص ۱۰۵)

جواب:

راشدی صاحب نے ہدایہ کی عبارت مکمل نقل نہیں کی۔ اگر وہ پوری عبارت نقل کر دیتے تو وہاں پر سینہ کے سامنے کھڑے ہونے کی وجہ بھی لکھی تھی۔ جس کی وجہ سے یہ اعتراض بھی ختم ہو جاتا۔

ہدایہ کی مکمل عبارت اس طرح ہے:

ویقوم الذی یصلی علی الرجل والمرأۃ بحذاء الصدر لانہ موضع القلب وفیہ نور الایمان فیکون القیام عندہ اشارۃ الی الشفاعۃ لایمانہ وعن ابی حنیفۃ انہ یقوم من الرجل بحذاء راسہ ومن المراۃ بحذاء وسطہا لان انسا فعل کذالک وقال ھو السنۃ

(ترجمہ) جو شخص مرد و عورت کی نماز جنازہ پڑھاتا ہے وہ سینہ کے مقابل کھڑا ہو کیونکہ سینہ دل کی جگہ ہے اور دل میں نور ایمان ہے پس اس کے پاس کھڑا ہونا اشارہ ہوگا کہ شفاعت اس کے ایمان کی وجہ سے ہے۔ ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ مرد کے جنازہ کے سر کے مقابل کھڑا ہو اور عورت کے وسط میں کھڑا ہو کیونکہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے اسی طرح کیا ہے اور کہا کہ یہی سنت ہے۔

(ہدایہ فصل فی الصلوۃ علی المیت)

ناظرین آپ نے دیکھ لیا کہ راشدی صاحب نے کس طرح قطع و برید کی ہے۔ اصل میں بات یہ ہے کہ حنفی مسلک میں دو قول ہیں۔ اور دونوں دلائل سے ثابت ہیں فرق یہ ہے کہ بہتر کون سا ہے۔ امام طحاوی نے طحاوی ج ۱، ص ۲۳۷ میں اور علامہ انور شاہ کشمیری نے العرف الشذی ج ۱ ص ۱۹۹ میں اس قول کو اختیار کیا ہے۔ اس قول کو اختیار کیا ہے جس میں مرد کے سر کے سامنے اور عورت کے درمیان میں کھڑے ہونے کا ذکر ہے احناف کا یہ مسئلہ پھر احناف کا یہ مسئلہ حدیث کے خلاف حدیث کے خلاف کیسے ہوا۔ اور اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ اس مسئلہ میں احادیث مختلف ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ کی حدیث مولانا راشدی صاحب نے بھی نقل کی ہے اس سے

صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ امام عورت کے جنازہ پر درمیان میں کھڑا ہو۔اس میں مرد کا سر سے ذکر ہی نہیں۔بعض روایت میں مرد کا سر کے سامنے اور عورت کے درمیان کی روایت میں عورت کے کولہے کے سامنے کا ذکر ہے۔

(۲) عن ابی غالب قال صلیت خلف انس رضی اللہ عنہ علی جنازۃ فقال حیال صدرہ (فتح القدیر ج ۲، ص ۸۹، شرح نقایہ ج ۱ ص ۱۳۵) ابو غالب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ میں نے انس رضی اللہ عنہ کے پیچھے نماز جنازہ پڑھی تو آپ میت کے سینہ کے برابر کھڑے ہوئے۔

(۳) عن ابراھیم قال یقوم الرجل الذی یصلی علی الجنازۃ عند صدرھا

ابراھیم نخعی نے فرمایا مرد کے جنازہ میں نماز کے لیے سینہ کے برابر کھڑا ہونا چاہئے۔

(طحاوی باب الرجل یصلی علی المیت این ینبغی ان یقوم منہ)

ان روایات سے ثابت ہوا کہ روایات میں اختلاف ہے اس واسطے بعض احناف نے سینے کے برابر کھڑا ہونے کو ترجیع دی اور ساتھ ترجیع کی وجہ بھی بیان کر دی کہ اس میں ایمان ہوتا ہے۔

## اعتراض نمبر (۶۷)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** دوران مدت حمل گر جانے والے بچے کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن المغیرۃ بن شعبۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال والسقط یصلی علیہ ویدعی لوالدیہ بالمغفرۃ والرحمۃ۔

(ترجمہ) سیدنا مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو بچہ دوران مدت حمل گر جائے (حمل ضائع ہو جائے تو) اس کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور اس کے والدین کے لیے مغفرت اور رحمت کی دعا کی جائے گی۔

(ابوداؤد ج۲ کتاب الجنائز باب المشي امام الجنازۃ ص۹۷، رقم الحدیث ۳۱۸۰)

### فقہ حنفی

ومن لم یستھل ادرج فی خرقۃ کرامۃ لبنی ادم ولم یصل علیہ۔

(هدایه اولین ج۱ کتاب الصلوة باب الجنائز فصل في الصلوة على الميت ص۱۸۱)

اور جو بچہ مردہ پیدا ہوا اس کی آواز نہ آئی اس کو بنی آدم کے احترام کی وجہ سے صاف ستھرے کپڑے میں لپیٹا جائے گا اور اس کی جنازہ نماز نہیں پڑھی جائے گی۔

(فقہ وحدیث ص ۱۰۶)

جواب:

اس مسئلہ میں روایات مختلف ہیں راشدی صاحب نے اپنے مطلب کی حدیث نقل کر دی اور جس حدیث پر احناف کا عمل تھا اس کا ذکر تک نہ کیا۔ ہم یہاں پر وہ احادیث نقل کرتے ہیں جس پر احناف کا عمل ہے۔

پہلی حدیث:

عن جابر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال الطفال لا یصلی علیه ولا یرث ولا یورث حتی یستهل۔

(ترجمہ) روایت ہے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بچے پر نہ نماز پڑھی جائے نہ وہ وارث ہو اور نہ موروث حتی کہ چیخے۔ اس روایت کو ترمذی اور ابن ماجہ نے نقل کیا ہے۔ مگر ابن ماجہ نے اپنی روایت میں لا یواث نقل نہیں کیا ہے۔

(رواه الترمذی و ابن ماجہ الا انہ لم یذکر ولا یورث) (مشکوۃ باب المشی کتاب الجنائز)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی یہ حدیث ترمذی ابواب الجنائز باب ماجاء فی ترك الصلوة على الطفل حتی یستهل میں موجود ہے۔ (ترمذی مترجم جلد اول ص ۳۸۰)

علامہ بدیع الزمان غیر مقلد نے اس کا ترجمہ اس طرح کیا ہے۔

روایت ہے جابر سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لڑکے کی نماز جنازہ نہ پڑھیں اور نہ لڑکا کسی کا وارث ہوتا ہے اور نہ اس کا کوئی وارث ہوتا ہے جب تک وہ بعد پیدا ہونے کے رووے چلاوے نہیں۔

ابن ماجہ باب ماجاء فی الصلوة على الطفل میں بھی یہ روایت موجود ہے۔

طحاوی مترجم جلد اول ص ۵۲۷ باب الطفل یموت ایصلی علیه ام لا میں بھی یہ حدیث موجود ہے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی یہ روایت سنن دارمی کتاب الفرائض باب میراث الصبی میں اس طرح ہے۔

اخبرنا یزید بن هارون اخبرنا الاشعث عن ابی الزبیر عن جابر بن عبد الله قال اذا استهل الصبی ورث وصلی علیه

(ترجمہ) حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: جب بچہ (پیدائش کے وقت) چلا کر روئے تو اس کی وراثت تقسیم ہوگی اور اس کی نماز جنازہ ادا کی جائے گی۔

دوسری حدیث:

حدثنا ابو نعیم حدثنا شریك عن ابی اسحق عن عطاء عن ابن عباس قال اذا استهل الصبی ورث وورث وصلی علیه

(ترجمہ) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: جب بچہ (پیدائش کے وقت) چلا کر روئے تو وہ وارث بنے گا اور اس کی وراثت ہوگی اور اس کی نماز جنازہ ادا کی جائے گی۔ (سنن دارمی باب میراث الصبی)

تیسری حدیث:

حدثنا مالك بن اسمعیل حدثنا اسرائیل عن سماك عن عکرمة عن ابن عباس قال لیس من مولود الا استهل واستهلاله بعصر الشیطن بطنه فیصیح الا عیسی ابن مریم

(ترجمہ) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: بچے کی پیدائش کا حکم، چلا کر رونے سے ثابت ہوتا ہے اور شیطان اس کے پیٹ میں کچھ چبھوتا ہے جس کی وجہ سے وہ روتا ہے البتہ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے ساتھ ایسا نہیں ہوا تھا۔

(سنن ادارمی باب میراث الصبی)

چوتھی حدیث:

حدثنا یحیی بن حسان حدثنا یحیی هو ابن حمزة عن زید بن واقد عن مکحول قال قال رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم لا یرث المولود حتی یستهل صارخا وان وقع حیا

(ترجمہ) مکحول بیان کرتے ہیں: نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے: پیدا ہونے والا بچہ اس وقت تک وارث نہیں بن سکتا جب تک وہ چلا کر نہ روئے اگرچہ وہ زندہ ہی باہر آیا ہو۔ (سنن دارمی باب میراث الصبی)

## پانچویں حدیث:

حدثنا يعلى حدثنا محمد بن اسحق عن عطاء عن جابر قال اذا استهل المولود صلى عليه وورث

(ترجمہ) حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: جب بچہ چلا کر روئے تو اس کی نماز جنازہ بھی ادا کی جائے گی اور اس کی وراثت کا حکم بھی لاگو ہوگا۔

(سنن دارمی باب میراث الصبی)

## چھٹی حدیث:

حدثنا عبدالله بن محمد حدثنا معن عن ابن ابی ذئب عن الزهری قال اری العطاس استهلاة

(ترجمہ) زہری بیان کرتے ہیں: میرے خیال میں چھینکنا بھی چلا کر رونے کے مترادف ہے۔ (سنن دارمی باب میراث الصبی)

## ساتویں حدیث:

حدثنا ابو النعمان حدثنا ابو عوانة عن مغيرة عن ابراهيم لا يورث المولود حتى يستهل ولا يصلى عليه حتى يستهل فاذا استهل صلى عليه وورث و كملت الدية

(ترجمہ) ابراہیم بیان کرتے ہیں: نومولود شخص کی وراثت کا حکم اس وقت تک جاری نہیں ہوگا جب تک وہ چلا کر نہ روئے اور جب تک وہ چلا کر نہ روئے تو اس کی نماز جنازہ بھی ادا نہیں کی جائے گی۔ اگر وہ روئے تو اس کی نماز جنازہ بھی ادا کی جائے گی اور اس کی وراثت کا بھی حکم جاری ہوگا اور اس کی دیت بھی مکمل ہوگی۔

(سنن دارمی باب میراث الصبی)

آٹھویں حدیث:

حدثنا عبداللہ بن صالح حدثنی اللیث حدثنی یونس عن ابن شہاب وسالناہ عن السقط فقال لایصلی علی مولود حتی یستہل صارخا

(ترجمہ) یونس بیان کرتے ہیں: ہم نے ابن شہاب سے (پیٹ سے) گر جانے والے بچے کے بارے میں دریافت کیا (یعنی مردہ پیدا ہونے والے بچے کے بارے میں دریافت کیا) تو انہوں نے جواب دیا: اس کی نماز جنازہ ادا نہیں کی جائے گی چونکہ جب تک بچہ چلا کر نہ روئے اس کی نماز جنازہ ادا نہیں کی جاتی۔
(سنن دارمی باب میراث الصبی)

امام شوکانی کا حوالہ:

جمہور فقہاء کا اس بارے میں مسلک یہ ہے کہ حمل کے ساقط ہو جانے کے بعد اس میں زندگی کے آثار پائے جانے لازمی ہیں اگر اس میں یہ آثار نہیں ہوں گے تو پھر اس کی نماز جنازہ ادا کرنے کی ضرورت نہیں۔ (نیل الاوطار اردو جلد دوم ص ۲۵۳)

علامہ وحید الزماں غیر مقلد کا حوالہ

ف: کچا بچہ وہ ہے جس کی مدت حمل پوری نہ ہوئی ہو لیکن جان پڑ گئی ہو اور زندہ پیدا ہوا ہو، اس پر نماز پڑھنا چاہیے اور جو جان نہ پڑی ہو یا مردہ پیدا ہو، تو نماز جنازہ پڑھنا ضروری نہیں ہے، بلکہ یوں ہی دفن کر دینا چاہیے۔ (سنن ابوداؤد مترجم جلد نمبر ۲ ص ۵۶۶)

ناظرین ان روایات سے امام ابوحنیفہ کا مسلک ثابت ہوتا ہے جس کو راشدی صاحب نے حدیث کے خلاف کہا ہے باقی رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے وہ ان دلائل کے مقابلہ میں مرجوع کے حکم میں ہے۔ اس سے قابل عمل نہیں اور نہ امت کا اس پر عمل ہے۔

## اعتراض نمبر ۶۸

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: شاتم رسول ذمی واجب القتل ہے۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن علی ان یہودیة کانت تشتم النبی ﷺ وتقع فیه فخنقها رجل حتی ماتت فابطل النبی ﷺ دمها۔

(ترجمہ) ایک یہودی عورت نبی ﷺ کو گالیاں دیتی تھی اور آپ ﷺ کی شان میں گستاخی کرتی تھی ایک آدمی نے اس کو گلا گھونٹ کر مار دیا۔ نبی ﷺ نے اس کا خون باطل قرار دے دیا۔

(ابوداؤد ج۲ کتاب الحدود باب الحکم فیمن سب النبی ﷺ صفحہ ۲۵۲، رقم الحدیث ۴۳۶۲)

## فقہ حنفی

ومن امتنع من الجزیة او قتل مسلما او سب النبی ﷺ او زنی بمسلمة لم ینتقض عهده۔

اورامام مالک کااور حضرت ابوبکرصدیق سے یہی نقل کیا گیا ہے۔

## مولانا ظفر احمد عثمانی حنفی لکھتے ہیں

علمائے اسلام کااس مسئلہ میں کوئی اختلاف نہیں کہ اگر ذمی مرد یاعورت نبی علیہ السلام کی شان میں اعلانیہ گستاخی کرے یااسلام میں عیب نکالے تواسے قتل کردیا جائے گا۔

(اعلاء السنن ج ۱۲ ص ۵۲۹)

مولانا عبدالمالک کاندھلوی حنفی شیخ الحدیث جامعہ اشرفیہ لاہور لکھتے ہیں

امت کے تمام فقہاء اور آئمہ مفسرین اور محدثین کا فیصلہ ہے کہ توہین رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سزاموت ہے۔ (ناموس رسول ص ۲۱۰)

ان حنفی علماء کی عبارات سے معلوم ہوا کہ حنفی مسلک میں گستاخ رسول کی سزاموجود ہےاوروہ قتل ہےاورحدیث میں بھی قتل کاہی ذکر ہے۔ پھرفقہ حنفی حدیث کے خلاف کیسے ہوئی۔

## ہدایہ کی عبارت کی وضاحت

اس عبارت کا مطلب یہ ہے کہ اگر حاکم اسلام کسی ملک کفار کو فتح کرے اور پھران سے عہدو پیمان لے کران کواپنے ظل حمایت میں جگہ دیوے توتاوقتیکہ وہ اپنے عہدو پیمان کا خلاف نہ کریں تومسلمانوں پرلازم ہے کہ ان کا معاہدہ بدستور قائم رکھیں ہاں اگرمنکرات شرعیہ میں سے کسی جرم کا ارتکاب کریں توحسب قانون شرع اس پرحد جاری کریں سواگرکسی مسلمان عورت سے کوئی ذمی زنا کرے یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرےاوراس کے عہدنامہ میں اس قسم کی شرائط کا کچھ ذکرنہ تھاتوگواس کامعاملہ معاہدہ جوں کاتوں باقی ہےان دونوں جرموں کی سزااس کودی جائے گی۔ یعنی زنا کی صورت میں حدزنااس پرجاری ہوگی۔ چنانچہ ردمحتار میں ہے:قوله ولا بالزنا بمسلمة بل يقام عليه موجبه وهوالحد یعنی زناء مسلمہ سے عہدتونہ ٹوٹے گا پراس پرزنا کی سزاجاری کی جائے گی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بُرا کہنے میں اگرخفیہ طور سے ایک دودفعہ اپنی گت کے آدمیوں میں بُرا کہا ہے اورعہد نامہ میں اس قسم کی شرائط کا کچھ ذکرنہ ہوتب بھی اگرچہ معاہدہ اس کا بدستور باقی ہے لیکن تعزیراً اور زجراً سزادیا جائے گا۔ یہاں تک کہ اگرمصلحت وقت ہوتواس کوقتل کردینا تک بھی جائز ہے چنانچہ درمختار میں ہے: ويؤدب الذمي ويعاقب على سبه دين الاسلام والقرآن

اوالنبی ﷺ قال العینی واختیاری فی السب ان یقتل وتبعه ابن الهمام قلت وبه افتی شیخنا الخیر الرملی وھو قول الشافعی۔ یعنی ذمی دین اسلام یا قرآن یا نبی ﷺ کے برا کہنے میں تادیب وتعزیر دیا جائے۔ علامہ عینی نے فرمایا ہے کہ میرا مذہب یہ ہے کہ وہ قتل کیا جائے۔ اس مذہب کے ابن ہمام تابع ہوئے ہیں اور شیخ رملی نے بھی اسی کا فتویٰ دیا ہے اور یہی امام شافعی کا قول ہے۔

پھر یہ بھی جب ہے کہ اس قسم کی شرائط وقت عہد اس سے نہ کی گئی ہوں۔ اور اگر اس سے شرط کی گئی ہو کہ مذہب اسلام اور قرآن مجید اور نبی کریم ﷺ کو برا نہ کہے یا فلاں فلاں کام نہ کرے اور پھر اس نے اس کا خلاف کیا تو اس کا معاہدہ بھی باقی نہ رہے گا۔ بلکہ مباح الدم ہو جائے گا۔ چنانچہ ردمحتار میں ہے: اقول ھذا ان لم یشرط انتقاضه به اما اذا شرط انتقض به کما ھو ظاھر۔ یعنی عہد کا نہ ٹوٹنا جب ہے کہ اس قسم کی شرط نہ کی گئی ہو ورنہ برا کہنے سے اس کا عہد ٹوٹ جائے گا۔

علیٰ ہٰذا اگرچہ معاہدہ میں ایسی شرائط نہ کی گئی ہوں پر وہ کھلم کھلا نبی ﷺ کو برا کہتا پھرتا ہے تب بھی اس کا عہد ٹوٹ جائے گا اور اس کے صلہ میں قتل کیا جائے گا۔ چنانچہ ردمحتار میں ہے: قوله وسب النبی ﷺ۔ ای اذله یعلن فلواعلن بشتمه اواعتاده قتل ولو امراة وبه یفتی الیوم۔ یعنی عہد کا نہ ٹوٹنا اس وقت ہے کہ علی الاعلان برا نہ کہا ہو۔ اور اگر کھلم کھلا برا کہا ہے یا اس کی عادت کر لی ہے تو قتل کر دیا جائے اگرچہ عورت ہی کیوں نہ ہو اسی پر اب فتویٰ ہے۔ یہ عبارات تو کتب فقہ کی تھیں اب حدیث کا حال بھی سنیے: سو اس سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ اگر بار بار نبی ﷺ کے برا کہنے کی عادت کر لی تو اس کا خون معاف ہے ابوداؤد میں ہے: ان اعمی کانت له ام ولد تشتم النبی ﷺ وتقع فیها فینها ها فلا تنتهی ویزجرها فلا تنزجر قال فلما کانت ذات لیلة جعلت تقع فی النبی ﷺ وتستمه فاخذ المغول فوضعه فی بطنها واتکاء علیها فقتلها۔ الحدیث۔ یعنی ایک نابینا کی باندی تھی اور نبی علیہ السلام کو برا بھلا کہا کرتی تھی وہ نابینا اس کو منع کیا کرتا تھا اور جھڑکا کرتا تھا سو وہ باز نہ آتی تھی۔ اتفاقاً ایک رات کو پھر برا کہنے لگی تو نابینا نے ایک چھرا لے کر اس کے پیٹ میں بھونک دیا اور اس کو جان سے مار ڈالا۔ جب شدہ شدہ اس امر کی رسول اللہ ﷺ کو خبر پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا: الا اشھدوا ان دمها ھدر یعنی گواہ رہو کہ خون اس باندی کا معاف ہے۔ اب صاحب انصاف ملاحظہ فرمائیں کہ کتب فقہ اور حدیث شریف کس طرز سے موافق ومطابق ہیں۔

# اعتراض نمبر ۶۹

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** مسلمان اور کافر کی دیت برابر نہیں

## حدیث نبوی ﷺ

عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جده قال خطب رسول الله ﷺ عام الفتح ثم قال دية الكافر نصف دية المسلم ۔

(ترجمہ) رسول اللہ ﷺ نے فتح والے سال خطبہ دیا پھر فرمایا کافر کی دیت، مسلمان کی نصف دیت کے برابر ہے۔

(ابوداؤد ج۲ ص۲۸۳ کتاب الدیات باب دیة الذمی رقم الحدیث ۴۵۸۳۔ باختلاف الالفاظ)

(مسند احمد جلد ۲ ص ۱۸۰ رقم الحدیث ۶۶۹۲)

## فقہ حنفی

دية المسلم والذمي سواء۔

(ھدایہ اخیرین ج۴ کتاب الدیات ص۵۸۵)

مسلمان اور کافر کی دیت برابر ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۰۸)

**جواب:**

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ احادیث سے ثابت ہے وہ حدیث ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث نمبر ۱:**

اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم ﷺ نے معاہد کی دیت مسلمان کی دیت جیسی مقرر کی (یعنی مسلمان اور کافر دونوں دیت میں برابر ہیں)

(نصب الرایہ فی تخریج احادیث الھدایہ ج ۴ ص ۳۶۷)

**حدیث نمبر ۲:**

سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہر ذی عہد (یعنی ذمی) کی دیت آپ ﷺ کے زمانے میں ایک ہزار دینار تھی۔ (نصب الرایہ ج ۴ ص ۳۶۶)

حدیث نمبر ۳:

حضرت ہیثم بن ابی الہیثم سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ حضرت ابوبکر وعمر وعثمان رضی اللہ عنہم نے فرمایا معاہد کی دیت آزاد مسلمان کی دیت ہے۔ (کتاب الآثار باب دیۃ المعاہد)

ان روایات سے معلوم ہوا کہ حنفی مسلک حدیث کے مطابق ہے حدیث کے خلاف نہیں۔ رہا احادیث کا مختلف ہونا تو ہم ترجیح ان روایات کو دیتے ہیں کیونکہ خلفائے راشدین کا عمل ہماری روایات کے مطابق ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔ اس میں عام کافر کا ذکر ہے ذمی کافر کا نہیں اور ہدایہ میں مسئلہ ذمی کافر کا لکھا ہوا ہے عام کافر کا نہیں۔ اس لیے یہ حدیث ہمارے خلاف نہیں ہے۔

## اعتراض نمبر (۷۰)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سفر میں قصر واتمام دونوں جائز ہیں۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن عائشة قالت كل ذالك قد فعل رسول الله ﷺ قصر الصلاة واتم.

(ترجمہ) سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ سفر میں ہر طرح سے نماز پڑھتے تھے قصر (۲ رکعتیں) بھی کرتے تھے اور اتمام (۴ رکعتیں) بھی کرتے تھے۔

(شرح السنة للبغوي ج ۲ ص ۱۲۶ رقم الحديث ۱۰۲۳، ابواب صلاة السفر باب قصر الصلاة طبع المكتب الاسلامي بيروت) (سنن الدار قطني ج ۲ ص ۲۰۷، رقم الحديث ۲۲۶۵-۲۲۶۹، طبع دار المعرفه بيروت) (سنن الكبري للبيهقي ج ۳ ص ۱۴۲ طبع نشر السنه ملتان رقم الحديث ۶۶۹۳)

### فقہ حنفی

فرض المسافر في الرباعية ركعتان لا يزيد عليهما.

(هدايه اولين ج ۱ كتاب الصلوة باب صلاة المسافر صفحه: ۱۶۵)

مسافر دو رکعت سے زیادہ رکعات نہیں پڑھ سکتا۔

(فقہ وحدیث ص ۱۰۹)

جواب:

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ احادیث کے مطابق ہے دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) عن عیسی بن حفص بن عاصم قال حدثنی ابی انه سمع ابن عمر یقول صحبت رسول اللہ ﷺ فکان لایزید فی السفر علی رکعتین وابابکر و عمر وعثمان کذالك۔ (بخاری ج۱ص۱۴۹)

(ترجمہ) حضرت عیسی رحمۃ اللہ علیہ بن حفص فرماتے ہیں کہ میرے والد حفص رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث بیان کی کہ انہوں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہا۔آپ سفر میں دو رکعتوں سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے اور میں حضرت ابوبکر، حضرت عمر، اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے ساتھ رہا وہ بھی ایسے ہی کرتے تھے۔

(۲) عن عبداللہ بن عمر (فی حدیث طویل) انی صحبت رسول اللہ ﷺ فی السفر فلم یزدعی الرکعتین حتی قبضه اللہ وصحبت ابابکر فلم یزد علی رکعتین حتی قبضه اللہ وصحبت عمر فلم یزد علی رکعتین حتی قبضه اللہ ثم صحبت عثمان فلم یزد علی رکعتین حتی قبضه اللہ وقد قال اللہ تعالی لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنة۔ (مسلم ج ص ۲۴۲)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں سفر میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہا آپ نے نماز دو رکعتوں سے زیادہ نہیں پڑھی، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بلالیا اور میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا انہوں نے بھی دو رکعت سے زیادہ نہیں پڑھیں حتی کہ انہیں بھی اللہ تعالیٰ نے بلالیا۔ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا انہوں نے بھی دو رکعتوں سے زیادہ نہیں پڑھیں حتیٰ کہ انہیں بھی اللہ تعالیٰ نے بلالیا میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا انہوں نے بھی دو رکعت سے زیادہ نہیں پڑھیں حتیٰ کہ انہیں بھی اللہ نے بلالیا، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں

بے شک تمہارے لیے رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں اچھا نمونہ ہے۔

(۳) عن ابن عمر قال قال رسول الله ﷺ صلوة السفر ركعتان من ترك السنة فقد كفر (رواہ ابن حزم بسند صحیح (عمدۃ القاری ج ۷ ص ۱۳۳)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سفر کی نماز دو رکعتیں ہیں جس نے سنت (یعنی اس طریقہ) کو چھوڑا تحقیق اس نے کفر کیا۔

(۴) عن مورق قال سالت ابن عمر عن الصلوة في السفر فقال ركعتين ركعتين من خالف السنة كفر۔ (مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۵۴)

(ترجمہ) حضرت مورق رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے دوران سفر نماز کے بارے میں پوچھا تو آپ نے فرمایا دو۔ دو رکعتیں ہیں جس نے سنت (اس طریقے) کی مخالفت کی اس نے کفر کیا۔

(۵) عن ابي الكنود قال سالت ابن عمر عن صلوة السفر فقال ركعتان نزلتا من السماء فان شئتم فردوهما۔ (مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۵۴)

(ترجمہ) حضرت ابوالکنود رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے سفر کی نماز کے بارے میں پوچھا تو آپ نے فرمایا دو رکعتیں ہیں جو آسمان سے اتری ہیں چاہو تو ان کو رد کر دو۔

(۶) عن السائب بن يزيد الكندي ابن اخت النمر قال فرضت الصلوة ركعتين ركعتين ثم زيد في صلوة الحضر و اقرت صلوة السفر۔

(مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۵۴)

(ترجمہ) حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ نمر کے خواہر زادے فرماتے ہیں کہ نماز دو دو رکعت فرض ہوئی تھی پھر حضر کی نماز میں اضافہ ہو گیا اور سفر کی نماز یونہی برقرار رکھی گئی۔

(۷) عن عائشة زوج النبي ﷺ قالت الصلوة اول مافرضت ركعتان فاقرت صلوة السفر و اتممت صلوة الحضر. الحديث

(بخاری ج ۱ ص ۱۴۸)

(ترجمہ) نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اہلیہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نماز ابتداء دو رکعتیں ہی فرض ہوئی تھیں سفر کی نماز برقرار رکھی گئی اور حضر کی نماز پوری کردی گئی۔

(۸) عن عمر قال صلوۃ السفر رکعتان وصلوۃ الجمعۃ رکعتان والفطر والاضحی رکعتان تمام غیر قصر علی لسان محمد ﷺ

(ابن ماجہ ص ۷۶، نسائی ج ۱ ص ۱۶۲)

(ترجمہ) حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سفر کی نماز دو رکعات ہیں جمعہ کی نماز دو رکعات ہیں، عید الفطر اور عید الاضحیٰ کی نماز دو دو رکعات ہیں جو پوری ہیں کم نہیں محمد ﷺ کی زبانی۔

(۹) عن یعلی بن امیۃ قال قلت لعمر بن الخطاب لیس علیکم جناح ان تقصروا من الصلوۃ ان خفتم ان یفتنکم الذین کفروا فقد امن الناس فقال عجبت مما عجبت منہ فسالت رسول اللہ ﷺ عن ذالک فقال صدقۃ تصدق اللہ بها علیکم فاقبلوا صدقتہ۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۴۱)

(ترجمہ) حضرت یعلیٰ بن امیہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے آیت کریمہ لیس علیکم جناح الآیۃ کے بارے میں عرض کیا کہ اب تو لوگ امن میں ہو گئے ہیں، آپ نے فرمایا تمہیں عجیب لگی ہے وہ بات جو مجھے عجیب لگی تھی، میں نے رسول اللہ ﷺ سے اس کے متعلق سوال کیا تھا۔ آپ نے فرمایا تھا کہ یہ اللہ نے تم پر صدقہ کیا ہے لہٰذا تم اس کے صدقے کو قبول کرو۔

(۱۰) عن ابن عباس قال فرض اللہ الصلوۃ علی لسان نبیکم ﷺ فی الحضر اربعا وفی السفر رکعتین وفی الخوف رکعۃ

(مسلم ج ۱ ص ۲۴۱)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے نبی ﷺ کی زبانی حضر میں چار رکعتیں، سفر میں دو رکعتیں، اور خوف کی حالت میں ایک رکعت فرض کی ہے۔

(۱۱) عن ابن عباس قال صلی ﷺ حین سافر رکعتین رکعتین وحین اقام اربعا قال وقال ابن عباس فمن صلی فی السفر اربعا کمن صلی فی الحضر رکعتین الحدیث۔ (مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۵۵)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے جب سفر کیا تو دو دو رکعتیں پڑھیں اور جب آپ مقیم ہوئے تو چار پڑھیں۔ راوی کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جو شخص دوران سفر چار رکعتیں پڑھتا ہے وہ ایسے ہی ہے جیسے وہ شخص جو حضر میں دو رکعت پڑھے۔

(۱۲) عن موسی بن سلمة الھذلی قال سألت ابن عباس کیف اصلی اذا کنت بمکة اذالم اصل مع الامام فقال رکعتین سنة ابی القاسم ﷺ۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۴۱)

(ترجمہ) حضرت موسیٰ بن سلمۃ ھذلی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے سوال کیا کہ جب میں مکہ مکرمۃ میں ہوں اور میں نے امام کے ساتھ نماز نہ پڑھی ہو تو کیسے نماز پڑھوں آپ نے فرمایا دو رکعتیں یہی سنت ہے ابوالقاسم ﷺ کی۔

(۱۳) عن ابن عباس ان النبی ﷺ خرج من المدینة الی مکة لایخاف الارب العلمین فصلی رکعتین۔ (ترمذی ج ۱ ص ۱۲۲)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام مدینۃ طیبۃ سے مکہ مکرمۃ گئے اس حال میں کہ آپ سوائے رب العلمین کے کسی سے نہیں ڈرتے تھے اور آپ نے دو ہی رکعتیں پڑھیں۔

(۱۴) عن ابی ھریرة قال سافرت مع رسول اللہ ﷺ ومع ابی بکر وعمر کلھم صلی من حین یخرج من المدینة الی ان یرجع الیھا رکعتین فی المسیر والمقام بمکة۔ (مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۵۶)

(ترجمہ) حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ سفر کیا ہے سب نے مدینہ طیبۃ

سے جاتے اور واپس مدینہ طیبہ آنے تک دو رکعتیں ہی پڑھیں سفر کے دوران بھی اور مکہ مکرمۃ اقامت کے دوران بھی۔

(۱۵) عن خلف بن حفص عن انس انطلق بنا الی الشام الی عبدالملك ونحن اربعون رجلا من الانصار ليفرض لنا فلما رجع وكنا بفج الناقه . صلی بنا الظهر ركعتين ثم دخل فسطاطه وقام القوم يضيفون الى ركعتيهم ركعتين اخريين فقال قبح الله الوجوه فوالله ما اصابت السنة ولا قبلت الرخصة فاشهد لسمعت رسول الله ﷺ يقول ان قوما يتعمقون فی الدين يمرقون كما يمرق السهم من الرمية۔ (مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۱۵)

(ترجمہ) حضرت خلف رحمۃ اللہ علیہ بن حفص حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ (انہوں نے فرمایا) ہمیں ملک شام عبدالملک بن مروان کے پاس لے جایا گیا ہم چالیس انصاری مرد تھے، مقصد یہ تھا کہ وہ ہمارا وظیفہ مقرر کر دے، جب ہم واپس ہوئے اور فج الناقہ پہنچے تو حضرت انس رضی اللہ عنہ نے ہمیں ظہر کی دو رکعتیں پڑھائیں اور اپنے خیمہ میں تشریف لے گئے لوگ اُٹھے اور (پڑھی ہوئی) دو رکعتوں کے ساتھ دوسری دو رکعتوں کا اضافہ کرنے لگے، آپ نے فرمایا خدا ان کا بُرا کرے اللہ کی قسم یہ سنت کو نہ پہنچے نہ انہوں نے رخصت کو قبول کیا، گواہ رہو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ فرما رہے تھے کہ بہت سے لوگ دین میں خوب گہرائی میں جائیں گے لیکن وہ دین سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر ان سے نکلتا ہے۔

(۱۶) عن عطاء بن يسار قال ان ناسا قالوا يا رسول الله كنا مع فلان فی السفر فابى الا ان يصلی لنا اربعا اربعا فقال رسول الله ﷺ اذا والذی نفسی بيده تضلون۔ (المدونۃ الکبریٰ ج ۱ ص ۱۲۱)

(ترجمہ) حضرت عطاء بن یسار رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ کچھ لوگوں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہم فلاں صاحب کے ساتھ سفر میں تھے انہوں نے

ہمیں نماز پڑھانے سے انکار کیا بجز اس صورت کے کہ وہ چار چار رکعت پڑھائیں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے ایسی صورت میں تم گمراہ ہو جاؤ گے۔

(۱۷) عن ابراهيم ان ابن مسعود قال من صلى في السفر اربعا اعاد الصلوة۔ (معجم طبرانی کبیر ج۹ ص۲۸۹)

(ترجمہ) حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا جس نے سفر میں چار رکعتیں پڑھیں وہ اپنی نماز لوٹائے۔

مذکورہ احادیث و آثار سے ثابت ہو رہا ہے کہ دوران سفر نماز میں قصر کرنا عزیمت ہے نہ کہ رخصت، نیز قصر کرنا واجب اور ضروری ہے نہ کہ افضل۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔ اس کے کئی جواب ہیں۔

جواب نمبر ا:

اس روایت میں قصر سے مراد وہ نمازیں ہیں جن میں قصر ہوتی ہے مثلاً ظہر، عصر، عشاء کہ آپ ﷺ ان میں سفر کے اندر قصر کرتے تھے یعنی دو۔ دو رکعات پڑھتے تھے۔ اور پوری پڑھنے سے مراد وہ نمازیں ہیں جن میں قصر نہیں ہوتی مثلاً مغرب اور صبح کی نماز تو اب مطلب یہ ہوگا کہ جن نمازوں میں قصر ہوتی تھی آپ قصر کرتے تھے اور جن میں قصر نہیں ہوتی تھی اس کو سفر میں پوری پڑھتے تھے۔

جواب نمبر ۲:

یہ روایت ہے بھی ضعیف اس کی سند میں ایک راوی ہیں ابراہیم بن یحییٰ جو ضعیف ہیں۔

جواب نمبر ۳:

صاحب سفر سعادت علامہ مجد الدین فیروز آبادی شافعی اس حدیث کے متعلق فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحت کی حد کو نہیں پہنچی لہٰذا حالت سفر میں پوری چار رکعتیں پڑھنا ثابت نہیں ہے۔

جواب نمبر ۴:

حضرت عروہ سے روایت ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ سب سے پہلے نماز دو رکعت فرض کی گئی۔ پس سفر کی نماز برقرار رہی اور حضر کی نماز پوری پڑھی گئی۔ امام زہری نے کہا: میں نے عروہ

سے پوچھا حضرت عائشہ جو (منیٰ میں) نماز پوری پڑھتی تھیں اس کا کیا سبب تھا؟ انہوں نے کہا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے وہی تاویل کی تھی جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے تاویل کی تھی۔

(بخاری کتاب تقصیر الصلوٰۃ باب یقصر اذا خرج من موضعہ)

اس روایت سے معلوم ہوا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اپنے اجتہاد سے ایسا کرتی تھیں اگر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس جواز اتمام میں کوئی حدیث مرفوع ہوتی تو حضرت عروہ نہ فرماتے کہ وہ تاویل کرتی تھیں بلکہ اس حدیث کا حوالہ دیتے۔ حضرت عروہ کے قول سے ظاہر ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس اس بارے میں کوئی مرفوع حدیث نہ تھی بلکہ ان کا اپنا اجتہاد تھا لہٰذا مذکورہ روایت جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی طرف منسوب کی گئی ہے یا تو صحیح نہیں ہے یا اس کا مطلب کچھ اور ہے۔

اسی لیے علامہ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو تسلیم نہیں کیا۔ (دیکھئے معارف السنن ج ۴ ص ۴۵۹)

# اعتراض نمبر (۷۱)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: تین میل کا فاصلہ ہو جانے سے قصر کا آغاز ہو جاتا ہے۔

## حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن انس قال كان رسول الله ﷺ اذا خرج مسيرة ثلاثة اميال او فراسخ "شعبة الشاك" صلى ركعتين۔

(ترجمہ) سیدنا انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین میلوں یا فرسخوں کے فاصلے پر نکلتے تھے تب قصر کرتے تھے۔

(مسلم ج۱ کتاب صلاۃ المسافرین وقصرھا باب صلاۃ المسافرین وقصرھا صفحہ: ۲۴۲ رقم الحدیث ۱۵۸۳)

سنن سعید بن منصور میں ثلاثۃ امیال یعنی تین میل کی صراحت موجود ہے۔

(التلخیص الحبیر ج۲ ص۴۷، تحت حدیث ۶۱۰)

## فقہ حنفی

السفر الذى يتغير به الاحكام ان يقصد مسيرة ثلاثة ايام ولياليها بسير الابل ومشى الاقدام۔

(ھدایۃ اولین ج۱ کتاب الصلاۃ باب صلاۃ المسافر صفحہ: ۱۶۵)

وہ سفر جس سے احکام تبدیل ہوجائیں تین دن اور تین راتیں چلنا ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۱۰)

جواب:

اس مسئلہ میں روایتیں مختلف ہیں پیر بدیع الدین شاہ راشدی نے اپنی دلیل کا ذکر کر دیا اور فقہ حنفی کے دلائل کا ذکر نہیں کیا۔ ہم پہلے احناف کے دلائل ذکر کرتے ہیں بعد میں اس روایت کا جواب بھی عرض کریں گے۔ اس مسئلہ میں اصل دنوں کا اعتبار ہے۔ دنوں کے بارے میں جو زیادہ صحیح اور راجح بات قرآن وسنت سے ثابت ہوتی ہے وہ تین دن اور تین رات والی ہی ہے۔ اسی کو بنیاد بنا کر میلوں کا تعین کرلیا گیا ہے۔

## دلائل احناف ملاحظہ فرمائیں

(۱) عن شریح بن هانئ قال اتیت عائشة اسالها عن المسح علی الخفین فقالت علیك بابن ابی طالب فاسئله فانه كان یسافر مع رسول الله ﷺ فسالناه فقال جعل رسول الله ﷺ ثلثة ايام ولیالیهن للمسافر ویوما ولیلة للمقیم۔ (مسلم ج ۱ ص ۱۳۵)

(ترجمہ) حضرت شریح بن ھانی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوکر موزوں پر مسح کے بارہ میں پوچھا تو آپ نے فرمایا تم ابن ابی طالب (حضرت علی رضی اللہ عنہ) سے پوچھو کیونکہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر کیا کرتے تھے، چنانچہ ہم نے ان سے پوچھا تو انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسافر کے لیے تین دن اور تین رات اور مقیم کے لیے ایک دن ایک رات مقرر فرماتے تھے۔

(۲) عن عبدالرحمن بن ابی بکرة عن ابیه ان رسول الله ﷺ وقت فی المسح علی الخفین ثلاثة ایام ولیا لیهن للهمسافر وللمقیم یوما ولیلة۔ (صحیح ابن حبان ج ۲ ص ۳۱۱)

(ترجمہ) حضرت عبدالرحمن بن ابی بکرۃ اپنے والد حضرت ابو بکرۃ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے موزوں پر مسح کی مدت مسافر کے

لیے تین دن تین رات اور مقیم کے لیے ایک دن اور ایک رات مقرر فرمائی ہے۔

(۳) عن ابن عمر ان النبی ﷺ قال لاتسافر المراۃ ثلثۃ ایام الامع ذی محرم (بخاری ج ا ص ۱۴۷)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا نہ سفر کرے عورت تین دن کا محرم کے بغیر۔

(۴) عن ابی ھریرۃ قال رسول اللہ ﷺ لایحل لامراۃ ان تسافر ثلثا الاومعھا ذو محرم منھا۔ (مسلم ج ا ص ۴۳۴)

(ترجمہ) حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کسی بھی عورت کے لیے حلال نہیں ہے کہ وہ تین دن کا سفر کرے اپنے محرم کے بغیر۔

(۵) عن ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ ﷺ لایحل لامراۃ تؤمن باللہ والیوم الاخر ان تسافر سفرا یکون ثلثۃ ایام فصاعدا الاومعھا ابوھا اوابنھا اوزوجھا اواخوھا اوذومحرم منھا۔

(مسلم ج ا ص ۴۳۴)

(ترجمہ) حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حلال نہیں ہے کسی بھی ایسی عورت کے لیے جو اللہ تعالیٰ اور آخرت پر ایمان رکھتی ہے کہ وہ تین دن یا تین دن سے زیادہ مسافت کا سفر کرے مگر اس حال میں کہ اس کا باپ یا بیٹا، یا شوہر یا بھائی یا کوئی محرم اس کے ساتھ ہو۔

(۶) عن علی بن ربیعۃ الوالبی ۔ الولبۃ بطن من بنی اسد بن خزیمۃ قال سالت عبداللہ بن عمر الی کم تقصر الصلوۃ؟ فقال اتعرف السویداء قال قلت لاولکنی قد سمعت بھا قال ھی ثلث لیال قواصد فاذا خرجنا الیھا قصرنا الصلوۃ۔

(کتاب الآثار للامام ابی حنیفۃ بروایت الامام محمد ص ۳۹)

(ترجمہ) حضرت علی بن ربیعۃ والبی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے سوال کیا کہ کتنی مسافت پر نماز قصر کرنی چاہیے۔

آپ نے فرمایا سوایداء کو جانتے ہو میں نے عرض کیا کہ جانتا تو نہیں لیکن اس کے بارے میں سنا ہے فرمایا وہ تین درمیانی راتوں کی مسافت پر ہے۔ جب ہم وہاں جاتے ہیں تو نماز میں قصر کرتے ہیں۔

(۷) حدثنا ابراھیم بن عبدالاعلی قال سمعت سوید بن غفلة الجعفی یقول اذا سافرت ثلاثا فاقصر۔ (کتاب الحجۃ ج ۱ ص ۱۶۸)

(ترجمہ) حضرت ابراہیم بن عبدالاعلی۔ فرماتے ہیں کہ میں نے سوید بن غفلۃ جعفی رحمۃ اللہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جب تو تین دن کا سفر کرے تو قصر کر۔

(۸) عن عمر قال تقصر الصلوۃ فی مسیرۃ ثلث لیال۔

(کنز العمال ج ۸ ص ۲۳۴)

(ترجمہ) حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تین رات کی مسافت (کے سفر) میں نماز قصر کی جائے۔

(۹) عن سالم بن عبداللہ عن ابیہ انہ رکب الی ریم فقصر الصلوۃ فی مسیرۃ ذالک قال یحیی قال مالک وذالک نحو من اربعة برد۔

(موطا امام مالک ج ۱ ص ۱۳۰)

(ترجمہ) حضرت سالم رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے ریم تک سفر کیا تو اپنے اس سفر کے دوران نماز میں قصر کیا۔ یحییٰ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت امام مالک رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ ریم کا مدینہ طیبہ سے تقریباً ۴ برید کے برابر فاصلہ ہے۔

(۱۰) عن سالم بن عبد اللہ ان عبداللہ بن عمر رکب الی ذات النصب فقصر الصلوۃ فی میسرۃ ذالک قال یحیی قال مالک وبین ذات النصب والمدینة اربعة برد۔ (موطا امام مالک ج ۱ ص ۱۳۰)

(ترجمہ) حضرت سالم بن عبداللہ رحمۃ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ذات نصب تک سفر کیا تو اپنے اس سفر کے دوران نماز میں قصر کیا، یحییٰ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ نے فرمایا ہے کہ

مدینہ طیبہ اور زات نصب کے درمیان ۴ برید کا فاصلہ ہے۔

(۱۱) عن سالم ان ابن عمر خرج الی ارض له بذات النصب فقصر وھی ستة عشر فرسخا۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ ص ۴۴۴)

(ترجمہ) حضرت سالم رحمۃ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اپنی اس زمین کی طرف سفر کے لیے نکلے جو ذات نصب میں تھی تو آپ نے قصر کیا، مدینہ طیبہ سے اس کا فاصلہ سولہ فرسخ ہے۔

(۱۲) عن عطاء بن ابی رباح ان ابن عمر و ابن عباس کانا یصلیان رکعتین ویفطران فی اربعة برد فما فوق ذالك۔ (بیہقی ج ۳ ص ۱۳۷)

(ترجمہ) حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم دو رکعت پڑھتے تھے (قصر کرتے تھے) اور روزہ افطار کرتے تھے چار یا اس سے زیادہ برید پر۔

(۱۳) وکان ابن عمر و ابن عباس یقصران ویفطران فی اربعة برد و ھو ستة عشر فرسخا۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۴۷)

(ترجمہ) (حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ نے تعلیقاً ذکر کیا ہے کہ) حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم نماز میں قصر کرتے تھے اور روزہ افطار کرتے تھے ۴ برید پر جو ۱۶ فرسخ کے ہوتے ہیں۔

(۱۴) عن عطاء بن ابی رباح قال قلت لابن عباس اقصر الی عرفة فقال لاقلت اقصر الی مر قال لاقلت اقصر الی الطائف والی عسفان قال نعم وذالك ثمانية واربعون ميلا وعقد بيده۔

(مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ ص ۴۴۵ و مسند امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ج ۱ ص ۱۸۵)

(ترجمہ) حضرت عطاء بن ابی رباح فرماتے ہیں میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے عرض کیا کہ میں عرفہ کی مسافت میں قصر کرسکتا ہوں فرمایا نہیں، میں نے عرض کیا کہ مر کی مسافت میں قصر کرسکتا ہوں فرمایا نہیں، میں نے عرض کیا طائف اور عسفان کی مسافت میں قصر کرسکتا ہوں فرمایا ہاں، ان کی

مسافت اڑتالیس میل ہے ہاتھ سے گرہ لگا کر شمار کر کے) دکھایا۔

(۱۵) عن ابن عباس قال قال رسول اللہ ﷺ یا اھل مکۃ لا تقصر وا الصلوۃ فی ادنی من اربعۃ برد من مکۃ الی عسفان۔

(معجم طبرانی کبیر بحوالہ مجمع الزوائد ج ۲ ص ۱۵۷) (دارقطنی باب قدر المسافۃ التی تقصر)

(ترجمہ) حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے اہل مکہ تم چار برید سے کم کے سفر میں قصر نہ کیا کرو چار برید مکہ مکرمہ سے عسفان تک ہوتے ہیں۔

مذکورہ بالا احادیث وآثار سے ثابت ہو رہا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے مسافر کے لیے موزوں پر مسح کی مدت تین دن وتین رات مقرر فرمائی ہے جیسا کہ حدیث نمبر ۱۔ ۲ سے واضح ہے اور آپ نے عورت کو محرم کے بغیر تین دن کے سفر سے منع فرمایا ہے جیسا کہ حدیث نمبر ۳۔ ۴ سے ظاہر ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر میں تین دن ورات کو ضرور دخل ہے اور مسافر کہلانے کا مستحق وہی ہے جو تین دن ورات کی مسافت کے سفر کے ارادہ سے گھر سے چلے، چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ کے صاحبزادے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اور جلیل القدر حضرت سوید بن غفلۃ رحمۃ اللہ کے اقوال سے اس کی صراحت بھی ہوگئی اور معلوم ہوا کہ نماز میں قصر کے لیے مسافت سفر تین دن ورات کا سفر ہے جیسا کہ حدیث نمبر ۶۔ ۷۔ ۸ سے ظاہر ہے مگر جس زمانہ میں قافلے پیادہ یا اونٹوں وغیرہ پر چلا کرتے تھے۔ اس زمانہ میں اس مسافت کا اندازہ لگانا آسان تھا موٹر ریل اور ہوائی جہاز کے اس دور میں تین دن کی پیدل مسافت کا اندازہ لگانا بہت مشکل ہے شاید آئندہ اس سے بھی زیادہ تیز رفتاری کا زمانہ آئے، لہٰذا احکام شرح میں سہولت کے پیش نظر اب میلوں کی تعیین ضروری ہے، چنانچہ محققین علماء احناف نے ۴۸ میل کو مسافت قصر قرار دیا ہے جیسا کہ یہ ائمہ ثلثہ حضرت امام مالک، حضرت امام احمد اور ایک روایت کے مطابق حضرت امام شافعی رحمہم اللہ کا بھی مسلک ہے اور مندرجہ بالا احادیث وآثار بھی اس کے مؤید ہیں۔ آنحضرت ﷺ سے مسافت سفر کی تحدید چار برد = ۱۶ فرسخ = ۴۸ میل ثابت ہو رہی ہے جیسے کہ حدیث نمبر ۱۵ سے ظاہر ہے اسی طرح حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم کے اقوال واعمال سے بھی مسافت سفر کی تحدید چار برد = ۱۶ فرسخ = ۴۸ میل ہی ثابت ہو رہی ہے جیسے

کہ حدیث نمبر ۹۔ ۱۰۔ ۱۱۔ ۱۲۔ ۱۳۔ ۱۴ سے واضح ہے، حضرت امام مالک حضرت ابوبکر بن ابی شیبہ حضرت امام بخاری حضرت امام بیہقی رحمھم اللہ سب یہی نقل کر رہے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم کا عمل اور فتویٰ اسی پر تھا کہ مسافت قصر اڑتالیس میل ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

**جواب نمبر ۱:**

اس روایت کا مطلب یہ نہیں کہ صرف تین میل کے سفر میں قصر فرما لیتے تھے بلکہ مطلب یہ ہے کہ سفر تو تین میل سے زیادہ کا ہوتا تھا لیکن تین میل یا تین فرسخ ہی کے فاصلہ پر قصر پڑھنا شروع کر دیتے تھے۔

**جواب نمبر ۲:**

اس روایت میں تین میل کا ذکر بھی ہے او تین فرسخ کا بھی راوی کو شک ہے پھر علی التعیین تین فرسخ یا تین میل کیسے ثابت ہو سکتے ہیں۔

جو روایت سنن سعید بن منصور کے حوالہ سے ذکر کی ہے۔ اس کا مفہوم بھی یہ ہے جو جواب اول میں ذکر ہوا۔

## اعتراض نمبر ۴۲

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** ظہر وعصر کا افضل واول وقت

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عباس قال قال رسول اللہ ﷺ امنی جبریل عند البیت مرتین فصلی بی الظهر حین زالت الشمس وکانت قدر الشراك وصلی بی العصر حین صار ظل کل شیء مثله.

(ترجمہ) سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ کہ جبرائیلؑ نے دو مرتبہ مجھے امامت کرائی، ظہر سورج ڈھلنے کے وقت اور عصر ہر چیز کا سایہ برابر ہو جانے کے وقت پڑھائی۔

(ابوداؤد ج۱ کتاب الصلوٰۃ باب المواقیت صفحہ ۶۲ واللفظ بہ. رقم الحدیث ۳۹۳)

(ترمذی ج۱ ابواب الصلاۃ باب ماجاء فی مواقیت الصلاۃ عن النبی ﷺ صفحہ: ۳۸. رقم الحدیث ۱۴۹)

## فقہ حنفی

واخر وقتها (ای الظهر) عند ابی حنیفة اذا صار ظل کل شیء مثلیه ...واول وقت العصر اذا خرج وقت الظهر۔

(هدایة اولین ج۱ کتاب الصلاة باب المواقیت صفحه: ۸۱)

امام ابوحنیفہ کے نزدیک ظہر کا آخری وقت یہ ہے کہ ہر چیز کا سایہ اس کے ڈبل ہو جائے اور عصر کا وقت اسی وقت سے شروع ہوتا ہے۔ (فقہ وحدیث ص ۱۱۱)

### جواب:

یہ کوئی نیا اعتراض نہیں اس سے پہلے بھی غیر مقلدین کرتے رہے اور احناف کی طرف سے اس کے مفصل اور مدلل جوابات بھی شائع ہوتے رہے۔ مولانا محمد حسین بٹالوی (وکیل اہلحدیث) نے بھی اپنے اشتہار میں یہ مسئلہ ذکر کیا تھا اور اس کا جواب شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن رحمۃ اللہ علیہ دیوبندی نے ادلہ کاملہ میں دیا تھا۔ ہم یہاں پر اس مسئلہ کو تو ذرا تفصیل سے لکھتے ہیں تا کہ حقیقت اچھی طرح واضح ہو جائے۔ کیونکہ اس مسئلہ کے متعلق احادیث بہت مختلف ہیں احادیث نقل کرنے سے پہلے ہم ائمہ اربعہ کا اختلاف نقل کرتے ہیں بعد میں احادیث نقل کریں گے۔

### اس مسئلہ میں ائمہ اربعہ کا اختلاف

ظہر کا اول وقت بالاتفاق زوال سے شروع ہوتا ہے اور استواء شمس کے وقت ہر چیز کا جو سایہ ہوتا ہے وہ فیءزوال (اصلی سایہ) کہلاتا ہے اس کے پہچاننے کا طریقہ یہ ہے کہ ہموار زمین میں کوئی سیدھی لکڑی یا کیل گاڑ دی جائے۔ زوال سے پہلے اس کا جو سایہ ہوگا وہ تدریجاً گھٹتا رہے گا پھر یا تو بالکل ختم ہو جائے گا یا کچھ باقی رہے گا [1] اور گھٹنا بند ہو جائے گا یہی باقی ماندہ سایہ فیءزوال (اصلی سایہ) ہے پھر وہ دوسری جانب بڑھنا شروع ہوگا، جوں ہی بڑھنا شروع ہو سمجھ لینا چاہیے کہ زوال شمس ہو گیا، اور ظہر کا وقت شروع ہو گیا۔ اور ظہر کا وقت کب تک باقی رہتا ہے اور عصر کا وقت کب سے شروع ہوتا ہے اس میں اختلاف ہے، ائمہ ثلاثہ یعنی امام مالک رحمۃ اللہ علیہ، امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور صاحبین یعنی امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ظہر کا وقت ختم ہوتا ہے، جب ہر چیز کا سایہ فیءزوال کو منہا کرنے کے بعد اس چیز کے بقدر ہو جائے۔ اصطلاح میں اس کو ایک مثل (مانند)

---

[1] خط استواء سے قرب وبعد کی وجہ سے فی زوال مختلف ہوتا ہے۔

کہتے ہیں اور اسکے بعد فوراً عصر کا وقت شروع ہوتا ہے دونوں وقتوں کے درمیان مشہور قول کے مطابق نہ تو کوئی حد فاصل ہے نہ وقت مشترک۔

اور امام اعظم سے اس سلسلہ میں چار روایتیں منقول ہیں۔

(۱) ظاہر روایت میں ظہر کا وقت دو مثل پر ختم ہوتا ہے، اور اس کے بعد فوراً عصر کا وقت شروع ہوتا ہے یہی مفتی بہ قول ہے علامہ کاسانی رحمۃ اللہ علیہ نے بدائع الصنائع (بدائع ج ا ص ۱۲۲) میں لکھا ہے کہ یہ قول ظاہر روایت میں صراحۃً مذکور نہیں ہے امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے صرف یہ لکھا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک عصر کا وقت دو مثل کے بعد (یعنی تیسرے مثل سے) شروع ہوتا ہے، ظہر کا وقت کب ختم ہوتا ہے اس کی تصریح امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے نہیں کی ہے۔

(۲) امام اعظم کا دوسرا قول وہی ہے جو ائمہ ثلثہ اور صاحبین کا ہے، امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو اختیار کیا ہے اور صاحب درمختار نے لکھا ہے کہ آج کل لوگوں کا عمل اسی پر ہے اور اس پر فتویٰ دیا جاتا ہے اور سید احمد دحلان شافعیؒ نے خزانۃ المفتین اور فتاویٰ ظہیریہ سے امام صاحب کا اس قول کی طرف رجوع نقل کیا ہے۔ (فیض الباری) مگر ہماری کتابوں میں یہ رجوع ذکر نہیں کیا گیا بلکہ اس قول کو حسن بن زیاد لؤلؤی کی روایت قرار دیا گیا ہے اور سرخسی رحمۃ اللہ علیہ نے مبسوط میں اس کو بروایت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ ذکر کیا ہے، اور صاحب درمختار نے جو اس قول کو مفتی بہ کہا ہے۔ اس کو علامہ شامی نے رد کر دیا ہے۔

(۳) امام اعظم سے تیسری روایت یہ ہے کہ مثل ثانی مہمل وقت ہے یعنی ظہر کا وقت ایک مثل پر ختم ہو جاتا ہے، اور عصر کا وقت دو مثل کے بعد شروع ہوتا ہے اور دوسرا مثل نہ ظہر کا وقت ہے نہ عصر کا، یہ اسد بن عمرو کی روایت ہے امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ سے۔

(۴) اور چوتھا قول عمدۃ القاری شرح بخاری میں یہ ذکر کیا گیا ہے کہ ظہر کا وقت دو مثل سے کچھ پہلے ختم ہو جاتا ہے، اور عصر کا وقت دو مثل کے بعد شروع ہو جاتا ہے۔ امام کرخی رحمۃ اللہ علیہ نے اس قول کی تصحیح کی ہے۔ (فیض الباری ج ۲ ص ۹۵)

راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس میں ذکر ہے کہ ظہر کی نماز زوال ہوتے ہی پڑھائی تھی اور عصر کی نماز ایک مثل پر پڑھائی تھی، اور دوسرے دن ظہر کی نماز ایک مثل پر پڑھائی تھی یعنی ٹھیک اسی وقت جس وقت پہلے دن عصر کی نماز پڑھائی تھی، (لوقت العصر بالامس) اور عصر کی نماز دو مثل پر پڑھائی تھی۔

یہ روایت متعدد صحابہ کرامؓ سے مروی ہے، ابوداؤد، ترمذی میں حضرت ابن عباسؓ سے جو روایت مروی ہے اس میں لوقت العصر بالامس کا لفظ ہے، یہ روایت ترمذی ونسائی میں حضرت جابرؓ سے بھی مروی ہے اور ابن راہویہ نے اپنی مسند میں حضرت ابو مسعودؓ سے بھی روایت کی ہے نیز یہ روایت صحیحین میں بھی ہے مگر مجمل ہے یعنی اوقات صلوٰۃ کی اس میں تفصیل نہیں ہے، نیز اس روایت کو بزار رحمہ اللہ نے بھی اپنی مسند میں حضرت ابو ہریرہؓ سے اور عبدالرزاق نے اپنے مصنف میں حضرت عمرو بن حزم سے روایت کیا ہے۔ (کمافی نصب الرایہ ج ۱ ص ۲۲۱۔ ۲۲۳)

## روایت کا مفاد

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک مثل تک ظہر کا وقت شروع ہوتا ہے، اور دونوں وقتوں کے درمیان نہ تو کوئی مہمل وقت ہے، نہ مشترک، اس روایت کو ائمہ ثلثہ اور صاحبین نے لیا ہے، البتہ امام مالک علیہ الرحمۃ مثل اول کے آخر میں مقیم کے لیے چار رکعت کے بقدر، اور مسافر کے لیے دو رکعت کے بقدر مشترک وقت مانتے ہیں۔ یعنی اس میں ظہر کی نماز بھی پڑھی جا سکتی ہے، اور عصر کی نماز بھی، کیونکہ حضرت جبرئیلؑ نے پہلے دن جس وقت عصر کی نماز پڑھائی ٹھیک اسی وقت میں دوسرے دن ظہر کی نماز پڑھائی تھی علامہ دردیر کی شرح صغیر میں ہے۔

واشترکت الظھر والعصر فی اخرالقامة بقدر اربع رکعات . فیکون اخر وقت الظھر. واول وقت العصر

ظہر اور عصر شریک ہیں مثل اول کے آخر میں چار رکعت کے بقدر (شرح صاوی میں ہے کہ یہ حالت حضر میں ہے اور حالت سفر میں دو رکعت کے بقدر ہے) لہٰذا مثل اول کا آخر ظہر کا آخری وقت اور عصر کا اول (ابتدائی) وقت ہے۔ (بلغۃ السالک ج ۱ ص ۸۳)

مگر ابن حبیب مالکی اشتراک کے قائل نہیں ہیں، اور ابن العربی مالکی تو فرماتے ہیں کہ

تاللہ ما بینھما اشتراك ولقد ذلت فیه اقدام العلماء

(حوالہ سابق)

(ترجمہ) خدا کی قسم دونوں وقتوں کے درمیان مشترک وقت نہیں ہے، اور واقعہ یہ ہے کہ اس مسئلہ میں علماء (مالکیہ) کے پیر پھسل گئے ہیں۔

اور جمہور لوقت العصر بالامس کی تاویل یہ کرتے ہیں کہ یہ بات راوی نے تقارب زمانین کی وجہ سے کہی ہے ورنہ حقیقت میں پہلے دن جس وقت عصر کی نماز شروع کی تھی، دوسرے دن اس سے ذرا پہلے ظہر کی نماز پوری کردی تھی، دونوں دن دونوں نمازیں ایک ہی وقت میں نہیں پڑھی تھیں، کیونکہ آیت کریمہ ان الصلوۃ کانت علی المؤمنین کتبا موقوتا (یقینا نماز مسلمانوں پر فرض ہے اور وقت کے ساتھ محدود ہے) سے یہ بات واضح ہے کہ ہر نماز کا وقت الگ الگ ہے اشتراک نہیں ہے۔

## دوسری روایت

یہ ہے کہ ایک شخص نے حضور اکرم ﷺ سے نماز کے اوقات دریافت کئے، آپ ﷺ نے اس شخص کو ٹھہرایا، اور دو دن نماز پڑھا کر عملی طور پر اوقات نماز کی تعلیم دی، اس روایت میں ہے کہ پہلے دن حضوا کرم ﷺ نے ظہر کی نماز زوال ہوتے ہی پڑھائی اور عصر کی نماز اس وقت پڑھائی جب سورج سفید اور بلند تھا، اور دوسرے دن ظہر کی نماز بہت زیادہ ٹھنڈی کر کے پڑھائی اور عصر کی نماز اس وقت پڑھائی جب سورج آخر وقت میں پہنچ گیا تھا۔ (مسلم شریف ج ۱ ص ۲۲۳، ۱۲)

یہ روایت مسلم شریف میں حضرت بریدۃ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اور مسلم شریف ہی میں حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے یہ روایت بھی مروی ہے کہ ظہر کا وقت شروع ہوتا ہے جب سورج ڈھل جائے اور آدمی کا سایہ اس کے برابر ہو جائے، پھر ظہر کا وقت باقی رہتا ہے عصر کا وقت آنے تک، اور عصر کا وقت باقی رہتا ہے سورج کے زرد ہونے تک۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۲۳)

## روایت کا مفاد

اس روایت سے اوقات صلوٰۃ کی کوئی واضح حد بندی نہیں ہوتی البتہ اس میں یہ جملہ ہے کہ دوسرے دن حضور اکرم ﷺ نے ظہر کی نماز بہت زیادہ ٹھنڈی کر کے پڑھائی، اس سے کچھ ایسا سمجھ میں آتا ہے کہ شاید مثل ثانی میں پڑھائی ہو۔ کیونکہ مشاہدہ یہ ہے کہ مثل اول کے ختم تک موسم ٹھنڈا نہیں ہوتا۔ علاوہ ازیں اس حدیث کے جو الفاظ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے مروی ہیں کہ ''ظہر کا وقت شروع ہوتا ہے جب سورج ڈھل جائے، اور آدمی کا سایہ اس کے برابر ہو جائے'' اس سے تو یہ بات صاف سمجھ میں آئی ہے کہ مثل ثانی بھی ظہر کا وقت ہے۔

## تیسری روایت

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا گشتی فرمان ہے جو آپ نے اپنے گورنروں کے نام جاری کیا تھا اس میں آپ نے لکھا تھا کہ ظہر کی نماز پڑھو جب سایہ ایک ہاتھ ہو جائے یہاں تک کہ وہ سایہ ایک مثل ہو جائے، اور عصر کی نماز پڑھو در آں حالیکہ سورج بلند، چمکدار اور صاف ہو، اور عصر کے بعد غروب آفتاب سے پہلے سوار دو یا تین فرسخ کا سفر کر سکے۔ (موطا مالک ص ۱۳)

## روایت کا مفاد

یہ روایت بھی اس بات میں صریح نہیں ہے کہ ظہر کا وقت ایک مثل پر ختم ہو جاتا ہے، بظاہر روایت سے یہ سمجھ میں آتا ہے کہ یہ مستحب اوقات کا بیان ہے کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ظہر کی نماز پڑھنے کا حکم اس وقت دیا ہے جب کہ سایہ ایک ہاتھ ہو جائے، حالانکہ ظہر کا وقت زوال ہی سے شروع ہو جاتا ہے، نیز عصر جس وقت میں پڑھنے کا حکم دیا ہے وہ اس بات کا واضح قرینہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے اس فرمان کے ذریعہ لوگوں کو مستحب اوقات کی تعلیم دی ہے، حقیقی اوقات نہیں بتائے۔

## چوتھی روایت

حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ کی ہے کہ ایک شخص نے آپ رضی اللہ عنہ سے نماز کے اوقت پوچھے تو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

انا اخبرك! صل الظهر اذا كان ظلك مثلك، والعصر اذا كان ظلك مثليك الخ

یہ روایت موطا مالک ص ۱۳ اور موطا محمد ص ۴۲ میں ہے، یہ دونوں کتابیں درحقیقت ایک ہی ہیں، یحییٰ بن یحییٰ حمودی کی روایت مؤطا مالک کے نام سے مشہور ہے اور امام محمد بن حسن شیبانی کی روایت موطا محمد کے نام سے مشہور ہے۔

(ترجمہ) سن میں تجھے بتاتا ہوں! ظہر کی نماز پڑھ جب تیرا سایہ تیرے برابر ہو جائے اور عصر کی نماز پڑھ جب تیرا سایہ تیرے دو مثل ہو جائے۔

## روایت کا مفاد

یہ روایت صریح ہے کہ ظہر کا وقت ایک مثل کے بعد بھی باقی رہتا ہے کیونکہ جب ظہر کو ایک

مثل پر پڑھنے کا حکم دیا، اور عصر کو دو مثل پر تو اب مثل ثانی عصر کا وقت تو ہو ہی نہیں سکتا، لامحالہ ظہر ہی کا وقت ہوگا یہ اگرچہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے، مگر چونکہ مقادیر مدرک بالعقل نہیں ہے اس لیے اس کو لامحالہ حکماً مرفوع ماننا ہوگا۔

## پانچویں روایت

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی ہے جو صحیحین میں ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ہم ایک سفر میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے جب ظہر کا وقت ہوا تو مؤذن نے اذان دینے کا ارادہ کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''ابھی وقت کو ٹھنڈا ہونے دو'' کچھ دیر بعد پھر مؤذن نے اذان دینے کا ارادہ کیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر ارشاد فرمایا کہ ابھی وقت کو ٹھنڈا ہونے دو' حتی راینا فیء التلول (یہاں تک کہ ہم نے ٹیلوں کا سایہ دیکھ لیا) پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ گرمی کی شدت جہنم کے پھیلاؤ سے ہے۔لہٰذا جب گرمی سخت ہو تو ظہر کی نماز ٹھنڈی کر کے پڑھا کرو۔

اس حدیث کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب الاذان میں بھی ذکر کیا ہے وہاں یہ الفاظ ہیں کہ حتی ساوی الظل التلول (یہاں تک کہ سایہ طول میں ٹیلوں کے برابر ہو گیا۔)

## روایت کا مفاد

اس روایت سے یہ امر واضح ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سفر میں ظہر کی نماز بالیقین مثل ثانی میں بلکہ مثل ثانی کے بھی آخر میں پڑھی ہے، کیونکہ ٹیلوں کے سایہ کا ظاہر ہونا بلکہ ٹیلوں کے سایہ کا طول میں ٹیلوں کے برابر ہونا مثل اول میں ممکن ہی نہیں ہے جس کو تردد ہو وہ مشاہدہ کر کے اپنا شک دور کر سکتا ہے۔

## چھٹی روایت

بخاری شریف کی ہے، جو مشکوۃ شریف کے بالکل آخری باب باب ثواب ھذہ الامۃ کے بالکل شروع میں ہے، جس میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کی مدت عمر اور یہود و نصاریٰ کی مدت عمر مثال سے سمجھائی ہے کہ

''ایک شخص نے صبح سے دوپہر تک ایک ایک قیراط طے کر کے مزدور رکھے اور دوپہر میں ان

کو ان کی اُجرت دے کر رخصت کر دیا، پھر دو پہر سے عصر تک کے لیے ایک ایک قیراط طے کر کے دوسرے مزدور رکھے۔ عصر کے وقت ان کو بھی ان کی اجرت دے کر رخصت کر دیا۔ پھر عصر سے غروب آفتاب تک کے لیے اور مزدور رکھے اور ان کی اجرت دو دو قیراط طے کی، جب انہوں نے کام پورا کیا تو ان کو ان کی ڈبل اجرت دی گئی............

یہ مثال بیان کر کے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم لوگ وہ مزدور ہو جنہوں نے عصر سے مغرب تک کام کیا ہے لہٰذا تمہیں ڈبل مزدور ملے گی، اس پر یہود و نصاریٰ ناراض ہو گئے اور انہوں نے کہا کہ کام ہم نے زیادہ کیا اور مزدوری ہمیں کم ملی، اللہ تعالیٰ نے ان سے پوچھا کہ کیا میں نے تمہارا کچھ حق مارا ہے؟ انہوں نے جواب دیا نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: تو میں اپنی مہربانی جس پر چاہوں کروں۔"

## روایت کا مفاد

اس روایت کے اشارہ سے بھی یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ ظہر کا وقت دو مثل تک رہتا ہے، کیونکہ اس روایت کا حاصل یہ ہے کہ امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کی مدت عمل کم ہے اور یہود و نصاریٰ کی مدت عمل زیادہ ہے، یہود کی مدت عمل کا زیادہ ہونا تو بدیہی ہی، کیونکہ وہ صبح سے دوپہر تک ہے، اسی طرح نصاریٰ کی مدت عمل امت محمدیہ کی مدت عمل سے بدیہی طور پر زیادہ اسی وقت ہو سکتی ہے جب عصر کا وقت مثل ثالث سے شروع ہو اور مثل ثانی کے ختم تک ظہر کا وقت رہے، اگر ظہر کا وقت مثل اول کے ختم تک مانا جائے تو نصاریٰ اور امت محمدیہ دونوں کی مدت عمل میں کوئی واضح تفاوت نہیں رہتا۔

الغرض یہ روایت اگر عقل سلیم ہو تو اس بات کی صاف دلیل ہے کہ ظہر کا وقت مثل ثانی کے ختم تک رہتا ہے۔

## امام اعظم کی مختلف روایات کے سلسلہ میں احناف کے مختلف نقطہ ہائے نظر

بحث کے شروع میں امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی چار روایتیں بیان کی گئی ہیں۔

(۱) ظہر کا وقت مثل ثانی کے ختم تک رہتا ہے، اور عصر کا وقت مثل ثالث کی ابتداء سے شروع ہوتا ہے............ یہ ظاہر روایت ہے۔

(۲) ظہر کا وقت مثل اوّل کے ختم تک رہتا ہے، اور عصر کا وقت مثل ثانی کی ابتداء سے شروع

ہوتا ہے............یہی جمہور کا بھی مذہب ہے۔

(۳) مثل ثانی پورا مہمل وقت ہے۔

(۴) مثل ثانی کے اخر میں تھوڑا وقت مہمل ہے.................

امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی ان مختلف روایتوں کے سلسلہ میں احناف کے تین نقطہ نظر ہیں۔

## پہلا نقطہ نظر

یہ ہے کہ یہ تمام روایات باہم متعارض ہیں، للہذا غور کر کے آخری روایت متعین کی جائے، اور مقدم روایات کو منسوخ قرار دیا جائے، صاحب خزانۃ المفتیین اور صاحب فتاویٰ ظہیریہ نے یہی صورت اختیار کی ہے۔ چنانچہ انہوں نے دوسرے قول کی طرف امام صاحب کا رجوع کرنا نقل کیا ہے، اور اس کو آخری قول قرار دیا ہے..........مگر کتب مذہب میں یہ رجوع معروف نہیں ہے، اس لیے عام طور پر یہ نقطہ نظر تسلیم نہیں کیا جاتا۔

## دوسرا نقطہ نظر

یہ ہے کہ موافقت جمہور یا قوت دلیل کی بناء پر کسی ایک قول کو ترجیح دی جائے۔ چنانچہ امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ اور صاحب درمختار نے موافقت جمہور کے پیش نظر دوسرے قول کو ترجیح دی ہے، اور یہ فرمایا ہے کہ اسی پر لوگوں کا عمل ہے، اور اسی پر فتویٰ دیا جاتا ہے..........اور شارح منیۃ علامہ ابراہیم حلبی رحمۃ اللہ علیہ، اور علامہ ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ علیہ، اور مفتیان دار العلوم دیوبند نے وقت دلیل کی بناء پر پہلے قول کو ترجیح دی ہے۔ جو ظاہر روایت ہے، علامہ شامی رحمۃ اللہ علیہ صاحب درمختار پر رد کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں کہ

> ''صاحب درمختار نے جو فرمایا ہے کہ ''امام اعظم کی دوسری روایت اظہر ہے۔ حدیث جبرائیل کی وجہ سے اور حدیث جبرائیل اس مسئلہ میں نص ہے'' یہ فرمانا صحیح نہیں ہے، کیونکہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے قول کے کافی دلائل موجود ہیں۔ اور امام اعظم کی دلیل کی کمزوری ظاہر نہیں ہوئی ہے، بلکہ امام صاحب کے دلائل قوی ہیں جیسا کہ مطلولات اور شرح منیہ کے مطالعہ سے یہ بات معلوم کی جاسکتی ہے، اور علامہ ابن نجیم مصری نے البحر الرائق میں یہ قاعدہ بیان کیا ہے کہ امام صاحب کا

قول چھوڑ کر صاحبین کا قول، یا ان میں سے کسی ایک کا قول کسی ضرورت ہی کی
وجہ سے اختیار کیا جا سکتا ہے، مثلاً امام صاحب کی دلیل کمزور ہو یا تعامل امام
صاحب کے قول کے خلاف ہو، جیسے مزارعت کا مسئلہ محض مشائخ کے یہ کہہ دینے
سے کہ فتویٰ صاحبین کے قول پر ہے امام صاحب کا قول نہیں چھوڑا جا سکتا''۔
(شامی ج ۱ ص ۲۶۴)

## تیسرا نقطۂ نظر

یہ ہے کہ امام صاحب کے اقوال میں تطبیق دی جائے، اور یوں کہا جائے کہ ظہر کا وقت ایک مثل تک تو بالیقین رہتا ہے اور مثل ثانی کے ختم تک رہنے کا احتمال ہے اور عصر کا وقت مثل ثالث سے بالیقین شروع ہوتا ہے، مگر مثل ثانی سے شروع ہونے کا احتمال ہے، لہٰذا احتیاط اس میں ہے کہ ایک مثل ختم ہونے سے پہلے ظہر کی نماز نہ پڑھ سکے تو پھر مثل ثانی میں پڑھ لے، اس سے تاخیر نہ کرے، اور اس کو ادا کہا جائے گا، قضا نہیں کہا جائے گا، اسی طرح اگر کسی مجبوری میں جیسا کہ حاجیوں کو حرمین شریفین میں یہ مجبوری پیش آتی ہے کوئی شخص مثل ثانی میں عصر کی نماز پڑھ لے تو اسکو بھی صحیح کہا جائے گا یعنی ذمہ فارغ ہو جائے گا مگر ظہر اور عصر دونوں کو مثل ثانی میں پڑھنا شریعت کے منشاء کے خلاف ہے۔ شریعت کا منشاء یہ ہے کہ دونوں نمازوں کے درمیان فصل ہونا چاہیے اور یہ فصل عام حالات میں کم از کم ایک مثل کے بقدر ہونا چاہیے، اور مخصوص حالات میں اس سے کم بھی ہو سکتا ہے اور وقت مہمل سے امام صاحب کی مراد یہی عملی اہمال ہے یعنی دونوں نمازوں کے درمیان فصل کرنا۔

حضرت قدس سرہ کا نقطۂ نظر غالباً یہی ہے، چنانچہ ایضاح الادلۃ میں حضرت ارشاد فرماتے ہیں کہ
''وقت مابین المثلین (یعنی مثل ثانی) کو بوجہ تعارض روایات نہ بالیقین وقت ظہر میں داخل کر سکتا ہیں، نہ وقت عصر میں یا یوں کہیئے کہ ایک وجہ سے ظہر میں داخل ہے تو دوسرے طور سے عصر میں۔ تو اب بوجہ احتیاط حضرت امام صاحب نے ظاہر الروایت میں وقت مذکور (مثال ثانی) وقت ظہر میں شامل کر دیا، تا کہ کوئی صلوٰۃ عصر وقت مذکورہ (مثل ثانی) میں ادا کر کے ادائے صلوٰۃ قبل الوقت کے احتمال میں نہ پڑ جائے، اور وقت یقینی کو ترک کر کے وقت محتمل میں صلوٰۃ عصر کو ادا نہ کرے۔
رہی صلوٰۃ ظہر، اس کا وقت یقینی گو ایک مثل تک ہے، لیکن اگر کسی ضرورت یا غفلت کی وجہ

سے کسی کو صلوٰۃ مذکور (ظہر کی نماز) وقت یقینی میں ادا کرنے کا اتفاق نہ ہوا تو اب یہی چاہیے کہ مابین المثلین (مثل ثانی) ہی میں اس کو ادا کرلے، کیونکہ یہ وقت گو وقت محتمل ہے تاہم اور اوقات سے تو عمدہ ہے، یہاں احتمال ادا تو ہے اور اوقات میں تو یہ بھی نہیں بلکہ بالیقین قضاء محض ہے۔

بالجملہ مطلب ظاہر الروایت یہ ہے کہ وقت مابین المثلین کا بوجہ معروضہ (مذکورہ وجہ کی بناء پر) وقت ظہر میں شمار کرنا مناسب ہے، کیونکہ وقت عصر میں داخل کرنے سے اداء صلوٰۃ قبل الوقت کا احتمال باقی ہے............ یہ مطلب نہیں کہ وقت مذکور (مثل ثانی) بالیقین وقت ظہر میں داخل ہے اور جیسا بقاء ظہر مثل تلک یقینی ہے بعینہ ایسا ہی مثلین تلک وقت ظہر باقی رہتا ہے، بلکہ وقت ظہر یقینی تو مثل تلک ہے، اور ابتداء عصر بالیقین مثلین سے ہوتا ہے، اور درمیان کا وقت بوجہ روایات مختلفہ دونوں امر کا محتمل ہے"۔

(ص ۱۵۵ تا ص ۱۵۶ ملخصاً)

حضرت قدس سرہٗ نے یہ نقطۂ نظر دو وجہ سے اپنایا ہے، ایک اس وجہ سے کہ مثلین تک وقت ظہر کے باقی رہنے کی کوئی صریح روایت نہیں ہے، اس لئے احتمال ہے کہ مثل ثانی عصر کا وقت ہو اور دوسری وجہ یہ ہے کہ امامت جبرئیل والی وحدیث کی تاریخ معلوم ہے وہ اس وقت کی روایت ہے جب پانچ نمازیں فرض ہوئی تھیں یعنی اسلام کے بالکل دور اول کی روایت ہے اور باقی تمام روایتیں مابعد کی ہیں اس لیے احتمال ہے کہ مثل اور مثلین کے معاملہ میں نسخ ہوا ہو، یعنی عصر کا وقت کٹ کر مثلین سے کر دیا گیا ہو اور ظہر کا وقت بڑھا کہ مثلین تک کر دیا ہو، لہٰذا مثل ثانی میں شک پیدا ہو گیا کہ وہ عصر کا وقت رہا یا نہیں؟ اس لیے احتیاط کا تقاضا یہ ہے کہ عصر کی نماز مثل ثانی کے بعد پڑھی جائے تاکہ بالیقین ذمہ فارغ ہو جائے اگر مثل ثانی میں عصر کی نماز پڑھی جائے گی تو آخری تین روایتوں کی بناء پر کھٹکا رہے گا کہ شاید نماز وقت سے پہلے پڑھی گئی ہو اور ذمہ فارغ نہ ہوا ہو۔

رہا ظہر کا معاملہ تو اگر وہ مثل اول میں ادا کی گئی ہے تب تو وہ بالیقین ادا ہو گئی، اور اگر مثل ثانی میں پڑھی گئی ہے تب بھی ذمہ فارغ ہو جائے گا۔ کیونکہ امامت جبرئیل والی حدیث کے پیش نظر اگر ظہر کی نماز ادا نہ ہو گی تو قضاء ہو جائے گی۔ اور قضاء سے بھی ذمہ فارغ ہو جاتا ہے۔

الغرض جمہور نے جو مؤقف اختیار کیا ہے وہ اولاً تو مبنی بر احتیاط نہیں، اور ثانیاً ان کے مذہب کے مطابق آخری تین روایتوں کو ترک کرنا لازم آتا ہے اور امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے ایسا طریقہ اختیار فرمایا

ہے کہ اس میں احتیاط بھی ہے اور تمام روایتوں پر عمل بھی ہو جاتا ہے۔

فجزاہ اللہ تعالیٰ خیراً و اثابہ بما ھو اھلہ (امین)

## جمہور کے پاس بھی کوئی قطعی دلیل نہیں ہے

جمہور کا مستدل یعنی امامت جبرئیل والی حدیث قطعی دلیل نہیں ہے۔ کیونکہ اس میں نسخ کا احتمال ہے، اور یہ احتمال بے دلیل نہیں ہے بلکہ آخری تین روایتوں کی بناء پر یہ احتمال پیدا ہوا ہے، دلیل کے قطعی ہونے کے لیے ضروری ہے کہ کوئی ایسی نص پیش کی جائے جس سے دائماً حضور اکرم ﷺ کا مثل ثانی میں عصر پڑھنا ثابت ہوتا ہو، یا کم از کم ایسی تصریح پیش کی جائے کہ حضور اکرم ﷺ کا آخری عمل مثل ثانی میں عصر پڑھنے کا تھا اور ایسی تصریحات جمہور کے پاس نہیں ہے۔

## احناف کے دلائل

پہلی حدیث:

عن عبداللہ بن رافع مولی ام سلمۃ زوج النبی ﷺ انہ سال اباھریرۃ عن وقت الصلوۃ فقال ابوھریرۃ انا اخبرک صل الظھر اذا کان ظلک مثلک والعصر اذا کان مثلیک

(ترجمہ) عبداللہ بن رافع جو آنحضرت ﷺ کی بی بی ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے مولیٰ ہیں انہوں نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نماز کا وقت پوچھا کہا ابو ہریرہ نے میں بتاؤں تجھ کو نماز پڑھ ظہر کی جب سایہ تیرا تیرے برابر ہو جائے اور عصر کی جب سایہ تیرا تجھ سے دونا ہو۔ (موطا امام مالک مترجم علامہ وحید الزمان غیر مقلد ص ۲۰۔۲۱)

دوسری حدیث:

عبداللہ بن رافع مولی ام سلمۃ زوج النبی ﷺ عن ابی ھریرۃ انہ سالہ عن وقت الصلوۃ فقال ابوھریرۃ انا اخبرک صل الظھر اذا کان ظلک مثلک والعصر اذا کان ظلک مثلیک۔

(ترجمہ) عبداللہ بن رافع جو حضور اکرم ﷺ کی زوجہ ام سلمۃ رضی اللہ عنہا کے آزاد کردہ غلام ہیں۔ انہوں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نماز کے وقت کے

بارے میں دریافت کیا۔ تو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا۔ میں تمہیں بتلاتا ہوں۔ ظہر کی نماز ادا کرو جب تمہارا سایہ تمہارے برابر ہو جائے اور نماز عصر جب تمہارا سایہ تم سے دوگناہ ہو جائے۔ (موطا امام محمد مترجم ص ۲۷)

## تیسری حدیث:

عن ام سلمة رضی اللہ عنہا قالت کان رسول اللہ ﷺ اشد تعجیلا للظھر منکم وانتم اشد تعجیلا للعصر منه (ترمذی ص ۵۱ مسند احمد ج ۶ ص ۲۸۹)

(ترجمہ) ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ آنحضرت ﷺ تو ظہر کی نماز تم سے جلدی پڑھتے تھے اور تم لوگ عصر کی نماز کو آنحضرت ﷺ سے جلدی پڑھتے ہو۔

## چوتھی حدیث:

رافع بن خدیج ان رسول اللہ ﷺ کان یامرھم بتاخیر العصر۔
(بیہقی ج ۱ ص ۴۴۳ وحاشیہ الجوہر النقی ج ۱ ص ۴۴۱)

(ترجمہ) حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ لوگوں کو حکم دیتے تھے وہ عصر کی نماز کو مؤخر کر کے پڑھیں۔

## پانچویں حدیث:

عن الاعمش قال کان اصحاب عبداللہ بن مسعود یعجلون الظھر ویوخرون العصر۔ (مصنف عبدالرزاق ج ۱ ص ۵۴۰)

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے ساتھی اور شاگرد ظہر کی نماز جلدی پڑھتے تھے اور عصر کی نماز تاخیر سے پڑھتے تھے۔

## چھٹی حدیث:

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ انه کان یؤخر العصر حتی اقول قد اصفرت الشمس۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۱ ص ۳۲۷)

(ترجمہ) سوار بن شبیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ عصر کو اتنا مؤخر

کر کے پڑھتے تھے کہ میں یہ خیال کرتا تھا شاید سورج زرد ہو گیا ہے۔

ساتویں حدیث:

علی بن شیبان رضی اللہ عنہ قال قدمنا علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المدینة فکان یؤخر العصر مادامت الشمس بیضاء نقیة

(ابو داؤد ج ا ص ۵۹، ابن ماجہ ص ۴۸)

(ترجمہ) علی بن شیبان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ مدینہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ عصر کی نماز مؤخر کر کے پڑھتے تھے جب تک سورج سفید اور صاف ہوتا ہے (زرد ہونے سے پہلے)

آٹھویں حدیث:

عن ابراهیم قال کان من قبلکم اشد تعجیلا للظهر واشد تاخیرا للعصر منکم۔ (مصنف عبدالرزاق ج ا ص ۵۴۰)

(ترجمہ) حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں تم سے پہلے لوگ ظہر کی نماز کو تمہاری بہ نسبت جلدی پڑھتے اور عصر کی نماز کو تم سے زیادہ مؤخر کرتے تھے۔

رہی وہ حدیث جو پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

(۱) اس حدیث کی سند میں ایک راوی عبدالرحمن بن الحارث ضعیف ہے۔

(میزان الاعتدال ج ۲ ص ۵۵۴)

(۲) راشدی صاحب نے حدیث مکمل نقل نہیں کی اس حدیث کے آخر مین یہ الفاظ بھی ہیں۔

ثم التفت الی فقال یا محمد هذا وقت الانبیاء من قبلك والوقت مابین هذین الوقتین

(ترجمہ) پھر میری طرف متوجہ ہوئے (حضرت جبرائیل علیہ السلام) اور کہا اے محمد یہی وقت ہے تجھ سے پہلے اور پیغمبروں کا اور نماز کا وقت ان دونوں وقتوں کے درمیان میں ہے۔

راشدی صاحب نے یہ سارے الفاظ چھوڑ دیئے۔

(۳) اس حدیث میں مرتین کے الفاظ موجود ہیں جس کا ترجمہ راشدی صاحب نے یہ کیا ہے کہ جبرائیل

نے دو مرتبہ مجھے امامت کرائی۔ مگر حدیث سے صرف ایک دن کا ذکر نقل کر دیا دوسری دن کا ذکر نقل نہیں کیا دوسرے دن کا ٹائم بھی بتانا چاہئے تھا مگر وہ ان کے مسلک کے خلاف تھا اس لیے نہیں بتایا دوسرے دن جو جبرائیل نے نماز پڑھائی اس میں عصر کی نماز کے متعلق آتا ہے۔ وصلی بی العصر حین کان ظله مثليه اور نماز پڑھی عصر کی جب سایہ ہر چیز کا ڈبل ہوا۔

لہٰذا یہ روایت احناف کے خلاف نہیں اور راشدی صاحب کے بھی کام کی نہیں۔

## اعتراض نمبر ۴۳

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** بچی کے پیشاب کو دھویا جائے گا اور بچے کے پیشاب پر چھینٹے مارے جائیں گے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن لبابة بنت الحارث انه ﷺ قال انما يغسل من بول الانثى وينضح من بول الذكر۔

(ترجمہ) سیدنا لبابہ بنت حارث رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بچی کے پیشاب کی وجہ سے کپڑے کو دھویا جائے گا اور بچے کے پیشاب کی وجہ سے کپڑے پر چھینٹے مار لینا کافی ہے۔

(ابو داؤد ج۱ کتاب الطهارة بول الصبي يصيب الثوب صفحه: ۶۰ رقم الحديث ۳۷۵)

(ابن ماجه ج۱ ابواب الطهارة وسننها باب ما جاء في بول الصبي الذي لم يطعم ص ۳۹ رقم الحديث ۵۲۷)

### فقہ حنفی

ببول الصبي الذي لم يطعم۔

(هداية ج۱ صفحه ۸۲ حاشيه كتاب الطهارات باب الانجاس وتطهيرها مطبوع مكتبه شركيه علميه)

وہ بچہ جو ابھی کھاتا نہیں ہے اگر اس کا پیشاب بھی لگ جائے تو دھونے کا حکم ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۱۲)

**جواب:**

(۱) حنفیہ کا استدلال اول تو ان تمام احادیث سے ہے جن میں پیشاب سے بچنے کی تاکید کی گئی ہے اور اسے نجس قرار دیا گیا ہے یہ احادیث عام ہیں اور ان میں کسی خاص بول کی تخصیص نہیں۔

(۲) دوسرے امام صاحب کا مسلک خاص لڑکے کے پیشاب کے بارے میں بھی احادیث کے بالکل مطابق ہے کیونکہ روایات میں جہاں لڑکے کے پیشاب پر پانی چھڑکنے کے الفاظ ملتے ہیں وہاں پانی بہانے اور پانی ڈالنے کے الفاظ بھی آئے ہیں۔ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث نمبر ا:**

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی روایت ہے کہ حسن رضی اللہ عنہ یا حسین رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیٹ پر پیشاب کر دیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانی منگوا کر پیشاب والی جگہ کے اوپر بہا دیا۔

(طحاوی ج ا ص ۷۴، فتح الباری ج ا ص ۳۲۶ میں ابن حجر نے اس روایت کی سند کو صحیح قرار دیا ہے)

**حدیث نمبر ۲:**

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک بچے کو لایا گیا اور اس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کپڑوں پر پیشاب کر دیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کے پیشاب پر پانی بہاؤ۔

(طحاوی ج ا ص ۷۳، بخاری کتاب الوضوء ج ا ص ۳۵ باب حکم بول الغلام)

**حدیث نمبر ۳:**

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک شیر خوار بچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لایا گیا، اس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں پیشاب کر دیا۔آپ نے پانی منگا کر اس جگہ بہا دیا۔

(مسلم باب حکم بول الطفل)، (بخاری باب بول الصبیان، ج ا ص ۳۵)

**حدیث نمبر ۴:**

حضرت ام کرز خزاعیہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں ایک بچہ لایا گیا اور اس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر پیشاب کر دیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر پانی بہانے کا حکم دیا۔

(الفتح الربانی علامہ ساعاتی کتاب الطہارت فصل فی بول غلام لجاریۃ)

**حدیث نمبر ۵:**

ام قیس بنت محصن کی ایک روایت میں آتا ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنے ایک کم سن بچہ کو لے گئیں جو ابھی کھانے کی عمر کو نہیں پہنچا تھا اس بچے نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں

پیشاب کر دیا، رسول اللہ ﷺ نے پانی منگا کر اس کپڑے پر بہا دیا۔ البتہ اس کو زیادہ (یعنی بہت زیادہ رگڑ کر) کوشش سے نہیں دھویا۔

(مسلم حکم بول الطفل) کشف الستار عن زوائد البزار ج ۱ ص ۱۳۰ تلخیص الحبیر ج ۱ ص ۱۰۶)

حنیفہ کا بھی یہی مذہب ہے کہ لڑکے کے پیشاب کا دھونا واجب ہے مگر بہت زیادہ مبالغہ کرنے کی ضرورت نہیں جیسا کہ لڑکی کے پیشاب میں مبالغہ کی ضرورت ہے۔

حدیث نمبر ۶:

ام الفضلؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا لڑکے کے پیشاب پر پانی بہا دیا جائے اور لڑکی کے پیشاب کو (اچھی طرح) دھولیا جائے۔

(طحاوی کتاب الطہارت ج ۱ ص ۶۸ باب حکم بول الغلام)

اکثر روایات میں پانی بہانے کا ذکر ہے چھڑکنے اور بہانے میں فرق صاف ظاہر ہے کہ پانی بہا کر کپڑے کو ہلکا سا دھویا جاتا ہے جبکہ چھڑکنے سے یہ مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ ناظرین ہم نے حنفی مسلک کے دلائل بھی نقل کر دیئے جن سے معلوم ہوا کہ دونوں طرح کی روایتیں موجود ہیں۔ حنفی مسلک کو حدیث کے خلاف کہنا بالکل غلط ہے۔ اب رہی ان دونوں قسم کی روایات میں تطبیق دینا تو حافظ ابن حجر عسقلانی شافعیؒ نے جو تطبیق دی ہے وہ ہم نقل کرتے ہیں حافظ صاحب فرماتے ہیں کہ پانی چھڑکنے اور بہانے کی روایتیں ایک دوسرے کے خلاف نہیں بلکہ ان کا مطلب یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے پہلے کپڑے پر ہلکے سے چھینٹے مارے اور پھر اس پر پانی بہا دیا۔ (فتح الباری ج ۱ ص ۳۲۷)

ہمارے نزدیک راشدی صاحب کی نقل کردہ روایت کا بھی یہی مفہوم ہے۔

## اعتراض نمبر (۷۴)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: جمعہ کے دن نماز فجر کی پہلی رکعت میں سورۂ سجدہ اور دوسری میں سورۂ دہر پڑھنا مسنون ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابی ھریرۃ قال کان النبی ﷺ یقرء فی الفجر یوم الجمعۃ بالم تنزیل السجدۃ فی الرکعۃ الاولی وفی الثانیۃ ھل اتی علی الانسان۔

(ترجمہ) سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے دن فجر نماز کی پہلی رکعت میں الم تنزیل السجدة پڑھتے تھے اور دوسری رکعت میں هل اتی علی الانسان پڑھتے تھے۔

(بخاري ج١ كتاب الجمعة باب مايقرء في صلاة الفجر يوم الجمعة ص ١٢٢، رقم الحديث ٨٩١)

(مسلم ج١ ص ٢٨٨)

عن عبیداللہ ابن ابی رافع قال استخلف مروان ابا هریرة علی المدینة وخرج الی مکة وصلی لنا ابوهریرة الجمعة فقرا سورة الجمعة فی السجدة الاولی وفی الاخرة اذا جاء ك المنفقون فقال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقرا بهما يوم الجمعة۔

(ترجمہ) عبیداللہ بن ابی رافع کہتے ہیں کہ مروان ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو مدینہ پر اپنا نائب مقرر کر کے مکہ کی طرف نکلا، پھر ابوہریرہ نے جمعہ کی نماز میں پہلی رکعت میں سورۃ الجمعة اور دوسری میں اذا جاءک المنافقون پڑھی پھر کہنے لگے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا جمعہ کے دن یہی دونوں سورتیں پڑھتے تھے۔

(مسلم ج١ ص ٢٧٠ رقم الحديث ٨٧٧)

## فقہ حنفی

ویکرہ ان یوقت بشیئ من القرآن لشیء من الصلوات۔

(هداية اولين ج١ كتاب الصلاة باب صفة الصلاة فصل في القرأة صفحه ١٢٠)

کسی نماز کے لیے قرآن میں سے کوئی سورت مقرر کرنا مکروہ ہے۔ (فقہ و حدیث ص ١١٣)

## جواب:

فقہ حنفی میں اس مسئلہ میں تفصیل ہے راشدی صاحب نے ہدایہ سے صرف لفظ مکروہ تو لکھ دیا اور اس کی وجہ نہیں لکھی۔ کب مکروہ ہوگا اور کس طرح مکروہ کا حکم لگے گا۔ اس مسئلہ میں جمعہ کے دن فجر کی نماز والی حدیث تو لکھ دی مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوری پوری سورۃ بقرہ آل عمران، نساء بھی تو نماز میں پڑھی ہے اس احادیث کا بالکل ذکر نہیں کیا۔ اور جمعہ کی نماز۔ عید کی نماز، جمعہ کی رات کی مغرب کی نماز، اور

ہر نماز کی ہر رکعت میں ہمیشہ قل ہو اللہ احد پڑھنا بھی احادیث سے ثابت ہے۔ کیا ان احادیث پر غیر مقلدین کا عمل ہے ہم نے تو غیر مقلدین کی کسی مسجد میں کسی امام کو ہر رکعت میں ہمیشہ قل ھو اللہ احد پڑھتے نہیں دیکھا جبکہ یہ حدیث بخاری کی ہے تو یہاں پر نبی کریم ﷺ کی مخالفت نظر نہیں آتی۔ ہدایہ میں مکروہ کی وجہ بھی لکھی تھی جو راشدی صاحب نے نقل نہیں کی ہم یہاں پر پہلے مسئلہ کی تفصیل لکھتے ہیں بعد میں ہدایہ کی مکمل عبارت نقل کریں گے جس سے مسئلہ خود بہ خود صاف ہو جائے گا۔

## ہدایہ کی عبارت کا صحیح مفہوم

مفتی عبدالحلیم قاسمی لکھتے ہیں:

مسئلہ یہ ہے کہ کسی بھی نماز کے لیے قرآن کریم کے کسی خاص حصے کا پڑھنا لازم اور ضروری نہیں ہے کہ اگر اس نماز میں اس حصے کو نہ پڑھا جائے گا تو نماز ہی دوست نہیں ہوگی۔ کیوں کہ قرأت قرآن کے سلسلے میں جو آیت ہے یعنی فاقرؤا ماتسیر من القرآن۔ وہ مطلق ہے اور المطلق یجری علی إطلاقه کے پیش نظر پورے قرآن میں سے کہیں سے بھی قرأت کرنے سے نماز ہو جائے گی۔ لہٰذا قرآن کے کسی بھی حصے کو خاص کرنا درست نہیں ہے۔

اسی طرح کسی نماز کے لیے کسی سورت کو مثلاً مغرب کی نماز کے لیے معوذتین (یعنی فلق اور والناس) کو متعین کر کے پڑھنا (یعنی ان کے علاوہ دوسری سورۃ پڑھنا ہی نہیں) بھی مکروہ ہے کیوں کہ اس میں دو خرابیاں لازم آتی ہیں (۱) اس کے علاوہ باقی قرآن کا ترک (۲) یہ وہم پیدا ہوتا ہے کہ اس حصہ کا پڑھنا افضل ہے اور بقیہ کا پڑھنا افضل نہیں ہے۔ جب کہ جواز صلاۃ کے لیے پورا قرآن پڑھنا یکساں ہے اور نماز میں تو کسی بھی حصے کو دوسرے پر فوقیت یا فضیلت حاصل نہیں ہے۔ (احسن الھدایہ جلد ۲، ص ۹۵ و ص ۹۶)

## ہدایہ کی عبارت کا مکمل ترجمہ ملاحظہ فرمائیں

مولانا محمد حنیف گنگوہی لکھتے ہیں:

ولیس فی شیء من الصلوت قراءة سورة بعینها لا یجوز غیرها لاطلاق ماتلونا ویکره ان یوقت بشیء من القرلن لشیٔ من الصلوت لما فیه من هجر الباقی وایهام التفصیل

(ترجمہ) اور نہیں ہے کسی نماز میں کوئی معین سورت پڑھنا کہ اس کے علاوہ جائز نہ ہو، بدلیل مطلق ہونے اس آیت کے جو ہم نے تلاوت کی، اور مکروہ ہے یہ کہ مقرر کرلے قرآن کا کوئی حصہ کسی نماز کے لیے کیونکہ اس میں باقی قرآن کا چھوڑنا اور مقرر کردہ کو فضیلت دینے کا وہم لازم آتا ہے۔

تشریح: قولہ ولیس بشیء الخ یہاں دو مسئلے ہیں جن میں سے ایک ''ولیس فی شیء من الصلوت اھ'' ہے اور بظاہر ان دونوں کا مفاد حکم گو ایک ہی معلوم ہوتا ہے لیکن حقیقت میں ایسا نہیں ہے بلکہ یہ دونوں وضعاً اور بیاناً ہر دو اعتبار سے متغایر ہیں، وضعاً تو اس لیے کہ پہلا مسئلہ مسائل قدوری میں سے ہے اور دوسرا مسئلہ مسائل جامع صغیر میں سے ہے، اور صاحب ہدایہ نے اس کا التزام کیا ہے کہ جب روایتیں مختلف ہوں تو دونوں کو ذکر کرتے ہیں، اور بیاناً اس لیے کہ پہلے مسئلہ کا مطلب یہ ہے کہ کسی نماز میں ادائیگی قرأت کے لیے کوئی سورت معین ہو کر فرض نہیں کہ اس سورت کے علاوہ کوئی دوسری سورت جائز نہ ہو۔ اس میں امام شافعی کے مذہب سے احتراز ہے کہ وہ جواز صلوٰۃ کے لیے قراءت فاتحہ کو معین کرتے ہیں، اور دسرے مسئلہ کا مطلب یہ ہے کہ نمازی کا قرآن کی کسی سورت (مثلاً الم سجدہ اور ھل اتی علی الانسان وغیرہ) کو کسی نماز کے لیے اس طرح مقرر کرنا کہ اس میں وہی سورت پڑھنا واجب ہے۔ مکروہ ہے۔ (عنایہ)

پھر اس مسئلہ کے حکم اور اس کی علت کے بارے میں فقہاء کی عبارتیں اور اس کی تحقیق میں ان کے اقوال متناقض ہیں اس لئے یہاں اس کی تفصیل ضروری ہے، سو جاننا چاہئے کہ امام محمد نے جامع صغیر میں لکھا ہے ''یکرہ ان یوقت الرجل شیئا من القرلن لشیٔ من الصلوۃ'' کہ نمازی کا قرآن کے کسی حصہ کو کسی نماز کے لیے مقرر کرلینا مکروہ ہے، اب اس کی علت کیا ہے؟

صدر شہید نے شرح جامع صغیر میں کہا ہے۔ ''لان فیہ ھجر الباقی'' کہ اس میں باقی قرآن کا ہجر (چھوڑنا) لازم آتا ہے اور یہ مکروہ ہے بقولہ تعالیٰ: ''وقال الرسول یا رب ان قومی اتخذوا ھذا القرلن مھجورا'' یعنی ضدی معاندین نے جب کسی طرح نصیحت پر کان نہ دھرا تب پیغمبر علیہ السلام نے بارگاہ الٰہی میں شکایت کی کہ خداوندا میری قوم نہیں سنتی، انہوں نے قرآن جیسی عظیم الشان اور قابل قدر کتاب کو بالکل مہجور و متروک کر چھوڑا ہے۔ صاحب ہدایہ نے اس علت سے

ساتھ "وایهام التفصیل" بھی ذکر کیا ہے کہ اس میں ایہام تفصیل بھی ہے یعنی یہ وہم ہوتا ہے کہ فضیلت اسی سورت کو حاصل ہے دوسری کو نہیں، حالانکہ یہ بھی غلط ہے۔

صاحب نہایہ نے امام طحاوی اور اسبیجابی کا قول نقل کیا ہے وہ فرماتے ہیں:

هذا الذی ذکرنا اذا راٰه حتما واجبا لا یجزی غیرها او رای القراءة بغیرها مکروهة اما لو قراها فی تلك الصلوة تبرکا بقراءة رسول الله ﷺ او تاسیا به اولاجل التیسیر فلا کراهة فی ذلك لکن یشترط ان یقرا غیرها احیانا لئلا یظن الجاهل الغبی انه لایجوز غیر ذلك وغالب العوام علی اعتقاء بطلان الصلوة بترك سورة الم تنزیل السجدة ومایحملهم علی هذا الا التزام الشافعیة قراءة سورة السجدة انتهی (ومثله فی خزالمفتین)

یعنی مذکورہ حکم اس وقت ہے جب اسی کا پڑھنا حتمی واجب سمجھے اس طرح کہ اس کے سوا جائز ہی نہیں یا یہ سمجھے کہ اس سورت کے سوا اور کچھ پڑھنا مکروہ ہے، لیکن اگر کوئی سورت اس لیے مقرر کرلے کہ وہ اس پر آسان ہے یا آنحضرت ﷺ نے اس کو پڑھا ہے یا تبرک کے طور پر مقرر کرلیا تو کراہت نہ ہوگی بشرطیکہ کبھی کبھی اس کے علاوہ بھی پڑھ لے تاکہ عوام جاہلوں کو یہ گمان نہ جم جائے کہ اس نماز کے لیے اس سورت کی قراءت مقرر ہے، دوسری جائز نہیں، چنانچہ شافعیہ نے جو سورۂ سجدہ کا نماز جمعہ وفجر میں بوجہ سنت کے التزام کیا ہے اس سے اکثر عوام میں یہ اعتقاد بیٹھ گیا کہ اس وقت میں یہی مخصوص ہے حتی کہ اس کے بغیر جائز نہیں

ان عبارات کا حاصل یہ نکلا کہ کراہت تعیین دوامی کی علت کے سلسلہ میں چار قول ہیں۔ اول یہ کہ تعیین کی صورت میں باقی قرآن کا ہجر لازم آتا ہے دوم یہ کہ اس میں ایہام تفصیل ہے سوم یہ کہ ہجر باقی اور ایہام تفصیل دونوں ہیں چہارم یہ کہ معین کردہ سورت کے علاوہ سے عدم جواز صلوٰۃ کا اعتقاد ہوتا ہے، اب اگر پہلی علت مانی جائے تو کسی نماز کے لیے کوئی سورت ہمیشہ کے لیے مقرر کرنا اس وقت مکروہ ہوگا جب کسی اور نماز میں بھی اس سورت کے علاوہ نہ پڑھے، اس لیے کہ اگر کسی خاص نماز کے لیے کوئی سورت معین کرے اور اس نماز کے علاوہ دیگر نمازوں میں دیگر سورتیں پڑھے تو اس صورت میں باقی قرآن کا ہجر لازم نہیں آتا، اور اگر دوسری علت مانی جائے تو مداومت علی الاطلاق مکروہ ہوگی دیگر سورت پڑھے یا نہ پڑھے اور تیسری علت اگر مجموع من حیث المجموع معتبر ہو تو اس کا حال اول کا

سا ہوگا اور اگر ان میں سے ہر ایک مستقلاً معتبر ہو تو یہ علت ثانی کی طرح ہوگی اور چوتھی علت پر مداومت اس وقت مکروہ ہوگی جب مقرر کردہ سورت کے علاوہ سے عدم جواز صلوٰۃ کا اعتقاد ہو۔

اسی اختلاف کی طرح ایک دوسرا اختلاف ہے اور وہ یہ کہ ہر جمعہ کے روز نماز میں سورۂ سجدہ اور سورۂ دہر کی مداومت مکروہ ہے یا نہیں؟ سو جو لوگ تعلیل رابع کے قائل ہیں ان کے یہاں مکروہ نہیں ہے بشرطیکہ اعتقاد مذکور سے خالی ہو، اور جو لوگ تعلیل اول کے قائل ہیں وہ بھی مکروہ نہیں کہتے جبکہ دیگر نمازوں میں دیگر سورتیں پڑھتا ہو، لیکن جو لوگ تعلیل ثانی اور تعلیل ثالث کے قائل ہیں ان دونوں فرقوں کے نزدیک مداومت مذکورہ علی الاطلاق مکروہ ہے، اسی اختلاف پر یہ بات متفرع ہوتی ہے کہ مسئلہ مذکورہ ہمارے اور شوافع کے درمیان اختلافی ہے یا اتفاقی؟ سو قول رابع پر تو مسئلہ اتفاقی قرار پاتا ہے اور باقی اقوال پر اختلافی ہوتا ہے ور یہی مشہور بھی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس مسئلہ میں ہمارے اور شوافع کے درمیان کوئی اختلاف نہیں اور مسئلہ کی اصل علت یہ ہے کہ اس میں شارع کی تعیین کے بغیر اپنی طرف سے ایک چیز کو معین کرنا لازم آتا ہے جو بالیقین مکروہ ہے۔ (غایۃ السعایہ ج ۳ ص ۲۱۶۔۲۱۷)

## اعتراض نمبر ۷۵

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سورۂ حج دو سجدوں پر مشتمل ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن عقبة بن عامر قال قلت یا رسول الله ﷺ فی سورة الحج سجدتان قال نعم ومن لم یسجدهما فلا یقراهما.

(ترجمہ) سیدنا عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے کہا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ سورۃ حج میں دو سجدے ہیں؟ فرمایا ہاں۔ جو یہ دونوں سجدے نہیں کرتا وہ یہ نہ پڑھے۔

(ابو داؤد ج ۱ کتاب الصلوٰۃ باب کم سجدۃ فی القرآن ص ۲۰۶ رقم الحدیث ۱۴۰۲)

### فقہ حنفی

سجود التلاوة فی القرآن اربعة عشر فی اخر الاعراف وفی الرعد

والنحل وبنی اسرائیل و مریم والاولی من الحج۔

(ھدایہ اولین ج ۱ کتاب الصلاۃ باب سجدۃ التلاوۃ ص: ۱۴۳)

قرآن میں سجدۂ تلاوت چودہ ہیں، سورہ اعراف میں اور رعد میں، اور نحل، بنی اسرائیل، مریم میں اور سورہ حج کا پہلا سجدہ۔ (یعنی سورہ حج میں صرف ایک سجدہ ہے) (فقہ و حدیث ص ۱۱۴)

جواب:

سجدہ تلاوت کے متعلق روایات مختلف ہیں اس لیے محدثین میں اختلاف پیدا ہوا سجدہ تلاوت کتنے ہیں۔ اور کہاں کہاں ہیں قرآن وسنت اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تعلمات کی روشنی میں امام ابوحنیفہ کے نزدیک کل سجدے چودہ ہیں جن کی تفصیل اس طرح ہے۔

(۱) سورۃ اعراف آیت نمبر ۲۰۶

(۲) سورۃ الرعد آیت نمبر ۱۵

(۳) سورۃ النحل آیت نمبر ۵۰

(۴) سورۃ الاسرا آیت نمبر ۱۰۹

(۵) سورۃ مریم آیت نمبر ۵۸

(۶) سورۃ حج کا پہلا سجدہ آیت نمبر ۱۸

(۷) سورۃ الفرقان آیت نمبر ۶۰

(۸) سورۃ النمل آیت نمبر ۲۶

(۹) سورۃ السجدہ آیت نمبر ۱۵

(۱۰) سورۃ ص آیت نمبر ۲۴

(۱۱) سورۃ حم السجدہ آیت نمبر ۳۸

(۱۲) سورۃ النجم آیت نمبر ۶۲

(۱۳) سورۃ الانشقاق آیت نمبر ۲۱

(۱۴) سورۃ العلق آیت نمبر ۱۹

حنفی مسلک کے دلائل ملاحظہ فرمائیں:

**حدیث:**

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ دونوں قرآن کریم کے سجدات کو ان سورتوں میں شمار کرتے تھے سورۃ اعراف، رعد، نحل، بنی اسرائیل (یعنی الاسراء) مریم (والحج اولھا) حج میں پہلا سجدہ فرقان، طس (یعنی النمل) الم تنزیل (یعنی سجدہ) ص، حم السجدہ۔ (مصنف عبدالرزاق ج ۳ ص ۳۳۵)

اس حدیث سے ۱۱ مقام پر سجدہ ثابت ہوا۔

نمبر ۱۲ سورۃ النجم میں سجدہ کا ثبوت

**حدیث:**

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ نجم تلاوت کی اور سجدہ ادا کیا اور آپ کے ساتھ تمام لوگوں نے بھی سجدہ کیا۔

(بخاری ج ۱ ص ۱۴۶، مسلم ج ۱ ص ۲۱۵، طحاوی ج ۱ ص ۲۰۷

اس حدیث سے سورۃ النجم میں سجدہ کا ثبوت ہوا (اور سجدوں کے تعداد ۱۲ ہوگئی۔)

نمبر ۱۳ اور نمبر ۱۴ یعنی سورۃ الانشقاق اور سورۃ اقراء میں سجدے کا ثبوت۔

**حدیث:**

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ اذا السماء انشقت (اور سورۃ اقراء میں سجدہ تلاوت ادا کیا) (مسلم ج ۱ ص ۲۱۵)

حاظرین ہم نے چورہ سجدے دلائل سے ثابت کر دیئے ہیں۔

اب خاص یہ بات ثابت کرنی ہے کہ سورۃ حج میں سجدہ ایک ہے۔

**حدیث نمبر ۱:**

ہم نے اوپر جو حدیث حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عباس رضی اللہ عنہما اور عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عمر مصنف عبدالراق ج ۳ میں ۳۳۵ کے حوالہ سے نقل کی ہے اس میں صراحت موجود ہے کہ یہ دونوں حضرات سورۃ حج میں پہلے سجدہ ہی مانتے تھے۔

**حدیث نمبر ۲:**

حضرت سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ اور حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ سورۃ حج میں ایک ہی سجدہ

ہے اور وہ پہلا ہے۔(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۱۲)

**حدیث نمبر ۳:**

حضرت عبداللہ بن عباس کہتے ہیں کہ سورۃ حج میں پہلا سجدۃ تلاوت مؤکدہ ہے اور دوسرا سجدہ تعلیم ہے یعنی اس میں نماز کے سجدہ کی تعلیم دی گئی ہے۔

(طحاوی ج ا ص ۲۱۳ مصنف عبدالرزاق ج ۳ ص ۳۴۲)

**حدیث نمبر ۴:**

امام محمد فرماتے ہیں:

اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سورۂ حج میں صرف پہلا سجدہ کرتے تھے اور اسی پر ہمارا عمل ہے اور یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے۔ (موطا امام محمد باب سجود القرآن)

**حدیث نمبر ۵ تا ۸:**

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ۔سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ، ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ جابر بن یزید رحمۃ اللہ علیہ سے بھی یہ بات منقول ہے کہ سورۃ حج میں صرف پہلا سجدہ ہی ہے(دیکھئے: مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۱۲) رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کا جواب یہ ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے امام ترمذی فرماتے ہیں۔

لیس اسنادہ بالقوی کہا ابوعیسیٰ نے اس حدیث کی اسناد قوی نہیں۔

(ترمذی باب فی السجدۃ فی الحج)

## اعتراض نمبر (۷۶)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سجدۂ تلاوت واجب نہیں ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن زید بن ثابت قال قرأت علی رسول اللہ ﷺ والنجم فلم یسجد فیہ۔

(ترجمہ) سیدنا زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ پر سورہ نجم پڑھی تو آپ نے اس میں سجدہ نہیں کیا۔

(بخاری ج ۱ ابواب ماجاء فی سجود القرآن وسنتھا باب من قرا سجدۃ ولم یسجد فیہ ص ۱۴۶ واللفظ لہ. رقم الحدیث ۱۰۷۲-۱۰۷۳)(مسلم ج ۱ کتاب المساجد باب سجود التلاوۃ ص ۲۱۵. رقم الحدیث ۱۲۹۸)

## فقہ حنفی

والسجدة واجبة فی هذه المواضع علی التالی والسامع قصد سماع القرآن اولم یقصد۔

(هدایه اولین ج ۱ کتاب الصلوٰة باب سجدة التلاوة صفحه ۱۶۳)

(ترجمہ) صاحب ہدایہ سجود کے مقامات کا (جن میں سورۃ نجم بھی آ جاتی ہے) ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ ان مقامات پر سجدہ کرنا واجب ہے، تلاوت کرنے والے پر بھی اور سننے والے پر بھی۔ جس نے سننے کا ارادہ کیا ہو یا نہ کیا ہو۔

(فقہ و حدیث ص ۱۱۵)

جواب:

یہاں پر دو مسئلے ہیں ایک یہ کہ سجدہ تلاوت واجب ہے۔ دوسرے سورۃ نجم میں بھی سجدہ ہے۔

## فقہ حنفی کے دلائل

سجدہ کی ایات تین قسم کی ہیں پہلی قسم جن میں سجدہ کا امر ہے جیسا کہ **واسجد واقترب** (العلق) اور مطلق امر وجوب کے لیے ہے۔ دوسری قسم جن میں سجدہ سے کفار کا استنکاف کا ذکر ہے جیسا کہ **واذا قرئ علیهم القرآن لا یسجدون** (انشقاق) کفار کی مخالفت واجب ہے تیسری قسم جن میں انبیاء علیہم السلام کے سجدہ کا ذکر ہے جیسا کہ اس آیت میں ذکر ہے **اذا تتلی علیهم ایات الرحمن خروا سجدا وبکیا** (مریم) اور انبیاء علیہم السلام کی اقتداء لازم ہے۔ جیسے کہ قرآن میں ہے **اولئک الذین هدی الله فبهداهم اقتده** (انعام آیت نمبر ۹۰ پ ۷) ترجمہ: وہ لوگ ہیں جن کو خدا نے ہدایت دی تھی تو تم انہیں کی ہدایت کی پیروی کرو۔

حدیث:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب بندہ آیت سجدہ تلاوت کرتا اور سجدہ کرتا ہے تو شیطان روتا ہوا بھاگتا ہے اور کہتا ہے افسوس ابن آدم کو سجدہ کا حکم دیا گیا اس نے سجدہ کیا تو اس کے لیے جنت ہے اور مجھے سجدہ کا حکم دیا گیا میں نے انکار کیا تو میرے لیے دوزخ ہے۔ (ابن ماجہ باب سجود القرآن۔ مسلم ج ۱ ص ۶۱)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ابن آدم مامور با سجود ہے اور مطلق امر وجوب کے لئے آتا ہے۔

حدیث ۲:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے والنجم کا سجدہ کیا اور آپ کے ساتھ مسلمانوں اور مشرکوں اور جن اور انس نے سجدہ کیا۔

(بخاری باب سجدۃ النجم ص ۱۴۶ حدیث نمبر ۱۰۷۱ مسلم باب سجود التلاوۃ)

حدیث ۳:

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ النجم پڑھی۔ پس آپ نے سجدہ کیا اور اس میں قوم کے ہر شخص نے سجدہ کیا۔ (بخاری باب سجدہ النجم)

حدیث ۴:

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم آیت سجدہ کو پڑھتے اور ہم آپ کے پاس ہوتے تھے آپ سجدہ کرتے تو ہم بھی سجدہ کرتے پھر رش ہو جاتا حتیٰ کہ کسی کو اپنی پیشانی رکھنے کے لیے جگہ نہ ملتی جس پر وہ سجدہ کرتا۔ (بخاری باب ازدحام الناس اذا قرا الامام السجدۃ)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ سجدہ واجب ہے اور سننے والوں پر بھی واجب ہے اسی لیے تو سننے کے بعد تمام لوگ سجدہ کرتے تھے۔ یہاں تک کہ سجدہ کے لیے جگہ باقی نہیں رہتی تھی۔

علامہ ابوالحسن علی بن خلف ابن بطال مالکی قرطبی متوفی ۴۴۹ھ لکھتے ہیں تمام شہروں کے فقہاء کا اس پر اجماع ہے کہ جب تلاوت کرنے والا آیت سجدہ کی تلاوت کرے تو جو اس کے پاس بیٹھا ہوا آیت سجدہ کو سن رہا ہو، اس پر واجب ہے کہ اس کے سجدہ کے ساتھ وہ بھی سجدہ کرے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا: جو آیت سجدہ کو سنے اس پر بھی سجدہ کرنا واجب ہے۔ (شرح ابن بطال ج ۳ ص ۵۹)

ناظرین ہم نے سجدہ کا واجب ہونا بھی ثابت کر دیا اور سورہ النجم میں سجدہ کا ثبوت بھی دے دیا۔ اس مسئلہ کو حدیث کے خلاف کہنا بالکل درست نہیں ہے۔ رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔ اس کے کئی جواب ہیں۔

پہلا جواب:

اس روایت میں سورۃ النجم میں سجدہ نہ کرنے کا ذکر ہے مگر دوسری روایات میں جو ہم اوپر نقل کر آئے ہیں ان میں النجم میں سجدہ کرنے کا ذکر موجود ہے۔

دوسرا جواب:

سجدۂ تلاوت فوراً ادا کرنا واجب نہیں بعد میں کرنا بھی جائز ہے اس روایت سے صرف یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ نے فوراً سجدہ نہیں کیا۔

تیسرا جواب:

امام طحاوی فرماتے ہیں کہ ممکن ہے حضرت زید بن ثابت نے اس وقت آیت سجدہ پڑھی ہو جس وقت میں سجدہ کرنا جائز نہ ہو اس لیے آپ نے اس وقت سجدہ نہیں کیا۔

چوتھا جواب:

یہ بھی احتمال ہے کہ آپ اس وقت باوضو نہ ہوں۔

لہٰذا اگر یہ تطبیق دے دی جائے تو دونوں قسم کی روایات کا آپس میں جو ٹکراؤ ہے وہ ختم ہو جاتا ہے۔ محدثین نے اور بھی کئی جواب دیئے ہیں۔ بہر حال بات یہ ہے کہ حنفی مسلک کسی طرح بھی حدیث کے خلاف نہیں ہے۔

## اعتراض نمبر ⑰

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** دوران وضو ایک ہی چلو سے کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا

### حدیث نبوی ﷺ

فمضمض واستنشق من کف واحد۔

(ترجمہ) سیدنا عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ کے طریقہ وضوء کے بارے میں مروی ہے کہ آپ نے کلی اور ناک میں پانی ایک ہی چلو سے ڈالا۔

(مشکوٰۃ ج۱ کتاب الطہارۃ باب سنن الوضوء الفصل الاول صفحہ:۴۵)

(صحیح بخاری کتاب الوضوء، باب من مضمض واستنشق من غرفۃ واحدۃ ج۱ صفحہ ۳۱ رقم الحدیث ۱۹۱)

### فقہ حنفی

وکیفیتها ان یمضمض ثلاثاً یاخذ لکل مرة ماء جدیدا ثم یستنشق۔ (ھدایہ اولین ج۱ کتاب الطہارۃ ص۱۸)

(ترجمہ) تین بار کی کی جائے ہر بار نیا پانی لیا جائے گا پھر اسی طرح ناک میں پانی ڈالا جائے گا۔ (فقہ وحدیث ص ۱۱۶)

جواب:

اس مسئلہ میں روایات مختلف ہیں پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب نے اپنی مرضی کی ایک روایت نقل کر دی اور حنفی مسلک کی دلیل ذکر نہیں کی اور فقہ حنفی کو حدیث کے خلاف کہہ دیا۔ ہم یہاں پر فقہ حنفی کے دلائل نقل کرتے ہیں۔

## حنفی مسلک کے دلائل

حدیث نمبر ۱:

عن ابی وائل شقیق بن سلمة قال شهدت علی ابن ابی طالب و عثمان بن عفان رضی الله عنهما توضا ثلاثا ثلاثاً و افرد المضمضة من الاستنشاق ثم قالا هکذا راینا رسول الله ﷺ توضا. رواه ابن السکن فی صحاحه۔ (تلخیص الحبیر ص ۷۹ جلد نمبر ۱)

(ترجمہ) ابو وائل شقیق بن سلمہ نے کہا، میں حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا دونوں نے تین تین بار وضو کیا اور مضمضہ کو استنشاق سے علیحدہ کیا، پھر کہا، ہم نے رسول اللہ ﷺ کو اس طرح وضو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔

اس حدیث کو ابن السکن نے اپنی صحاح میں بیان کیا ہے۔

حدیث نمبر ۲:

عن ابی حیة قال رایت علیا رضی الله عنه توضا فغسل کفیه حتی انقاهما ثم مضمض ثلاثا واستنشق ثلاثا وغسل وجهه ثلاثا وذراعیه ثلاثا ومسح براسه مرة ثم غسل قدمیه الی الکعبین ثم قام فاخذ فضل طهوره فشربه وهو قائم ثم قال احببت ان اریکم کیف کان طهور رسول الله ﷺ۔

(ترمذی ابواب الطہارت باب فی وضوء النبی ﷺ کیف کان)

(ترجمہ) ابوحیہ نے کہا، میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ انہوں نے وضو کیا ،پس اپنی دونوں ہتھیلیوں کو دھویا یہاں تک کہ انہیں خوب صاف کیا، پھر تین بار کلی کی اور تین بار ناک میں پانی ڈالا، تین بار چہرہ دھویا، دونوں بازوؤں کو بھی تین بار دھویا اور ایک بار مسح کیا، پھر اپنے دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھوئے، پھر کھڑے ہو کر وضو کا بچا ہوا پانی لے کر اسے کھڑے کھڑے ہی پی لیا، پھر کہا ''میں نے بہتر سمجھا کہ تمہیں دکھاؤں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وضو کیسا تھا۔''

### حدیث نمبر ۳:

وعن ابن ابی ملیکة قال رایت عثمان بن عفان رضی اللہ عنه سئل عن الوضوء فدعا بماء فاتی بمیضاۃ فاصغاھا علی یدہ الیمنی ثم ادخلھا فی الماء فتمضمض ثلاثا واستنثر ثلاثا وغسل وجھه ثلاثا ثم غسل یدہ الیمنی ثلاثا وغسل یدہ الیسری ثلاثا ثم ادخل یدہ فاخذ ماء افمسح براسه واذنیه فغسل بطونھما و ظھورھما مرۃ واحدۃ ثم غسل رجلیه ثم قال این السائلون عن الوضوء ھکذا رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یتوضا

(ابو داؤد کتاب الطھارت ص ۱۵ ج ۱ باب صفۃ وضوء النبی صلی اللہ علیہ وسلم)

(ترجمہ) ابن ابی ملیکہ نے کہا، میں نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو دیکھا ان سے وضو کے بارہ میں پوچھا گیا، انہوں نے پانی منگایا تو لوٹا پیش کیا گیا۔ انہوں نے اسے اپنے دائیں ہاتھ پر ڈالا، پھر وہ ہاتھ پانی میں داخل کر کے تین بار کلی کی اور تین بار ناک جھاڑا اور تین بار اپنا چہرہ دھویا، پھر اپنا دایاں ہاتھ تین بار اور بایاں ہاتھ تین بار دھویا، پھر اپنا ہاتھ برتن میں ڈالا پانی لے کر اپنے سر اور کانوں کا مسح کیا، دونوں کانوں کے اندرونی اور بیرونی حصہ کو ایک بار دھویا، پھر اپنے دونوں پاؤں دھوئے اور کہا وضو کے بارے میں پوچھنے والے کہاں گئے؟ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس طرح وضو کرتے ہوئے دیکھا۔

حدیث نمبر ۴:

وعن راشد بن نجيح ابي محمد الحماني قال رایت انس بن مالك بالزاوية فقلت له اخبر نی عن وضوء رسول الله ﷺ كيف كان فانه بلغني انك كنت توضئه قال نعم فدعا بوضوء فاتي بطست وقدح فوضع بين يديه فا كفا على يديه من الماء وانعم غسل كفيه ثم تمضمض ثلا ثاواستنشق ثلا ثا وغسل وجهه ثلاثا ثم اخرج يده اليمنى فغسلها ثلاثا ثم غسل اليسرى ثلاثا ثم مسح براسه مرة واحدة غيرانه امرهما على اذنيه فمسح عليهما. رواه الطبراني فی الاوسط وقال الهيثمي اسناده حسن

(المعجم الاوسط ج ۳ ص ۴۲۸ مجمع الزوائد ج ا ص ۲۳۱)

(ترجمہ) راشد بن نجیح ابو محمد الحمانی نے کہا، میں نے حضرت انس ابن مالک رضی اللہ عنہ کو زاویہ میں دیکھا، تو ان سے کہا، مجھے رسول اللہ ﷺ کے وضو کے بارہ میں بتایئے کہ وہ کس طرح تھا؟ تحقیق مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ انہیں وضو کراتے تھے، انہوں نے کہا، ہاں تو انہوں نے پانی منگایا، ایک طشت اور پیالہ لایا گیا (جو کہ چھیلا گیا تھا جیسا کہ چھیلا گیا تھا) ایک نسخہ میں یہ الفاظ زائد ہیں۔ ان کے سامنے رکھ دیا گیا تو انہوں نے اپنے ہاتھوں پر پانی ڈال کر دونوں ہاتھوں کو خوب اچھی طرح دھویا، پھر تین بار کلی کی، تین بار ناک میں پانی ڈالا، اور تین بار چہرہ دھویا، پھر اپنا دایاں ہاتھ ڈال کر اسے تین بار دھویا، پھر بایاں ہاتھ تین بار دھویا اور اپنے سر کا ایک بار مسح کیا، البتہ انہوں نے ہاتھ اپنے دونوں کانوں پر پھیرے اور ان کا مسح کیا۔

اس حدیث کو طبرانی نے اوسط میں بیان کیا ہے اور اس کی سند حسن ہے۔

حدیث نمبر ۵:

طلحہ بن مصرف نے روایت کی اپنے باپ سے انہوں نے اپنے دادا سے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے پاس گیا۔ آپ وضو کر رہے تھے اور آپ جدائی کرتے

تھے کلی اور ناک میں پانی ڈالنے میں۔ (ابوداود باب فی الفرق بین المضمضۃ والاستنشاق)

ان پانچ احادیث سے حنفی مسلک ثابت ہوتا ہے۔ رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے ہمارے نزدیک وہ بیان جواز پر محمول ہے۔ سنت نہیں سنت طریقہ فقہ حنفی والا ہی ہے۔

## اعتراض نمبر ۷۸

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** اونٹ میں (قربانی کے) دس حصے ہیں۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

وفی البعیر عشرۃ۔

(ترجمہ) سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اونٹ دس آدمیوں (کی طرف سے قربانی کے لیے) کافی ہے۔

(ترمذي ج۱ ابواب الاضاحي باب في الاشتراك في الاضحيه صفحه: ۲۷۶. رقم الحديث ۱۵۰۱) (مشكوة باب الاضحيه فصل الثاني صفه: ۱۲۸ انسائي ج۲ كتاب الضحايا باب ما تجزي عنه البدنة في الضحايا صفحه: ۲۰۴. رقم الحديث ۴۳۹۷) (ابن ماجه ج۲ ابواب الاضاحي باب عن كم تجزئ البدنة والبقرة ص۲۲۶ م رقم الحديث ۳۱۳۱)

### فقہ حنفی

اوبدنۃ عن سبعۃ۔

(هدايه اخيرين ج۴ كتاب الاضحيه صفحه: ۴۴۴)

(ترجمہ) اونٹ کی قربانی صرف سات آدمیوں کی طرف سے ہوسکتی ہے۔

(فقہ وحدیث ص ۱۷۷)

**جواب:**

اس مسئلہ میں روائتیں دونوں قسم کی ہیں راشدی صاحب نے اپنے مطلب کی روایت نقل کر دی اور دوسری روایات کا ذکر نہ کیا اور فقہ حنفی کے مسئلے کو حدیث کے خلاف کہہ دیا ہم یہاں پر پہلے وہ روایات نقل کرتے ہیں جن پر فقہ حنفی کا عمل ہے۔

# فقہ حنفی کے دلائل

حدیث نمبر ۱:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کا تلبیہ کہتے ہوئے گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اونٹ اور گائے میں سات سات آدمی شریک ہو جائیں۔

(مسلم باب جواز الاشتراک فی الھدی)

اس حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اونٹ میں سات آدمی شریک ہونے کا حکم دیا ہے اور راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے۔ اس میں حکم موجود نہیں ہے اب یہاں پر قول اور فعل کے درمیان تعارض آ گیا اور اصولیین کے نزدیک جب قولی اور فعلی حدیث کے درمیان تعارض آ جائے تو ترجیح قولی کو ہوتی ہے جیسا کہ علامہ نوری شرح مسلم میں فرماتے ہیں کہ تعارض القول والفعل والصحیح حنیئز عند الاصولیین ترجیہ القول۔ (نووی شرح مسلم ج ۱ ص ۴۵۳) جب قول اور فعل کا تعارض ہو تو اصولیین کے ہاں صحیح بات یہ ہے کہ ترجیح قول کو دی جاتی ہے۔

حدیث نمبر ۲:

راشدی صاحب نے ترمذی کے جس باب سے اونٹ میں دس آدمی شریک ہونے والی حدیث نقل کی ہے اُسی میں اس حدیث کے فوراً بعد اونٹ میں سات آدمی شریک ہونے والی حدیث بھی موجود تھی جس کا ذکر انہوں نے نہیں کیا وہ یہ ہے۔

روایت ہے جابر سے کہا انہوں نے ذبح کیا ہم نے قربانی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حدیبیہ میں اونٹ سات آدمیوں کی طرف سے اور گائے سات آدمیوں کی طرف سے۔

(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں ج ۱ ص ۵۶۵)

امام ترمذی کے طرز سے پتہ چلتا ہے کہ دس والی بات پہلے کی ہے اور سات والی بعد کی کیونکہ محدثین کا یہ طریقہ ہے کہ پہلے زمانے کی حدیث پہلے ذکر کرتے ہیں اور ناسخ بعد میں۔ اس اصول سے معلوم ہوا کہ یہ حدیث منسوخ ہے۔

حدیث نمبر ۳:

حضرت جابر بن عبداللہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کیا سات آدمیوں کی طرف سے اونٹ کو نحر کیا اور سات آدمیوں کی طرف سے ہی گائے کی قربانی کی۔ (مسلم شریف باب جواز الاشتراک فی الھدی)

حدیث نمبر ۴:

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حج اور عمرہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے اور سات سات آدمی ایک قربانی میں شریک ہو گئے تھے۔ ایک شخص نے حضرت جابر سے دریافت کیا کہ جس طرح قربانی کے اونٹ میں شریک ہو سکتے ہیں کیا اسی طرح بعد کے خریدے ہوئے اونٹ میں بھی شرکت جائز ہے۔ انہوں نے کہا پہلے سے اور بعد میں خریدے ہوئے دونوں اونٹوں کا حکم ایک ہے۔ حضرت جابر حدیبیہ میں موجود تھے حضرت جابر نے کہا کہ ہم نے ستر اونٹ ذبح کیے اور ہر اونٹ میں سات آدمی شریک تھے۔ (مسلم شریف باب اشتراک فی الھدی)

ہم نے فقہ حنفی کے مسئلہ کو چار احادیث سے ثابت کر دیا ہے احادیث اور بھی ہیں مگر ماننے والے کے لیے یہ ہی کافی ہیں۔ رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے پہلے نمبر پر وہ منسوخ ہے اور دوسرے اس کی سند بھی ضعیف ہے چنانچہ امام ترمذی اس کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں۔

اور حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حسن ہے غریب ہے نہیں پہچانتے ہم اس کو مگر فضل بن موسیٰ کی روایت سے۔ (ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں غیر مقلد ج ۱ ص ۵۶۵)

## اعتراض نمبر ۷۹

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** پورے گھرانہ کی طرف سے ایک بکری کی قربانی کفایت کر جائے گی۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن عطاء بن یسار قال سالت ابا ایوب الانصاری کیف کانت الضحایا فیکم علی عهد رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم قال کان الرجل فی عهد النبی صلی اللہ علیہ وسلم یضحی بشاة عنه وعن اهل بیته فیاکلون ویطعمون ثم تباهی الناس فصار کما تری۔

(ترجمہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں آدمی اپنے اور اپنے گھر والوں کی طرف سے ایک بکری قربان کرتا تھا۔

(ابن ماجه ج ۲ ابواب الاضاحی باب من ضحی بشاة عن اهله ص ۲۲۷، رقم الحدیث ۳۱۴۷)

## فقہ حنفی

ویذبح عن کل واحد منھم شاۃ۔

(ھدایہ اخیرین ج۲ کتاب الاضحیۃ صفحہ:۴۴۴)

(ترجمہ) ہر ایک کی طرف سے علیحدہ ایک بکری ذبح کی جائے گی۔

(فقہ وحدیث ص ۱۱۸)

## جواب:

فقہ حنفی کا یہ حکم اس وقت ہے جب کہ سب کہ سب اپنے اپنے مال کے مالک ہوں اور سارے صاحب نصاب بھی ہوں اور عموماً ایسا ہوتا ہے۔ مثلاً باپ پر قربانی واجب ہے اور اس کی بیوی کے پاس دونوں طرف کا زیور ہوتا ہے اور بعض ماں کے بچے امیر ہوتے ہیں وہ اپنی ماں کو الگ سے خرچہ دیتے ہیں جس کی وجہ سے ماں خود بھی صاحب نصاب ہوتی ہے۔ ایسی صورت میں ماں پر الگ قربانی واجب ہوگی اور بیٹوں پر الگ بعض خاندانوں میں بیٹے اپنا اپنا الگ کاروبار کرتے ہیں اور الگ کھاتے پیتے ہیں مگر رہتے ایک ہی گھر میں ہیں۔ اور خود صاحب نصاب بھی ہوتے ہیں۔ ایسی صورت میں ان سب پر اپنی الگ الگ قربانی واجب ہوگی۔ بعض دفعہ بیٹی ماں باپ سے بھی زیادہ امیر ہوتی ہے مگر رہتی ہے باپ کے گھر میں ایسی صورت میں اس پر الگ سے قربانی واجب ہوگی۔

ہاں اگر خاندان کا سربراہ ایک ہو۔ سب کا مال و دولت ایک ہی آدمی کے ہاتھ میں ہو اور سب کا خزانہ اکٹھا ہو۔ بیوی اور بچے صاحب نصاب نہ ہوں تو ایسی صورت میں صرف گھر کے سربراہ پر صاحب مال ہونے کی وجہ سے قربانی واجب ہوئی ہے وہ اپنی طرف سے ایک قربانی کرے گا۔ اور ایسے ایک قربانی و تمام اہل خانہ کی طرف سے قربانی کہہ سکتے ہیں۔

## عقلی دلیل:

ہر مسلمان عاقل بالغ پر اسلام کے احکام الگ الگ عائد ہوتے ہیں۔ مثلاً

(۱) نماز۔ سب پر الگ الگ فرض ہے تمام گھر والے اپنی اپنی نماز پڑھیں گے۔

(۲) روزہ۔ بھی سب گھر والوں پر الگ الگ فرض ہے۔

(۳) زکوٰۃ۔ بھی سب گھر والے اپنی اپنی ادا کریں گے۔ اگر وہ سب مال دار ہیں اور صاحب

نصاب ہیں۔اسی طرح صدقہ فطر بھی ہر ایک پر الگ الگ واجب ہوگا۔

(۴) حج بھی ہر ایک اپنی طرف سے الگ الگ کرے گا۔

ایسے ہی قربانی بھی ہر مال دار صاحب نصاب اپنی اپنی کرے گا چاہئے وہ ایک ہی گھر میں رہتے ہوں۔ بہت سے گھر اور خاندان ایسے ہیں کہ دادا پڑدادا بھی زندہ ہوتے ہیں اور ان کی اولادیں بھی اسی گھر میں رہتی ہیں تایا چاچا پھوپھی وغیرہ بھی دادا ہی کے مکان میں رہتے ہیں۔ وہ ایک ہی گھر کہلاتا ہے کیا ایسی صورت میں صرف ایک بکری قربانی کر دینے سے سب کی طرف سے ادا ہو جائی گی جبکہ اس گھر میں اکثر صاحب نصاب ہوں۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے۔

## فقہ حنفی کے دلائل

حنفی مسلک کے دلائل میں ایسے تمام دلائل شامل ہیں جن میں قربانی کی اہمیت اور فضیلت کا ذکر ہے۔اور وہ ہر صاحب نصاب کے لیے ہیں جب تک کوئی ایسی وزنی دلیل ان کو چھوڑنے پر مجبور نہ کرے راشدی صاحب نے جو حدیث بقول کی ہے وہ اس درجہ کی نہیں ہم پہلے اپنے دلائل نقل کرتے ہیں بعد میں اس حدیث کا جواب عرض کریں گے۔

قرآن حکیم میں اس قربانی کا ذکر کئی مقامات پر آیا ہے۔ پارہ نمبر ۲۳، سورۃ الصفت آیات نمبر ۹۹ تا ۱۰۸ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسماعیل علیہ السلام کے واقعہ کا ذکر موجود ہے۔ ہم یہاں پر صرف آیات کا ترجمہ نقل کرتے ہیں۔

> ''اور ابراہیم علیہ السلام کہنے لگے کہ میں تو اپنے رب کی طرف چلا جاتا ہوں وہ مجھ کو (اچھی جگہ) پہونچا ہی دے گا اے میرے رب مجھ کو ایک فرزند دے سو ہم نے ان کو حلیم المزاج فرزند کی بشارت دی سو جب وہ لڑکا ایسی عمر کو پہنچا کہ ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ چلنے پھرنے لگا تو ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ برخوردار میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں تم کو (بآمر الہٰی) ذبح کر رہا ہوں سو تم بھی سوچ لو کہ تمہاری کیا رائے ہے۔ وہ بولے کہ ابا جان آپ کو جو حکم ہوا ہے آپ (بلا تامل) کیجئے ان شاء اللہ آپ مجھ کو سہار کرنے والوں میں سے دیکھیں گے۔ غرض دونوں نے (خدا کے حکم کو) تسلیم کرلیا۔اور باپ نے بیٹے کو (ذبح کرنے

کے لیے) کروٹ پر لٹایا اور (چاہتے تھے کہ گلا کاٹ ڈالیں اس وقت) ہم نے ان کو آواز دی کہ اے ابراہیم علیہ السلام (شاباش ہے) تم نے خواب کو خوب سچ کر دکھایا (وہ وقت بھی عجیب تھا) ہم مخلصین کو ایسا ہی صلہ دیا کرتے ہیں حقیقت میں یہ تھا وہ بڑا امتحان اور ہم نے ایک بڑا ذبیحہ اس کے عوض دے دیا۔ اور ہم نے پیچھے آنے والوں میں یہ بات ان کے لیے رہنے دی۔''

دوسری آیت:

**ولکل امۃ جعلنا منسکا لیذکروا اسم اللہ علی ما رزقھم من بھیمۃ الانعام**

(ترجمہ) اور (جتنے اہل شرائع گذرے ہیں ان میں سے) ہم نے ہر امت کے لیے قربانی کرنا اس غرض سے مقرر کیا تھا کہ وہ ان مخصوص چوپاؤں پر اللہ کا نام لیں جو اس نے ان کو عطا فرمائے تھے۔

(پارہ نمبر ۱۷ سورۃ الحج آیت نمبر ۳۴)

تیسری آیت:

**قل ان صلاتی و نسکی و محیای و مماتی للہ رب العلمین لا شریك له وبذلك امرت وانا اول المسلمین۔**

(ترجمہ) تو کہہ کہ میری نماز اور میری قربانی اور میرا جینا اور مرنا اللہ ہی کے لیے ہے جو پالنے والا سارے جہان کا ہے۔ کوئی نہیں اس کا شریک اور یہی مجھ کو حکم ہوا ہے اور میں سب سے پہلے فرمابردار ہوں۔

(پارہ نمبر ۸ سورۃ انعام آیت نمبر ۱۶۳)

چوتھی آیت:

**انا اعطینك الکوثر ○ فصل لربك وانحر ○**

(ترجمہ) بیشک ہم نے دی تجھ کو کوثر سو نماز پڑھ اپنے رب کے آگے اور قربانی کر۔ (پارہ نمبر ۳۰ سورۃ الکوثر آیت نمبر ۱۔۲)

حدیث نمبرا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کو قربانی کرنے کی طاقت ہو پھر وہ قربانی نہ کرے تو وہ ہماری عیدگاہ میں حاضر نہ ہو۔(سنن ابن ماجہ ابواب الاضاحی اس حدیث پر امام ابن ماجہ نے اس طرح باب باندھا ہے۔باب الاضاحی واجبة هي ام لا (ترجمہ) قربانی واجب ہونے اور نہ ہونے کا باب۔(مسند احمد ج ۲ ص ۳۲۱، مستدرک حاکم جلد ۴ ص ۲۳۲) سنن دارقطنی باب الصید الذبائح والاطعمة وغیر ذلک)

امام حاکم نے اس حدیث کی اسناد کو صحیح قرار دیا ہے اور حافظ ذہبی نے ان کی تائید کی ہے ملاحظہ ہو المستدرک ج ۴ ص ۲۳۱ تلخیص مستدرک حافظ ذہبی یہ تلخیص مستدرک کے ساتھ ہی طبع شدہ ہے۔شیخ البانی نے اس حدیث کو حسن قرار دیا ہے ملاحظہ فرمائیں صحیح سنن ابن ماجہ ج ۲ ص ۱۹۹ مولانا شمس الحق عظیم ابادی غیر مقلد نے تعلیق المغنی شرح دارقطنی میں لکھا ہے۔حدیث ابن ماجہ کے راوی کلھم صحیح بخاری کے راوی ہیں مگر عبداللہ بن عیاش مسلم کا راوی ہے جس کی ایک حدیث مسلم میں ہے۔

اس حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر ایسے مسلمان شخص کو جو قربانی کی طاقت رکھتا ہو یہ تنبیہ فرمائی ہے۔جو گھر کے تمام افراد مرد ہو یا عورت بیٹا ہو یا بیٹی سب کو شامل ہے آپ نے کسی کو مستثنیٰ نہیں فرمایا اس لیے یہ حکم عام ہے۔

حدیث نمبر ۲:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عتیرہ سے منع فرمایا؟ عتیرہ ایک ذبیحہ تھا جسے لوگ رجب میں ذبح کرتے تھے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عتیرہ سے منع کیا اور انہیں قربانی کرنے کا حکم دیا۔(مسند بزار، مجمع الزوائد)

حدیث نمبر ۳:

جندب بن سفیان بجلی کہتے ہیں ہم نے ایک عیدالاضحیٰ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کی اس دن بعض لوگوں نے نماز عید سے پہلے ہی قربانی کر لی جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ کر تشریف لائے تو

دیکھا کہ ان لوگوں نے نماز سے پہلی ہی قربانی کر لی ہے آپ ﷺ نے فرمایا جس شخص نے نماز سے پہلے قربانی کی ہو وہ دوبارہ قربانی کرے جس نے قربانی نہ کی ہو وہ اب اللہ کا نام لے کر ذبح کرے۔بخاری کتاب الذبائح والصید باب قول النبی ﷺ فلیذبح علی اسم اللہ۔ مسلم کتاب الاضاحی باب وقتھا نسائی کتاب الضحایا باب ذبح الضحیۃ قبل الامام۔

حدیث نمبر ۴:

ام بلال رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے بھیڑ کے چھ ماہ کے بچے کی قربانی کرنے کا حکم دیا۔ (مجمع الزوائد ج ۴ ص ۱۹)

حدیث نمبر ۵:

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس دن (بقر عید کے دن) ایسا کوئی عمل نہیں جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک خون بہانے (یعنی قربانی کرنے) سے زیادہ محبوب ہو اور (قربانی کا) وہ ذبح کیا ہوا جانور قیامت کے دن اپنے سینگھ، بالوں اور کھروں کے ساتھ آئے گا اور قربانی کا خون اس سے پہلے کہ زمین پر گرے یعنی ذبح کرنے کے ارادہ کے وقت ہی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبول ہو جاتا ہے لہٰذا تم اس کی وجہ سے (یعنی قربانی کی وجہ سے) اپنے نفس کو خوش کرو۔

(سنن ترمذی ابواب الاضاحی باب ماجاء فی فضل الاضحیۃ۔سنن ابن ماجہ ابواب الاضاحی باب ثواب الاضحیۃ۔سنن بیہقی ج ۹ ص ۲۶۱ مستدرک حاکم جلد نمبر ۴ ص ۲۲۱ وص ۲۲۲ مشکوۃ ج ا ص ۱۲۸،مصنف عبدالرزاق ج ۴ ص ۳۸۸)

حدیث کے آخری الفاظ کا مطلب یہ ہے کہ جب تم نے جان لیا کہ اللہ تعالیٰ تمہاری قربانی کو قبول کرتا ہے اور اس کے بدلے تمہیں بہت زیادہ ثواب سے نوازتا ہے۔تو قربانی کرنے کی وجہ سے تمہارے اندر کسی قسم کی کوئی تنگی یا کراہت نہیں ہونی چاہیے بلکہ اس عظیم بشارت کی وجہ سے تمہارے نفس کو مطمئین اور تمہارے دل کو خوش ہونا چاہیے۔ (مظاہر حق جدید جلد اول ص ۹۵۴، دارالاشاعت کراچی)

جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ صرف ایک گھر میں اگر دس صاحب نصاب بھی ہوں تو صرف ایک ہی بکری کافی ہے۔تو وہ ان لوگوں کو اس عظیم ثواب سے محروم رکھنا چاہتے ہیں۔

حدیث نمبر ۶:

حضرت زید بن ارقم سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے بعض اصحاب رضی اللہ عنہم نے سوال

کیا یا رسول اللہ یہ قربانیاں کیا ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا تمہارے باپ ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہیں (یعنی ابراہیم علیہ السلام کا طریقہ ہے) صحابہ کرام رضی اللہ عنہ نے سوال کیا یا رسول اللہ ﷺ پھر اس میں ہمارے لیے کیا ثواب ہے آپ ﷺ نے فرمایا تمہارے لیے ہر بال کے بدلے نیکی ہے۔ صحابہ کرام نے سوال کیا صوف (یعنی اون والے جانور کا بھی یہ ہی حکم ہے) آپ ﷺ نے فرمایا اون کے ہر بال کے بدلے نیکی ہے۔

(مسند احمد ج ۴ ص ۳۶۸، سنن ابن ماجہ ابواب الاضاحی باب ثواب الاضحیۃ مستدرک حاکم جلد ۲ ص ۳۸۹ سنن الکبری بیہقی جلد نمبر ۹ ص ۲۶۱ طبرانی کبیر حدیث نمبر ۵۰۹۳ الترغیب والترہیب جلد ۲ ص ۱۵۴، مشکوۃ ص ۱۲۹)

## حدیث نمبر ۷:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ وہ روپیہ جو بقر عید کے دن قربانی کے لیے خرچ کیا جائے اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ محبوب ہے۔

(مجمع الزوائد ج ۴ ص ۲۰، الترغیب والترہیب ج ۲، ص ۱۵۵، دارقطنی حدیث نمبر ۴۸۱۵ سنن الکبری بیہقی جلد ۹، ص ۲۶۱، طبرانی کبیر حدیث نمبر ۱۰۷۳۵)

## حدیث نمبر ۸:

حسین بن علی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے خوش دلی کے ساتھ ثواب سمجھ کر قربانی کی وہ قربانی اس کے واسطے دوزخ سے حجاب بنے گی۔

(الترغیب والترہیب مترجم جلد اول کا دوسرا حصہ ص ۹۰۱) طبرانی کبیر حدیث نمبر ۲۶۷۰)

## حدیث نمبر ۹:

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا اے لوگو قربانی کرو اور ان کے خون بہانے کو ثواب سمجھو اگر چہ خون زمین پر گرتا ہے (یعنی تمہیں زمین پر گرتا ہوا نظر آتا ہے) مگر بے شک وہ اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں ہوتا ہے۔

(مجمع الزوائد ج ۴ ص ۲۰ الترغیب والترھیب مترجم جلد اول کا دوسرا حصہ ص ۹۰۱ طبرانی اوسط حدیث نمبر ۸۳۱۹)

## حدیث نمبر ۱۰:

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے بیٹی فاطمہ رضی اللہ عنہا اپنی قربانی کے پاس کھڑی ہو اس لیے کہ اس کے خون کا پہلا قطرہ گرنے کے وقت تیرے تمام پچھلے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور آپ نے فرمایا اے فاطمہ یہ دعا پڑھو ان صلاتی و نسکی و محیای و مماتی للہ رب العلمین لا شریك له وبذلك امرت وانا اول المسلمین۔

عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے سوال کیا یا رسول اللہ یہ اجر (گناہوں کی تلافی والا) ہمیں بھی ملے گا یا صرف آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے یا آپ کی اہل بیت کے لیے خاص ہے۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (یہ اہل بیت کے ساتھ خاص نہیں) بلکہ یہ اجر تمام مسلمانوں کے لیے ہوگا۔

(مستدرک حاکم جلد نمبر ۴ ص ۲۲۲ سنن الکبری بیہقی جلد ۹ ص ۲۸۳ طبرانی کبیر حدیث نمبر ۱۵۰۰۲ طبرانی اوسط حدیث نمبر ۲۶۰۹ مجمع الزوائد ج ۴ ص ۲۰ نصب الرایہ ج ۴ ص ۵۱۴)

حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے واقعہ والی یہ حدیث حضرت عمران بن حصین کے علاوہ کچھ الفاظ کی کمی بیشی کے ساتھ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے۔

(دیکھیے الترغیب والترہیب ج ۲ ص ۱۵۴، المستدرک ج ۵ ص ۱۴۷ مجمع الزوائد ج ۴ ص ۲۰ نصب الرایہ۔ ج ۴ ص ۵۱۴۔ المستدرک ج ۵ ص ۱۴۷ سنن الکبری ج ۹ ص ۲۸۳ کنز العمال ج ۵ ص ۲۲۱)

## حدیث نمبر ۱۱:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا کسی چیز میں چاندی خرچ نہیں کی گئی جو اللہ تعالیٰ کو زیادہ پیاری ہو اس قربانی سے جو عید کے دن کی جائے۔

(الترغیب والترحیب مترجم جلد دوال کا دوسرا حصہ ص ۹۰۱)

ہم نے قربانی کے فضائل اور اس کی اہمیت قرآن وحدیث سے بیان کر دی ہے جو کہ ہر مسلمان کے لیے ہے جو قربانی کرنے کی طاقت رکھتا ہو۔ وہ ضرور کرے اور اس اجر عظیم کو حاصل کرے پیسہ آنے جانے والی چیز ہے مگر یہ وقت پھر ہاتھ نہیں آئے گا۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر سال قربانی کی ہے اور صحابہ کرام بھی کربانیاں کرتے تھے۔

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل مبارک

## حدیث نمبر ۱۲:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سات اونٹ کھڑے کر کے اپنے ہاتھ سے نحر کیے۔ (بخاری کتاب الحج باب من نحر بیدہ)

اس حدیث میں اکیلے صرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا سات اونٹ ذبح کرنا ثابت ہوا۔

حدیث نمبر ۱۳:

امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت جابر بن عبداللہ کی ایک لمبی حدیث نقل کی ہے جو مسلم کے باب حجۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں مذکور ہے اس میں آتا ہے۔

پھر آپ منیٰ گئے اور وہاں تریسٹھ اونٹوں کو اپنے ہاتھوں سے نحر (قربان) کیا پھر باقی اونٹ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو نحر کے لیے دیئے۔ (سنن ابو داؤد کتاب المناسک، سنن ابن ماجہ کتاب المناسک)

اس حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنے ہاتھ سے ۶۳ تریسٹھ اونٹوں کی قربانی کرنا ثابت ہے۔

حدیث نمبر ۱۴:

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سو اونٹوں کی قربانی کی آپ نے مجھے حکم دیا کہ میں ان کے گوشت کو تقسیم کروں پھر مجھے حکم دیا کہ میں ان کی جھولوں اور ان کی کھالوں کو تقسیم کردوں۔

(بخاری کتاب الحج باب یتصدق بجلال البدن)

اس حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اکیلے سو اونٹ ذبح کرنے کا ذکر ہے۔

حدیث نمبر ۱۵:

حضرت جابر کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قربانی کے دن حضرت عائشہ کی طرف سے ایک گائے ذبح کی۔ (مسلم مشکوۃ باب الھدی)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قربانی بھی کرتے تھے اور اپنی بیوی کی طرف سے بھی کرتے تھے۔

سارے گھر کی طرف سے ایک قربانی کرنے والی روایت اس صحیح حدیث کے خلاف ہے۔

حدیث نمبر ۱۶:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع کے موقع پر اپنے

ازواج مطہرات کی طرف سے ایک گائے ذبح کی۔ (مسلم، مشکوۃ باب الھدی)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ آپ ﷺ اپنی ازواج کی طرف سے قربانی کرتے تھے۔

**حدیث نمبر ۱۷:**

حضرت عائشہ بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی بیویوں کی طرف سے گائے ذبح کی۔

(بخاری کتاب الاضاحی باب عن ذبح ضحیۃ)

گائے ذبح کرنے کا ذکر کئی احادیث میں آیا ہے ملاحظہ فرمائیں۔

(بخاری ج۱ص۲۲۱۔۲۲۲، مسلم ج۱ص۲۲۳، مشکوۃ ص۲۲۱، بخاری ج۲ص۸۳۴ نصب الرایہ جلد نمبر ۴ص ۵۰۹، مسند احمد ج۷ص۲۹، ابن ماجہ ص۲۲۳، ابوداؤد ج۱ص۲۴۴، ابوداؤد ج۱ص۲۴۴، ابن ماجہ، ص۲۲۳)

## آپ ﷺ کا دو مینڈھوں کی قربانی دینا

**حدیث نمبر ۱۸:**

حضرت انس کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے دو چت کبرے مینڈھوں کی قربانی دی میں نے دیکھا آپ اپنا پاؤں ان کے منہ کے ایک جانب رکھے ہوئے بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر اپنے ہاتھ سے ذبح فرما رہے تھے۔

(بخاری کتاب الاضاحی باب من ذبح الاضاحی بیدہ) (مسلم کتاب الاضاحی باب استحباب الضحیۃ وذبحھا مباشرۃ بلا توکیل)

اس حدیث سے بھی ایک سے زیادہ قربانی کرنا ثابت ہوا۔

**حدیث نمبر ۱۹:**

حضرت حنش رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے بیان کیا کہ حضرت علی نے دو مینڈھوں کی قربانی کی ایک مینڈھا نبی کریم ﷺ کی طرف سے اور ایک میڈھا اپنی طرف سے اور فرمایا مجھے رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ میں ان کی طرف سے قربانی کروں۔ لہٰذا میں ہمیشہ ان کی طرف سے قربانی کرتا ہوں۔ (مسند احمد جلد نمبر ۲، ص ۳۱۶۔۳۱۷ حدیث نمبر ۱۲۷۸۔ ابوداؤد کتاب الضحایا باب الاضحیۃ عن المیت۔ ترمذی ابواب الاضاحی باب فی الاضحیۃ بکبشین۔ مستدرک حاکم کتاب الاضاحی)

اس حدیث سے بھی دو قربانیاں کرنا ثابت ہوتا ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے قرآن، سنت صحابہ کرام اور سلف صالحین کے عمل کے خلاف ایک منسوخ اور وہ بھی سخت ضعیف روایت پیش کرنا کوئی دانش مندی نہیں۔

# اعتراض نمبر ۸۰

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سفر میں بھی جمع بین الصلاتین کرنا مسنون ہے

## حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عباس قال کان رسول اللہ ﷺ یجمع بین صلوۃ الظھر والعصر اذا کان علی ظھر سیر و یجمع بین المغرب والعشاء

(ترجمہ) سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ سفر کی تیاری کے وقت ظہر اور عصر ایک وقت میں، مغرب اور عشاء ایک وقت میں جمع کرتے تھے۔

(بخاري ج۱ ابواب تفصير الصلاة. باب الجمع في السفر بين المغرب والعشاء صفحه ۱۴۹. رقم الحديث ۱۱۰۷)

## فقہ حنفی

ولا یجمع فرضان فی وقت بلا حج۔

(شرح الوقاية مع عمدة الرعاية كتاب الصلاة باب المواقيت جلد ۱ ص ۱۳۲، طبع ايچ ايم سعيد كمپني كراچي)

(ترجمہ) دو فرض نمازیں ایک ہی وقت میں جمع کرنا حج کے علاوہ باقی ایام میں جائز نہیں۔ (فقہ و حدیث ص ۱۱۹)

**جواب:**

دو فرض نمازوں کو جمع کرنے کے دو طریقے ہیں پہلا طریقہ جمع حقیقی دوسرا طریقہ جمع صوری

پھر جمع حقیقی کی دو قسمیں ہیں:

**پہلی قسم: جمع تقدیم:**

ظہر کے وقت میں ظہر اور عصر کو اور مغرب کے وقت میں مغرب اور عشاء کو اکٹھا پڑھ لیا جائے۔

**دوسری قسم: جمع تاخیر:**

عصر کے وقت میں ظہر اور عصر کو اور عشاء کے وقت میں مغرب اور عشاء کو اکٹھا پڑھ یا جائے۔

ان دونوں صورتوں میں ایک ایک نماز ضرور بے وقت پڑھنی پڑتی ہے۔

## جمع صوری:

ظہر کی نماز ظہر کے آخری وقت میں اور عصر کی نماز اس کے اول وقت میں پڑھ لی جائے ۔اسی طرح مغرب کی نماز آخر وقت میں غروب شفق سے پہلے اور عشاء کی نماز کو اول وقت میں غروب شفق کے فوراً بعد پڑھ لیا جائے اس صورت میں ہر ہر نماز اپنے اپنے وقت میں پڑھی جاتی ہے کوئی نماز بے وقت نہیں پڑھی جاتی اس لیے اس کو جمع حقیقی نہیں جمع صوری کہتے ہیں۔ یہ سفر میں بالاتفاق جائز ہے راشدی صاحب نے جو حدیث بخاری کے حوالے سے نقل کی ہے اس سے یہی جمع صوری مراد ہے۔ اس مسئلہ میں فقہ حنفی کا نظریہ قرآن وسنت کے مطابق ہے۔

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک یہ ہے کہ حج کے موقع پر مزدلفہ اور عرفات کے سوا، دو نمازوں کو ایک نماز کے وقت میں جمع کر کے پڑھنا درست نہیں، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ہر نماز کا ایک متعین ومحدود وقت مقرر کیا ہے اور اس کا منشا یہی ہے کہ ہر نماز کو اس کے اپنے وقت میں ادا کیا جائے۔

(۱) چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''بے شک نماز، مومنوں پر، ایک مقرر وقت کے اندر فرض کی گئی ہے۔''

(سورہ نساء: ۱۰۳)

(۲) صحیح مسلم میں روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''کسی نماز کا وقت اس وقت تک داخل نہیں ہوتا، جب تک کہ دوسری نماز کا وقت نکل نہ جائے۔'' (ج ۱، ص ۵۸)

(۳) ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''ظہر کا وقت، اس وقت تک باقی رہتا ہے، جب تک کہ عصر کا وقت نہ آ جائے۔''

(ج ۱، ص ۵۸)

(۴) ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ اور طحاوی میں روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''نیند کی حالت میں (نماز رہ جانے میں) کوتاہی نہیں ہے...... کوتاہی تو بیداری کی حالت میں ہے کہ آدمی ایک نماز کو دوسری نماز تک موخر کر دے۔''

(ابوداؤد ج ۱، ص ۶۳)

(۵) قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ انبیاء کی نیک اولاد اور پیروکاروں کے گزر جانے کے بعد ایسے لوگ آ گئے کہ جنہوں نے نمازیں ضائع کرنا شروع کر دیں۔ (مریم:۵۹) اس کی تفسیر میں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نمازیں ضائع کرنے کا مطلب یہ ہے کہ وہ نمازوں کو اپنے اوقات سے موخر کر کے دوسرے اوقات میں پڑھا کرتے تھے۔

(عمدۃ القاری ومعالم التنزیل للبغوی رحمۃ اللہ علیہ)

نمازوں کے اوقات کی تعیین وتحدید تواتر سے ثابت ہے اور مندرجہ بالا قطعی دلائل سے ثابت ہے کہ نمازوں کے اپنے اوقات کو چھوڑ کر ان کو دوسری نمازوں کے اوقات تک موخر کرنا بالکل ناجائز ہے۔ اس سے صرف ایک استثناء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت متواترہ سے ثابت ہے کہ حج کے موقع پر عرفات میں عصر کی نماز کو ظہر کے وقت میں اور مزدلفہ میں مغرب کی نماز کو عشاء کے وقت میں جمع کر کے پڑھا جائے۔ اس کے علاوہ کسی موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دو نمازوں کو جمع نہیں کیا۔ حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ، جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سفر وحضر کے ساتھی اور افقہ الامت کے لقب سے ملقب ہیں، فرماتے ہیں:

''حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی نماز اپنے وقت کے علاوہ کسی اور وقت میں نہیں پڑھی، مگر عرفہ اور مزدلفہ میں (حج کے موقع پر)'' (نسائی ج۱ص۳۶)

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اُس سے صرف یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ نے بظاہر یہ نمازیں اکٹھی پڑھی ہیں ہم کہتے ہیں کہ یہ جمع حقیقی نہیں تھیں بلکہ جمع صوری ہیں کیوں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی نماز اپنی وقت سے ہٹ کر نہیں پڑھی، بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان نمازوں میں ''جمع صوری'' کیا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز اس کے بالکل آخری وقت میں اور عصر کی نماز اس کے بالکل ابتدائی وقت میں ادا فرمائی۔ یہی معاملہ مغرب اور عشاء کا ہے۔ اس طرح بظاہر دونوں نمازیں جمع ہو گئیں، لیکن در حقیقت ہر نماز اپنے اپنے وقت میں ادا کی گئی۔ اس کے دلائل درج ذیل ہیں:

(۱) صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

''میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ جب آپ کو سفر میں جلدی ہوتی تو آپ مغرب کی نماز کو موخر کر دیتے تھے، یہاں تک کہ مغرب اور عشاء کو جمع کر کے

پڑھتے۔عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے بیٹے سالم بیان کرتے ہیں کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو بھی جب سفر میں جلدی ہوتی تو وہ بھی ایسے ہی کرتے تھے۔مغرب کی تین رکعتیں پڑھ کر سلام پھیر دیتے، پھر تھوڑا سا ٹھہر کر (تاکہ عشاء کے وقت کا دخول یقینی ہوجائے) عشاء کی نماز ادا کرتے تھے۔'' (ج۱،ص۱۴۹)

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے اس طریقہ میں جمع صوری پر دلیل ملنے کا حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اعتراف کیا ہے۔ (فتح الباری ج۲،ص۴۶۵)

(۲) سنن ابوداؤد میں روایت ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے موذن نے، سفر کے دوران میں ان سے کہا کہ نماز پڑھ لیجئے۔انہوں نے کہا کہ ابھی چلتے رہو۔پھر جب شفق غروب ہونے میں کچھ وقت رہ گیا تو انہوں نے اتر کر مغرب کی نماز پڑھی۔پھر شفق غروب ہونیکا انتظار کیا اور اس کے بعد عشاء کی نماز ادا کی۔پھر کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کسی وجہ سے جلدی در پیش ہوتی تو اسی طرح کرتے تھے جیسے میں نے کیا۔ (ج۱،ص۱۷۱)

(۳) صحیح مسلم میں عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ (ظہر وعصر کی) آٹھ رکعتیں اکٹھی اور (مغرب وعشاء کی) سات رکعتیں اکٹھی پڑھی ہیں۔ (راوی کہتے ہیں) میں نے کہا: اے ابوالشعثاء، میں گمان کرتا ہوں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز کو موخر کر کے اور عصر کی نماز کو معجل کر کے پڑھا۔ اسی طرح مغرب کی نماز کو موخر کر کے اور عشاء کی نماز کو معجل کر کے پڑھا۔ابوالشعثاء نے کہا، ہاں میرا بھی یہی گمان ہے۔

(ج۱،ص۲۴۶)

(۴) موطا امام محمد میں روایت ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے مملکت کے مختلف علاقوں کی طرف خط لکھا اور اس میں لوگوں کو منع کیا کہ وہ دو نمازوں کو جمع کریں، اور ان کو خبر دی کہ دو نمازوں کو ایک وقت میں جمع کرنا کبیرہ گناہوں میں سے ہے۔ (ص۱۲۹،۱۳۰)

(۵) عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مغرب اور عشاء کو جمع کیا کرتے تھے، اس طرح کہ مغرب کو اس کے آخری وقت میں جبکہ عشاء کو اس کے اول وقت میں ادا فرماتے۔

(مجمع الزوائد ج۲،ص۱۵۹)

(٦) ابو سعید الخذری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر وعصر اور مغرب وعشاء کو جمع کیا، اس طرح کہ مغرب کو موخر کیا اور عشاء کو معجل کیا اور اس طرح دونوں کو جمع کر کے پڑھا۔

(مجمع الزوائد، ایضاً)

(٧) عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان نقل کرتے ہیں کہ جب تم میں کسی کو حاجت پیش آ جائے اور وہ چاہے کہ مغرب کو موخر اور عشاء کو معجل کر کے دونوں کو اکٹھا کر کے پڑھے تو وہ ایسے کر سکتا ہے۔ (اخرجہ ابن جریر، کنز العمال ج ۴، ص ۱۱۷)

(٨) امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہمیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت میں یہ معلوم نہیں کہ آپ نے سفر یا حضر میں دو نمازوں کو جمع کر کے پڑھا ہو مگر (حج کے موقع پر) عرفہ میں، جہاں ظہر اور عصر کو جمع کیا جاتا ہے اور مزدلفہ میں، جہاں مغرب اور عشاء کو اکٹھا پڑھا جاتا ہے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲، ص ۴۵۹۔ بیہقی ج ۳، ص ۱۶۹)

یہ روایات جمع بین الصلوتین کی روایتوں کو جمع صوری پر محمول کرنے میں بالکل صریح ہیں۔ علاوہ ازیں ترمذی میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں کسی خوف یا بارش کی حالت کے بغیر ظہر وعصر اور مغرب وعشاء کو جمع کیا۔ (ج ۱، ص ۲۶) اس مضمون کی روایتیں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ (مجمع الزوائد ج ۲، ص ۱۶۱) عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ (مصنف عبدالرزاق ج ۲، ص ۵۵٦) اور جابر بن عبداللہ (طحاوی ج ۱، ص ۷۹) سے بھی مروی ہیں۔ ان روایات کو تمام اہل علم بالاتفاق جمع صوری پر محمول کرتے ہیں، کیونکہ جن ائمہ کے نزدیک دو نمازوں کو حقیقتاً ایک وقت میں جمع کرنا جائز ہے، ان کے نزدیک یہ اجازت عذر، مثلاً حالت سفر، کے ساتھ مشروط ہے، جب کہ ان روایات میں تصریح ہے کہ مدینہ میں بغیر کسی عذر کے جمع بین الصلوتین کی گئی۔ چنانچہ جب ان روایات کو جمع صوری پر محمول کیا جاتا ہے تو کیا یہ بہتر نہیں ہے کہ باقی روایات کو بھی، شریعت کے اصول کلیہ کی روشنی میں جمع صوری ہی پر محمول کیا جائے؟ بالخصوص جبکہ خود روایات ہی میں اس کی صراحت بھی موجود ہے؟

## اعتراض نمبر (٨١)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: قربانی نفل ہے۔

## حدیث نبوی ﷺ

ثلاث ھن علی فرائض وھن لکم تطوع الوتر والنحر والضحی۔

(ترجمہ) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تین کام مجھ پر فرض ہیں اور تمہارے اوپر نفل: (۱) وتر (۲) قربانی اور (۳) صلاۃ الضحیٰ (یعنی چاشت کی نماز)

(رواه الامام احمد في مسنده ج۱ ص۲۳۱، رقم الحديث ۲۰۵۰، طبع مؤسسة قرطبه مصر. ورواه الحاكم في كتاب الوتر ج۱ ص۳۰۰، رقم الحديث ۱۱۱۹، طبع دار الكتب العلميه بيرت)

(السنن الكبري للبيهقي ج۲ ص۴۶۸ رقم الحديث ۴۲۲۸)

## فقہ حنفی

الاضحیۃ وجبۃ علی کل مسلم۔

(ھدایہ اخیرین ج۴ کتاب الاضحیۃ صفحہ ۴۴۳)

(ترجمہ) قربانی ہر مسلمان پر واجب ہے۔ (فقہ وحدیث ص ۱۲۰)

**جواب:**

یہ روایت ضعیف ہے اس کی سند میں ابو جندب یحییٰ بن یحییٰ حیہ ضعیف اور مدلس ہے۔

راشدی صاحب کے نزدیک قربانی کرنا نفلی عبادت ہے جیسا کہ اس مسئلہ کی سرخی جو انہوں نے قائم کی ہے سے ثابت ہوتا ہے۔ غیر مقلدین کو خوش ہونا چاہیے کہ قربانی سے چھٹی ہوگئی۔ کیونکہ نفل عبادت کا انسان کو اختیار ہوتا ہے کہ کرو تو ثواب نہ کرو تو کوئی گناہ نہیں۔

## حنفی مذہب کے دلائل

احناف کے ہاں ہر صاحب نصاب پر قربانی واجب ہے فرض، واجب، رکن، سنت موکدہ، سنت غیر موکدہ، نفل وغیرہ کی اصلاحات فقہاء و محدثین اور اصولین نے وضع کیں ہیں۔ قرآن وسنت اور نبی کرم ﷺ وصحابہ کرام کے عمل مبارک کو دیکھ کر علماء نے آسانی کے لیے ہر ایک عمل کا حکم الگ الگ اپنی کتب میں لکھ دیا ہے۔ اور ان اصطلاحات کا استعمال غیر مقلد بھی کرتے ہیں قربانی کے واجب ہونے کا اقرار خود غیر مقلد علماء نے بھی کیا ہے ملاحظہ فرمائیں۔

مولانا محمد یونس دہلوی غیر مقلد لکھتے ہیں۔

کہ علماء کا اختلاف ہے کہ قربانی واجب ہے کہ سنت موکدہ بہت سے علماء قربانی کو واجب بتاتے ہیں اوراس کے وجوب پر آیت فصل لربک والنحر سے استدلال کرتے ہیں۔لیکن جمہور علماء سنت موکدہ ہونے کے قائل ہیں لیکن جانبین کی دلیلوں پر غور کیا گیا تو معلوم ہوا جولوگ وجوب کے قائل ہیں ان کے دلائل مستحکم اور مضبوط ہیں۔ بدور الاھلہ میں، طرفین کے دلائل کی خوب تحقیق کی گئی ہے۔ انصاف کی بات یہ ہے کہ جسے قربانی کا اس قدر مقدور ہو کہ ایک بکوا یا مینڈھا یا بھیڑ خواہ نر ہو یا مادہ خرید سکتا ہے اسے قرانی کرنا واجب ہے۔(دستور المتقی فی احکام النبی ص ۱۵۶)

امام ابوحنیفہ اور بعض دیگر آئمہ کرام یہ فرماتے ہیں قربانی واجب ہے۔امام نووی شافعی شرح مسلم ج ۲ ص ۱۳۵ میں اور قاضی شوکانی نیل الاوطار ج ۵ ص ۱۱۸ میں لکھتے قال الربیعة والا وزاعی وابوحنیفه واللیث ھی واجبة علی الموسر وبه قال بعض المالکیة وقال النخعی وجبة علی الموسر الا الحاج۔علامہ بدرالدین البعلی الحنبلی مختصر الفتاویٰ المعریہ ج ۱ ص ۵۲۲ میں لکھتے ہیں۔وفی وجب الاضحیة قولان لا احمد ومالك وغیرھما۔الخ

## قربانی کے وجوب کے چند دلائل حسب ذیل ہیں

اللہ تعالیٰ نے نبی کریم ﷺ کو قربانی کرنے کا حکم دیا۔

فرمان باری تعالیٰ ہے:

**فصل لربك والنحر**

اپنے رب کے لیے نماز پڑھیے اور قربانی دیجئے۔(الکوثر آیت نمبر ۲)

علامہ ابن جوزی نے اللہ تعالیٰ کے فرمان والنحر کی تفسیر میں پانچ اقوال نقل کئے ہیں اوران میں سے پہلا قول یہ ہے کہ قربانی کے دن جانور ذبح کرو یہ قول حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ، امام عطاء، امام مجاہد اور جمہور علمائے امت کا ہے۔(زاد المسیر فی علم التفسیر جلد نمبر ۹ ص ۲۴۹)

اکثر اصول کی کتابوں میں یہ اصول لکھا ہے والامر للوجوب یعنی جس چیز کا حکم اور امر ہو وہ کم از کم واجب ہوا کرتا ہے لہٰذا قربانی واجب ہوئی۔

فرمان باری تعالیٰ ہے:

قل إن صلاتي و نسكي ومحياي ومماتي لله رب العالمين۔ لا
شريك له وبذلك امرت وانا اول المسلمين۔

(ترجمہ) تو کہہ کہ میری نماز اور میری قربانی اور میرا جینا اور مرنا اللہ ہی کے لیے
ہے جو پالنے والا سارے جہان کا ہے۔کوئی نہیں اس کا شریک اور یہی مجھ کو حکم ہوا
ہے۔اور میں سب سے پہلے فرمانبردار ہوں۔(پارہ نمبر ۸ سورۃ انعام آیت نمبر ۱۶۳)

اس آیت کریمہ میں بھی قربانی کا حکم دیا گیا ہے۔کیونکہ اس آیت میں امرت کا لفظ ہے جس کا معنی یہی ہے۔کہ مجھے نماز اور قربانی کرنے کا امر ہوا۔اور جس کا حکم اور امر ہو وہ اگر فرض نہ ہو تو واجب ہوا کرتا ہے لہٰذا اس سے واضح ہوا کہ قربانی واجب ہے۔

حدیث نمبر ا:

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں دس سال رہے اور ہر سال قربانی کرتے رہے۔ (ترمذی ابواب الاضاحی ج ا ص ۱۸۲)

اس حدیث سے واضح ہوا کہ آپ نے قربانی کرنے پر مواظبت کی ہے اور یہ مواظبت وجوب پر دلالت کرتی ہے۔

علامہ ابن رشد مالکی بدایہ ج ا ص ۴۱۵ میں لکھتے ہیں۔

انه لم يترك رسول الله صلى الله عليه وسلم الضحية قط فيما روى عنه حتى في السفر

کیونکہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی قربانی ناغہ نہیں کی یہاں تک کہ سفر میں بھی

حدیث نمبر ۲:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص میں طاقت ہو اور پھر وہ قربانی نہ کرے تو وہ ہماری عیدگاہ کے پاس نہ آئے۔ (ابن ماجہ باب الاضاحی واجبۃ ھی لا ۲۳۳)

اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس شخص کو تنبیہ فرما رہے ہیں (یعنی ناراضگی اور غصے کا اظہار فرما رہے ہیں) جو قربانی کرنے کی طاقت رکھنے کے باوجود قربانی نہ کرے۔اتنی سخت تنبیہ نفل چھوڑنے پر نہیں کی جاتی۔واجب چھوڑنے پر ہوا کرتی ہے تو اس سے روز روشن کی طرح واضح ہوا کہ قربانی واجب ہے۔

حدیث نمبر ۳:

جندب بن سفیان بجلی کہتے ہیں:

ہم نے ایک عیدالاضحیٰ آنحضرت ﷺ کے ساتھ کی اس دن بعض لوگوں نے نماز عید سے پہلے ہی قربانی کر لی جب آپ ﷺ نماز پڑھ کر تشریف لائے۔ تو دیکھا کہ ان لوگوں نے نماز سے پہلے ہی قربانی کر لی ہے آپ ﷺ نے فرمایا جس شخص نے نماز سے پہلے قربانی کی ہو وہ دوبارہ قربانی کرے۔ جس نے قربانی نہ کی ہو وہ اب اللہ کا نام لے کر ذبح کرے۔ (بخاری ج ۲ ص ۸۳۴) کتاب الاضاحی باب من ذبح قبل الصلاۃ اعاد، مسلم ج ۲ ص ۱۰۰ کتاب الاضاحی باب وقتھا) اس روایت میں آنحضرت ﷺ کا واضح حکم ہے قربانی کے اعادہ کا اس شخص کو جس نے نماز سے پہلے قربانی کی تھی۔

عید کی نماز سے پہلے شہر میں قربانی کرنا جائز نہیں تھا۔ آپ ﷺ کا یہ حکم کرنا اس بات کی واضح دلیل ہے کہ قربانی کرنا نفل نہیں بلکہ واجب ہے۔ ورنہ دوبارہ قربانی کرنے کا حکم دینے کا کوئی معنی نہیں۔

حدیث نمبر ۴:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے عیدالاضحیٰ کے دن فرمایا جس نے نماز سے پہلے ذبح کر لیا ہو وہ دوسرا جانور ذبح کرے۔ الخ

(بخاری کتاب الاضاحی باب ما یشتھی من اللحم یوم النحر)

اس حدیث میں بھی دوبارہ کرنے کا حکم ہے اگر قربانی نفل ہوتی تو آپ ﷺ دوبارہ کرنے کا حکم نہ دیتے آپ کا دوبارہ حکم دینا اس بات کی دلیل ہے کہ قربانی واجب ہے۔

حدیث نمبر ۵:

ام بلال رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے بھیڑ کے چھ ماہ کے بچے کی قربانی کرنے کا حکم دیا۔ (مجمع الزوائد جلد ۴ ص ۱۹)

حدیث نمبر ۶:

روایت ہے عقبہ بن عامر سے کہ رسول اللہ ﷺ نے دیں ان کو بکریاں کہ بانٹ دیویں اس کو حضرت کے صحابہ میں قربانی کے لیے سو باقی رہ گئی اس میں سے ایک عتود یا ایک جدی سو ذکر کیا میں

نے رسول اللہ ﷺ سے سوفرمایا آپ ﷺ نے اس کی تم قربانی کردو۔

(ترمذی ابواب الاضاحی باب فی الجذع من الضان فی الاضاحی)

ہم نے چھ روایات ایسی نقل کی ہیں جن میں امر موجود ہے اور امر وجوب کے لیے ہوتا ہے۔

علمائے کرام کے حوالہ۔ ملاحظہ فرمائیں۔

## امام ابوبکر جصاص رازی کا حوالہ

یعنی جب اللہ تعالیٰ نے نسک کو صلوٰۃ کے ساتھ ملا کہ بیان فرمایا تو اس سے یہ بات معلوم ہوئی کہ یہاں صلوٰۃ سے عید اور قربانی مراد ہے اور اس سے قربانی کا وجوب بھی ثابت ہوتا ہے کیونکہ (وبذالک امرت) موجود ہے اور امر سے وجوب ثابت ہوتا ہے) (احکام القرآن ج ۳ ص ۳۴)

## امام شوکانی غیر مقلد رحمۃ اللہ علیہ کا حوالہ

امر مطلق وجوب کے لیے آتا ہے۔ جیسا کہ قاضی شوکانی فرماتے ہیں۔

والامر ظاهر فی الوجوب۔ (نیل الاوطار ج ۵ ص ۱۱۹)

## اعتراض نمبر (۸۲)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** وتر کی تین رکعات کے درمیان سلام پھیرنا

### حدیث نبوی ﷺ

عن عبداللہ بن عمر قال کان النبی ﷺ یفصل بین الشفع والوتر بتسلیم یسمعنا۔

(ترجمہ) سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ وتر میں دو رکعتیں اور تیسری رکعت کے درمیان سلام سے فاصلہ کرتے تھے۔

(صحیح ابن حبان۔ کتاب الوتر۔ ذکر الخبر المصرح بالفصل بین الشفع والوتر رقم الحدیث ۲۴۳۴۔ طبع مؤسسہ الرسالہ بیروت)(موارد الظمآن باب الفصل بین الشفع والوتر رقم الحدیث ۶۷۸۔ طبع دار الکتب العلمیہ بیروت)

### فقہ حنفی

الوتر ثلاث رکعات لا یفصل بینهن بسلام۔

(ھدایہ اولین ج۱کتاب الصلوٰۃباب صلاۃ الوتر صفحہ ۱۴۴)

(ترجمہ) وتر تین رکعتیں ہیں۔ درمیان میں سلام بھی نہیں پھیرا جائے گا۔

(فقہ وحدیث ص ۱۲۱)

## جواب:

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک یہ ہے کہ وتر کی تین رکعات متعین ہیں، ایک رکعت وتر پڑھنا جائز نہیں۔ اور یہ تین رکعات بھی صرف ایک سلام اور دو تشہدوں کے ساتھ پڑھنا جائز ہے۔ دو رکعتوں پر سلام پھیر کر تیسری رکعت الگ پڑھنا بھی درست نہیں۔ امام صاحب کے مسلک کے دلائل درج ذیل ہیں۔

### حدیث نمبر ۱:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی دو رکعتوں پر سلام نہیں پھیرتے تھے۔ (نسائی ج ۱ ص ۲۴۸۔ مستدرک حاکم ج ۱ ص ۳۰۴۔ امام حاکم اور امام ذہبی نے اس حدیث کو بخاری و مسلم کی شرط پر صحیح قرار دیا ہے)

### حدیث نمبر ۲:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم عشاء کی نماز کے بعد گھر تشریف لاتے۔ پھر (رات کو) دو رکعتیں پڑھتے، پھر دو رکعتیں پڑھتے۔ پھر تین رکعات وتر ادا کرتے اور ان تین رکعتوں میں فصل نہیں کرتے تھے (یعنی دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں پھیرتے تھے) مسند احمد بحوالہ تلخیص الحبیر ج ۱ ص ۱۱۶ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ شافعی نے اس پر سکوت کیا ہے۔

### حدیث نمبر ۳:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر پڑھتے تھے اور سب سے آخری رکعت میں سلام پھیرتے تھے۔

(مستدرک حاکم ج ۱ ص ۳۰۴ اس روایت کو حاکم اور ذہبی نے صحیح قرار دیا ہے۔)

### حدیث نمبر ۴:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے سوال کیا گیا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی کتنی رکعات پڑھتے تھے تو انہوں نے فرمایا کہ کبھی چار رکعات (تہجد) اور تین رکعت (وتر) کبھی چھ اور تین، کبھی آٹھ اور تین اور کبھی دس اور تین۔ (طحاوی ج ۱ ص ۱۶۸، سنن الکبریٰ بیہقی ج ۳ ص ۲۸)

حدیث نمبر ۵:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تین رکعات وتر پڑھتے تھے اور ان میں سے پہلی رکعت میں سورۃ الاعلیٰ دوسری میں سورۃ الکافرون اور تیسری میں سورۃ الاخلاص پڑھتے تھے۔

(مستدرک حاکم ج ۲ ص ۵۲۔ امام حاکم اور ذہبی نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے۔)

حدیث نمبر ۶:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک رات وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاں سوئے۔ رات کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تہجد کی نماز پڑھی اور آخر میں تین رکعات وتر پڑھیں۔

(مسلم ج ۱ ص ۲۶۱)

حدیث نمبر ۷:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ وتر کی تین رکعات ہیں جیسے نماز مغرب کی تین رکعات ہیں۔ (طحاوی ج ۱ ص ۱۷۳، موطا امام محمد ص ۱۴۶)

حدیث نمبر ۸:

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم وتر کی پہلی رکعت میں سورہ اعلیٰ، دوسری میں سورہ کافرون اور تیسری میں سورہ اخلاص پڑھتے اور ان کی صرف آخری رکعت میں سلام پھیرتے تھے۔

(نسائی ج ۱ ص ۲۴۹ اس کی سند کو امام عراقی نے حسن قرار دیا ہے: نیل الاوطار ج ۲ ص ۲۹۷ دارقطنی ج ۱ ص ۱۷۵)

حدیث نمبر ۹:

مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر نے تین رکعات وتر پڑھیں اور صرف آخری رکعت میں سلام پھیرا۔ (طحاوی ج ۱ ص ۱۷۳)

حدیث نمبر ۱۰:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے تین رکعات وتر پڑھیں اور صرف آخری رکعت میں سلام پھیرا۔ (طحاوی ج ۱ ص ۱۷۶، ابن حجر عسقلانی شافعی نے اس کو صحیح قرار دیا ہے: (درایہ ص ۱۱۵)

حدیث نمبر ۱۱:

حضرت عبداللہ بن عمر سے وتر کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے کہا کہ کیا تم دن کی نماز وتر کو جانتے ہو؟ سائل نے کہا ہاں نماز مغرب ہے تو فرمایا تم نے سچ کہا۔

(طحاوی ج ۱ ص ۱۶۴۔ حافظ ابن حجرؒ نے درایہ میں اس پر سکوت کیا ہے ص ۱۱۳)

حدیث نمبر ۱۲:

ابوالعالیہ رحمۃ اللہ علیہ (یہ جلیل القدر تابعی ہیں) سے وتر کے متعلق سوال کیا گیا تو انہوں نے کہا: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام نے ہمیں وتر کی نماز مغرب کی نماز کی طرح سکھائی ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ ہم وتروں کی تیسری رکعت میں بھی قرأت کرتے ہیں۔ گویا یہ رات کے وتر ہیں اور وہ دن کے۔

(طحاوی ج ۱ ص ۱۷۳)

حدیث نمبر ۱۳:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ وتر کی کم از کم رکعات تین ہیں۔

(موطا امام محمد ۱۴۱)

حدیث نمبر ۱۴:

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ پسند نہیں کہ میں تین رکعت وتر چھوڑ دوں اور مجھے سرخ اونٹ مل جائیں۔ (موطا امام محمد ص ۱۴۱)

حدیث نمبر ۱۵:

ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ وتر مغرب کی نماز کی طرح ہیں۔ (موطا امام محمد ص ۱۴۱)

حدیث نمبر ۱۶:

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا رات کے وتر تین ہیں، جیسے دن کے وتر یعنی نماز مغرب تین ہیں۔ (دارقطنی ج ۱ ص ۱۷۳ ایسی روایت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی مروی ہے)

حدیث نمبر ۱۷:

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ مجھ سے زیادہ قابل اعتماد آدمی کوئی نہیں بتا سکتا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین رکعات وتر پڑھیں اور سب سے آخری رکعت میں سلام پھیرا۔ (کنز العمال ج ۴ ص ۱۹۶)

حدیث نمبر ۱۸:

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے کہ وتر تین رکعات ہیں ان کی صرف آخری رکعت میں سلام پھرا جائے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

حدیث نمبر ۱۹:

تابعین کے دور میں مدینہ منورہ کے فقہاء سبعہ سعید بن المسیب عمروہ بن زبیر قاسم بن عبدالرحمن خارجہ بن زید عبید اللہ بن عبداللہ سلیمان بن یسار کا اتفاق ہے کہ وتر کی تین رکعات ہیں اور ان کی صرف آخری رکعت میں سلام پھیرا جائے گا۔ (طحاوی ج ۱ ص ۱۷۵)

حدیث نمبر ۲۰:

ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دم کٹی نماز سے منع فرمایا کہ آدمی ایک رکعت وتر پڑھے۔ (التمہید الابن عبدالبر۔ معارف السنن ج ۴ ص ۲۳۷ اعلاء السنن ج ۶ ص ۵۳۔ ۵۴)

ان واضح اور صریح دلائل کے پیش نظر امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے تلامذہ و مقلدین فرماتے ہیں کہ جن روایات سے ایک وتر پڑھنا یا تین رکعات دو سلاموں کے ساتھ پڑھنا معلوم ہوتا ہے۔ وہ ابتدائی دور سے تعلق رکھتی ہیں۔ اور منسوخ ہیں۔

## اعتراض نمبر (۸۴)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سلام پھیرے بغیر نماز مکمل نہیں ہوگی

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن علی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (یعنی فی الصلاۃ) تحریمها التکبیر و تحلیلها التسلیم۔

(ترجمہ) سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (نماز کے بارے میں) فرمایا کہ نماز میں تکبیر سے ہی داخل اور سلام سے ہی خارج ہوا جاسکتا ہے۔

(ترمذی ج۱ ابواب الطهارۃ باب ماجاء مفتاح الصلاۃ الطهور صفحہ ۲، رقم الحدیث ۳)

## فقہ حنفی

وان تعمد الحدث فی ھذہ الحالۃ او تکلم او عمل عملا ینافی الصلاۃ تمت صلاتہ۔

(ھدایہ اولین ج ۱ کتاب الصلوٰۃ باب الحدث فی الصلاۃ صفحہ ۱۳۰)

(ترجمہ) سلام کے عوض کوئی بھی کام کیا جو نماز کے منافی تھا یا بات چیت کی یہاں تک کہ جان بوجھ کر وضو توڑ دیا تو اس کی نماز مکمل ہو گئی۔

(فقہ و حدیث ص ۱۲۲)

## جواب:

احناف کے ہاں نماز کے کچھ واجبات ہیں۔ جو ہماری نماز کی اردو کتب میں بھی موجود ہیں۔ ان واجبات میں سے ایک واجب لفظ سلام سے نماز سے نکلنا بھی ہے فقہ حنفی کے دلائل درج ذیل ہیں۔

(۱) مولانا صوفی عبدالحمید خان سواتی حنفی نے اپنی کتاب نماز مسنون کلاں کے ص ۳۰۳ پر سرخی قائم کی ہے واجبات نماز پھر صفحہ ۳۰۳ سے لیکر صفحہ ۳۰۹ تک نماز کے تیرہ (۱۳) واجبات ذکر کئے ہیں نمبر ۱۱ ص ۳۰۸ پر "لفظ سلام سے نکلنا" کی سرخی لگائی ہے پھر لکھتے ہیں۔ لفظ سلام کے ساتھ نماز سے نکلنا واجب ہے ہدایہ ج ۱ ص ۳۷ شرح نقایہ ج ۱ ص ۷۰ کبیری ص ۲۶۸ پھر ترمذی ص ۲۷ ابوداؤد ج ۱ ص ۹۱ کے حوالہ سے حضرت علی کی یہ حدیث نقل کی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز کی چابی طہارت ہے۔ (طہارت ہی سے آدمی نماز میں داخل ہو سکتا ہے) اور نماز کا تحریمہ (یعنی تمام چیزوں کا اس حالت میں ممنوع ہو جانا) تکبیر ہے اور نماز سے باہر آنا جس میں تمام حلال چیزیں اس کے لیے حلال ہو جاتی ہیں وہ سلام ہے۔

حضرت صوفی صاحب کے اس حوالہ سے حنفی مسلک آپ کو معلوم ہو گیا ہو گا۔ ہماری نماز پر لکھی ہوئی کتابیں موجود ہیں تقریبا سب میں لکھا ہے کہ دونوں طرف سلام پھیرے۔

(۲) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ نماز ص ۲۰۲۔ ۲۰۳ میں لکھا ہے:

یہ دعا پڑھ کر سلام پھیرے۔ پہلے دائیں جانب منہ پھیر کر کہے السلام علیکم ورحمۃ اللہ پھر

بائیں جانب منہ پھیر کر کہے السلام علیکم ورحمۃ اللہ دونوں طرف سلام پھیرتے ہی نماز ختم۔
اس عبارت کے بعد عامر بن سعد رضی اللہ عنہ کی روایت مسلم ج ا ص ۲۱۶ سے اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترمذی ج ا ص ۳۹ نسائی ج ا ص ۱۹۴ سے نقل کیں ہیں۔

(۳) نماز مدلل ص ۱۳۲ میں لکھا ہے، نماز کے آخری میں دائیں بائیں منہ پھیر کر سلام کہنا پھر مسلم ج ا ص ۲۱۶ مشکوۃ ص ۸۷ کے حوالہ سے حضرت سعد بن ابی وقاص کی حدیث نکل کی ہے اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث ابوداؤد ج ا ص ۱۵۰ مشکوۃ ص ۸۸ سے نقل کی ہے۔

(۴) مولانا ابوضیا عبداللہ ہزاروی حنفی اپنی کتاب صفۃ صلوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صفحہ ۱۸۳ پر لکھتے ہیں۔سلام۔جب نماز ختم ہو تو پہلے دائیں جانب السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہے اور پھر بائیں جانب کہہ کر نماز سے فارغ ہو جائے۔

(۵) حکیم محمود احمد ظفر الکتاب المقبول فی صلوۃ الرسول صلی اللہ علیہ وسلم ص ۴۲۲ پر لکھتے ہیں۔نماز کا اختتام جب درود کے بعد دعا پڑھ لے تو دائیں جانب منہ پھیر کر کہے السلام علیکم ورحمۃ اللہ اور پھر بائیں جانب منہ پھیر کر کہے السلام علیکم ورحمۃ اللہ اس طرح دونوں طرف منہ پھیر کر سلام پڑھنے سے نماز کا اختتام ہو گیا۔
پھر سیدنا علقمہ بن وائل کے حدیث ابوداؤد سے اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترمذی وغیرہ سے نقل کی ہے اور ان کے علاوہ کافی دلائل ذکر کئے ہیں آخر میں لکھتے ہیں۔اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بغیر سلام پھیر کوئی شخص نماز سے الگ نہیں ہو سکتا۔(الکتاب المقبول ص ۴۲۳)

(۶) مولانا محمد امان اللہ لکھتے ہیں، نماز کا خاتمہ سلام پھیرنے کے ساتھ کرے۔
(دلائل السنیہ ص ۸۰)

(۷) ڈاکٹر محمود الحسن عارف نے نماز حبیب صلی اللہ علیہ وسلم میں ص ۹۵ تا ص ۹۸ تک نماز کے واجبات کا ذکر کیا ہے۔ص ۹۸ نمبر ۱۲ پر لکھتے ہیں۔نماز سے السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہہ کر فارغ ہونا۔پھر ص ۱۰۹ پر لکھتے ہیں۔اور پھر دونوں طرف سلام پھیر دیں۔

(۸) مولانا ارشاد احمد فاروقی احکام وآداب طہارت وضو اور نماز کے ص ۱۲۱ پر لکھتے ہیں۔(۸۷) لفظ سلام کا کہنا واجب ہے۔(کذا فی المتون)

(۹) مولانا نبی محمد ارشاد القاسمی صاحب لکھتے ہیں۔

اور دائیں جانب اور بائیں جانب رخ کر کے دو مرتبہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہنا مطلب یہ ہے کہ دعا سے فارغ ہو کر پہلے دائیں جانب رخ کرتے ہوئے السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہے پھر اسی طرح بائیں جانب۔ (نماز سنت کے مطابق پڑھیئے ص ۱۱۵)

(۱۰) مولانا محمد الیاس گھمن صاحب نماز اہل السنۃ والجماعت ص ۹۵ پر لکھتے ہیں نماز کا اختتام سلام پر ہے پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث مسلم ج ا ص ۱۹۵ سے نقل کی ہے۔

پھر لکھتے ہیں: الفاظ سلام۔ سرخی کے بعد ترمذی ج ا ص ۶۵ شرح معانی الاثار ج ا ص ۱۹۰ سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث نقل فرمائی ہے۔

(۱۱) علامہ بدرالدین عینی حنفی نے عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری ج ۲ ص ۱۲۴ میں بیس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے نام لکھے ہیں جن سے نماز کے آخر میں دو سلاموں کی احادیث مروی ہیں آپ فرماتے ہیں۔ پس یہ بیس (۲۰) صحابہ رضی اللہ عنہم ہیں جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے کہ نمازی اپنی نماز کے آخر میں دو سلام کہے قارئین کرام ہم نے حنفی مسلک واضح کر دیا ہے کہ ہمارے ہاں سلام کہہ کر نماز ختم کرنا واجب ہے راشدی صاحب نے جس حدیث کا حوالہ دیا ہے اس پر ہمارا عمل ہے یہ حدیث حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی مروی ہے ۔(دیکھیے مسلم ج ا ص ۱۹۵ باب مایجمع صفة الصلوۃ و مایفتتح به و یختم به)۔

راشدی صاحب نے دھوکہ دیا کہ احناف کے مذہب میں سلام نہیں ہے۔ اور حدیث میں سلام ہے۔

اب ضرورت تو نہیں ہے کہ ہم اس عبارت کا جواب دیں کیونکہ جو حنفی مذہب ہے وہ تو ہم نے لکھ دیا ہے۔ مگر پھر بھی قارئین کی تسلی کے لیے کچھ وضاحت کرتے ہیں۔

راشدی صاحب نے ہدایہ سے وہ مسئلہ نہیں لکھا جہاں پر سلام کا ذکر تھا۔ ہدایہ میں ہے۔

ثم يسلم عن يمينه فيقول السلام عليكم ورحمة الله وعن يساره مثل ذلك لماروى ابن مسعود رضى الله عنه ان النبى صلى الله عليه وسلم كان يسلم عن يمينه حتى يرى بياض خده الايمن وعن يستاره حتى يرى بياض خداه الايسر

پھر اپنی دائیں جانب سلام پھیرے اور السلام علیکم ورحمۃ کہے اور بائیں جانب بھی ایسا ہی کرے اس حدیث کی وجہ سے جو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ اپنی دائیں جانب سلام پھیرتے تھے حتیٰ کہ آپ کے دائیں رخسار کی سفیدی دیکھ لی جاتی تھی اور بائیں جانب سلام پھیرتے تھے حتیٰ کہ بائیں رخسار کی سفیدی دیکھ لی جاتی تھی۔

(احسن الہدایہ ترجمہ وشرح اردو ہدایہ جلد ۲ ص ۴۳ ۔ ۴۷ باب صفۃ الصلاۃ)

قارئین کرام آپ نے دیکھ لیا جس ہدایہ سے راشدی صاحب یہ مسئلہ نقل کر رہے ہیں اُسی ہدایہ میں یہ مسئلہ بھی لکھا ہوا ہے۔ راشدی صاحب نے جان بوجھ کر غلط بیانی کی ہے اللہ اسے معاف فرمائے۔

راشدی صاحب نے ہدایہ کی جو عبارت نقل کی ہے وہ بھی پوری نقل نہیں کی شروع اور آخر کی عبارت چھوڑ دی ہے۔ جو کہ ایک صریح خیانت ہے۔ اس مقام پر صورت مسئلہ یہ ہے کہ صاحب ہدایہ نے دو صورتیں نقل کی ہیں اور دونوں کا حکم الگ الگ لکھا ہے۔ پہلی صورت یہ ہے کہ کسی بے اختیار اور مجبور شخص سے مجبوری کے عالم میں ایسی بات سرزد ہو گئی جس سے نماز فاسد ہو جاتی ہے جو اسے نماز میں نہیں کرنی چاہیے تھی۔ پھر صاحب ہدایہ نے اس کی مثالیں دیں ہیں غیر مقلد ان مثالوں میں سے صرف ایک مثال کا ذکر کرتے ہیں باقیوں کا نہیں پھر دوسری صورت بتائی اور اس کا حکم بھی بتایا دوسری صورت یہ ہے کہ ایک شخص نے آخری قعدہ میں تشہد مکمل پڑھ لیا اب اس کو درود اور دعا پڑھ کر سلام پھیرنا تھا۔ مگر اس نے یہ نہیں کیا اور اس نے کسی وجہ سے یا بغیر وجہ کے بغیر سلام پھیرے نماز کو ختم کر دیا۔ ایسی صورت میں اس شخص کی نماز کا کیا حکم ہے۔ وہ نماز دوبارہ پڑھے گا یا نہیں اس کی یہ نماز ادا ہوئی یا اس کی ذمہ باقی ہے۔ یہ ہے صورت اصل مسئلے کی۔ صاحب ہدایہ نے اس مسئلہ کا جو حل پیش کیا ہے اس پر اعتراض ہے اگر راشدی صاحب زندہ ہوتے تو ہم ان سے عرض کرتے مگر وہ تو اب دنیا میں نہیں رہے ہم موجودہ غیر مقلدین سے کہتے ہیں کہ وہ ایسی صورت میں مسئلہ کا کیا حل بتاتے ہیں۔ فقہاء کرام نے تو جو حدیث میں حکم تھا اس سے مسئلے کا حل بتا دیا۔ مگر غیر مقلد نہ فقہاء کی مانتے ہیں اور نہ حدیث کی۔ ہم کہتے ہیں کہ آپ پہلے قرآن پاک سے خاص اس مسئلے کا حل بتائیں پھر سنت کی تین مشہور قسموں میں سے بتائیں کہ کس قسم (قولی۔ فعلی۔ تقریری) کی سنت سے ثابت ہے۔ اصل مسئلے کا خلاصہ ہم نے عرض کر دیا ہے۔ اب آپ کو ہدایہ کی عبارت سمجھنی آسان ہو جائے گی۔ ملاحظہ فرمائیں ہدایہ کی مکمل عبارت۔

وإن سبقه الحدث بعد التشهد توضا وسلم

اور اگر حدث لاحق ہو گیا تشہد کی مقدار بیٹھنے کے بعد تو وضو کرے گا اور سلام کرے گا۔

تشریح: تشہد کی مقدار بیٹھنے کے بعد بخود حدث ہو گیا تو تشہد کی مقدار بیٹھنا آخری فرض تھا جو پورا ہو گیا لیکن ابھی سلام کرنا جو واجب ہے وہ باقی ہے اس لیے اس کو دوبارہ وضو کر کے نماز پر بناء کرنا چاہئے اور سلام کرنا چاہیے۔

لأن التسليم واجب فلا بد من التوضى ليأتى به

اس لیے کہ سلام واجب ہے اس لیے وضو کرنا ضروری ہے تا کہ سلام پھیر سکے۔

تشریح: تشہد کی مقدار بیٹھنے کے بعد خود بخود حدیث ہو گیا تو نماز ابھی منقطع نہیں ہوئی ہے اس لیے اس پر بناء کر سکتا ہے اور سلام جو واجب ہے وہ باقی ہے اس لئے وضو کر کے بناء کرے اور اسلام پھیرے۔

نوٹ: یہ پہلی صورت کا حل ہے۔ جو صاحب ہدایہ نے نقل کیا۔

جس کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ ایسا مجبور شخص دوبارہ وضو کر کے وہاں سے دوبارہ نماز شروع کرے جہاں سے چھوڑی تھی اور اپنی بقایا نماز کو مکمل کرے اور اپنے نماز کے واجبات کو پورا کرے جو اس کے ذمہ ہے یعنی سلام پھیر کر نماز ختم کرے۔

اب آگے دوسری صورت کا حل بتا رہے ہیں۔

وإن تعمد الحدث فى هذه الحالة او تكلم او عمل عملا ينا فى الصلاة تمت صلاته اور اگر اس حالت میں (بعد التشہد) نمازی نے جان بوجھ کر حدیث کر دیا یا اس نے بات کی یا کوئی منافی نماز عمل کر لیا تو اس کی نماز پوری ہو جائے گی۔

نوٹ: اس عبارت پر راشدی صاحب کو اعتراض ہے جو اس نے اپنی کتاب ص ۱۲۲ پر نقل کیا ہے۔

تشریح: اوپر والے اور اس مسئلے میں فرق یہ ہے کہ اوپر خود بخود حدث ہوا تھا اس لئے پہلی نماز پر بناء کر سکتا تھا اس لئے وضو کر کے بناء کرے گا اور سلام پھیرے گا اور اس مسئلے میں یہ ہے کہ نمازی نے جان بوجھ کر حدث کیا ہے اس لیے اس کی اس غلط حرکت کی وجہ سے اس کی نماز ٹوٹ گئی۔ اس لیے اب وہ بناء نہیں کر سکتا اور وضو کر کے سلام نہیں پھیر سکتا۔ اور چونکہ صرف اس کے ذمہ سلام واجب ہے اس

لیے یوں کہا جائے گا کہ نقص کے ساتھ نماز پوری ہو گئی لیکن یہ شخص بالقصد ایسا کرنے پر گنہگار ہو گا کیونکہ اس نے نماز جیسی شان والی عبادت کو اس کے مخصوص طریقہ کے خلاف ختم کیا اور سلام جو واجب تھا اس کا بھی بالقصد ترک کیا۔ لہٰذا یہ نماز مکروہ تحریمی اور واجب الاعادہ ہو گی۔

ہدایہ میں تمت صلاتہ کا جو ذکر ہے وہ فرضیت کی تمامیت کا ذکر ہے۔ کہ اس شخص کے ذمہ نماز کے فرضوں میں سے کوئی فرض باقی نہیں ہے۔ لیکن ترک واجب کی وجہ سے وجوب کی تمامیت باقی رہ گئی ہے۔ جس کی تکمیل بلا اعادۂ نماز ممکن نہ ہو گی۔ اور گناہ جو ہو گا وہ الگ ہے۔ (فتاویٰ شامی ج ا ص ۱۴۵)

یہ ہے حنفی مسلک ہمارا یہ مسئلہ نہ قرآن کے خلاف ہے؛ ورنہ حدیث کے اگر غیر مقلد اس کو قرآن کے خلاف کہتے ہیں تو قرآن کو کوئی ایسی آیت پیش فرمائیں جس میں یہ مسئلہ ہو۔ اگر حدیث کے خلاف کہتے ہیں تو حدیث پیش فرمائیں۔ اس مسئلہ میں جہاں تک احادیث کا تعلق ہے وہ احناف کی تائید کرتی ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں۔

حدیث نمبر ا:

حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا جب امام نماز پوری کر لے اور قعدہ اخیرہ میں بیٹھ جائے پھر حدث کر دے قبل اس کے کہ کلام کرے تو اس کی نماز مکمل ہو گئی اور اس شخص کی بھی نماز مکمل ہو گئی جس نے اس کے پیچھے پوری نماز پڑھی۔

ابوداؤد ج ۱ ص ۱۰۷ باب الامام یحدث بعد مایرفع راسہ من اخر رکۃ ترمذی مترجم ج ۱ ص ۱۸۵ باب ما جاء فی الرجل یحدث بعد التشھد (دار قطنی مترجم ج ۲ ص ۵۰۴ باب من احدث قبل التسلیم فی اخر صلوتہ او احدث قبل تسلیم الامام فقد تمت صلوتہ)

اس حدیث میں امام کے حدث کر دینے (بالقصد وضو توڑ دینے پر) امام اور مقتدیوں کی نماز کے تمام ہونے کا حکم بیان کیا گیا ہے حالانکہ امام لفظ سلام سے سلام پھیر کر نماز سے نہیں نکلا معلوم ہوا کہ لفظ سلام فرض نہیں جبکہ خروج بصنعہ فرض ہے۔

خروج بصنعہ کا مطلب یہ ہے کہ نمازی ''قعدہ'' اخیرہ میں تشہد کی مقدار بیٹھنے کے بعد کسی اپنے فعل کے ذریعے قصداً نماز سے نکلے۔ یہ ارادۃً اور قصداً نکلنا امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک فرض ہے۔ اور سلام کے ذریعہ نکلنا یہ واجب ہے اس فرق کی وجہ یہ ہے کہ متعدد احادیث میں مقدار تشہد کے بعد بغیر سلام کسی اور طریقے سے بھی نماز سے نکلنے پر نماز کی تمامیت کا حکم لگایا گیا ہے۔ جیسا کہ اوپر حدیث میں گذرا۔

## تشہد کے بعد نماز کے فرائض کا پورا ہونا

**حدیث نمبر ۲:**

قاسم بن مخیمرہ سے روایت ہے کہ علقمہ نے میرا ہاتھ پکڑا اور کہا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے میرا ہاتھ پکڑا اور کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا اور ان کو تشہد پڑھنا سکھایا بعد اس کے فرمایا جب تو یہ پڑھ چکا (یعنی تشہد) تو تیری نماز پوری ہوگئی۔ اب چاہیے اُٹھ کھڑا ہو اور چاہیے بیٹھا رہ۔ (ابوداؤد مترجم جلد اول ص ۳۷۲ باب التشہد طحاوی ج ۱ ص ۱۸۹ مسند احمد ج ۱ ص ۴۲۲)

**حدیث نمبر ۳:**

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز میں تشہد سے فارغ ہوتے تھے تو ہماری طرف متوجہ ہوتے تھے اور فرماتے تھے کہ جو شخص جان بوجھ کر بے وضو ہو جائے تشہد سے فارغ ہونے کے بعد تو اس کی نماز مکمل ہوگئی۔ (امام ابونعیم اصفہانی حلیۃ الاولیاء ج ۵ ص ۱۷۷)

**حدیث نمبر ۴:**

حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اس مفہوم کی روایت حلیۃ الاولیاء میں موجود ہے۔

(حلیۃ الاولیاء ج ۵ ص ۱۱۷)

**حدیث نمبر ۵:**

حضرت حکم اور حماد سے روایت ہے کہ جب کوئی شخص تشہد پڑھتا ہے یا تشہد کی مقدار تک بیٹھتا ہے تو اس کی نماز مکمل ہو جاتی ہے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۴۹۰)

اگر کسی کو اس مسئلہ کی زیادہ تفصیل دیکھنا ہو تو ملاں علی قاری حنفی صاحب مرقات شرح کا رسالہ تشییع الفقہاء الحنفیہ اور علامہ عبدالحی الکھنوی کا حاشیہ عمدۃ الرعایۃ شرح قایہ کا ص ۱۱۵ دیکھ لے۔

## غیر مقلدین کا مذہب

علامہ وحید الزماں غیر مقلد کنز الحقائق ص ۲۴ میں لکھتے ہیں۔ کہ اگر ایک شخص نے نماز پڑ اور سلام کے بعد اعلان کیا کہ میں نے نماز بے وضو پڑھائی ہے تو نماز ہوگئی لوٹانے کی ضرورت نہیں

نواب سید صدیق حسن خاں نے غیر مقلد ہونے کے باوجود اپنی کتاب کشف الالتباس اس اعتراض کا رد کیا ہے جو دیکھنا چاہے دیکھ لے۔ قارئین آپ راشدی صاحب کے علم اور تعصب کا اندازہ کریں کہ ہوا نکالنے کو سلام کے قائم مقام سمجھتے ہیں۔

# اعتراض نمبر (۸۴)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: زبردستی کی وجہ سے نہ طلاق واقع ہوگی اور نہ غلام آزاد ہوگا۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن عائشة قالت سمعت رسول الله ﷺ يقول لا طلاق ولا عتاق في اغلاق۔

(ترجمہ) سیدنا عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ زبردستی نہ طلاق واقع ہوگی اور نہ غلام آزاد ہوگا۔

(ابوداؤد ج۱ کتاب الطلاق باب في الطلاق على غلط صفحه ۳۰۵، رقم الحديث ۲۱۹۳)

(ابن ماجه ابواب الطلاق باب طلاق المكره والناسي صفحه ۱۴۷، رقم الحديث ۲۰۴۶)

## فقہ حنفی

وان اكره على طلاق امراته او عتق عبده ففعل وقع ما اكره عليه۔

(هدايه آخيرين ج۳ كتاب الاكراه صفحه ۳۵۰)

(ترجمہ) زبردستی طلاق بھی واقع ہوجائے گی اور غلام بھی آزاد ہوجائے گا۔

(فقہ وحدیث ص ۱۲۳)

**جواب:**

اس مسئلہ میں احادیث مختلف ہیں پیر بدیع الدین شاہ راشدی غیر مقلد نے صرف اپنے مطلب کی حدیث نقل کی ہے اور دوسری نقل نہیں کی۔ ہم یہاں پر پہلے وہ احادیث نقل کریں گے جو فقہ حنفی کی تائید کرتی ہیں بعد میں راشدی صاحب کی نقل کردہ حدیث کا جواب بھی عرض کریں گے۔

## فقہ حنفی کے دلائل

**حدیث نمبر ۱:**

حضرت صفوان بن غزوان الطائی سے روایت ہے کہ ایک آدمی سویا ہوا تھا اس کی بیوی اٹھی اور اس نے چھری پکڑی اور اپنے خاوند کے سینے پر بیٹھ گئی اور چھری اس کے حلق پر رکھ دی اور کہنے لگی

مجھے تین طلاقیں دو ورنہ میں تجھے ذبح کردوں گی تو اس کے خاوند نے اس کو اللہ کا وسطہ دیا لیکن اس کی بیوی نے انکار کردیا تو اس نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے دیں پھر وہ آدمی آپ ﷺ کے پاس حاضر ہوا اور سارا معاملہ آپ ﷺ کے سامنے بیان کردیا تو آپ ﷺ نے فرمایا لا قیلولة فی الطلاق۔ کہ طلاق میں کوئی قیلولہ نہیں ہے۔ یعنی طلاق واقع ہوگئی ہے۔

(المحلی فی الطلاق بلد نمبر ۱۰ ص ۲۰۳ نصب الرایہ ج ۳ ص ۲۲۲)

امام شمنی فرماتے ہیں کہ یہ حدیث امام عقیل نے بھی اپنی کتاب میں نقل کی ہے۔

حدیث نمبر ۲:

حضرت عبداللہ بن عمر بھی مکرہ کی طلاق کو جائز قرار دیتے تھے۔

(الجوہر النقی فی الرد علی البیہقی ج ۷ ص ۵۸ نصب الرایہ ج ۳ ص ۲۲۲)

حدیث نمبر ۳:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

کل طلاق جائز الا طلاق المحتوہ المغلوب علی عقلہ

سب طلاقیں پڑ جاتی ہیں مگر طلاق محتوہ نہیں پڑتی۔ معتوہ کا مطلب ہے جس کی عقل جاتی رہی ہو۔

اس حدیث سے جہاں معتوہ کی طلاق کا عدم وقوع سمجھ میں آیا ہے وہاں یہ بات بھی واضح ہوگئی ہے کہ معتوہ کے علاوہ ہر بالغ کی طلاق واقع ہوجاتی ہے جس میں مکروہ طلاق بھی شامل ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ معتوہ یعنی دیوانے سے ایسا دیوانہ مراد ہے جس کی عقل نہ رہی ہو اور اگر ایسا دیوانہ ہو جو کبھی کبھی ہوش میں بھی آتا ہو اور وہ طلاق دیوے ہوش کی حالت میں تو ایسی طلاق واقع ہوتی ہے۔

حدیث نمبر ۴:

حدثنا وکیع عن الاعمش عن ابراھیم عن عابس بن ربیعة عن علی قال کل طلاق جائز الا طلاق المعتوہ۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۵ ص ۱۳ باب ما قالوا فی طلاق المعتوہ)

حضرت علی نے فرمایا ہر ایک طلاق پڑ جائے گی۔

حدیث نمبر ۵:

قال علی و کل طلاق جائز الا طلاق المعتوہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہر ایک طلاق پڑ جائے گی مگر دیوانے کی (یعنی دیوانے کی طلاق نہیں پڑتی)

(بخاری کتاب الطلاق باب الطلاق فی الاغلاق والکرہ (تعلیقا) جلد ۲ ص ۷۹۳)

## حدیث نمبر ۶:

روایت ہے ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تین چیزیں ہیں کہ اس میں سچ مچ کہنا اور خوش طبعی سے کہنا دونوں برابر ہے ایک نکاح دوسرے طلاق تیرے رجعت (یعنی طلاق کے بعد رجوع کرنا) (ترمذی ابواب الطلاق باب ماجآء فی الجد والھزل فی الطلاق)

اس حدیث میں ہازل کی طلاق ہونے کا ذکر ہے ہازل اپنے اختیار سے طلاق کا حکم بولتا ہے مگر وہ وقوع طلاق سے راضی نہیں ہوتا اس کے باوجود طلاق واقع ہو جاتی ہے۔اس میں معلوم ہوا کہ اپنے اختیار سے طلاق کا تکلم کیا جائے تو طلاق واقع ہو جاتی ہے۔گو متکلم وقوع طلاق سے راضی نہ ہو اور مکرہ طلاق میں بھی یہی صورت حال ہے۔ظاہر ہے کہ اکراہ سے اختیار تو سلب نہیں ہوتا۔زیادہ سے زیادہ رضا مفقود ہوتی ہے۔لہٰذا ہازل کی طرح یہاں بھی طلاق واقع ہونی چاہیے۔

## حدیث نمبر ۷:

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ غزوۂ بدر میں شرکت سے مجھے کوئی چیز مانع نہیں تھی بلکہ میں اپنے والد حسیل کے ساتھ نکلا تھا لیکن راستے میں ہمیں کفار قریش نے پکڑ لیا اور کہنے لگے کہ تم محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے پاس جا رہے ہو؟ ہم نے کہا کہ ہمارا ارادہ تو صرف مدینہ منورہ جانے کا ہے۔ انہوں نے ہم سے یہ وعدہ اور مضبوط عہد لیا کہ ہم مدینہ جا کر لڑائی میں ان کا ساتھ نہیں دیں گے۔ہم نبی علیہ السلام کی خدمت میں پہنچے اور ساری بات بتادی نبی علیہ السلام نے فرمایا تم دونوں واپس چلے جاؤ ہم ان کا وعدہ وفا کریں گے اور ان کے خلاف اللہ سے مدد مانگیں گے۔(مسند احمد مترجم جلد ۱۰ ص ۷۹۶) مستدرک کم جلد ۳ ص ۳۰۱ و جلد ۵ ص ۳۹۶۔مستدرک حاکم مترجم جلد ۴ ص ۳۸۸ کتاب معرفۃ الصحابہ،طحاوی ج ۲ ص ۴۹) مسلم کتاب الجہاد والسیر باب الوفاء بالعھد۔نیل الاوطار جلد ۷ ص ۲۳۶)

امام شوکانی فرماتے ہیں۔جو فقہاء جبری قسم کے جواز کے قائل ہیں وہ اس بارے میں اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں۔ (نیل الاوطار اردو جلد نمبر ۴ ص ۲۸۰)

امام طحاوی فرماتے ہیں:

قالوا فلما منعهما رسول الله ﷺ من حضور بدر لاستحلاف المشركين القاهرين لهما على مااستحلفوهما عليه ثبت بذالك ان الحلف على الطواعية والاكراه سواء كذالك الطلاق والعتاق.

(طحاوی جلد ۲ ص ۴۹)

علامہ عینی حنفی فرماتے ہیں:

بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم وتابعین کا مسلک بھی یہی ہے کہ طلاق مکرہ واقع ہو جاتی ہے۔ مثلاً حضرت عمر، ابن عمر، عمر بن عبدالعزیز، شعبی، ابوقلابۃ، سعید بن المسیب، شریح، زہری، قتادہ، سعید بن جبیر، نخعی وغیرہ۔ (عمدۃ القاری شرح بخاری ج ۲۰ ص ۲۵۰ ونصب الرایہ ج ۳ ص ۲۲۲)

قارئین کرام آپ نے حنفی مذاہب کے دلائل ملاحظہ فرمائے جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مجبوری کی حالت میں طلاق واقع ہو جاتی ہے۔ ان کا ذکر راشدی صاحب نے نہیں کیا۔ اب رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔ اس کے کئی جواب ہیں۔ احناف کا طریقہ اکثر جگہ پر یہ ہوتا ہے کہ جن روایات میں بظاہر تعارض نظر آئے ان میں ایسی تطبیق دی جائے جس سے تعارض خود بخود ختم ہو جائے۔ لہٰذا یہاں پر بھی اس حدیث کا ایسا مطلب بیان کرنا چاہیئے جس سے تعارض ختم ہو جائے۔ وہ مطلب یہ ہے کہ اغلاق سے مراد یہاں اغلاق الفہم ہے۔ یعنی کسی شخص کا منہ جبراً اس طرح سے بند کر دیا جائے کہ وہ طلاق اور عتاق کے الفاظ کے ایسے تکلم پر قادر نہ رہے جیسا تکلم طلاق اور عتاق کے حکم واقع ہونے کے لیے ضروری ہے۔ اس اکراہ کی صورت میں طلاق کا عدم وقوع متفق علیہ ہے۔ جبکہ اغلاق کا معنی صرف اکراہ ہی متعین نہیں ہے۔ بلکہ اس کے معنی میں اور احتمالات بھی ہیں اور معانی کے احتمال ہوتے ہوئے یہ حدیث قابل استدلال نہیں جیسا کہ اصول ہے۔ اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال۔

دوسرا جواب:

اس بات پر اجماع ہے کہ قتل خطاء میں دیت ہے ہاں گناہ نہیں ہے یہی حال یہاں بھی ہے کہ طلاق واقع ہو جاتی ہے گو اس کا گناہ نہیں ہوتا۔

## اعتراض نمبر ۸۵

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** ریشمی کپڑے کا استعمال کسی طور جائز نہیں۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن حذیفة قال نھانا رسول اللہ ﷺ عن لبس الحریر والدیباج وان نجلس علیه۔

(ترجمہ) سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں ریشم اور دیباج کا لباس پہننے اور اس پر بیٹھنے سے منع فرمایا۔

(بخاری ج۲کتاب اللباس باب افتراش الحریر واللفظ له صفحه۸۶۸، رقم الحدیث ۵۸۳۷)

اور ابوداؤد میں ہے:

لاترکبوا الخز

(ترجمہ) (رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ) ریشم کے کپڑے پر نہ بیٹھو۔

(کتاب اللباس باب فی جلود النمور کتاب اللباس صفحه۲۱۶ عن معاویه رقم الهدیث ۴۱۲۹)

## فقہ حنفی

ولا بأس بتوسده والنوم علیه عند ابی حنیفة۔

(هدایه آخیرین ج۴کتاب الکراهیه فصل فی اللبس صفحه۴۵۶)

(ترجمہ) ابوحنیفہ کے نزدیک ریشمی تکیہ پر ٹیک لگانے اور ریشمی بستر پر سونے میں کوئی حرج نہیں۔ (فقہ وحدیث ص ۱۲۴)

جواب:

فقہ حنفی میں مردوں کے لیے ریشم حرام ہے راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے احناف کا اُسی پر عمل ہے ہدایہ کی عبارت اگر راشدی صاحب مکمل نقل کر دیتے تو مسئلہ صاف ہو جاتا امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور صاحبین کا اس مسئلہ میں اختلاف ہے۔ حنفی مذہب میں فتوی صاحبین کے قول پر ہے راشدی صاحب نے ہدایہ کی مکمل عبارت نقل نہیں کی شروع کی اور آخر کی عبارت چھوڑ دی ہے اور درمیاں سے عبارت کا کچھ حصہ نقل کر دیا ہے آپ پہلے ہدایہ کی مکمل عبارت کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیں۔

صاحب ہدایہ لکھتے ہیں فصل فی اللبس۔ یہ فصل کپڑا پہننے کے احکام کے بیان میں ہے۔ امام قدوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مردوں کے لیے ریشم پہننا حلال نہیں ہے۔ البتہ عورتوں

کے لیے حلال ہے، اس لئے کہ آپ ﷺ نے ریشم اور دیباج کے پہننے سے منع فرمایا ہے اور یوں فرمایا کہ انہیں وہی شخص پہنتا ہے جس کا آخرت میں کوئی حصہ نہیں ہوتا۔ایک دوسری حدیث کی رو سے ریشم صرف عورتوں کے لیے حلال ہے اور وہ حدیث چند صحابہ کرام رضی اللہ علیہم سے مروی ہے جن میں سے حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی ہیں کہ آپ ﷺ باہر تشریف لائے اور آپ کے ایک ہاتھ میں ریشم اور دوسرے ہاتھ میں سونا تھا آپ نے فرمایا یہ دونوں چیزیں میری اُمت کے مردوں پر حرام اور عورتوں کے لیے حلال ہیں۔

نیز۔فرماتے ہیں کہ امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ریشم کا تکیہ لگانے اور اس پر سونے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

راشدی صاحب نے امام صاحب سے لیکر کوئی حرج نہیں تک عبارت لکھی ہے۔اس عبارت کے آگے آتا ہے

> وقالا یکرہ وفی الجامع الصغیر ذکر قول محمد وحدہ ولم یذکر قول ابی یوسف وانما ذکرہ القدوری وغیرہ من المشائخ رحمھم اللہ اجمعین۔
>
> حضرت صاحبین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مکروہ ہے جامع صغیر میں صرف امام محمد کا قول مذکور ہے امام ابوسف رحمۃ اللہ علیہ کے قول کا تذکرہ نہیں ہے ان کا قول امام قدوری رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر مشائخ نے بیان کیا ہے۔

ہم نے ہدایہ کی مکمل عبارت نقل کردی ہے جس میں واضح طور پر مردوں پر ریشم حرام ہونے کا ذکر موجود ہے باقی رہا ریشم کے تکیہ کا مسئلہ اس میں امام صاحب اور صاحبین کا اختلاف ہے صاحبین تکیہ کے استعمال اور اس پر سونے کو بھی مکرو فرمارہے ہیں اور احناف کا مذہب صاحبین والا ہے۔ہدایہ کی مکمل عبارت ملاحظہ کرنے کے بعد مسئلہ واضح ہوگیا کہ حنفی مسلک حدیث کے خلاف نہیں ہے اب مزید وضاحت کی ضرورت تو نہیں مگر ہم عوام کے لیے نقل کررہے ہیں۔

امام صاحب جو تکیہ کے جواز کے قائل تھے ان کے پاس بھی دلائل موجود ہیں۔مگر احناف کا مذہب بالکل منع کا ہے۔

(فقہ حنفی کی کتاب تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق مراد ہے۔) (کنز الدقائق)

(۱) مولانا محمد حنیف گنگوہی لکھتے ہیں حقائق میں ہے کہ ہمارے اکثر مشائخ نے قول صاحبین کو لیا ہے اس لیے کہ راشد کا اثر مذکور صحیح بھی ہو تب بھی یہ حدیث حذیفہ سے معارض ہے کہ: حضور علیہ السلام نے

حریر پر بیٹھنے سے منع فرمایا ہے: اس کی صحت اعلیٰ درجہ پر ہے تو ایسی صورت میں ارشاد نبوی کے علاوہ کسی کا قول وفعل نہیں لیا جائے گا۔ (طلوع النیر بن شرح اردو ہدایہ آخیرین ج ۲ ص ۲۸۔۲۹)

(۲) درمختار میں ہے:

یحرم لبس الحریر ولو بحائل بینہ وبین بدنہ علی المذہب الصحیح

صحیح مذہب میں ریشم کا مرد کے لیے پہننا حرام ہے خواہ کپڑے پر ہی کیوں نہ ہو۔

(۳) علامہ شامی فرماتے ہیں:

انہ مخالف لما فی المتون الموضوعۃ لنقل المذہب فلایجوز العمل والفتوی بہ

یہ روایت متون معتبرہ کے خلاف ہے جو کہ (امام اعظم کے) مذہب کی نقل کے لیے وضع کئے گئے ہیں تو اس پر عمل اور فتویٰ جائز نہیں۔

(۴) نواب قطب الدین محدث دہلوی حنفی (مظاہر حق شرح مشکوۃ ج ۴ ص ۱۶۵ میں) اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

تشریح: سونے چاندی کے برتنوں وغیرہ میں کھانے پینے اور ریشمی کپڑے پہننے کے بارے میں پہلے بیان کیا جاچکا ہے۔

فتاویٰ قاضی خان میں لکھا ہے کہ ریشمی کپڑے کا استعمال جس طرح مردوں کے لیے حرام ہے اسی طرح اس کو بچوں کو بھی پہنانا حرام ہے اور پہنانے والوں کو گناہ ہوتا ہے۔ اور حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ریشمی کپڑے کو بچھونے میں استعمال کرنا اور اس پر سونا کوئی مضائقہ نہیں رکھتا۔ اسی طرح اگر تکیہ کے غلاف اور پردے ریشمی کپڑے کے ہوں تو اس میں بھی کوئی مضائقہ نہیں جب کہ حضرت امام ابو یوسف رضی اللہ عنہ اور حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے ان سب کو مکروہ کہا ہے حاصل یہ ہے کہ (حدیث میں مردوں کے لیے ریشمی کپڑے پہننے اور ریشمی کپڑے پر بیٹھنے کی جو ممانعت منقول ہے اس میں پہننے کی ممانعت تو متفقہ طور پر سب کے نزدیک تحریم پر محمول ہے لیکن ریشمی کپڑے پر بیٹھنے کی) ممانعت صاحبین رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تو تحریم ہی پر محمول ہے جب کہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کے نزدیک تنزیہ پر محمول ہے کیونکہ ابھی اوپر ان کے بارے میں یہ بتایا گیا کہ وہ ریشمی کپڑے کو بچھونے وغیرہ میں استعمال کرنے کے مسئلہ میں یہ کہتے ہیں کہ اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ ان

چیزوں میں ریشمی کپڑے کا استعمال بہر حال احتیاط و تقویٰ کے خلاف ہے۔ کیوں کہ کسی عمل کے بارے میں یہ کہنا کہ اس کے کرنے میں ''کوئی مضائقہ نہیں ہے'' اس بات کی علامت ہوتی ہے کہ اس میں کوئی مضائقہ ہونے کے شک سے بچنے کے لیے اس عمل کو نہ کرنا ہی بہتر ہے۔ چنانچہ پرہیز گار و متقی شخص اسی کو کہتے ہیں جو اس کام کو بھی چھوڑ دے جس کے بارے میں یہ کہا گیا ہو کہ اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے اس خوف کے سبب کہ شاید اس میں کوئی مضائقہ ہو اور یہ ہی معنی اس مشہور حدیث کے بھی ہیں۔

دع ما یریبک الی ما لا یریبک یعنی اس کام کو چھوڑ دو جس میں شک ہو اور اس کام کو ختیار کرو جس میں شک نہ ہو۔ بہر حال حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ کو چونکہ ایسی کوئی دلیل قطعی حاصل نہیں ہوئی جس کی بنیاد پر ریشمی کپڑے پر بیٹھنے یا سونے کو حرام قرار دیا جا سکے اور کپڑے پہننے کی ممانعت میں جو صریح نصوص (یعنی اس کی حرمت کے واضح احکام) منقول ہیں ان کے دائرہ حکم میں ریشمی کپڑے پر بیٹھنے کا مسئلہ نہیں آتا۔ کیونکہ پہننا اور بیٹھنا دو الگ الگ چیزیں ہیں کہ پہننے کا اطلاق بیٹھنے پر نہیں ہو سکتا اس لیے انہوں نے اس حدیث میں (ریشمی کپڑے پر بیٹھنے کی) ممانعت کو نہی تنزیہہ پر محمول کیا ہے۔

(۵) مولانا محمد منظور نعمانی حنفی معارف الحدیث جلد نمبر ۶ ص ۲۹۲ میں لکھتے ہیں۔

مردوں کے لیے وہ کپڑا حرام و ناجائز ہے جو خالص ریشم سے بنایا گیا ہو یا اس میں ریشم غالب ہو۔

(۶) موطا امام محمد مترجم ص ۴۷۲ تا ۴۷۵ باب ما یکرہ من لبس الحریر و الدیباج میں ہے۔

امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کسی مسلمان مرد کے لیے روا نہیں کہ وہ ریشم، ریشمی کپڑا یا سونا پہنے۔ یہ تمام چیزیں چھوٹے بڑے مردوں کے لیے ناجائز ہیں عورتوں کے استعمال کرنے میں کوئی حرج نہیں۔ اسی طرح حربی مشرک کو بطور تحفہ دینے میں کوئی مضائقہ نہیں البتہ ہتھیار یا زرہ دینا جائز نہیں۔ یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور ہمارے عام فقہاء کا قول ہے۔

(۷) مولانا حبیب اللہ مختار حنفی نے المختار شرح کتاب الاثار کے مختلف مقام پر مردوں کے لیے ریشم کا استعمال ناجائز لکھا ہے۔ دیکھئے ص ۶۰۸ ص ۶۰۹۔ ۶۱۰ وغیرہ۔

صفحہ ۶۱۱ پر لکھتے ہیں بچوں کو سونا چاندی یا ریشم پہننا نا مکروہ ہے اس لیے کہ جب مردوں کے لیے اس کا پہننا منع ہے تو اس کا پہنانا بھی منع ہے۔ جیسے شراب پینا پلانا دونوں حرام ہیں بچہ غیر مکلف ہے اسے پہنانے والے کو گناہ ہوگا۔

قارئین کرام حوالے تو بہت ہیں مگر ہم یہاں پر ختم کرتے ہیں امید ہے کہ آپ کو مسئلہ سمجھ آ گیا ہوگا اب یہ بات رہ جاتی ہے کہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے تکیہ استعمال کرنے اور بیٹھنے کے متعلق جو یہ کہا ہے کہ اس میں کوئی مضائقہ نہیں۔ اس کی تفصیل قاضی خاں کے حوالہ سے مظاہر حق میں گذر چکی ہے۔ کہ امام صاحب کے نزدیک بھی ان دونوں چیزوں کا استعمال بہتر نہیں ہے۔ آپ صرف ان کے استعمال کو قطعی حرام نہیں کہتے۔ جس کی وجہ یہ ہے کہ احادیث اس مسئلہ میں مختلف ہیں ملاحظہ فرمائیں بعض احادیث

## مردوں کے لیے سرخ کپڑا پہننے کا حکم

### حدیث نمبر ا:

مشکوٰۃ شریف میں حدیث موجود ہے۔ حضرت عبداللہ ابن عمرو رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک دن ایک شخص دو سرخ کپڑے پہنے ہوئے گذرا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے سلام کا جواب نہیں دیا۔ یہ حدیث صراحت کے ساتھ اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ مرد کو سرخ کپڑا پہننا جائز نہیں۔ اب آپ اس کے معارض یہ حدیث ملاحظہ فرمائیں۔

### حدیث نمبر ۲:

حضرت اسماء بنت ابوبکر صدیق کے غلام کا نام عبداللہ تھا، وہ عطاء کے لڑکے کے ماموں تھے وہ کہتے ہیں کہ حضرت اسماء نے مجھے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا اور یہ کہا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ تین چیزوں کو حرام کہتے ہیں۔ کپڑوں کے نقش و نگار کو، سرخ گدوں کو اور ماہ رجب کے تمام روزے رکھنے کو، حضرت عبداللہ بن عمر نے کہا آپ نے جو رجب کے متعلق ذکر کیا ہے تو جو شخص دائمی روزے رکھتا ہو (وہ رجب کے روزوں کو حرام کیسے کہہ سکتا ہے) باقی رہا کپڑں کے نقش و نگار کا مسئلہ تو بات یہ ہے کہ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے یہ سنا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ریشم کو صرف وہ شخص پہنتا ہے جس کا آخرت میں کوئی حصہ نہیں ہے اور مجھے یہ خدشہ تھا کہ نقش و نگار بھی شاید ریشم سے بنائے جاتے ہیں۔ رہا سرخ گدا تو عبداللہ بن عمر کا گدا بھی سرخ رنگ کا ہے۔ راوی کہتے ہیں میں یہ جوابات لے کر حضرت اسماء رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور ان کو وہ جوابات بتلائے، حضرت اسماء نے کہا یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جبہ ہے انہوں نے ایک طیالسی کسروانی جبہ نکالا جس کی آستینوں اور گریبان پر ریشم کے نقش و نگار بنے ہوئے تھے حضرت اسماء نے کہا یہ جبہ حضرت عائشہ کی وفات تک ان کے پاس تھا اور جب

ان کی وفات ہوئی تو پھر میں نے اس پر قبضہ کر لیا نبی ﷺ اس جبہ کو پہنتے تھے ہم اس جبہ کو دھو کر اس کا پانی بیماروں کو پلاتے ہیں اور اس جبہ سے ان کے لیے شفاء طلب کرتے ہیں۔

(مسلم شریف کتاب اللباس والزینۃ باب تحریم استعمال)

اس حدیث سے کئی باتیں ثابت ہوتیں۔

(۱) حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے پاس رسول اللہ ﷺ کا ایک کسروانی جبہ تھا جس کی آستینوں اور گریبان پر ریشم کے بیل بوٹے بنے ہوئے تھے۔ اس حدیث سے فقہاء نے یہ استدلال کیا ہے کہ کپڑے پر چار انگل ریشم کا کام بنوانا جائز ہے۔

(۲) سرخ رنگ کے گدے کا استعمال جائز ہے۔ ہمارا استدلال اصل میں اس بات سے ہے کہ پہلے جو حدیث نقل کی اس میں سرخ رنگ کے کپڑے مردوں کو پہننا درست نہیں تھا مگر اس مسلم کی حدیث سے سرخ رنگ کے گدے کا استعمال کرنا جائز ثابت ہو رہا ہے۔ اسی طرح ریشم کے کپڑے حرام اور تکیہ کا استعمال مباح ہو سکتا ہے۔

(۳) اس حدیث سے بزرگوں کے تبرکات کا ثبوت بھی ہو رہا ہے۔ اور ان سے بیماروں کو شفاء بھی ہوتی ہے یہ شرک نہیں۔

(۴) اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ کسی کپڑے پر اگر تھوڑی مقدار میں ریشم لگا ہو تو جائز ہے شریعت میں صرف خالص ریشم کا کپڑا بنا ہوا پہننا حرام ہے۔ ہاں اگر کسی کپڑا پر ریشم لگا ہو۔ اور ہو بھی تھوڑی مقدار میں تو وہ کپڑا استعمال کرنا جائز ہے۔ کیونکہ وہ بالتبع ہوا۔

حدیث نمبر ۳:

حضرت انس بن مالک بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت عبدالرحمن بن عوف اور حضرت زبیر بن عوام کو ایک سفر میں ریشم پہننے کی اجازت دی کیونکہ ان کو خارش یا کوئی اور تکلیف لاحق ہو گئی تھی۔ (مسلم کتاب اللباس والزینۃ)

حدیث نمبر ۴:

حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ عبدالرحمن بن عوف اور حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہما نے نبی ﷺ سے جوؤں کی شکایت کی تو آپ نے ان کو جنگ کے دنوں میں ریشم پہننے کی اجازت دے دی۔

(مسلم کتاب اللباس والزینۃ)

### حدیث نمبر ۵:

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ریشم کی ایک قبا ہدیہ میں دی گئی آپ نے اس کو پہن کر نماز پڑھی پھر کراہت کے ساتھ اس کو زور سے کھینچ کر اتارا پھر فرمایا کہ یہ متقیوں کے لیے مناسب نہیں ہے۔ (مسلم کتاب اللباس والزینۃ)

### حدیث نمبر ۶:

ابوعثمان بیان کرتے ہیں کہ جس وقت ہم آزربائیجان میں تھے حضرت عمر نے ہمیں لکھا اے عتبہ بن فرقد تمہارے پاس جو مال ہے اس میں تمہاری کوشش کا دخل ہے نہ تمہارے باپ کی کوشش کا دخل ہے نہ تمہاری ماں کی کوشش کا دخل ہے سو مسلمانوں کو ان کے گھروں پر ان چیزوں سے پیٹ بھر کر کھلاؤ جن سے تم اپنے گھر پر پیٹ بھر کر کھاتے ہو اور تم عیش وعشرت، مشرکین کے لباس، اور ریشم پہننے سے بچتے رہنا۔ کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ریشم پہننے سے منع فرمایا ہے۔ مگر ریشم کی اتنی مقدار جائز ہے یہ فرما کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو انگلیاں درمیانی انگلی اور انگشت شہادت ملا کر بلند فرمائیں زہیر نے بھی اپنی انگلیاں بلند کیں۔ (مسلم)

### حدیث نمبر ۷:

ابوعثمان کہتے ہیں، ہم عتبہ بن فرقد کے ساتھ تھے کہ ہمارے پاس حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ مکتوب آیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ریشم کو صرف وہی شخص پہنے گا جس کو آخرت میں کوئی حصہ نہیں ملے گا۔ البتہ ریشم کی اتنی مقدار جائز ہے۔

ابوعثمان نے اپنے انگوٹھے کے ساتھ ملی ہوئی دو انگلیوں کے ساتھ اشارہ کیا پھر جب میں نے طیالسہ کی چادر کو دیکھا تو ان انگلیوں کو طیالسی کی چادر میں دیکھا۔ (مسلم)

### حدیث نمبر ۹:

ابوعثمان نہدی کہتے ہیں کہ ہمارے پاس حضرت عمر کا مکتوب آیا دراں حالیکہ اس وقت ہم آزربائیجان میں عتبہ بن فرقد کے پاس تھے یا شام میں تھے۔ اس میں یہ لکھا تھا کہ رسول اللہ نے ریشم پہننے سے منع کیا ہے لیکن دو انگلیوں کی مقدا کا استثناء کیا ہے ابوعثمان نے کہا ہم نے اس سے نقش و نگار سمجھے۔ (مسلم کتاب اللباس والزینۃ)

حدیث نمبر ۹:

حضرت سوید بن غفلہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب نے جابیہ میں خطبہ دیتے ہوئے فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ریشم پہننے سے منع فرمایا ہے البتہ دو یا تین یا چار انگلیوں کا استثناء فرمایا ہے۔

(مسلم کتاب اللباس والزینۃ)

ان روایات میں نقش ونگار کے لیے چار انگلیوں تک ریشم لگانے کی مرد کو اجازت مل گئی ہے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جبہ کو بھی لگا ہوا تھا۔ حرام اور ناجائز ہونے کے باوجود چار انگلیوں کی مقدار کپڑے پر لگا کپڑا استعمال کرنے کی اجازت شریعت میں موجود ہے۔

امام صاحب کے خیال میں یہ چار انگلیاں کی اجازت بھی بالتبع ہوئی ہے ویسے نہیں آپ کے نزدیک کسی نہ کسی صورت میں ریشم بالتبع کا استعمال کرنے کا جواز ان روایات سے ثابت ہوتا ہے۔ اور تکیہ اور گدا بھی بالتبع ہی میں شامل ہے کیونکہ یہ شخص ریشم کو براہ راست پہن نہیں رہا۔ جب کے اس کی تجارت جائز ہے۔ اگر دوسرے کو تحفہ اور ہدیہ دینا جائز ہے مشرک کو دینا جائز ہے۔ بیماری میں بطور علاج اس کا استعمال کرنے کی اجازت ہے۔ جیسا کہ احادیث میں موجود ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ خنزیر یا شراب کی طرح کا حرام نہیں ہے ان دلائل کی وجہ سے امام صاحب نے یہ کہہ دیا کہ اگر کوئی استعمال کرلے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ یہاں یہ یاد رہے کہ عام حالات میں امام صاحب ریشم استعمال کرنے کا حکم نہیں دے رہے۔ صرف ان دو چیزوں میں تھوڑی نرمی کی ہے اور ہماری سمجھ میں تو یہ بات آتی ہے۔ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہ تابعین عظام کے متعلق بعض روایات میں جو آتا ہے کہ انہوں نے کسی نہ کسی شکل میں ریشم کا استعمال فرمایا ہے۔ روایات کی پوزیشن کیسی بھی ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے بطور احتیاط ان شخصیات کو بچانے کی کوشش کی ہے۔ باقی آپ کے فرمان کی صحیح توجیہ قاضی خاں نے فرمادی ہے جس سے تمام اشکالات ختم ہو جاتے ہیں اگر پھر بھی کسی کی تسلی نہیں ہوتی تو اس کی مرضی۔ ہم تو ایسے مقام پر یہ کہیں گے کہ آپ مجتہد ہیں اگر واقعۃً آپ سے کہیں غلطی ہو ہی گئی تو پھر بھی آپ کو ایک اجر تو ملتا ہی ہے۔ اسی لیے علمائے احناف نے بطور احتیاط فتوی امام محمد اور امام یوسف کے قول پر ہی دیا ہے۔ باقی یہ سوچنے کی بات ہے کہ امام صاحب نے بھی صرف تکیہ اور

گدے کے استعمال کے متعلق کہہ دیا کہ کوئی مضائقہ نہیں اور کسی چیز کے متعلق کیوں نہیں کہا۔

جب ہم ہدایہ کی شروحات کو دیکھتے ہیں تو ان میں ایسی حدیث موجود ہیں جن سے ان دو چیزوں کا کچھ نہ کچھ جواز نکلتا ہے۔ (دیکھیے طوخ النیرین شرح ہدایہ آخرین ج۔۶ ص ۲۸)

## اعتراض نمبر (۸۶)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** صدقۂ فطر کی ادائیگی صرف مسلمان پر ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جده ان النبی ﷺ بعث منادیا فی فجاج مکة الاان صدقة الفطر واجبة علی کل مسلم ذکر او انثی حر او عبد صغیر او کبیر۔

(ترجمہ) نبی ﷺ نے مکے کی گلیوں میں ندا کروائی کہ صدقۂ فطر ہر مسلمان مرد وعورت، آزاد وغلام چھوٹے اور بڑے پر واجب ہے۔

(ترمذي ج۱ باب ماجاء في صدقة الفطر صفحه: ۱۳۶، رقم الحديث ۶۷۴)

عن ابن عمر رضی اللہ عنہما قال فرض رسول الله ﷺ زکوة الفطر صاعا من تمر او صاعا من شعیر علی العبد والحر والذکر والانثی والصغیر والکبیر من المسلمین

(ترجمہ) رسول اللہ ﷺ نے صدقہ فطر ایک صاع کھجور یا جو کا مقرر کیا ہر مسلمان پر وہ غلام ہو یا آزاد، مرد ہو یا عورت، چھوٹا ہو یا بڑا۔

(بخاري کتاب الزکاة باب فرض صدقة الفطر صفحه ۲۰۴ واللفظ له. رقم الحديث ۱۵۰۳)

(مسلم ج۱ کتاب الزکاة باب صلوة الفطر صفحه ۳۱۷. رقم الحديث ۲۲۷۸)

### فقہ حنفی

یؤدی المسلم الفطرة عن عبده الکافر۔

(هدایه اولین ج۱ کتاب الزکاة باب صدقة الفطر صفحه ۲۰۹)

(ترجمہ) مسلمان صدقہ فطر ادا کرے گا اپنے کافر غلام کی طرف سے بھی۔

(فقہ وحدیث ص ۱۲۵)

جواب:

راشدی صاحب نے جن دو حدیثوں کا حوالہ دیا ہے ان میں یہ خاص بات کہیں نہیں کہ مسلمان آقا اپنے کافر غلام کی طرف سے صدقۃ الفطر نہ دے۔ جس سے ثابت ہوا کہ فقہ حنفی کا یہ مسئلہ ان احادیث کے خلاف نہیں ہے۔ فقہ حنفی میں اس مسئلہ کی بنیاد کیا ہے وہ ملاحظہ فرمائیں۔

## فقہ حنفی کے دلائل

حدیث نمبر ۱:

امام بخاری نے ج ۱ ص ۲۰۵ کتاب الزکوۃ میں ایک باب یوں قائم کیا ہے۔

باب صدقة الفطر على الحر والمملوك

باب آزاد اور غلام پر صدقہ فطر کا واجب ہونا

امام بخاری کے اس باب سے پتہ چلتا ہے کہ غلام مسلمان ہو یا کافر اس پر صدقہ فطر واجب ہے۔ اس باب کے تحت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے جو روایت امام بخاری نے درج کی ہے اس میں بھی مسلمان اور کافر کا فرق موجود نہیں ہے اس کے الفاظ اس طرح ہیں۔ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فطر کا صدقہ یا یوں فرمایا رمضان کا صدقہ مرد عورت اور آزاد اور غلام ہر ایک پر ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو کا فرض کیا۔ الحدیث

حدیث نمبر ۲:

اس باب کے بعد پھر ایک نیا باب امام بخاری نے قائم فرمایا ہے باب صدقة الفطر على الصغير والكبير یعنی باب چھوٹے اور بڑے سب پر صدقہ فطر واجب ہے اس کے تحت بھی ابن عمر کی روایت نقل کی ہے جس کے الفاظ اس طرح ہیں۔

آنحضرتؐ نے صدقہ فطر ایک صاع جو یا ایک صاع کھجور چھوٹے بڑے آزاد غلام سب پر فرض کیا۔

اس میں بھی سب غلام آ گئے چاہئیں وہ کافر ہو یا مسلمان کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مطلق والحر والمملوك فرمایا ہے۔ (بخاری کتاب الزکوۃ)

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ غلام اور باندیاں تو کسی چیز کے مالک نہیں ہوتے ان پر صدقہ فطر کیسے واجب کیا گیا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ان کا مالک ان کی طرف سے صدقہ فطر ادا کرے گا۔

**حدیث نمبر ۳:**

مسلم شریف ج ۱ ص ۳۱۶ کتاب الزکوۃ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث ہے جس کے الفاظ اس طرح ہیں۔

قال لیس فی العبد صدقۃ الا صدقۃ الفطر

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا غلام پر زکوٰۃ (ادا کرنا واجب) نہیں ہے۔ مگر صدقہ فطر (ادا کرنا واجب) ہے۔ اس حدیث میں بھی مسلمان کی قید موجود نہیں۔

**حدیث نمبر ۴:**

جعفر بن محمد (یعنی امام جعفر صادقؒ بن امام محمد باقرؒ) اپنے باپ سے نقل کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چھوٹے اور بڑے اور آزاد اور غلام غرض ہر اس شخص سے جو تمہاری عیال داری میں ہوں صدقہ فطر ادا کرنے کا حکم کیا ہے۔ (تلخیص الحبیر) (مسند امام شافعی مترجم جلد ۲ ص ۴۰۷)

احناف کے نزدیک ہر قسم کے مملوک کی طرف سے خواہ وہ مسلمان ہو یا کافر صدقہ فطر ادا کرنا مالک کے ذمے ضروری ہے جس پر وہ روایات دال ہیں جن میں عن المسلمین کا لفظ نہیں)

**حدیث نمبر ۵:**

حضرت عبداللہ بن عباس بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا صدقہ فطر ہر چھوٹے اور بڑے مذکر اور مؤنث یہودی اور عیسائی (غلام) آزاد اور غلام کی طرف سے ادا کیا جائے گا جو گندم کا نصف صاع ہوگا یا کھجور کا ایک صاع ہوگا یا جو کا ایک صاع ہوگا۔

(سنن دارقطنی مترجم جلد ۵ ص ۳۵۴ کتاب زکوٰۃ الفطر)

اگرچہ اس حدیث کے ایک راوی سلام طویل پر کچھ جرح بھی موجود ہے۔ مگر اس سے یہ ثابت ہو گیا کہ کافر غلام کی طرف سے صدقۃ الفطر ادا کرنا چاہئے۔

**حدیث نمبر ۶:**

مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ ص ۳۹۹ میں ایک حدیث ہے جس میں آتا ہے۔ ما قلوا فی

العبد النصرانی یعطی عنہ۔ اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ یہودی ہو یا نصرانی ہو اس مملوک کا صدقۃ الفطر واجب ہے۔

حدیث نمبر ۷:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدقہ فطر کو فرض کیا ایک صاع جو سے یا ایک صاع کھجور سے چھوٹے اور بڑے پر اور آزاد اور غلام پر۔

(بخاری کتاب الزکوۃ باب صدقۃ الفطر علی الصغیر والکبیر ج۔ ا ص ۲۰۵)

اس حدیث میں والمملوک مطلق ہے۔ یعنی کافر اور مسلمان دونوں قسم کے غلاموں پر صدقۃ الفطر واجب ہے۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے جواب کی کوئی خاص ضرورت نہیں رہی راشدی صاحب کا استدلال مسلمین کے لفظ سے ہے۔ مگر ایسی بہت سی روایات بھی مروی ہیں جن میں مسلمین وغیرہ کے الفاظ نہیں ہیں۔ جب احناف کے پاس مستقل دلائل موجود ہیں تو پھر یہ کہنا کہ احناف کا مذہب حدیث کے خلاف ہے غلط ہے۔ (تفصیل کے لیے دیکھئے۔ درس ترمذی ج ۲ ص ۵۰۴ تا ۵۰۹)

## اعتراض نمبر ۸۷

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** اگر ظہر پانچ رکعت پڑھا دیں تو دو سجدے سہو کافی ہوں گے۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن عبداللہ بن مسعود ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلی الظهر خمسا فقیل له ازید فی الصلاۃ قال وما ذالك قالوا صلیت خمسا فسجد سجدتین۔

(ترجمہ) سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز پانچ رکعتیں پڑھائیں پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہا گیا کہ کیا نماز زیادہ ہو گئی ہے۔ فرمایا کیوں؟ بتایا گیا کہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے پانچ رکعتیں پڑھائیں ہیں۔ تب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو سجدے کیے۔

(بخاری ج۱ کتاب التهجد باب اذا صلی خمسا صفحہ ۱۶۳، رقم الحدیث ۱۲۲۶)

(مسلم ج۱ کتاب المساجد باب السهو فی الصلاۃ والسجود صفحہ ۲۱۲، رقم الحدیث ۱۲۸۱)

## فقہ حنفی

وان قید الخامسة بسجدة بطل فرضه عندنا

(ھدایہ اولین ج۱ صفحہ:۱۵۹ کتاب الصلاۃ باب سجود السھو)

(ترجمہ) پانچویں رکعت پڑھ لی تو ہم (احناف) کے نزدیک اس کی پوری فرض نماز باطل ہوگئی۔ (فقہ و حدیث ص ۱۳۶)

**جواب:**

اس بات پر اجماع ہے کہ نماز میں آخری قعدہ میں بیٹھنا فرض ہے اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ فرض کے چھوٹ جانے سے نماز نہیں ہوتی، اس لئے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک یہ ہے کہ چوتھی رکعت میں قعدہ کے لیے بیٹھے بغیر پانچویں رکعت میں کھڑے ہوجانے سے فرض نماز ادا نہیں ہوگی۔ کیونکہ آخری قعدہ جو کہ فرض ہے فوت ہوگیا ہے بلکہ اس صورت میں یہ نماز نفل ہوجائے گی۔ جب یہ دونوں قاعدے مسلم ہیں تو فقہی نقطہ نظر سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک پر کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکتا۔ جب تک یہ ثابت نہ ہوجائے۔ کہ روایت میں مذکور واقعہ میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم چوتھی رکعت میں قعدہ کے لیے نہیں بیٹھے تھے۔ جب یہ روایت اس بارے میں خاموش ہے اور بیٹھنے یا نہ بیٹھنے سے کسی قسم کی بھی تصریح نہیں کرتی تو ایک محتمل امر کی بنا پر امام ابوحنیفہ کے فقہ و روایت کے لحاظ سے مضبوط مسلک پر اعتراض کرنے کا کوئی جواز نہیں بنتا۔

## اعتراض نمبر ۸۷

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** نفل پڑھنے والے کی اقتداء، فرض پڑھنے والے کے لیے جائز ہے۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن جابر قال كان معاذ يصلي مع النبي صلی اللہ علیہ وسلم ثم يأتي قومه فيصلي بهم.

(ترجمہ) سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ معاذ رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز ادا کرتے، پھر اپنی قوم میں جاتے اور ان کو نماز پڑھاتے، (یعنی دوسری نماز معاذ رضی اللہ عنہ کے لیے نفلی ہوتی اور دوسری جماعت کے لیے فرض۔)

(بخاری ج۱ کتاب الاذان باب اذا صلی ثم ام قوما صفحہ ۹۸، رقم الحدیث ۷۱۱، مسلم ج۱ کتاب الصلاۃ باب القرأۃ فی العشاء صفحہ ۱۸۷، رقم الحدیث ۱۰۴۰)

## فقہ حنفی

ولا یصلی المفترض خلف المتنفل

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الصلاۃ باب الامامۃ صفحہ ۱۲۷)

(ترجمہ) فرض نماز پڑھنے والا نفل نماز پڑھنے والے کے پیچھے (نماز) نہیں پڑھ سکتا۔

(فقہ و حدیث ص ۱۲۷)

**جواب:**

راشدی صاحب نے جو روایت نقل کی ہے اس میں یہ بات موجود نہیں ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کس نیت سے پڑھتے تھے کیونکہ نیت تو ایک باطنی امر ہے اس پر کوئی دوسرا مطلع نہیں ہو سکتا جب تک نیت کرنے والا خود نہ بتائے۔ ہو سکتا ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نفل کی نیت سے نماز پڑھتے ہوں تا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز کا طریقہ سیکھ سکیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھ کر برکت حاصل کر سکیں اور پھر اپنی قوم کے پاس جا کر فرض نماز پڑھاتے ہوں جب اس بات کا بھی احتمال ہے تو دوسرے حضرات کا استدلال درست نہ ہوگا۔

اور یہ بات بھی معلوم ہے کہ ایک صحابی رضی اللہ عنہ کے فعل کو ایسے معنی پر محمول کرنا جو متفق علیہ ہے زیادہ بہتر ہوگا ایک ایسے معنی پر محمول کرنے سے جو مختلف فیہ ہے چنانچہ نفل نماز کی نیت کے ساتھ اس امام کے پیچھے نماز پڑھنی جو فرض نماز پڑھا رہا ہو بالاتفاق سب کے نزدیک جائز ہے۔ لیکن نفل نماز پڑھانے والے کے پیچھے فرض والے کی نماز میں آئمہ کرام کا اختلاف ہے۔ احناف، مالکیہ، حنابلہ اس کے قائل نہیں ہیں۔

اگر غیر مقلدین اس بات پر ہی بضد ہوں کہ وہ فرض نماز ہی پڑھ کر جاتے تھے تو اس کا جواب یہ ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے اس عمل کا علم ہوا آپ علیہ السلام نے منع فرما دیا۔

جیسا کہ مسند احمد کی روایت میں آتا ہے

عن معاذ بن رفاعۃ عن سلیم رجل من بنی سلمۃ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا معاذ بن جبل لا تکن فتانا اما ان تصلی معی واما ان تخفف علی قومك۔ (مسند احمد ج ۵ ص ۷۴)

(ترجمہ) آنحضرت ﷺ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے فرمایا اے معاذ بن جبل

! یا تو تم میرے ساتھ نماز پڑھو اور یا پھر اپنی قوم کے ساتھ ہلکی نماز پڑھو۔

اس کا معنی یہی ہے کہ یا تو تم فرض نماز میرے ساتھ پڑھو اور اپنی قوم کے لوگوں کے ساتھ فرض نہ پڑھو، اور یا میرے ساتھ فرض نہ پڑھو تا کہ وہ تمہارا انتظار نہ کریں۔

چنانچہ امام عبدالسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ جو اکابر حنابلہ میں سے ہیں (صاحب منتقی) کہتے ہیں۔

وقد احتج به بعض من منع اقتداء المفترض بالمتنفل قال لانه يدل على انه متى صلى معه امتنعت امامته وبالاجماع لاتمتنع صلاة النفل معه فعلم انه اراد بهذا القول صلاة الفرض وان الذى كان يصلى معه كان ينويه نفلا۔ (منتقی مترجم ج ا ص ۵۷۸)

(ترجمہ) جو نفل پڑھنے والے کے پیچھے فرض پڑھنے والے کی نماز کو درست نہیں قرار دیتے، اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں اس حدیث میں دلالت ہے اس بات پر کہ فرض پڑھنے والے کی اقتداء نفل پڑھنے والے کے پیچھے نہیں ہوتی کیونکہ جب انہوں نے آنحضرت ﷺ کے پیچھے نماز پڑھی تو پھر ان کی امامت ممنوع ہوگی حصر والی تقسیم کا یہی مقتضی ہے۔

اور یہ بات بالاجماع ثابت ہے، اگر وہ آپ کے پیچھے نفل کی نیت سے نماز پڑھیں تو پھر ان کی امامت ممنوع نہ ہوگی۔

تو اس سے معلوم ہوا کہ معاذ رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ کی طرف سے مامور تھے، کہ وہ اپنی قوم کو امامت کرائیں تو ظاہر ہے وہ فرض نماز یقیناً اپنی قوم کے ہمراہ جماعت کے ساتھ ہی ادا کرتے تھے۔

(شرح نقایہ ج ا ص ۸۸)

اس حدیث میں یہ نہیں آیا کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے یہ کام حضور اکرم ﷺ کی اجازت سے کیا ہو اور حضور اکرم ﷺ نے آپ کو اجازت دی ہو کہ فرض میرے پیچھے پڑھ لیا کرو۔ اور نفل کی نیت سے اپنے مقتدیوں کو پڑھا دیا کرو۔ زیادہ سے زیادہ یہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کا عمل تھا مگر جب حضور اکرم ﷺ کو اطلاع ملی تو آپ ﷺ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو منع فرما دیا۔

# اعتراض نمبر ۸۹

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** نماز میں شک میں مبتلا ہونے والا یقین پر بناء کرتے ہوئے نماز مکمل کر کے سجدۂ سہو کر لے۔

## حدیث نبوی ﷺ

عن ابی سعید الخدری قال قال رسول الله ﷺ اذا شك احدكم فی صلاته ولم يدر كم صلی ثلاثا ام اربعا فليطرح الشك وليبن علی ما استيقن ثم ليسجد سجدتين قبل ان يسلم۔

(ترجمہ) سیدنا ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جب تم میں سے کسی ایک کو اپنی نماز کے بارے میں شک ہو اور اس کو پتہ نہ چلے کہ تین رکعتیں پڑھی ہیں یا چار تو اس کو چاہیے کہ شک کو دور کرے اور یقین پر بنا کرتے ہوئے سلام سے قبل سجدہ سہو کرے۔)

(مسلم ج ۱ کتاب المساجد باب السهو في الصلوٰة صفحه ۲۱۱، رقم الحديث ۱۲۷۲)

## فقہ حنفی

ومن شك فی صلوته فلم يدر ثلاثا صلی ام اربعا وذلك اول ما عرض استانف

(هدايه اولين ج ۱ كتاب الصلاة باب السجود صفحه ۱۶۰)

(ترجمہ) یعنی جس کو اپنی نماز میں شک ہو اور اس کو پتہ نہ چل سکے کہ تین رکعتیں پڑھی ہیں یا چار اور یہ کیفیت نماز کے شروع میں ہو تو اس کو چاہیے کہ نماز توڑ دے اور نئے سرے سے نماز شروع کرے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۲۸)

**جواب:**

پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب غیر مقلد نے فقہ حنفی کا پورا مسئلہ نقل نہیں کیا آپ نے جو عبارت ہدایہ کی نقل کی ہے وہ بھی پوری نقل نہیں کی۔

اس مسئلہ میں امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا صحیح مسلک کیا ہے وہ ملاحظہ فرمائیں۔

نواب قطب الدین محدث دہلوی حنفی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں۔

اس مسئلہ میں امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک کا ماحصیل یہ ہے کہ اگر کسی شخص کو نماز میں شک ہو جائے کہ کتنی رکعتیں پڑھی ہیں تو اگر اس شخص کی عادت شک کرنے کی نہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ پھر نئے سرے سے نماز پڑھے اور اگر اسکو شک ہونے کی عادت ہو تو اپنے غالب گمان پر عمل کر لے جتنی رکعتیں اس کو غالب گمان سے یاد پڑھیں تو اسی قدر رکعتیں سمجھے کہ پڑھ چکا ہے اور اگر غالب گمان کسی طرف نہ ہو تو کمتر عدد کو اختیار کرے مثلاً کسی کو ظہر کی نماز میں شک ہوا کہ تین رکعتیں پڑھی ہیں یا چار اور غالب گان کسی طرف نہ ہو تو اس کو چاہیے کہ تین رکعتیں شمار کرے۔

ایک رکعت اور پڑھ کر نماز پوری کرلے پھر سجدہ سہو کر لے۔

اتنی بات سمجھ لیجئے کہ غالب گمان پر عمل کرنے کی وجہ یہ ہے کہ شریعت میں غالب گمان کو اختیار کرنے کی اصل موجود ہے جیسا کہ اگر کوئی شخص کسی ایسی جگہ نماز پڑھنا چاہے جہاں اسے قبلہ کی سمت معلوم نہ ہو سکے تو اس کے لیے حکم ہے کہ وہ جس سمتؒ کے بارہ میں غالب گمان رکھے کہ ادھر قبلہ ہے اسی طرف منہ کر کے نماز پڑھ لے اس کی نماز ہو جائے گی۔

غالب گمان کو اختیار کرنے کے سلسلہ میں احادیث بھی ملتی ہیں چنانچہ صحیحین میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی ایک روایت ہے جس کے الفاظ یہ ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کسی کو نماز میں شک واقع ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ صحیح رائے قائم کر کے (یعنی کسی ایک پہلو پر غالب گمان کر کے) نماز پوری کر لے' اس حدیث کو شمنی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی شرح نقایہ میں نقل کیا ہے۔ نیز جامع الاصول میں بھی نسائی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک حدیث تحری (غالب گمان) پر عمل کرنے کے صحیح ہونے کے بارہ میں منقول ہے۔

امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب موطا میں تحری کی افادایت کے سلسلہ میں یہ کہتے ہوئے کہ تحری کے سلسلہ میں بہت آثار وارد ہیں بڑی اچھی بات یہ کہی ہے کہ اگر ایسا نہ کیا جائے: یعنی تحری کو قابل قبول نہ قرار دیا جائے تو شک اور سہو سے نجات ملنی بڑی مشکل ہوگی اور ہر شک وشبہ کی صورت میں اعادہ بڑی پریشانیوں کا باعث بن جائے گا۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس موقع پر مسئلہ مذکور کا تجزیہ کرتے ہوئے کہا

ہے کہ اس موقع پر حاصل کلام یہ ہے کہ اس مسئلہ کے سلسلہ میں تین احادیث منقول ہیں پہلی حدیث کا مطلب یہ ہے کہ نماز میں جب بھی کسی کو شک واقع ہو جائے تو وہ نماز کو از سر نو پڑھے۔ دوسری حدیث کا ماحصل یہ ہے کہ جب کسی کو نماز میں شک واقع ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ صحیح بات کو حاصل کرنے کے لیے تحری کرے یعنی غالب گمان پر عمل کر لے۔ تیسری حدیث کا مفہوم یہ ہے کہ جب نماز میں شک واقع ہو تو یقین پر عمل کرنا چاہیے۔ یعنی جس پہلو پر یقین ہو اسی پر عمل کیا جائے''۔

حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے ان تینوں حدیثوں کو اپنے مسلک میں جمع کر دیا ہے اس طرح کہ انہوں نے پہلی حدیث کو تو پہلی مرتبہ شک واقع ہونے کی صورت پر محمول کیا ہے۔

دوسری حدیث کو کسی ایک پہلو پر غالب گمان ہونے کی صورت پر محمول کیا ہے اور تیسری حدیث کو کسی بھی پہلو پر غالب گمان نہ ہونے کی صورت پر محمول کیا ہے۔

حضرت شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک کی کمال جامعیت اور انتہائی محقق ہونے کی دلیل ہے۔ (مظاہر حق شرح مشکوۃ جلد اول ص ۶۷۱ و ص ۶۷۲)

قارئین کرام ہم نے مسئلہ کو واضح کرنے کے لیے مظاہر حق سے کافی لمبی عبارت نقل کر دی ہے۔ اب زیادہ ضرورت تو نہیں کہ ہم کچھ مزید عرض کریں مگر ہمیں واسطہ ایسے لوگوں سے پڑا ہے جو ضدی قسم کے ہیں۔ اس لیے ہم ایسی تینوں قسم کی روایات کا بحوالہ ذکر بھی کر دیتے ہیں جن کا ذکر شیخ عبدالحق نے فرمایا ہے۔ اور وہ تینوں قسم کی روایات ہدایہ میں بھی موجود ہیں۔

### پہلی قسم کی حدیث:

اگر کسی شخص کو پہلی بار اپنی نماز میں شک ہوا ہو تو ایسا شخص نماز از سر نو پڑھے مولانا راشدی صاحب نے ہدایہ کی جو عبارت نقل کی ہے اس کے آگے صاحب ہدایہ نے حدیث سے اس مسئلہ کی دلیل بھی نقل کی تھی جو مولانا نے نقل نہیں کی۔ اگر نقل کر دیتے تو اعتراض خود ہی ختم ہو جاتا۔ ہم یہاں پر ہدایہ کی پوری عبارت نقل کرتے ہیں جس سے مولانا راشدی صاحب کی خیانت کا علم بھی ہو جائے گا اور حدیث کا پتہ بھی چل جائے گا ہدایہ کی مکمل عبارت ملاحظہ فرمائیں۔

ومن شك في صلاته فلم يدر اثلاثا صلى ام اربعا وذلك اول ما عرض له. استانف لقوله علیہ السلام إذا شك احدكم في صلاته انه كم صلى فليستقبل الصلاة

(ترجمہ) اور جس شخص کو اپنی نماز میں شک ہو گیا۔ چنانچہ اسے یہ نہیں معلوم کہ اس نے تین رکعات پڑھی یا چار اور یہ شک اسے پہلی مرتبہ عارض ہوا ہے تو وہ شخص ازسرنو نماز پڑھے۔ اس لیے کہ آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ جب تم میں سے کسی شخص کو اس کی نماز میں شک ہو جائے کہ اس نے کتنی رکعات پڑھی ہے تو وہ ازسرنو نماز پڑھے۔ (ہدایہ باب سجود السہو)

یہ حدیث حضرت عبداللہ بن مسعود سے مروی ہے۔ علامہ زیلعی حنفی نے نصب الرایہ میں حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی نے درایہ میں اور ہدایہ کی دیگر شروحات میں اس کی تفصیل دیکھی جا سکتی ہے۔ علامہ انور شاہ کشمیری نے العرف الشذی شرح ترمذی ج ۲ ص ۳۴۰ میں بھی نقل کی ہے۔

اس حدیث کے علاوہ بھی متعدد روایات سے یہ مفہوم نکلتا ہے ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث نمبر ۱:**

ابن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ نے مصنف میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے بھی اس قسم کی روایت نقل کی ہے ملاحظہ فرمائیں۔

عن ابن عمر فی الذی لا یدری ثلاثا صلی او اربعا قال: یعید حتی یحفظ

(مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۸ ج ۲ باب من قال اذا شک فلم یدر کم صلی اعاد)

(ترجمہ) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں جو شخص یہ نہ جانے کہ تین پڑھیں یا چار وہ اعادہ کرے یہاں تک کہ ٹھیک یاد ہو۔

**حدیث نمبر ۲:**

عن ابن سیرین عن ابن عمر قال: اما انا فاذا لم ادر کم صلیت فانی اعید

(مصنف ابن ابی شیبۃ ص ۲۷۔۲۸ ج ۲ باب من قال اذا شک فلم یدر کم صلی اعاد)

(ترجمہ) ابن سیرین کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب میں شک کرتا ہوں کہ میں نے کتنی رکعتیں پڑھی تو اعادہ کر لیتا ہوں۔

ابن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ نے سعید بن جبیر، ابن الحنفیہ اور قاضی شریح رحمۃ اللہ علیہ سے بھی یہی روایت کیا ہے۔

(دیکھیے: مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۲ باب من قال اذا شک فلم یدر کم صلی اعاد)

علامہ کاسانی بدائع الصنائع میں نقل فرمایا ہے کہ حضرت ابن عباس اور عبداللہ بن عمرو بن العاص سے بھی یہی مروی ہے۔

امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ اور امام طاوس رحمۃ اللہ علیہ سے بھی یہ ہی منقول ہے۔

ان دلائل سے اتنی بات تو ثابت ہوگئی کہ امام صاحب کے حوالہ سے صاحب ہدایہ نے جو بات ذکر کی اس کی کچھ نہ کچھ اصل روایات میں موجود ہے۔ اور امام صاحب بھی جس شخص کو زندگی میں صرف پہلی بار شک ہوا ہو اس کے متعلق یہ کہتے ہیں ہر شک والے کا یہ حکم نہیں۔ دوسری بات احناف کے ہاں اس طرح کرنا یعنی از سر نو نماز پڑھنا کوئی ضروری نہیں نہ فرض ہے نہ واجب نہ سنت صرف جواز کی حد تک ہے اور وہ بھی اس مسئلہ میں وارد ان احادیث و آثار مذکورہ کی وجہ سے امام ترمذی نے بھی یہ بات نقل کی ہے آپ فرماتے ہیں اور کہا بعض علماء نے جب شک کرے نماز میں تو پھر دوبارہ پڑھے۔
(ترمذی باب فیمن یشک فی الزیادۃ والنقصان)

## دوسری قسم کی حدیث

صاحب ہدایہ اس عبارت کے آگے لکھتے ہیں (ترجمہ ملاحظہ فرمائیں) اور اگر مصلی کو زیادہ شک پیش آتا ہو تو وہ اپنی اکبر رائے کے مطابق بناء کر لے اس لیے کہ آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے جس شخص کو اس کی نماز میں شک ہو جائے وہ درستگی کی تحری کرے (یعنی غالب گمان کرے۔ پھر جس طرف اس کا غالب گمان ہو اس پر عمل کرے)

یہ اس مسئلے کا دوسرا اجزاء ہوا اور صاحب ہدایہ نے اس کی دلیل بھی ساتھ نقل کر دی ہے وہ مکمل حدیث اس طرح ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے نماز پڑھائی ابراہیم نے کہا مجھے پتا نہیں اس نماز میں آپ ﷺ نے کچھ زیادتی کی یا کمی کی پس جب اپ نے سلام پھیرا تو آپ سے کہا گیا یا رسول اللہ کیا نماز میں کوئی نیا حکم نازل ہوا ہے آپ ﷺ نے پوچھا اس کا کیا مطلب ہے صحابہ نے کہا آپ نے اس طرح اور اس طرح نماز پڑھی ہے آپ نے اپنے پیر موڑے اور قبلہ کی طرف منہ کیا اور دو سجدے کیے پھر سلام پھیرا۔ پھر ہماری طرف منہ کر کے فرمایا اگر نماز میں کوئی نیا حکم نازل ہوتا تو میں تمہیں اس کی خبر دیتا لیکن میں صرف تمہاری مثل بشر ہوں میں اس طرح بھولتا ہوں میں جس طرح تم بھولتے ہو پس جب میں بھول جاؤں تو تم مجھے یاد دلایا کرو اور جب تم میں سے کسی کو نماز میں شک ہو جائے تو اسے غور کر کے صحیح بات معلوم کرنی چاہیے (واذا شك احد كم فى الصلوة

فلیتحری الصواب) پھر اپنی نماز پوری کرنی چاہیے پھر سلام پھیر کر دو سجدے کرنے چاہئیں۔

(بخاری کتاب الصلوٰۃ باب التوجہ نحو القبلۃ حیث کان حدیث نمبر ۴۰۱)

بخاری میں اس باب کے علاوہ بھی چار اور مقابات پر یہ حدیث امام بخاری نے نقل کی ہے۔

یہ حدیث مسلم، ابوداؤد، نسائی ابن ماجہ، مصنف ابن ابی شیبہ، سنن الکبری بیہقی، المنتقی ابن جارود، صحیح ابن خزیمہ، دارقطنی، مسند احمد، جامع المسانید ابن جوزی وغیرہ میں موجود ہے۔ اس حدیث سے احناف کا مذہب تحری کرنا ثابت ہوتا ہے۔

اس حدیث کے علاوہ بھی تحری کرنے کی احادیث مروی ہیں بعض کا ذکر مظاہر حق کی عبارت میں گذر چکا ہے۔ علامہ عینی نے لکھا ہے کہ امام قدوری فرماتے ہیں کہ ہمارے اصحاب یعنی امام ابوحنیفہ اور ان کے شاگردوں کا قول ہے کہ شک کرنے والا تحری کرے اور اس میں کوئی تفصیل نہیں فرمائی اور یہی اصول کی روایت ہے۔ (عینی شرح ہدایہ)

## تیسری قسم کی حدیث

اس مسئلہ کا تیرا جزیہ ہے کہ جس پر یقین ہو اس پر عمل کرے یہ اس وقت ہو سکتا ہے جب اس کی تحری کسی بات پر نہ جمے یعنی غلبۂ ظن حاصل نہ ہو تو کیا کرے۔ اس کے متعلق صاحب ہدایہ آگے فرماتے ہیں۔

اور اگر اس کی کوئی رائے نہ ہو تو یقین پر بناء کرے اس لیے کہ آپ۔ نے فرمایا کہ جسے اپنی نماز میں شک ہو گیا اور وہ یہ نہیں جانتا کہ اس نے تین رکعات پڑھی ہے یا چار تو وہ شخص اقل پر بنا کرے۔

یہ حدیث ترمذی کتاب الصلاۃ باب فیمن شک فی الزیادۃ والنقصان میں حضرت عبدالرحمن بن عوف سے اس طرح مروی ہے۔

روایت ہے عبدالرحمن بن عوف سے کہا سنا میں نے نبی ﷺ سے فرماتے تھے جب بھول جاوے کوئی شخص نماز میں اور نہ جانے کہ دو پڑھیں یا ایک یعنی رکعتیں تو ایک قرار دے اور اگر نہ جانے کہ دو پڑھیں یا تین تو دو قرار دے اور اگر نجانے کہ تین پڑھیں یا چار تو تین قرار دے اور جو باقی ہو سو پڑھ کر آخر میں دو سجدے کرے قبل السلام کے۔

دوسری حدیث:

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم میں سے کسی شخص کو نماز میں شک ہو جائے اور پتہ نہ چلے کہ اس نے تین رکعت پڑھی ہے یا چار تو شک کو ساقط

کر دے اور جتنی رکعات کا یقین ہو اس کے مطابق نماز پڑھے اور سلام سے پہلے دو سجدے کر لے اور اگر اس نے (واقع میں) پانچ رکعت پڑھی ہیں تو ان دو سجدوں کے ساتھ چھ رکعات ہو جائیں گی۔ اور اگر چار رکعات پڑھی ہیں تو یہ دو سجدے شیطان کی ذلت کا سبب ہو جائیں گے۔

(مسلم باب السہو فی الصلوۃ والسجود)

ہم نے تینوں قسم کی احادیث نقل کر دی ہیں۔ اس لئے کہ کسی کے خیال میں آئے کہ شیخ عبدالحق نے یہ کہا ہے مگر نقل نہیں کیں۔ ویسے ہمیں تو اول قسم کی ضرورت تھی کیونکہ مولانا راشدی صاحب کو صرف اسی پر اعتراض تھا۔

رہی وہ روایت جو راشدی نے نقل کی ہے ہم اس کے مخالف نہیں ہم اس کا وہ مفہوم لیتے ہیں جو شیخ عبدالحق محدث دہلوی حنفی نے بیان کیا ہے۔

## اعتراض نمبر (۹۰)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** سجدہ میں پیشانی اور ناک دونوں کو زمین پر ٹکانا ضروری ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

سیدنا ابوحمید الساعدی رضی اللہ عنہ کی "صفة الصلوة النبويه" والی حدیث میں ہے کہ: ثم سجد فامكن انفه وجبهته الارض۔

(ترجمہ) پھر آپ نے سجدہ کیا اور سجدہ میں اپنی ناک اور اپنی پیشانی کو زمین پر ٹکایا۔

(ابوداؤد ج۱ کتاب الصلاۃ باب افتتاح الصلاۃ صفحہ ۱۱۴، رقم الحدیث ۷۳۴)

لا صلاة لمن لم يمس انفه للارض۔

(مستدرك حاكم كتاب الصلوة ج۱ ص ۲۷۰، رقم الحديث ۹۹۷۔ طبع دار الفكر بيروت)

(ترجمہ) جس نے سجدہ میں اپنی ناک کو زمین پر نہ لگایا تو اس کی نماز نہیں ہے۔

(فقہ و حدیث ص ۱۲۹)

## فقه حنفي

فان اقتصر على احدهما جاز عند ابي حنيفة

(هدايه اولين ج۱ كتاب الصلاة باب صفة الصلاة صفحه ۱۰۸)

(ترجمہ) جس نے ان دونوں (ناک اور پیشانی) میں سے کسی ایک کو زمین پر رکھا تو ابو حنیفہ کے نزدیک جائز ہے۔ (فقہ و حدیث ص ۱۲۹)

**جواب:**

راشدی صاحب نے احناف کا مسلک صحیح نقل نہیں کیا ہمارا صحیح مسلک ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) مولانا مفتی محمد تقی عثمانی حنفی لکھتے ہیں:

اس بات پر اتفاق ہے کہ سجدہ سات اعضاء پر ہوتا ہے۔ یدین۔ رکبتین قدمین اور وجہ، پھر وجہ میں تفصیل ہے اس پر تو اتفاق ہے کہ پیشانی اور ناک دونوں کا ٹیکنا مسنون ہے۔

(درس ترمذی جلد دوم ص ۵۱)

(۲) مولانا محمد سرفراز خان صفدر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

صحیح بات یہی ہے کہ انف وجبہہ دونوں پر سجدہ ضروری ہے۔ (خزائن السنن ج ۲ ص ۱۱۳)

(۳) مولانا صوفی عبدالحمید خان سواتی رحمۃ اللہ علیہ حنفی لکھتے ہیں۔

(۱) مسائل سجدہ۔ امام ابو حنیفہ کے نزدیک جبہہ (پیشانی) اور ناک دونوں پر سجدہ کرنا فرض ہے۔

(نماز مسنون کلاں ص ۳۶۷)

(۲) مسئلہ بلا عذر صرف ناک پر سجدہ کرنے سے نماز ادا نہ ہوگی اور پیشانی پر اکتفاء مکروہ تحریمی ہے۔

(نماز مسنون کلاں ص ۳۶۷)

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ حدیث کے مطابق ہے نہ کے مخالف ہدایہ کی عبارت کی تشریح فقہ کی دیگر کتابوں میں موجود ہے۔ وہاں پر دیکھ لیں تسلی ہو جائے گی۔

## اعتراض نمبر (۹۱)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** کھجور کی بیع کھجور کے ساتھ کمی بیشی کے ساتھ سود ہے

### حدیث نبوی ﷺ

عن عبادة بن الصامت قال قال رسول الله ﷺ الذهب بالذهب والفضة بالفضة والبربالبر والشعير بالشعير والتمر بالتمر والملح بالملح مثلا بمثل سواء بسواء يدا بيد.

(ترجمہ) سیدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سونا، چاندی، گندم، جو کھجور، نمک، ان سب کا لین دین جنس کے بدلے جنس کیساتھ نیز برابری کیساتھ اور ہاتھوں ہاتھ کیا جائے۔

(مسلم ج۲ کتاب المساقاۃ والمزارعۃ باب الصرف وبیع الورق نقداً صفحہ ۲۵، رقم الحدیث ۴۰۶۳)

## فقہ حنفی

ویجوز بیع البیضۃ بالبیضتین والتمرۃ بالتمرتین

(ھدایہ اخیرین ج۳ کتاب البیوع باب الربو اصفحہ ۸۱)

(ترجمہ) ایک انڈے کی دو انڈوں کے ساتھ اور ایک کھجور کی دو کھجور کے ساتھ بیع کرنا جائز ہے۔ (فقہ وحدیث ص ۱۳۰)

جواب:

فقہ حنفی میں سود قطعی طور پر حرام ہے علمائے احناف کی تمام قرآن کی تفاسیر یں، احادیث کی شروحات کتب فقہ کی تشریحات پر مشتمل کتابیں اس کی شاہد ہیں نیز تقریباً تمام فتاوٰجات اور اس کے علاوہ علمائے احناف نے حرمت سود پر مستقل کتابیں بھی لکھی ہیں۔ اگر کوئی شخص صرف مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ حنفی دیوبندی کی کتاب مسئلہ سود پڑھ لے تو اس کی تسلی ہو جائے گی۔ اس کتاب میں ایسی تمام آیات جن کا تعلق مسئلہ سود سے ہے سب کا ترجمہ وتفسیر بیان کی گئی ہے۔ پھر حرمت سود پر مکمل چالیس احادیث ترجمہ وتشریح کے ساتھ لکھی ہیں۔ پھر ان کے بیٹے شیخ الاسلام حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی مدظلہ العالی نے تجارتی سود پر بہترین کتاب تالیف فرمائی۔ مفتی تقی عثمانی نے حرمت سود پر ایک فیصلہ بھی لکھا ہے۔ اس کے علاوہ آپ کی کئی کتابیں مارکیٹ میں موجود ہیں جن میں سود کو حرام کہا گیا ہے۔ علمائے احناف سود کو قطعی طور پر حرام کہتے ہیں مندرجہ ذیل دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ سورۃ بقرہ آیت نمبر ۲۷۵ کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

بیع اور ربو میں بڑا فرق ہے کہ بیع کو حق تعالیٰ نے حلال کیا ہے اور سود کو حرام۔

(تفسیر عثمانی ص ۵۹)

(۲) علامہ شبیر احمد عثمانی سورہ آل عمران آیت نمبر ۱۳۰ کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

اول تو سود مطلقاً حرام وقبیح اور یہ صورت تو بہت ہی زیادہ شنیع وقبیح ہے۔ (تفسیر عثمانی ص ۱۶)

(۳) ہدایہ شریف میں بھی سود کو حرام لکھا ہے ملاحظہ فرمائیں۔

قال الربا محرم فی کل مکیل اوموزون اذا بیع بجنسه متعاضلا. فالعلة عندنا الکیل مع الجنس .اوالوزن مع الجنس قال رحمة الله علیه ویقال القدر مع الجنس وهو اشمل والا صل فیه الحدیث المشهور وهو قوله علیہ السلام وعد الاشیاء الستة الحنطة والشعیر والتمر والملح والذهب والفضة .الخ

(ترجمہ) فرماتے ہیں کہ ہر اس چیز میں ربوا (سود) حرام ہے جو مکیلی یا وزونی ہے بشرطیکہ اسے اس کی ہم جنس کے عوض زیادتی کے ساتھ بیچا جائے چنانچہ ہمارے یہاں ربوا (سود) کی علت کیل مع الجنس یا وزن مع الجنس ہے۔ (صاحب ہدایہ فرماتے ہیں) کہ قدر مع الجنس کو بھی علت قرار دیا جاتا ہے اور یہ زیادہ شامل ہے۔

اور اس سلسلے میں اصل وہ حدیث مشہور ہے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے الحنطة بالحنطة الخ کا مضمون بیان فرمایا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چھ چیزیں شمار فرمائیں ہیں (۱) گیہوں (۲) جو (۳) کھجور (۴) نمک (۵) سونا (۶) چاندی

اور حدیث دو طرح سے مروی ہے ایک رفع کیساتھ یعنی مثل اور ایک نصب کیساتھ یعنی مثلاً۔ اول کے معنی یہ ہیں کہ کھجور کی بیع برابر ہے اور ثانی کے معنی یہ ہیں کہ کھجور کو کھجور کے عوض برابر سرابر بیچو، اور حکم باجماع مجتہدین علت کیساتھ ہے لیکن ہمارے نزدیک علت وہ ہے جو ہم نے بیان کی۔

ہدایہ کی اس عبارت سے سود کا حرام ہونا ثابت ہوتا ہے۔ اور جن چھ چیزوں کا ذکر راشدی صاحب نے کیا ہے ان ہی کا صاحب ہدایہ نے بھی کیا ہے۔

(۴) مفتی عبدالحلیم قاسمی حنفی نے ہدایہ کا ترجمہ و شرح احسن الہدایہ کے نام سے کیا ہی وہ ہدایہ کی اس عبارت کی شرح میں لکھتے ہیں۔

علت ربوا کے سلسلے میں معتمد اور بنیاد وہ حدیث شریف ہے جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چھ چیزوں کو شمار فرما کر انہیں برابر برابر اور ہاتھ در ہاتھ بیچنے کو جائز قرار دیا ہے۔ اور کمی اور زیادتی کو آپ نے ربوا سے تعبیر کیا ہے۔ لہٰذا ان چھے چیزوں کی علت جہاں بھی موجود ہوگی وہاں کمی بیشی ربوا ہوگی اور حرام و ناجائز ہوگی۔

کتاب میں تو حدیث پاک کا ایک ٹکڑا موجود ہے لیکن کتب حدیث میں تقریباً ۱۶ صحابہ کرام رضی اللہ عنہ سے اس مضمون کی حدیث وارد ہوئی ہے۔ چنانچہ ترمذی وغیرہ میں حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کی روایت ہے۔

قال قال النبی ﷺ الذهب بالذهب مثلاً بمثل والفضة بالفضة مثلاً بمثل والتمر بالتمر مثلاً بمثل وابر بالبر مثلاً بمثل، والملح بالملح مثلا بمثل والشیعر بالشعیر ثلاً بمثل فمن راداؤ استزاد فقدار بی وبیعوا البر بالشعیر کیف شئتم یدابیدا۔

(احسن الهدایہ جلد ۸ ص ۳۰۴)

(۵) مظاہر حق شرح مشکوۃ جو حنفیوں کی مشہور اردو شرح ہے۔ اس میں بڑی تفصیل سے سود کی حرمت بیان کی گئی ہے۔ جو حدیث تعارض کے طور پر راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کی شرح میں سود کی حرمت پر کافی بحث موجود ہے۔ (دیکھئے: جلد نمبر ۳ ص ۶۸ تا ۷۰)

ان حوالہ جات سے واضح ہوتا ہے کہ حنفی اس حدیث کو مانتے ہیں راشدی صاحب کا یہ کہنا کہ حنفی مذہب اس حدیث کے خلاف ہے بالکل جھوٹ ہے۔

اب اس عبارت کا جواب ملاحظہ فرمائیں جو راشدی صاحب نے پیش کی ہے۔

ہدایہ کی مکمل عبارت اس طرح ہے۔

اور جائز ہے ایک انڈے کی بیع دو انڈوں کے عوض اور ایک کھجور کی بیع دو کھجوروں کے عوض اور ایک آخروٹ کی بیع دو آخروٹ کے عوض۔ کیونکہ معیار مفقود ہے تو ربوا متحقق نہ ہوگا۔

اس کی شرح میں مولانا محمد حنیف گنگوہی لکھتے ہیں:

ایک انڈے کی بیع دو انڈوں کے عوض جائز ہے۔ کیونکہ معیار شرعی مفقود ہے یعنی اشیاء مذکورہ نہ کیلی ہیں نہ وزنی لہٰذا ربوا متحقق نہ ہوگا۔ (طلوع النیرین ج ۱ ص ۳۲۶)

کیلی کا مطلب ہے ناپنے والی اشیاء اور وزنی کا مطلب ہے تولنے والی اشیاء شریعت میں ناپ نے والا پیمانہ یعنی برتن سب سے کم درجے کا جو ہوتا ہے وہ مد ہوتا ہے مد سے کم کوئی پیمانہ نہیں۔ جب آپ کسی سے ناپ کا معاملہ کریں گے تو کم از کم ایک مد کے کیل کا اعتبار کریں گے۔ اگر اس کا اعتبار

نہ کیا جائے تو حدیث میں مداً بمدٍ کی جو صراحت ہے وہ بے فائدہ ہو جاتی ہے جب ان کیلی اشیاء میں جنس کے ساتھ کم از کم ایک مد کیل کا اعتبار ہے تو جو اساً اس معیار سے کم ہے یعنی ایک مد سے کم ہے یا جو جنس ہونے کے باوجود کیلی یا وزنی نہیں تو ان میں سود کی علت نہیں پائی جاتی اس لیے ان میں سود کا حکم نہیں پایا جاتا اس بات کو صاحب ہدایہ نے یہاں بیان کیا ہے۔

راشدی کو یا تو ہمارے مسلک کی واقعی خبر نہیں یا پھر انہوں نے جان بوجھ کر ایسا کیا ہے میرے خیال میں تو جان بوجھ کر وہ ایسا کرتے ہیں حنفی مذہب میں فتویٰ امام محمدؒ کے قول پر ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

> معلّیٰ نے امام محمد سے بھی یہ ہی روایت کیا ہے کہ ان کے نزدیک بیع تمر بالتمرین مکروہ ہے۔ نیز امام محمد کا قول ہے کہ جو شیٔ کثیر میں حرام ہے وہ اس کے قلیل میں بھی حرام ہے شیخ کمال الدین نے فتح القدیر میں امام محمد کے قول کی تصحیح نقل کی ہے۔
>
> (طلوع النیریں شرح ہدایہ آخرین ج ا ص ۳۲۶).

مولانا ظفر احمد عثانی حنفی لکھتے ہیں۔

ہاں اس میں کوئی شک نہیں کہ ایک لپ (گندم وغیرہ) دو لپ کے بدلہ میں اور ایک کھجور کی دو کھجوروں کے بدلہ میں بیع سے بچنا بہتر ہے۔ یہ اس لیے نہیں کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا نظریہ دلیل کے لحاظ سے کمزور ہے۔ بلکہ خلاف سے نکلنے کے لیے ہے۔ (اعلاء السنن جلد ۱۴ ص ۲۶۴ بحوالہ انکشاف حقیقت ص ۳۲۵)

(تفصیل کے لیے دیکھئے الشرح ضمیری علی المختصر للقدوری ج ۲ ص ۷۲ تا ۸۳ باب الربا).

## اعتراض نمبر (۹۲)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** جمع بین الصلاتین میں ایک اذان اور دو اقامتیں ہوں گی۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

حجۃ الوداع کے قصے میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب مزدلفہ پہنچے:

**فجمع بها المغرب والعشاء باذان واقامتين۔**

(الصحيح المسلم كتاب الحج باب حجة النبي ﷺ ج ا ص ۳۹۴، رقم الحديث ۲۹۵۰)

(ترجمہ) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمع کیا مغرب اور عشاء کو ایک اذان اور دو اقامتوں کے ساتھ۔ (فقہ و حدیث ص ۱۳۱)

## فقہ حنفی

ویصلی الامام بالناس المغرب والعشاء باذان واقامۃ واحدۃ

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الحج باب الاحرام صفحہ ۲۴۷)

(ترجمہ) امام نماز پڑھائے لوگوں کو مغرب اور عشاء ایک اذان اور ایک اقامت کے ساتھ۔

**جواب:**

اس مسئلہ میں احادیث مختلف ہیں کسی میں آتا ہے کہ ہر نماز کے لیے اذان بھی دی جائے گی اور اقامت بھی کہی جائے گی۔ اور کسی میں آتا ہے ایک اذان اور دو تکبیروں سے دونوں نمازیں پڑھیں گے اور کسی روایت میں آتا ہے کہ ایک اذان اور ایک ہی تکبیر سے دونوں نمازیں پڑھیں گے راشدی صاحب نے صرف دو تکبیروں والی روایت نقل کر دی اور ایک تکبیر والی کا ذکر نہیں کیا فقہ حنفی کا عمل ایک تکبیر والی احادیث کے مطابق ہے۔

## فقہ حنفی کے دلائل

**حدیث نمبر ۱:**

روایت ہے عبداللہ بن مالک سے کہ البتہ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھی مزدلفے میں اور ملا کر پڑھیں دو نمازیں ایک تکبیر سے اور فرمایا دیکھا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسا ہی کرتے ہوئے اس مکان میں۔ (ترمذی مترجم جلد اول ص ۳۳۵ ترجمہ علامہ بدیع الزماں غیر مقلد ابواب الحج باب ما جآء فی الجمع بین المغرب والعشآء)

**حدیث نمبر ۲:**

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مزدلفہ میں مغرب اور عشاء کی نماز جمع کر کے پڑھی۔ آپ نے مغرب کی تین رکعات اور عشاء کی دو رکعات ایک اقامت کے ساتھ پڑھیں۔ (مسلم کتاب الحج باب الافاضۃ من عرفات الی المزدلفۃ)

**حدیث نمبر ۳:**

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ گئے حتی کہ

مزدلفہ پہنچے وہاں انہوں نے ہمیں مغرب اور عشاء کی نمازیں ایک اقامت کے ساتھ پڑھائیں پھر واپس لوٹے اور کہا رسول اللہ ﷺ نے اس جگہ اسی طرح ہمیں نماز پڑھائی تھی۔

(مسلم کتاب الحج باب الافاضۃ من عرفات الی المزدلفہ)

حدیث نمبر ۴:

عبداللہ بن مالک سے روایت ہے کہ میں نے مغرب کی تین رکعتیں اور عشاء کی دو رکعتیں عبداللہ بن عمر کے ساتھ پڑھیں تو ملک بن الحارث نے ان سے کہا یہ کس طرح کی نماز ہے۔ انہوں نے کہا میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ان دونوں نمازوں کو اسی جگہ پڑھا تھا ایک تکبر سے۔

(ابو داؤد اور کتاب المناسک باب الصلوٰۃ بجمع)

حدیث نمبر ۵:

سعید بن جبیر و عبداللہ بن مالک سے روایت ہے کہ ہم نے عبداللہ بن عمر کے ساتھ مزدلفے میں نماز مغرب اور عشاء پڑھی ایک تکبیر سے۔ (سنن ابو داؤد کتاب المناسک باب الصلوٰۃ بجمع)

حدیث نمبر ۶:

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے مزدلفہ میں مغرب اور عشاء کی نمازیں ایک اذان اور ایک اقامت کے ساتھ ملا کر پڑھیں اور ان کے درمیان کسی قسم کی نماز نہیں پڑھی۔ (مصنف ابن ابی شیبہ بحوالہ نصب الرایہ ج ۳ ص ۶۸)

حدیث نمبر ۷:

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے مغرب کی تین رکعات اور عشاء کی دو رکعات ایک اقامت کے ساتھ ملا کر پڑھیں۔ (نصب الرایہ ج ۳ ص ۶۹)

ان تمام احادیث سے معلوم ہوا کہ مزدلفہ میں مغرب اور عشاء کو عشاء کے وقت میں ایک اذان اور ایک اقامت کے ساتھ پڑھے اور مغرب اور عشاء کے درمیان کسی قسم کی نفل نماز نہ پڑھی جائے حضور اکرم ﷺ کا یہی عمل ہے۔ اور احناف کا بھی یہی مختار مسلک ہے۔ باقی رہی وہ حدیث جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے وہ اس صورت پر محمول ہے کہ اگر مغرب اور عشاء کے درمیان کسی قسم کا وقفہ کر دیا جائے مثلاً کھانا کھانے کا یا اونٹ وغیرہ بٹھانے کا تو پھر عشاء کی نماز کے لیے دوبارہ اقامت

کہی جائے تا کہ جو لوگ ادھر اُدھر ہو چکے ہیں وہ نماز کے لیے حاضر ہو جائیں صاحب ہدایہ نے ایک عقلی دلیل بھی نقل کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ عشاء اپنے وقت پر پڑھی جارہی ہے اس لیے الگ سے اقامت کہنے کی ضرورت نہیں ہے۔ کیونکہ لوگ تو عشاء کے لیے پہلے سے منتظر ہی ہیں اس کے برخلاف عرفہ میں عصر کی نماز اپنے وقت سے پہلے پڑھی جارہی ہے اس لیے لوگوں کو مزید بتلانے کے لیے کہ عصر کی نماز ابھی ہی ہو رہی ہے عصر کے لیے الگ سے اقامت کہی جائے گی۔

## اعتراض نمبر (۹۳)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** زندہ جانور کے بدلے گوشت کی بیع ممنوع ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن سعید بن المسیب ان رسول اللہ ﷺ کان ینھی عن بیع اللحم بالحیوان

. (ترجمہ) سعید بن مسیب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بیشک رسول اللہ ﷺ زندہ جانور کے بدلے گوشت کی بیع سے روکتے تھے۔

(سنن الکبری للبیھقی کتاب البیوع باب بیع اللحم بالحیوان (۵۲۹۶-۲۹۷) طبع نشر السنہ ملتان)
(سنن الدارقطنی کتاب البیوع ج ۲ ص ۶۷۵، رقم الحدیث ۳۰۲۲ طبع دار المعرفة بیروت) (موطا امام مالک ج ۲ ص ۶۵۵ رقم الحدیث ۱۳۲۵، طبع دار الحیاء التراث العربی) (شرح السنة للبغوی کتاب البیوع باب بیع اللحم بالحیوان ج ۸ ص ۷۶، رقم الحدیث ۲۰۶۶، طبع المکتب الاسلامی بیروت)

### فقہ حنفی

ویجوز بیع اللحم بالحیوان

(ہدایہ اخیرین ج ۳ کتاب البیوع باب الربوا صفحہ ۸۱)

(ترجمہ) زندہ جانور کے بدلے گوشت کی بیع جائز ہے۔

(فقہ وحدیث ص ۱۳۲)

**جواب:**

راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس کی شرح میں نواب قطب الدین خان محدث دہلوی حنفی لکھتے ہیں:

حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں یہ معاملہ جائز ہے۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ اس معاملہ (یعنی گوشت کہ اس کا لین دین وزن کے ذریعہ ہوتا ہے) کا تبادلہ ایک غیر موزون چیز (یعنی جانور کا اس کا لین دین وزن کے ذریعہ نہیں ہوتا) کے ساتھ کیا جاتا ہے جس میں دونوں طرف کی چیزوں کا برابر برابر ہونا ضروری نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ لین دین اور خرید وفروخت کی یہ صورت جائز ہے ہاں اس صورت میں چونکہ لین دین کا دست بدست ہونا ضروری ہے اس لیے حدیث میں مذکور بالا ممانعت کا تعلق دراصل گوشت اور جانور کے باہم لین دین کی اس صورت سے ہے جبکہ لیکن دین دست بدست نہ ہو بلکہ ایک طرف تو نقد ہو اور دوسری طرف وعدہ یعنی ادھار ہو۔ (مظاہر حق شرح مشکوۃ ج ۳)

قاری عبدالحلیم قاسمی بستوی احسن الہدایہ ترجمہ وشرح ہدایہ میں اس مسئلہ کی تشریح میں لکھتے ہیں:

حضرات شیخین رحمۃ اللہ علیہ کی دلیل یہ ہے کہ تحقیق ربو کے لیے دو علتوں کا پایا جانا ضروری ہے اور یہاں دونوں علتیں محدوم ہیں۔ اس لیے کہ گوشت موزون ہے اور حیوان غیر موزون (عددی) ہے کیونکہ حیوان کو عرف عام میں نہ تو وزن کیا جاتا ہے اور نہ ہی وزن سے اس کی مقدار معلوم ہو سکتی ہے کیونکہ کبھی تو وہ خود کو ہلکا کر لیتا ہے اور کبھی سانس وغیرہ بھر کے خود کو بت بھاری بنالیتا ہے لہٰذا ان مین اتحاد وقدر نہیں پایا گیا۔ اور صاحب کفایہ کی وضاحت کے مطابق یہاں اتحاد جنس بھی نہیں ہے۔ اس لیے کہ حیوان متحرک اور حساس ہوتا ہے جب کہ گوشت حرکت وحس سے عاری ہوتا ہے۔ تو جب حیوان اور گوشت میں ربوا کی دونوں علتیں معدوم ہیں۔ تو انہوں نے ایک دوسرے کے عوض فروخت کرنا دوست اور جائز ہوگا خواہ برابری کے ساتھ ہو یا کمی اور بیشی کے ساتھ ہو۔ (احسن الہدایہ جلد ۲ ص ۳۲۹)

## اعتراض نمبر ۹۴

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** تازہ کھجور کی بیع خشک کھجور کے ساتھ برابری پر بھی جائز نہیں۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن سعد بن ابی وقاص قال سالت رسول اللہ ﷺ عن شری التمر بالرطب فقال اینقص الرطب اذا یبس قال نعم فنھی عن ذلك

(ترجمہ) سیدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا سوکھی کھجور کو تازہ کھجور کے بدلے خریدنے کے بارے میں، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تازہ کھجور جب خشک ہو جائے تو کم ہو جاتی ہے؟ کہا ہاں، تو آپ نے اس سے منع فرما دیا۔

(نسائي ج ۲ کتاب البیوع باب اشتراء التمر بالرطب صفحہ ۲۱۸. رقم الحدیث ۴۵۵۰)(ابو داؤد ج ۲ کتاب البیوع باب في التمر بالتمر صفحہ ۱۲۱. رقم الحدیث ۳۳۵۹)(ترمذي ج ۱ ابواب البیوع باب ماجاء عن النھي عن المحاقلة والمزابنة صفحہ: ۲۲۲. رقم الحدیث ۱۲۲۵)( ابن ماجہ ج ۱ ابواب التجارات باب بیع الرطب بالتمر صفحہ: ۱۶۴، رقم الحدیث ۲۲۶۴ )

## فقہ حنفی

### یجوز بیع الرطب بالتمر مثلاً بمثل

(ہدایہ اخیرین ج ۳ کتاب البیوع باب الربوا صفحہ ۸۴)

(ترجمہ) تازہ کھجور کی بیع خشک کھجور کے ساتھ، بطور برابری کے جائز ہے۔

(فقہ و حدیث ص ۱۳۳)

**جواب:**

ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ خشک کھجوروں اور تر کھجوروں کی بیع آپس میں جائز ہے بشرطیکہ دونوں طرف سے کھجوریں بالکل برابر ہوں اور سودا نقد ہو، کسی طرف سے بھی ادائیگی ادھار نہ ہو۔ ان کا استدلال یہ ہے کہ اس معاملے میں دو ہی باتیں کہنا ممکن ہے یا تو خشک کھجور اور تر کھجور کی جنس الگ الگ ہے یا پھر ایک ہی جنس ہے اگر دونوں ایک ہی جنس ہوں تو حدیث میں بصراحت مذکور ہے کہ کھجور کے بدلے کھجور کو برابری اور نقد سودا ہونے کی شرط پر بیچنا جائز ہے۔ (صحیح مسلم ج ۲ ص ۲۵)

اور اگر دونوں ایک جنس نہیں بلکہ الگ الگ اجناس ہیں تو بھی حدیث ہی میں آیا ہے کہ جب تم مختلف اجناس کی آپس میں بیع کرو تو کمی بیشی کی بھی اجازت ہے بشرطیکہ سودا نقد ہو۔ (صحیح مسلم ج ۲ ص ۲۵)

گویا جو بھی صورت اختیار کی جائے خشک کھجور اور تر کھجور کی آپس میں بیع کو ممنوع نہیں قرار دیا جا سکتا۔ تاہم چونکہ یہ بالکل واضح ہے کہ خشک کھجور اور تر کھجور کی جنس ایک ہی ہے۔ اس لیے امام ابو حنیفہ فرماتے ہیں کہ ان کی آپس میں بیع ان دو شرطوں کے مطابق ہی درست ہوگی جو احادیث میں صراحتاً مذکور ہیں یعنی یہ کہ کھجوریں دونوں طرف سے برابر ہوں اور سودا نقد ہو۔

رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔اس کے کئی جواب ہیں

(۱) حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی خود اسی روایت کے بعض طرق میں صراحت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نہی ادھار بیچنے سے کی تھی۔ چنانچہ سنن اکبری بیہقی ج ۵ ص ۲۹۴ اور طحاوی ج ۲ ص ۱۶۱ میں حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ کی جو روایت آئی ہے اس میں حضرت سعد فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے خشک کھجوروں کے بدلے میں تر کھجوروں کو ادھار کر کے بیچنے سے منع فرمایا۔ اور اس صورت میں جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ بھی اس بیع کو ناجائز قرار دیتے ہیں۔

حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی روایت کے علاوہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی روایات میں بھی نہی وارد ہے۔ان روایات میں جو نہی مذکور ہے اس سے پتہ چلتا ہے کہ وہ درحقیقت بیع مزابنہ کے بارے میں وارد ہوئی ہے۔(مزابنہ کا مطلب ہے درختوں پر لگی کھجوروں کا اندازہ کر کے انہیں کٹی ہوئی معلوم المقدار کھجوروں کے بدلے بیچنا) اس کی دلیل یہ ہے کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت مسلم میں مکمل آئی ہے اور اس میں صراحت ہے کہ

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مزابنہ سے منع فرمایا اور مزابنہ یہ ہے کہ درخت پر لگی کھجوروں کو کٹی ہوئی کھجوروں کے ساتھ ماپ کر اور میوے کو (درخت پر لگے) انگوروں کے ساتھ ماپ کر بیچا جائے۔

(مسلم ج ۲ ص ۹)

مزابنہ سے نہی کی علت یہ ہے کہ اس میں کمی بیشی کا احتمال قوی موجود ہے جبکہ زیر بحث مسئلہ میں کھجوروں کی مقدار دونوں طرف سے مساوی ہے اس لیے مزابنہ کا حکم اس پر جاری نہیں ہوسکتا۔

(امام ابوحنیفہ اور عمل بالحدیث ص ۱۸۱ تا ۱۸۳)

## اعتراض نمبر ۹۵

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** بیع عرایا (اندازہ کر کے بیع کرنا) کی رخصت ہے۔

### حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

عن ابی هریرة ان رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم رخص فی بیع العرایا بخرصها من التمر فی مادون خمسة اوسق اوفی خمسة اوسق شك داؤد بن الحصين

(ترجمہ) سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھجور کے بارے میں بیع عرایا کی رخصت دی۔ جب وہ (کھجور) پانچ وسق تک پہنچ جائے۔

(بخاري ج۱ کتاب البيوع باب بيع التمر على رؤس النخل بالذهب والفضة ص ۲۹۲. رقم الحديث ۲۱۹۰. بلفظ مختلفة) (مسلم ج۲ کتاب البيوع باب تحريم بيع الرطب بالتمر الافي العرايا صفحه: ۹. رقم الحديث ۳۸۹۲)

## فقہ حنفی

فلا يجوز بطريق الخرص۔

(هدايه اخيرين كتاب البيوع باب بيع الفاسد ج۳ صفحه ۵۳)

(ترجمہ) اندازے (عرایا) کے طریق پر بیع کرنا جائز نہیں ہے۔

(فقہ و حدیث ص ۱۳۴)

## جواب:

راشدی صاحب نے یہاں پر ہدایہ کی مکمل عبارت نقل نہیں کی اگر وہ مکمل عبارت نقل کر دیتے تو مسئلہ خود ہی صاف ہوجاتا تھا۔ ہدایہ میں اصل مسئلہ بیع مزابنہ اور بیع عرایا کا چل رہا ہے۔ کہ یہ جائز ہے یا نہیں۔

یہاں پر اصل مسئلہ یہ ہے کہ درخت پر لگی ہوئی کھجوروں کو خشک کھجوروں کے ساتھ اندازہ کر کے بیچنا درست ہے یا نہیں۔

احناف کہتے ہیں کہ درست نہیں کیونکہ یہ بیع مزابنہ ہے اور شریعت میں بیع مزابنہ منع ہے۔ کیونکہ حدیث میں آتا ہے۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیع مخابرہ، محاقلہ اور مزابنہ سے منع فرمایا۔ محاقلہ یہ ہے کہ کوئی شخص اپنا کھیت سوفرق گندم کے عوض بیچے اور مزابنہ یہ ہے کہ درخت میں لگی کھجوروں کو سوفرق کے عوض بیچنا اور مخابرہ زمین کو کرایہ پر دینا ہے تہائی یا چوتھائی پر (مشکوۃ باب المنھی عنہا من البیوع) اس حدیث کے علاوہ بھی اور بہت سی احادیث میں بیع مزابنہ سے آپ نے منع فرمایا ہے۔ اس لئے امام ابوحنیفہ بھی منع فرماتے ہیں۔

قارئین آپ کے علم میں اب مسئلے کی صحیح صورت آگئی ہوگی اس اجازت کا نام ہی بیع عرایا ہے۔

## عرایا کا مطلب

عرایا عریۃ کی جمع ہے کسی شخص کو کھجور کے درخت کے پھلوں کا عطیہ دیا جائے نہ کہ اس کے درخت کا۔ تو اس کو عریۃ کہتے ہیں عرب میں جب خشک سال ہوتا تو جن کے پاس کھجوروں کے درخت

ہوتے تو وہ خوشی سے ان لوگوں کو عاریۃً کھجوریں دیتے جن کے پاس کھجوریں نہیں ہوتی تھیں۔

اس تعریف سے معلوم ہوا کہ اصل درختوں کا مالک نہیں بنایا گیا صرف درختوں پر جو کھجوریں ہیں وہ ان غریب لوگوں کو کھانے کے لیے کہا تھا کہ یہ دو یا تین درختوں کی کھجوریں کھا سکتے ہیں جن لوگوں کو یہ عاریۃ

## اب آئیے اصل مسئلے کی طرف

ایک شخص نے اصحاب عرایا کو اجازت دے دی مگر بعد میں وہ شخص کسی وجہ سے تازہ کھجوریں خود رکھنا چاہتا ہے اور اسے خشک کھجوریں دینا چاہتا ہے۔ تو اس کی آپ ﷺ نے صرف پانچ وسق سے کم میں اجازت دی ہے۔ مسئلے کی اس شکل کو غیر مقلد بیع کہتے ہیں۔ جب کہ احناف اس کو بیع نہیں کہتے۔ اگر اس کو بیع کہا جائے تو یہ مزابنہ کی صورت بنتی ہے جو منع ہے۔ البتہ اس کو ہبہ کہنا درست ہے اور ایسی شکل میں فقہائے احناف بیع العرایا کے جواز کے قائل ہیں اور وہ کہتے ہیں کہ عریہ درحقیقت عطیہ ہے اور اس پر بیع کا اطلاق صورۃً کیا جاتا ہے۔ (عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۴۳۲)

اس اعتراض کے جواب میں امام ابوحنیفہ اور عمل بالحدیث میں لکھا ہے۔

البتہ اس معاملے میں خود حضور اکرم ﷺ نے ایک صورت یعنی ''عرایا'' کو مستثنیٰ قرار دیا ہے جس کا ذکر اوپر اعتراض کے ضمن میں منقول حدیث میں ہے ''عرایا'' کا معنی ہے۔ ''ہبہ کیئے ہوئے درخت'' اس کی صورت یہ ہے کہ کوئی آدمی اپنے باغ کے کچھ درخت کسی محتاج کو ہبہ کر دے۔ پھر بعد میں وہ کسی وجہ سے اسے درخت پر لگے ہوئے پھل دینے کے بجائے کٹے ہوئے پھل اس آدمی کو دے دے۔ اس صورت میں اگرچہ، بظاہر مزابنہ کی صورت پائی جاتی ہے لیکن اس کو اس لئے جائز قرار دیا گیا ہے کہ درحقیقت اس میں وہ علت نہیں پائی جاتی جس کی وجہ سے مزابنہ کو ممنوع قرار دیا گیا ہے۔ مزابنہ میں ممانعت کی علت یہ ہے کہ اس میں اندازے کے ساتھ ایک جنس کی اشیاء کا باہمی تبادلہ کیا جاتا ہے اور اس میں کمی بیشی کا احتمال پایا جاتا ہے جو کہ شریعت میں ممنوع ہے۔ جبکہ عرایا میں سرے سے تبادلہ ہی نہیں پایا جاتا یعنی یہاں صورت یہ نہیں ہے کہ موہوب لہ (جس آدمی کو ہبہ کیا گیا ہے) سے درخت پر لگے ہوئے پھل لے کر ان کے بدلے میں اسے کٹے ہوئے پھل دیئے جا رہے ہیں بلکہ صورت یہ ہے کہ ہبہ کرنے والے نے ایک چیز ہبہ کرنے کے بعد موہوب لہ کے قبضے میں جانے سے پہلے ہی واپس

لے لی اور اس کی جگہ دوسری چیز ہبہ کر دی۔ چونکہ پہلی چیز موہوب لہ کے قبضے میں نہیں گئی اس لیے اس پر اس کی ملکیت ثابت نہ ہو سکی اس طرح ہبہ کرنے والے نے جب پہلی چیز واپس لی تو وہ اس کی اپنی ہی مملوکہ چیز تھی نہ کہ موہوب لہ کی۔ پس جب اس نے اپنی ہی چیز ایک چیز کی جگہ دوسری چیز دی ہے تو تبادلہ نہیں پایا گیا۔ اس لیے کمی بیشی بھی ناجائز نہ رہی۔ (امام ابوحنیفہ اور عمل بالحدیث ص ۲۰۰)

ہمارے نزدیک یہ شکل جس کو غیر مقلدین نے بیع عرایا کا نام دیا ہے جائز ہے۔ راشدی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس کی شرح میں نواب قطب الدین محدث دہلوی حنفی لکھتے ہیں۔ پانچ وسق سے کم کی قید اس لئے ہے کہ اس اجازت کا تعلق احتیاج اور ضرورت سے ہے اور احتیاج و ضرورت پانچ وسق سے کم ہی ہوتی ہے۔ چنانچہ عرایا کہ پھلوں کی مذکورہ بیع و تبادلہ پانچ وسق سے کم میں سب ہی علماء کے نزدیک جائز ہے۔ (مظاہر حق ج ۳ ص ۹۵)

اس بات میں علماء کے اختلافی اقوال ہیں کہ اس اجازت کا تعلق صرف محتاجوں ہی سے ہے یا اغنیاء بھی اس اجازت کے دائرہ میں آتے ہیں چنانچہ زیادہ صحیح قول یہی ہے کہ یہ اجازت دونوں کے لئے ہے۔ (مظاہر حق ص ۹۵ جلد سوم)

## اعتراض نمبر (۹۶)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** کسی بھی صورت میں وقف، وقف کرنے والے کی ملکیت سے نہیں نکل سکتا۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن ابن عمر انه اصاب ارضا بخيبر فاتى النبى ﷺ فقال يا رسول الله ﷺ وانى اصبت ارضا بخيبر لم اصب مالا قط انفس عندى منه فما تأمرنى به قال ان شئت حبست اصلها وتصدقت بها فتصدق بها عمر انه لايباع اصلها ولا يوهب ولا يورث وتصدق بها فى الفقراء وفى القربى وفى الرقاب وفى سبيل الله وابن السبيل والضعيف لاجناح على من وليها ان يأكل منها بالمعروف اويطعم صديقا غير متمول فيه۔

(ترجمہ) سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہا کہ میرے نزدیک نفیس ترین مال وہ زمین ہے جو مجھے خیبر میں ملی، اس کے بارے میں آپ مجھے کیا حکم دیتے ہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر تو چاہے (تو یہ کر سکتا ہے کہ) اس کی ملکیت اپنے پاس رکھے اور اس کی پیداوار صدقہ کر دے، اس لیے کہ ملکیت کو (یعنی وہ چیز جس کو وقف کر دیا جائے اس کو) نہ بیچا جا سکتا ہے، نہ وہ ورثہ میں دی جا سکتی ہے، ہاں اس کی پیداوار فقرا میں، قریبی رشتہ داروں میں، غلام آزاد کرنے میں، اللہ کے رستے میں، مسافر اور مہمان کو دینے میں تقسیم کیا جا سکتا ہے اور جو اس کا سنبھالنے والا ہے اس کو معروف طریقے سے کھانا چاہیے تو کھا سکتا ہے۔

(بخاري كتاب الوصايا باب الوقف وكيف يكتب صفحه ۳۹۹-۳۹۸. رقم الحديث ۲۷۷۲)

(مسلم ج۲ كتاب الوصية باب الوقف صفحه ۴۱. رقم الحديث ۴۲۲۴)

## فقہ حنفی

قال ابو حنيفة لايزول ملك الواقف عن الوقف الا ان يحكم به الحاكم۔

(هدايه اولين ج۲ كتاب الوقف صفحه ۶۳۶)

(ترجمہ) جب تک حاکم فیصلہ نہیں دیتا تب تک وہ وقف کرنے والے کی ملکیت ہی رہے گی۔ (فقہ وحدیث ص ۱۳۵)

## جواب:

اس مسئلے میں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک میں کچھ تفصیل ہے۔

امام صاحب فرماتے ہیں کہ کسی چیز کو وقف کرنے کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ اصل چیز ہی کو وقف کر دے۔ مثلاً کوئی جگہ مسجد یا مدرسہ یا ہسپتال وغیرہ کے لئے وقف کر دے۔ اس صورت میں ایک دفعہ وقف کر دینے کے بعد یہ چیز وقف کرنے والے کی ملکیت سے نقل جاتی ہے اور وقف لازم ہو جاتا ہے۔ اب یہ شخص اس وقف شدہ چیز کو واپس نہیں لے سکتا۔

دوسری صورت یہ ہے کہ آدمی اصل چیز کو وقف نہ کرے بلکہ اس سے حاصل ہونے والی

آمدنی کو وقف کرے مثلاً کسی باغ کا پھل، یا کسی دوکان کا کرایہ، کسی کام کے لیے وقف کر دے اور اصل چیز اپنے قبضے ہی میں رکھے۔

اس صورت میں آدمی کو یہ وقف واپس کرنے کا اختیار ہے اور اگر وہ مر جائے تو اس کے ورثاء اس چیز کو واپس لے کر آپس میں تقسیم کر سکتے ہیں۔ اس دوسری صورت میں وقف صرف اس شکل میں لازم ہوگا جب حکومت اسے لازم قرار دے یا وقف کرنے والا بطور وصیت یہ کہے کہ میرے مرنے کے بعد یہ چیز وقف ہوگی یا وقف تو اپنی زندگی ہی میں کر دے لیکن اس وقف کو ہمیشہ کے لیے لازم قرار دے۔

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی دلیل یہ ہے کہ وقف کی دوسری صورت میں جس میں اصل چیز کے بجائے اس سے حاصل ہونے والی آمدنی وقف کی جاتی ہے اصل چیز واقف کی ملکیت میں رہتی ہے۔ اس لیے اس کے انتظام و انصرام کا حق واقف کو ہوتا ہے اور اس کی آمدنی کو مختلف مدوں میں خرچ کرنے کی صوابدید اس کے پاس ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ کسی چیز سے متعلق جتنے مالکانہ حقوق ہو سکتے ہیں وہ سب اس شخص کو حاصل رہتے ہیں۔ پس جب یہ چیز اس کی اپنی ملکیت میں ہے۔ اس کی آمدنی کو وہ بطور صدقہ خرچ کر رہا ہے تو بالکل بدیہی بات ہے کہ اس کے وقف کو واپس لینے اور اسے بیچنے یا دیگر تصرفات کرنے کا حق بھی اس کو حاصل ہوگا۔ اسی طرح اگر واقف (وقف کرنے والا) مر جائے اور اس نے وقف شدہ چیز کو دائمی طور پر موقوف قرار نہ دیا ہو تو ظاہر ہے، اس کی ملک میں ہونے کی وجہ سے یہ چیز اس کے ورثاء کا حق ہوگی اور انہیں اختیار ہوگا کہ وہ اسے وقف کی صورت سے نکال کر آپس میں تقسیم کر لیں۔

امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا یہ مسلک بالکل فقہی اور اصولی ہے اور احادیث میں اس کے خلاف کوئی دلیل پیش نہیں کی جا سکتی۔ راشدی صاحب نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے وقف کی جو روایت نقل کی ہے اس سے امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خلاف تو کیا استدلال ہوتا الٹا ان کے موقف کی تائید ہی ہوتی ہے۔

چنانچہ بخاری کی روایت میں یہ صراحت موجود ہے کہ حضور اکرمؐ نے حضرت عمرؓ سے کہا کہ:

یہ زمین اس طرح صدقہ کرو کہ اس کو نہ بیچا جا سکے نہ ہبہ کی جا سکے اور نہ وراثت میں تقسیم کی جا سکے۔ لیکن اس کا پھل خرچ کیا جائے۔ (فتح الباری شرح بخاری ج ۵ ص ۳۹۲)

راشدی صاحب کی نقل کردہ روایت میں صاف موجود ہے کہ انہوں نے وقف کرتے ہوئے یہ قید لگائی تھی کہ۔

اصل زمین نہ بیچی جا سکے گی نہ کسی کو ہبہ کی جا سکے گی اور نہ وراثت میں تقسیم ہوگی۔

یہ صراحت امام ابوحنیفہ کے مسلک کے بالکل مطابق ہے۔ کیونکہ اگر واقف وقف شدہ چیز کے بارے میں خود ایسی صراحت کر دے یا حاکم وقت اس کو ابدی قرار دے دے تو پھر امام صاحب کے نزدیک بھی اس کو بیچا یا وراثت میں تقسیم نہیں کیا جا سکتا اس لیے امام صاحب کا مسلک حضرت عمر کے وقف کے روایت کے خلاف نہیں بلکہ اس کے عین مطابق ہے۔

(بحوالہ امام ابوحنیفہ اور عمل بالحدیث ترمیم واضافے کے ساتھ ص ۷۵ تا ص ۷۷)

## اعتراض نمبر ۹۷

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** شراب کی بیع ہر صورت میں حرام ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن جابر انه سمع رسول الله ﷺ يقول عام الفتح وهو بمكة ان الله ورسوله حرم بيع الخمر والميتة والخنزير والاصنام

(ترجمہ) سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ ﷺ فتح مکہ کے سال مکہ میں فرما رہے تھے کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے شراب، مردار خنزیر اور بتوں کی بیع کو حرام قرار دیا ہے۔

(بخاري ج۱ كتاب البيوع باب بيع الميتة والاصنام صفحه: ۲۹۸، رقم الحديث ۲۲۳۶)

(مسلم ج۲ كتاب المساقات والمزارعة باب تحريم بيع الخمر والميتة الخ صفحه: ۲۳، رقم الحديث ۴۰۴۸)

### فقہ حنفی

واذا امر المسلم نصرانيا ببيع خمر او بشراءها ففعل ذلك جاز عند ابي حنيفة.

(هدايه آخرين ج۲ كتاب البيوع باب بيع الفاسد صفحه ۵۸)

(ترجمہ) اگر مسلمان عیسائی کو شراب کی خرید و فروخت کا حکم دے تو ابوحنیفہ کے نزدیک جائز ہے۔ (فقہ وحدیث ص ۱۳۶)

**جواب:**

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ اس حدیث کے مطابق ہے جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے۔ چنانچہ مشکوۃ کی شروحات میں لکھا ہے۔

پتلی نشہ آور چیز خواہ شراب انگوری ہو یا کھجور وغیرہ کی یا تاڑی یا کوئی اور چیز مطلقاً حرام ہے نشہ دے یا نہ دے اس پر فتوی ہے۔ ان سب کی تجارت بھی حرام ہے۔ خشک نشہ آور چیزیں جیسے بھنگ افیون وغیرہ کا استعمال نشہ کے لیے حرام ہے اور دواؤں میں جبکہ یہ نشہ نہ دیں تو حلال، لہٰذا ان کی بیع حلال ہے کہ ان سے انتفاع حلال بھی ہے۔ مردار وہ مرا ہوا جانور ہے جو بغیر ذبح کھایا نہیں جاتا لہٰذا مری مچھلی کی تجارت درست ہے۔ بتوں کی تجارت خواہ فوٹو کی شکل میں ہوں یا مجسم حرام جیسے ہنومان۔ بھوانی رام چندر وغیرہ کے مجسمے یا فوٹو ان کی تجارت حرام ہے۔

آگے مزید لکھتے ہیں:

مراد کی چربی کا استعمال حرام ہے احناف کے ہاں مردار کی چربی صابن۔ چراغ یا چمڑوں میں استعمال کرنا حرام ہے نیز لکھتے ہیں نجس تیل کا چراغ مسجد میں جلانا منع ہے۔

(خلاصہ لمعات التنقیح شرح مشکوۃ المصابیح واشعۃ اللمعات شرح مشکوۃ۔ یہ دونوں کتابیں شیخ عبد الحق محدث حنفی دہلوی کی ہیں)

نواب قطب الدین حنفی لکھتے ہیں:

عطاء نے لکھا ہے کہ شراب وغیرہ کے مذکورہ بالا حکم میں باجا بھی داخل ہے کہ اس کی خرید و فروخت بھی جائز نہیں ہے۔ (مظاہر حق ج ۳ ص ۳۹)

راشدی صاحب نے ہدایہ کی عبارت پوری نقل نہیں کی کیونکہ پتہ چل جاتا تھا کہ صاحبین منع کرتے ہیں اور فقہ حنفی میں فتوی بھی صاحبین کے قول پر ہی ہے۔ اور امام صاحب کی اجازت بھی سخت تر کراہت یعنی مکروہ تحریمی کے ساتھ گویا ان کے نزدیک بھی ناجائز ہی ہوا۔ ہدایہ کی مکمل عبارت ملاحظہ فرمائیں۔

امام محمدؒ نے ذکر فرمایا کہ اگر مسلمان نے کسی نصرانی کو شراب بیچنے یا شراب خریدنے کا وکیل کیا اور وکیل نے یہ کام کیا تو امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک جائز ہے اور صاحبین نے فرمایا کہ مسلمان پر نہیں جائز ہے۔ اور سور کی خرید فروخت کی وکالت میں بھی ایسا ہی اختلاف ہے اور صاحبین کی دلیل یہ ہے کہ موکل خود یہ کام نہیں کر سکتا ہے تو بجائے اپنے دوسرے کو وکیل بھی نہیں کر سکتا ہے اور اس لیے کہ جو حکم وکیل کے وسطے ثابت ہوتا ہے وموکل کے طرف منتقل ہوتا ہے تو ایسا ہوا کہ گویا موکل نے خود یہ کام کیا جائز نہ ہوگا اور ابوحنیفہؒ کی دلیل یہ ہے کہ وکیل اپنی لیاقت ولایت سے خود عقد کرنے والا ہے اور موکل کی طرف ملکیت کا منتقل ہونا ایک امر حکمی ہے تو اسلام لانے سے یہ ممتنع نہ ہوگا جیسے مسلمان نے شراب یا سور کو میراث پایا پس اگر شراب ہو تو اس کو سرکہ کرلے اور اگر سور ہو تو اس کو ذبح کر دے۔ (عین الہدایہ جلد سوم ص ۱۰۱، مکتبہ رحمانیہ لاہور)

قارئین کرام آپ نے ہدایہ کی پوری عبارت کا ترجمہ ملاحظہ فرمالیا اس میں واضح طور پر موجود ہے کہ امام ابو یوسف اور امام محمد رحمہما اللہ کے نزدیک ایسا کرنا درست نہیں ہے اور حنفی مذہب میں فتویٰ صاحبین نے قول پر ہے تو حنفی مذہب میں ایسا کرنا منع ہوا۔

امام ابوحنیفہ کے ہاں بھی ایسا کرنے کا حکم نہیں امام صاحب نے تو مسئلہ کا حل بتایا ہے کہ اگر کسی مسلمان نے ایسا کام کرلیا تو وہ اب کیا کرے۔

اس کے متعلق امام صاحب نے وہبات فرمائی جو راشدی صاحب نے نقل کی مگر آگے کی عبارت چھوڑ دی۔

غایۃ الاوطار اردو ترجمہ درمختار جلد نمبر ۳ ص ۹۵ ناشر ایچ۔ ایم سعید کمپنی کراچی میں ہے۔

یا جسے امر کیا مسلم نے یعنی وکیل کیا مسلم نے زمی کو شراب یا سور کے بیچنے یا خرید کرنے کے واسطے یا محرم نے غیر محرم سے کہا اپنے شکار کے بیچنے کے واسطے یعنی یہ توکیل اور بیع اور شراء امام کے نزدیک صحیح ہے نہایت کراہت کے ساتھ (عندالامام مع اشد کراہتہ) جیسے ضمانت سابقہ صحیح ہے اس واسطے کہ عاقد یعنی زمی وکیل پہلی صورت میں اور غیر محرم وکیل وسری صورت میں تصرف کرتا ہے بیع اور شراء میں اپنی اہلیت سے نہ موکل کی اہلیت سے اور انتقال ملک کا موکل کی طرف امر حکمی ہے۔

اس عبادات کے آگے لکھا ہے۔

اور صاحبین نے کہا کہ بیع مذکور صحیح نہیں۔

یعنی باطل ہے اور یہی قول ظاہر تر ہے۔ کذا فی البشر نبلالیہ عن عن البرھان۔

آگے مترجم کا تبصرہ ملاحظہ فرمائیں۔

جب امام کے نزدیک جواز بیع اشد کراہت کے ساتھ ہوا تو مسلم کو واجب ہے کہ درصورت خرید شراب کو سرکہ بنادے یا اس کو زمین پر بہادے اور سور کو چھوڑ دے۔ اور درصورت بیع اس کے ثمن کو تصدق کرے (یعنی اس کی رقم کو صدقہ کردے) کذا فی الطحاوی عن الحموی۔ (غایۃ الاوطار ج ۳۔ ۹۵)

ان عبارات سے معلوم ہوا کہ حنفی مذہب کیا ہے راشدی نے حنفی مذہب صحیح نقل نہیں کیا۔

## اعتراض نمبر ۹۸

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ**: صدقہ فطر کے لیے نصاب زکوۃ فرض نہیں

## حدیث نبوی ﷺ

عن عبداللہ بن ابی صعیر عن ابیہ قال قال رسول اللہ ﷺ اما فقیر کم فیرد علیہ اکثر مما اعطاہ

(ترجمہ) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تمہارے فقیروں کو فطرہ دینے سے بھی زیادہ عطا فرمائے گا۔ (یعنی فقیر بھی صدقہ فطر ادا کرے۔)

(ابو داؤد ج۱ کتاب الذکوٰۃ باب من روی نصف صاع من قمح صفحہ ۲۳۵ رقم الحدیث ۱۶۱۹)

## فقہ حنفی

صدقة الفطر واجبة على الحر المسلم اذا كان مالكا النصاب۔

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الزکاۃ باب صدقۃ الفطر صفحہ ۲۸)

(ترجمہ) صدقہ فطر واجب ہے آزاد مسلمان پر جب وہ زکوٰۃ کے نصاب کا مالک ہو۔

(فقہ و حدیث ص ۱۳۷)

جواب:

عید الفطر کے دن جو صدقہ دیا جاتا ہے اس کو صدقۃ الفطر اور زکوۃ الفطر کہتے ہیں چونکہ پورے رمضان روزے رکھ کر وہ افطار کا دن ہوتا ہے اس لیے اس کو صدقۃ الفطر کہتے ہیں نیز قرآن کریم میں صدقۃ الفطر پر زکوٰۃ کا اطلاق کیا گیا ہے۔ مثلاً قرآن میں آتا ہے قد افلح من تزکی و ذکر اسم ربہ فصلی (ترجمہ: بیشک اس نے فلاح پائی جو پاک ہوگیا اور جس نے اپنے رب کا نام یاد رکھا اور نماز پڑھتا رہا۔ (سورۃ الاعلیٰ آیت نمبر ۱۴۔۱۵)

ان دو آیتوں میں بہت سے مفسرین کے قول کے مطابق صلوٰۃ سے مراد صلوٰۃ عید ہے اور تزکی سے مراد صدقۃ الفطر کی ادائیگی ہے۔ (دیکھئے تفسیر روح المعانی ج ۱۵ ص ۱۲۶ پارہ ۳۰)

سورۃ الاعلیٰ کی آیت نمبر ۱۴۔۱۵ کی تفسیر میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے "تزکی" ای تصدق صدقة وذكر اسم ربه كبر يوم العيد فصلى صلاة العيد و عن جماعة من السلف ما يقتضي ظاهره حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت کے علاوہ بھی اور بہت سے دلائل ہیں۔

احادیث میں بھی جا بجا صدقۃ الفطر کو زکوٰۃ الفطر کے الفاظ سے تعبیر کیا گیا ہے۔

(۱) چنانچہ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت ترمذی ابواب الزکوۃ باب ماجاء فی صدقۃ الفطر میں موجود ہے اس میں آتا ہے عن ابی سعید الخدری قال کنانخرج زکوۃ الفطر۔

(۲) ترمذی کے اسی باب میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت بھی موجود ہے اس میں بھی فرض زکوۃ الفطر من رمضان کے الفاظ موجود ہیں۔

(۳) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ ہی کی ایک روایت ترمذی باب ماجاء فی تقدیمھا قبل الصلوۃ میں آتی ہے اس میں یہ الفاظ ہیں۔یامر باخراج الزکوۃ قبل الغدو للصلوۃ۔

(۴) سنن الکبری بیہقی باب جماع ابواب زکاۃ الفطر ج ۴ ص ۲۶۸ میں ایک رایت جس کے الفاظ اس طرح ہیں۔(عن کثیر ابن عبداللہ المزنی عن ابیہ عن جدہ اَن رسولُ اللہ سُئل عن قولہ قد افلح من تزکی وذکراسم ربہ فصلی آیت نمبر ۱۴۔۱۵ سورۃ الاعلی پارہ نمبر ۳۰)

قال ھی زکوۃ الفطر۔

ان دلائل سے واضح ہوتا ہے کہ صدقۃ الفطر کو زکوۃ الفطر کہنا اور سمجھنا قرآن وسنت اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ثابت ہے لہٰذا جب صدقۃ الفطر کو زکوۃ قرار دیا گیا تو اس کا نصاب بھی وہی ہوگا جو زکوۃ کا ہے۔فقہ حنفی میں صدقۃ الفطر واجب ہونے کے لیے تین شرطیں ہیں (۱) آدمی آزاد ہو (۲) مسلمان ہو (۳) مقدار نصاب کا مالک ہو۔شرط نمبر ۳ پر مولانا راشدی صاحب کو اعتراض ہے۔کہ یہ جو ہدایہ میں لکھا ہے غلط ہے فطرانہ دینے کے لیے غنی کا ہونا ضروری نہیں مسکین فقیر بھی ادا کریں گے۔

## حنفی مسلک کے دلائل

حدیث نمبر ۱:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو جب یمن کی طرف بھیجا تو ان سے فرمایا تم عنقریب اہل کتاب کی قوم کی طرف جاؤ گے سو جب تم ان کے پاس جاؤ تو پہلے ان کو یہ دعوت دینا کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں ہے اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں پس اگر وہ اس دعوت میں تمہاری اطاعت کرلیں تو پھر ان کو یہ خبر دینا کہ اللہ نے ان

پر ہر دن اور رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں پس اگر وہ اس میں تمہاری اطاعت کرلیں تو پھر ان کو یہ خبر دینا کہ اللہ نے ان پر زکوٰۃ فرض کی ہے۔(تؤخذ من اغنیاءھم فترد علی فقراءھم) جو ان کے مالدار لوگوں سے لی جائے گی اور ان کے فقراء کی طرف لوٹا دی جائے گی۔ پس اگر وہ اس میں تمہاری اطاعت کرلیں تو تم ان کے اموال میں سے عمدہ چیزوں سے اجتناب کرنا اور مظلوم کی دعا سے ڈرنا کیونکہ مظلوم کی دعا اور اللہ کے درمیان کوئی حجاب نہیں ہوتا۔

(بخاری کتاب الزکوٰۃ باب اخذ الصدقۃ من الاغنیاء وترد فی الفقراء حیث ما کانوا ص ۲۰۳ ج اول)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ زکوٰۃ صدقہ مالداروں سے لیا جائے گا۔ اور مالدار اس کو کہتے ہیں کہ حاجت اصلیہ سے مقدار نصاب مال زیادہ ہو۔

حدیث نمبر ۲:

وقال النبیﷺ لا صدقة الا عن ظهر غنی

(ترجمہ) آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ عمدہ صدقہ وہی ہے جس کے بعد آدمی مالدار ہی رہے۔ (یعنی فقیر نہ ہو جائے)

(بخاری کتاب الوصایا باب تاویل قول اللہ تعالیٰ من بعد وصیۃ توقون بھا او دین) تعلیقاً

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب الزکوٰۃ میں ایک مستقل باب بھی اس نام سے بندھا ہے:

باب لا صدقة الا عن ظهر غنی

(ترجمہ) باب صدقہ وہی بہتر ہے جس کے بعد آدمی کے مالدار رہنے میں بظاہر کوئی فرق نہ آئے۔

اس باب میں آگے امام بخاری فرماتے ہیں:

اور جو خیرات کر کے خود محتاج وفقیر ہو جائے یا اس کے گھر والے یا خود مقروض ہے تو قرض اتارنا خیرات دینے سے بہتر ہے۔

حدیث نمبر ۳:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا بہترین خیرات وہی ہے جس کے دینے کے بعد بھی آدمی مالدار رہے اور پہلے انہیں خیرات دے جو تری نگہبانی میں ہے۔

(بخاری کتاب الزکوٰۃ باب لا صدقۃ الا عن ظھر غنی)

حدیث نمبر ۴:

حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اوپر والا (دینے والا) ہاتھ نیچے والے (لینے والے) ہاتھ سے بہتر ہے۔ اور پہلے اپنے اہل وعیال، اعزہ واقرباء کو خیرات دے۔ اور بہترین خیرات وہی ہے، جسے دے کہ بھی آدمی مالدار رہے۔ اور جو کوئی سوال کرنے سے بچنے کی کوشش کرے گا اللہ تعالیٰ اسے بچائے گا۔ جو غناء کی دعا کرے گا اللہ تعالیٰ اسے غنی رکھے گا۔

(بخاری کتاب الزکوۃ باب لاصدقۃ الاعن ظہر غنی)

حدیث نمبر ۵:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا اصل صدقہ تو دل کے غناء کے ساتھ ہوتا ہے۔ اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہوتا ہے۔ اور تم صدقات وخیرات میں ان لوگوں سے ابتداء کرو جو تمہاری ذمہ داری میں آتے ہیں۔ (مسند احمد حدیث نمبر ۷۱۵۵)

ہم نے حنفی مسلک کے دلائل نقل کر دیئے جن سے ثابت ہوتا ہے کہ غنی پر یعنی صاحب نصاب پر صدقۃ الفطر واجب ہے مسکین وفقیر پر نہیں رہی وہ روایت جو راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

جواب نمبر ۱:

یہ حدیث قابل حجت نہیں کیونکہ اس کی سند میں نعمان ابن راشد موجود ہے جو سخت قسم کا ضعیف ہے۔ اس کے متعلق امام بخاری نے فرمایا کہ یہ وہمی ہے۔ امام احمد نے فرمایا کہ یہ مضطرب الحدیث ہے۔ امام نسائی اس کو ضعیف اور کثیر الغلط کہتے ہیں۔ (تہذیب)

جواب نمبر ۲:

راشدی صاحب نے حدیث کے الفاظ صرف مما اعطاہ تک نقل کیے ہیں۔ جبکہ ابوداؤد میں اس کے آگے یہ الفاظ بھی موجود تھے زاد سلیمان فی حدیثہ غنی او فقیر۔ سلیمان نے اپنی روایت میں غنی اور فقیر زائد کیا۔

جواب نمبر ۳:

قرآن حکیم سے پتہ چلتا ہے کہ زکوۃ صدقات جن لوگوں کو دینی چاہیئے ان میں فقیر اور مسکین

شامل ہیں جیسا کہ اس آیت میں ہے:

انما الصدقة للفقرآء والمساكين

صدقے صرف فقیروں کے لیے ہیں اور مسکینوں کے لیے۔

(پارہ نمبر ۱۰، سورۃ توبہ آیت نمبر ۶۰)

اس آیت سے ایک اصول سمجھ آتا ہے کہ ذکوۃ لینے والوں میں فقیر اور مسکین شامل ہیں دینے والوں میں نہیں ہے۔

جواب نمبر ۴: عقلی طور پر بھی یہ بات عجیب سی لگتی ہے کہ فقیر فطرہ دے بھی اور دوسروں کا فطرہ لے بھی۔

## اعتراض نمبر (۹۹)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** نماز میں تکبیر (اللہ اکبر) کہنا ہے نہ کہ کوئی اور جملہ

### حدیث نبوی ﷺ

مسئلہ ۸۲ میں حدیث گذری، جس کے الفاظ ہیں:

تحريمها التكبير

(ترجمہ) نماز میں داخل ہونے کے لیے صرف تکبیر ہے۔

(جامع ترمذي كتاب الصلاة باب ماجاء في تحريم الصلاة وتحليلها رقم الحديث۲۳۸ ج۱ص ۳۲)

(ابن ماجه كتاب الطهارة وسننها باب مفتاح الصلاة الطهور رقم الحديث۲۸۶ ج۱ص ۲۴)

نیز ایک اور حدیث میں ہے:

كان إذا دخل في الصلوة كبر

(ترجمہ) رسول اللہ ﷺ نماز میں داخل ہوتے وقت اللہ اکبر کہتے تھے۔

(بخاري ج۱ كتاب الصلوة باب رفع اليدين اذا قام من الركعتين صفحه ۱۰۲، رقم الحديث ۷۳۹)

### فقہ حنفی

فإن قال بدل التكبير الله أجل أو الله أعظم أو الرحمن اكبر أو لا اله الا الله أو غيره من أسماء الله تعالىٰ أجزءه عند أبي حنيفة

(هدايه اولين ج۱ كتاب الصلوة باب صفة الصلوة ص۱۰۰)

(ترجمہ) اگر نماز پڑھنے والا اللہ اکبر کے بجائے اللہ اجل. اللہ اعظم.

الرحمان اکبر۔لا الہ الا اللہ یا اللہ تبارک وتعالی کے دوسرے اسماء میں سے کوئی اور نام کہتا ہے تو ابوحنیفہ کے نزدیک جائز ہے۔

فان افتتح الصلوۃ بالفارسی اوقرابالفارسیۃ لوذبح وسمی بالفارسیۃ وھو یحسن العربیۃ اجزاہ عندابی حنیفۃ۔

(ھدایہ اولین ج۱ کتاب الصلوۃ باب صفۃ الصلوۃ ص۱۰۱)

(ترجمہ) اگر نماز کو فارسی سے شروع کیا یا قرأت فارسی میں کی یا جانور کو ذبح کرتے وقت بسم اللہ فارسی میں پڑھی اور وہ عربی زبان سے اچھی زبان سے اچھی طرح واقف بھی ہے تب بھی ابوحنیفہ کے نزدیک (اس طرح کرنا) جائز ہے۔

(فقہ وحدیث ص ۱۳۸)

**جواب:**

راشدی صاحب نے بالکل جھوٹ بولا ہے کہ حنفی ان حدیثوں کو نہیں مانتے ہم ان دونوں حدیثوں پر عمل کرتے ہیں جن کا حوالہ راشدی صاحب نے دیا ہے۔ ہماری ہر فقہ کی کتاب میں یہ مسئلہ لکھا ہوا ہے کہ نماز تکبیر سے شروع کرے یعنی لفظ اللہ اکبر سے نماز شروع کرے اور السلام علیکم رحمۃ اللہ پر ختم کرے۔ ملاحظہ فرمائیں علمائے احناف کے حوالہ جات

(۱) حضرت مولانا صوفی عبدالحمید سواتی رحمۃ اللہ علیہ حنفی لکھتے ہیں۔

**مسئلہ:**

تکبیر تحریمہ کے لیے سب سے بہتر الفاظ اللہ اکبر ہیں جن پر آنحضرتﷺ کا عمل رہا ہے۔ (نماز مسنون ص ۳۱۲)

(۲) مفتی کفایت اللہ رحمۃ اللہ علیہ حنفی دہلوی لکھتے ہیں:

نماز کی نیت کر کے دونوں ہاتھوں کو کانوں تک اٹھاؤ اور اللہ اکبر کہہ کر ہاتھوں کو ناف کے نیچے باندھ لو۔

(تعلیم الاسلام حصہ اول ص ۲۶ وص ۲۷ تاج کمپنی)

(۳) حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ حنفی لکھتے ہیں۔

مسئلہ نمبر ۱: نماز کی نیت کر کے اللہ اکبر کہے۔ (بہشتی زیور حصہ دوم فرض نماز پڑھنے کا طریقہ کا بیان ص ۱۱۶)

(۴) مولانا فیض احمد صاحب حنفی نے ''نماز مدلل'' ص ۲۸ پر دو حدیثیں نقل کی ہیں یستفتح الصلوۃ بالتکبیر (مسلم ج ۱ ص ۹۴) والی اور تحریمھا التکبیر (ابوداؤد، ترمذی ج ۱ ص ۳) والی پھر مسئلہ لکھا ہے۔ نمازی روبقبلہ ہوکر نماز کی نیت کر کے تکبیر تحریمہ کہے۔

راشدی صاحب کہتے ہیں حنفی ان حدیثوں کونہیں مانتے اور ہم نے ثابت کر دیا کہ حنفی ان حدیثوں کو مانتے ہیں اور اپنی کتابوں میں نقل بھی کرتے ہیں۔

(۵) مولانا مفتی جمیل احمد نذیری حنفی رسول اکرم ﷺ کا طریقہ نماز ص ۹۰ پر لکھتے ہیں۔

تکبیر تحریمہ کا مطلب ہے اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھنا۔

(۶) مولانا محمد الیاس فیصل نماز پیمبر ﷺ کے ص ۱۰۰ او ۱۰۱ پر لکھتے ہیں انگھوٹے کانوں کی لو کے بالمقابل ہوں۔اس وقت اللہ اکبر کہہ کر دونوں ہاتھ ناف کے نیچے باندھ لو۔

(۷) مفتی محمد ارشاد صاحب قاسمی،سنت کے مطابق نماز پڑھیئے کے ص ۱۴ پر لکھتے ہیں

فائدہ: خواہ کوئی بھی نماز ہو شروع کرنے کے لیے تکبیر تحریمہ اللہ اکبر کہنا شرط اور فرض ہے علامہ حلبی نے شرح منیہ میں اس پر اجماع نقل کیا ہے۔ (السعایہ شرح وقایہ ص ۱۰۶)

(۸) حضرت مولانا محمد الیاس گھمن صاحب نے نماز اہل السنۃ والجماعۃ کے صفحہ ۴۶ پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت ابوداؤد ج ۱ ص ۹۸ سے نقل فرمائی ہے۔اس میں ہے و تحریمھا التکبیر و تحلیلھا التسلیم اس سے معلوم ہوا کہ حنفی اس حدیث کو مانتے ہیں اور حنفیوں کا عمل بھی اسی کے مطابق ہے۔

(۹) ڈاکٹر محمود الحسن عارف نماز حبیب ﷺ ص ۸۲ میں ارکان و فرائض نماز کے تحت نمبر ۱ پر لکھتے ہیں۔تکبیر تحریمہ،تکبیر تحریمہ کا مطلب ہے"ایسی تکبیر جو حلال کاموں کو بھی حرام کر دے اس سے مراد نماز شروع کرتے وقت کہی جانے والی تکبیر (اللہ اکبر) ہے۔پھر مشکوۃ کے حوالہ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ والی روایت و تحریمھا التکبیر اور ابن ماجہ،ابوداؤد کے حوالہ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا والی روایت جس کے الفاظ ہیں کان یستفتح الصلوۃ بالتکبیر نقل فرماتے ہیں۔

(۱۰) مولانا امداد اللہ انور مستند نماز حنفی ص ۱۱۸ پر لکھتے ہیں۔

امام ہو یا مقتدی،اللہ اکبر کہہ کر ناف کے نیچے ہاتھ باندھے۔

(۱۱) مولانا محمد امان اللہ الدلائل السنیۃ فی اثبات الصلوۃ السنیۃ کے ص ۵۴ پر لکھتے ہیں رسول اللہ ﷺ کا طریقہ نماز پھر حضرت عائشہ کی روایت نقل کی ہے۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور علیہ السلام تکبیر تحریمہ سے نماز شروع فرماتے۔

(۱۲) مولانا ارشاد احمد فاروقی احکام وآداب طہارت، ''وضو اور نماز'' کے ص ۸۸ پر لکھتے ہیں۔
نمبر ۱۲ اللہ اکبر کہنا واجب ہے اور اللہ اکبر کے علاوہ سے افتتاح کرنا مکروہ ہے۔ یہ اصح ہے۔
(شامی ص ۴۸۰ ج ۱، ہندیہ فتاوی عالمگیری ص ۶۸ ج ۱، بحر الرائق شرح کنز الدقائق ص ۳۰۶ ج ۱)

(۱۳) مولانا حکیم محمود احمد ظفر سیالکوٹی ''الکتاب المقبول فی صلاۃ الرسول ﷺ'' کے ص ۲۴۵ میں لکھتے ہیں۔
تکبیر تحریمہ کا مطلب ہے ''اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھنا۔ قرآن حکیم میں ہے وربك فكبر اور اپنے رب کی بڑائی بیان کر (مدثر: ۳)

(۱۴) مولانا ابو ضیاء عبد اللہ ہزاروی صفۃ صلاۃ النبی ﷺ کے ص ۱۲۶ پر لکھتے ہی۔
یعنی اللہ اکبر کہہ کر نمازی نماز میں دخل ہو جاتا ہے اور آخر میں السلام علیکم کہہ کر نماز سے نقل جاتا ہے۔

(۱۵) علامہ ظہیر احسن شوق نیموی حنفی، آثار السنن باب افتتاح الصلاۃ بالتکبیر میں حضرت ابی حمید الساعدی رضی اللہ عنہ کی حدیث نقل کرتے ہیں جس کے الفاظ اس طرح ہیں۔ حضرت ابو حمید الساعدی رضی اللہ عنہ نے کہا رسول اللہ ﷺ جب نماز کے لیے کھڑے ہوتے تو قبلہ کی طرف منہ کرتے ہاتھوں کو اٹھاتے اور فرماتے اللہ اکبر یہ روایت ابن ماجہ باب افتتاح الصلوٰۃ میں موجود ہے۔
ہم نے پندرہ حوالے حنفی علماء کے پیش کر دیئے جن سے خوب واضح ہو جاتا ہے کہ ہمارے نزدیک تکبیر تحریمہ اللہ اکبر سے کہنا چاہیے۔ اور فتاوی شامی فتاوی عالمگیری۔ بحرالرائق کے حوالہ سے یہ بھی ثابت کر دیا ہے کہ اللہ اکبر کے علاوہ اور کسی لفظ سے تکبیر کہنا مکروہ ہے۔
راشدی صاحب نے ہدایہ کی اس عبارت سے یہ سمجھا کہ امام صاحب کے نزدیک علی الاطلاق اللہ اکبر کی جگہ دوسرے ناموں سے نماز شروع کرنا جائز ہے حالانکہ امام صاحب تو اللہ اکبر کے علاوہ کسی اور نام سے نماز شروع کرنے کو مکروہ قرار دیتے ہیں حوالہ ملاحظہ فرمائیں۔
مولانا ظفر احمد عثمانی حنفی لکھتے ہیں:

فقد ذكر القدوری عن ابی حنيفة رحمة الله نصا انه كرة الافتتاح الابقوله الله اكبر قلت لانه يخالف السنة. (اعلاء السنن جلد دوم ص ۱۵۹)

(ترجمہ) امام قدوری نے امام ابو حنیفہ سے صراحت سے ذکر کیا ہے کہ وہ اللہ اکبر کے علاوہ کسی اور کلمہ سے نماز شروع کرنے کو مکروہ کہتے ہیں میں کہتا ہوں مکروہ اس لیے ہے کہ سنت کے خلاف ہے

فتاوی عالمگیری جلد اول ص ۶۸ میں ہے:

وهل يكره الشروع بغيره اختلف المشائخ بعضهم قالوا يكره وهو الاصح هكذا في الذخيرة والمحيط والظهيرية

(ترجمہ) نماز بغیر تکبیر کے شروع کرنے میں مشائخ کا اختلاف ہے بعضوں نے کہا ہے کہ مکروہ ہے اور یہی اصح ہے یہ ذخیرہ اور محیط اور ظہیریہ میں لکھا ہے۔

(فتاوی عالمگیری مترجم اردو ج ۱۰۶۱)

فقہ حنفی میں اللہ اکبر کے علاوہ کسی اور کلمہ سے نماز شروع کرنے کو مکروہ لکھا ہے تو لازمی بات ہے کہ ہدایہ کی عبارت میں جو (اجزاہ) ہے اس کا مطلب یہ ہوگا کہ اگر کسی نے ایسا کیا تو اس کی نماز باطل نہیں ہوگی۔ یا پھر اس کو عذر کی حالت پر محمول کریں گے۔ یا اس کو شاذ کہہ کر ترک کر دیں گے۔

باقی رہا اعتراض کا دوسرا جزء یعنی فارسی میں قراۃ کرنا تو یہ بھی حنفی مسلک میں درست نہیں۔

رہی وہ عبارت جو راشدی صاحب نے ہدایہ سے تعارض کے طور پر پیش کی ہے اس کا جواب خود ہدایہ ہی میں موجود تھا۔ جو راشدی صاحب نے نقل نہیں کیا۔ اس عبارت کے آگے یہ الفاظ بھی آتے ہیں۔

ويروى رجوعه في اصل المسائة الى قولهما وعليه الاعتماد

(ترجمہ) اصل مسئلہ میں صاحبین کے قول کی طرف رجوع منقول ہے اور اسی پر اعتماد ہے۔ (ہدایہ باب صفۃ الصلوۃ ج ا ص ۸۷)

(۱) نوح ابن مریم رحمۃ اللہ علیہ (شاگرد امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ) سے منقول ہے کہ حضرت امام ابوحنفیہ رحمۃ اللہ علیہ نے آخیر وقت میں صاحبین کے قول کی طرف رجوع کیا کہ دوسری زبان میں قرأت کرے گا تو کافی نہیں ہوگا۔ اور اسی پر فتویٰ ہے۔ (اثمار الہدایہ)

(۲) درمختار میں اسی پر فتوی لکھا ہوا ہے۔ (ج ا ص کتاب الصلوۃ)

(۳) فتاوی عالمگیری عربی جلد اول ص ۶۹، اردو جلد اول ص ۱۰۸ میں لکھا ہے۔

اور روایت ہے کہ انہوں نے (امام ابوحنیفہ نے) صاحبین کے قول کی طرف رجوع کیا ہے اور اسی پر اعتماد ہے یہ ہدیہ میں لکھا ہے اور اسرار میں ہے کہ یہی اختیار کیا گیا ہے اور تحقیق میں ہے کہ عامہ مشائخین کا یہی مختار ہے اور اسی پر فتویٰ ہے یہ شرح نقایہ میں لکھا ہے جو شیخ ابوالمکارم کی تصنیف ہے اور یہی اصح ہے یہ مجمع البحرین میں لکھا ہے۔

درمختار اور عالمگیری کے علاوہ امام انصام صاحب رحمہ اللہ کے رجوع کا ذکر اصول فقہ کی مشہور کتاب نور الانوار میں ہے اور اس کی شرح قمر الاقمار حاشیہ نور الانوار نمبر ۱۰ ص ۹ میں بھی موجود ہے، اس طرح اصول فقہ کی مشہور کتاب حسامی کے شروع میں یہ مسئلہ لکھا ہوا ہے دیکھئے ص ۶، اور اس کے حاشیہ پر بھی اس مسئلہ کی عمدہ تحقیق کی گئی ہے۔ اصول کی ایک اور مشہور کتاب توضیح تلویح ص ۷۹ میں بھی امام صاحب کے رجوع کا ذکر موجود ہے پس جس مسئلہ میں امام صاحب کا رجوع ثابت ہے اور بعد کے فقہائے احناف نے تصریح بھی کر دی اور فقہاء کا فتویٰ بھی اس پر نہیں۔ پھر حنفی مذہب پر یا امام صاحب پر طعن کرنا تعصب نہیں تو اور کیا ہے۔

## ایک شبہ کا ازالہ

غیر مقلدین جب جواب سے عاجز آ جاتے ہیں تو عوام کے سامنے ایک شبہ یہ پیش کرتے ہیں کہ ایسے مسائل پھر فقہ کی کتابوں میں کیوں لکھے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ۔ کہ قرآن پاک کی منسوخ آیات بھی تو قرآن میں موجود ہیں۔ اور قرآن پاک کی تفاسیر میں بھی ہر قسم کے اقوال پائے جاتے ہیں یہی حال کتب حدیث اور ان کی شروحات کا ہے۔

حدیث کی کتاب کی کوئی شرح لے لیں مثلاً بخاری کی شرح فتح الباری ابن حجر عسقلانی شافعی کی ہی دیکھ لیں۔ اس میں ہر قسم کی روایات آپ کو مل جائیں گی۔ یہی حال سیرت النبی ﷺ کی کتب کا ہے، تاریخ کی کتابوں کا تو حال زیادہ ہی خراب ہوتا ہے۔ مگر آج تک کسی نے یہ نہیں کہا کہ ان کتابوں کو چھوڑ دو یا ان سے فائدہ نہ اٹھاؤ۔ یا ان کے مصنفین کو کچھ کہا ہو۔ جو بات قرآن وسنت کے خلاف ہو اس پر عمل مت کرو اور فقہ حنفی کی کتب کے لیے بھی ہم اسی اصول پر عمل کرتے ہیں۔

جو بات زیادہ قرآن وسنت کے مطابق ہو اس پر عمل کریں گے اور جو قرآن وسنت کے صریح خلاف ہوگی اس کو چھوڑ دیں گے۔ مگر غیر مقلدین کی طرح امام ابوحنیفہؒ یا دیگر فقہائے احناف کو برا بھلا نہیں کہیں گے۔

## اعتراض نمبر (۱۰۰)

پیر بدیع الدین شاہ راشدی لکھتے ہیں:

**مسئلہ:** نماز میں سینے پر ہاتھ باندھنا سنت نبوی ﷺ ہے۔

### حدیث نبوی ﷺ

عن وائل بن حجر رضی اللہ عنه قال صلیت مع النبیﷺ فوضع یده

الیمنی علی الیسری علی صدرہ

(ترجمہ) سیدنا وائل بن حجر بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی مکرم ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی آپ ﷺ نے اپنے دائیں ہاتھ کو بائیں پر رکھ کر انہیں اپنے سینے پر رکھ لیا۔

(راوہ ابن خزیمہ فی کتاب الصلاۃ باب وضع الیمین علی الشمال فی الصلاۃ رقم الحدیث ۴۷۹، جلد ا صفحہ ۲۴۳، طبع المکتب الاسلامی بیروت)

## فقہ حنفی

ویعتمد بیدہ الیمنی علی الیسری تحت سرۃ۔

(ھدایہ اولین ج ا کتاب الصلوۃ باب صفۃ الصلوۃ ص ۱۰۲)

(ترجمہ) نمازی دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھ کر ناف کے نیچے رکھے۔

(فقہ و حدیث ص ۱۳۹)

**جواب:**

اس مسئلہ میں روایات مختلف ہیں کسی میں آتا ہے تحت السرۃ یعنی ناف کے نیچے کسی میں آتا ہے فوق السرۃ یعنی ناف کے اوپر کسی میں آتا ہے علی صدرہ یعنی سینے کے اوپر فقہائے احناف رحمہم اللہ نے اس مسئلہ میں وارد ہونے والی تمام روایات کی تحقیق کر کے مردوں کے لیے تحت السرہ والی روایات کو ترجیح دی ہے اس لیے فقہ حنفی میں ناف کے نیچے ہاتھ باندھنا سنت ہے۔

## فقہ حنفی کے دلائل

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ احادیث سے ثابت ہے ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث نمبر ۱:**

حجاج بن حسانؒ فرماتے ہیں کہ میں نے ابومجلزؒ (تابعی) سے سنا، یا ان سے پوچھا کہ نماز میں ہاتھ کیوں کر باندھے جائیں؟ انہوں نے فرمایا کہ دائیں ہاتھ کی ہتھیلی کے اندر کے حصہ کو بائیں ہاتھ کی ہتھیلی کے اوپر کے حصہ پر رکھے اور دونوں ہاتھ ناف کے نیچے باندھے۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ا ص ۳۹۱)

**حدیث نمبر ۲:**

حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نمازی نماز میں دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھے۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ج ا ص ۳۹۱)

**حدیث نمبر ۳:**

تابعی کبیر حضرت امام ابراہیم نخعی سے مروی ہے کہ وہ اپنا دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر ناف کے

نیچے رکھتے تھے۔ (کتاب الاثار امام ابوحنیفہ بروایت الامام محمد ص ۲۸)

**حدیث نمبر ۴:**

ابوجحیفہ سے روایت کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ نماز میں ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر ناف کے نیچے رکھنا سنت ہے۔

(۱) سنن الکبریٰ بیہقی ج ۲ ص ۳۱ (۲) مسند احمد ج ۱ ص ۱۱۰ (۳) مصنف ابن ابی شیبہ ج ۱ ص ۳۹۱ (۴) سنن دارقطنی ج ۱ ص ۲۸۶ (۵) سنن ابوداؤد نسخہ ابن الاعرابی۔

**حدیث نمبر ۵:**

حضرت علقمہ بن وائل اپنے والد وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نماز میں اپنا دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۱ ص ۳۹۰)

**حدیث نمبر ۶:**

حضرت ابووائل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نماز میں ہتھیلیوں کو ہتھیلیوں پر ناف کے نیچے رکھا جائے۔ (محلی ابن حزم ج ۳ ص ۳۰)

**حدیث نمبر ۷:**

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تین چیزیں نبوت کے اخلاق میں سے ہیں (۱) افطار جلدی کرنا (۲) سحری دیر سے کھانا (۳) اور دوران نماز دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھنا

(۱) (محلی ابن حزم ج ۳ ص ۳۰ (۲) الخلافیات البیہقی قلمی ج ۱ ص ۳۷ ب (۳) مختصر الخلافیات لابن فرح الاشبیلی جلد نمبر ۱ ص ۳۴۲)

**حدیث نمبر ۸:**

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ تین چیزیں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے اخلاق میں سے ہیں (۱) افطار جلدی کرنا (۲) سحری دیر سے کھانا (۳) ہتھیلی کو ہتھیلی پر ناف کے نیچے رکھنا۔

(منتخب کنز العمال بر مسند احمد ج ۶ ص ۳۵۰)

ہم نے ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے کی جو روایات نقل کی ہیں ان میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام رضی اللہ عنہ تابعین عظام سے ثابت ہوتا ہے کہ نماز میں ہاتھ ناف کے نیچے باندھنے چاہئیں۔ ان روایات کا ذکر فقہ حنبلی کی مشہور زمانہ کتاب المغنی ابن قدامہ (جو غیر مقلدین کے ہاں بھی سند کا درجہ رکھتی ہے علامہ احسان الٰہی ظہیر رحمۃ اللہ کے بھائی ڈاکٹر فضل الٰہی صاحب غیر مقلد اپنی کتابوں میں اس پر اعتماد کرتے ہیں اور اکثر اس کے حوالہ جات اپنی کتب میں نقل کرتے ہیں دیکھئے مسائل قربانی وغیرہ۔)

ابن قدامہ حنبلی فرماتے ہیں۔

ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے کی روایت حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ
حضرت ابومجلز ابراہیم نخعی، سفیان ثوری اور اسحٰق بن راہویہ سے مروی ہے کیونکہ
حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سنت میں سے ہے دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر
رکھنا ناف کے نیچے، روایت کیا اس حدیث کو امام احمد بن حنبل اور ابوداؤد نے
اور سنت سے مراد نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سنت ہے۔ (المغنی ج ۱ ص ۴۷۲)

ان روایات سے حنفی مذہب ثابت ہوتا ہے محدثین میں سے امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کا اپنی کتاب ترمذی شریف میں یہ طریقہ ہے کہ وہ حدیث نقل کرنے کے بعد فقہاء کے مذاہب بیان کرتے ہیں اور بتاتے ہیں کہ کس کس محدث کا کیا کیا مذہب ہے اور کون کون سی حدیث ان کے مذہب کی ہے۔ صحاح ستہ جو احادیث کی چھ معتبر کتابیں تصور کی جاتی ہیں ان میں ترمذی شریف ایک بلند مقام رکھتی ہے اس مسئلہ میں یعنی نماز میں ہاتھ ناف کے نیچے باندھنے چائیں یا سینے کے اوپر امام ترمذی نے صرف دو مذہب نقل کئے ہیں ایک تحت السرہ والا اور دوسرا مذہب فوق السرہ والا ملاحظہ فرمائیں۔ امام ترمذی ابواب الصلوٰۃ باب ماجآء فی وضع الیمین علی الشمال فی الصلوۃ ج ۱ ص ۳۴ میں حضرت قبیصۃ بن ھلب کی حدیث کے تحت لکھتے ہیں۔

اور کہا بعضوں نے کہ رکھے ان دونوں کو ناف کے اوپر اور کہا بعضوں نے رکھے ناف کے نیچے اور یہ سب جائز ہے ان کے نزدیک۔

(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں غیر مقلد برادر علامہ وحید الزماں غیر مقلد ج ۱ ص ۱۳۵)

یہ بات یاد رہے کہ امام ترمذی کی وفات ۲۷۹ھ میں ہوئی۔ آپ اگر پوری ترمذی پڑھ جائیں تو آپ کو کہیں بھی نماز کے اندر ہاتھ باندھنے والے مسئلہ کے متعلق دو مذاہب کے علاوہ کوئی تیسر امذہب نظر نہ آئے گا۔ اگر علی صدرہ والی روایت کے مطابق کسی محدث کا مذہب ہوتا تو امام ترمذی تیسرا مذہب بھی ضرور نقل کرتے۔

انہوں نے بھی ایک مذہب ناف کے نیچے والا نقل کیا جو حنفی مذہب ہے اور دوسرا جو نقل کیا وہ بھی حنفی مذہب ہی کے قریب ہے کیونکہ جو ناف کے اوپر ہاتھ رکھیں گے ان کے ہاتھ کا کچھ حصہ ضرور ناف کے نیچے آجاتا ہے۔ المغنی ابن قدامہ اور ترمذی کی عبارات سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ حنفی مذہب کی روایات قابل عمل ہیں اور حنفی مذہب کو حدیث کا مخالف بتانا غلط ہے۔

## علامہ وحید الزماں غیر مقلد کا حوالہ:

علامہ وحید الزماں لکھتے ہیں:

ابوداؤد میں حضرت علی کا قول مذکور ہے کہ سنت ہے ایک کف کا دوسرے کف پر رکھنا ناف کے نیچے اور ابن ابی شیبہ نے وائل بن حجر سے مرفوعا تحت السرۃ کو نقل کیا ہے۔ (موطا امام مالک مترجم علامہ وحید الزماں ص ۱۳۲ مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ اردو بازار لاہور)

رہی وہ روایت جو پیر بدیع الدین شاہ راشدی صاحب نے نقل کی ہے اس کے کئی جواب ہیں۔

**پہلا جواب:**

یہ روایت بخاری مسلم، ترمذی، ابوداؤد نسائی، ابن ماجہ جو حدیث کی مشہور چھ کتابیں ہیں جن کو صحاح ستہ کہتے ہیں ان میں سے کسی میں بھی نہیں۔ غیر مقلد اکثر ہر مسئلہ میں کہا کرتے ہیں کہ یہ مسئلہ بخاری میں دکھاؤ مگر جب اپنی باری آتی ہے تو پھر سب اصول ختم ہو جاتے ہیں۔

**دوسرا جواب:**

یہ روایت راشدی صاحب نے ابن خزیمہ سے نقل کی ہے مگر سند نقل نہیں کی ہم یہاں پر پہلے اس کی سند نقل کرتے ہیں۔

اخبرنا ابو طاھر نا ابوبکر نا ابو موسی نامؤمل بن اسماعیل ناسفیان عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن وائل بن حجر رضی اللہ عنہ قال

اس سند میں پہلا راوی مومل بن اسماعیل ہے جو انتہائی ضعیف ہے جس کی تفصیل آگے آتی ہے۔ دوسرا راوی سفیان ہے تیسرا راوی عاصم بن کلیب ہے چوتھا راوی کلیب ہے یہ تینوں راوی کوفی ہیں اور غیر مقلدین کے نزدیک کوفی اور عراقی راویوں کی حدیث معتبر نہیں ہوتی۔ جیسا کہ مولانا محمد یوسف جے پوری غیر مقلد حقیقۃ الفقہ ص ۱۳۵ مطبوعہ اسلامک پبلشنگ ہاؤس شیش محل روڈ لاہور میں لکھتے ہیں۔

عراق والا آدمی اگر ہزار حدیثیں سنادے تو نوسو نوے کو تو چھوڑ ہی دو اور جو دس باقی ہیں ان میں بھی شک رکھو۔

نیز سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو نیہ وب آہستہ آمین والی حدیث میں غلط کار قرار دے چکے ہیں اور عاصم بن کلیب کو ترک رفع یدین والی حدیث میں ضعیف کہہ چکے ہیں کلیب کو بھی ضعیف کہتے ہیں ان راویوں میں سے ایک بھی کسی سند میں آجائے تو یہ لوگ اس حدیث کو ضعیف کہتے ہیں۔ تو جس حدیث کی سند میں یہ تینوں جمع ہو جائیں تو ان کی نزدیک کیسے صحیح ہو سکتی ہے۔

تیسرا جواب:

اس حدیث کا مرکزی راوی مومل بن اسماعیل ہے اس روایت کو سفیان سے نقل کرنے میں متفرد ہے جیسا کہ امام بیہقی لکھتے ہیں۔

رواہ الجماعۃ عن الثوری لم یذکر واحد منھم علی صدرہ غیر مؤمل بن اسماعیل (الخلافیات للبیہقی ص ۳۷ ق)

یعنی ایک جماعت نے امام سفیان ثوری سے اس روایت کو بیان کیا ہے لیکن ان میں سے کسی ایک نے بھی علی صدرہ کے الفاظ نقل نہیں کیے سوائے مومل بن اسماعیل کے۔

امام بیہقی کی اس عبارت سے یہ بات ظاہر ہوگئی کہ اس روایت کو امام سفیان ثوری سے ایک جماعت روایت کرنے والی ہے لیکن سوائے مومل بن اسماعیل کے کوئی بھی علی صدرہ ذکر نہیں کرتا۔ (بحوالہ السنۃ الغسرۃ)

چوتھا جواب:

مومل بن اسماعیل ضعیف ہے:

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اس کو منکر الحدیث کہتے ہیں۔

(لسان المیزان جلد ۷ ص ۴۰۶ تہذیب التہذیب جلد نمبر ۱۰ ص ۳۳۹ تہذیب الکمال جلد نمبر ۲۹ ص ۱۷۸ میزان الاعتدال جلد نمبر ۴ ص ۲۲۷)

پانچواں جواب:

خود غیر مقلدین بھی اس حدیث کو ضعیف کہتے ہیں غیر مقلدین کے حافظ محمد ادریس سلفی نے صحیح ابن خزیمہ کا ترجمہ کیا ہے جو چار جلدوں میں کراچی سے شائع ہوا ہے اس کی جلد اول ص ۴۵۴ میں اس حدیث کے متعلق حاشیہ میں ناصر صاحب لکھتے ہیں اس کی اسناد ضعیف ہے، کیونکہ موئل وہ ابن اسماعیل ہیں جو کہ بُرے حافظ والے ہیں۔

اس راوی پر بہت سے محدثین نے جرح کی ہے ہم نے صرف امام بخاری کی جرح نقل کی ہے تفصیل کے لیے دیکھئے (۱) السنۃ الغرۃ فی وضع الیدین تحت السرۃ (۲) الدرۃ الغرہ فی وضع الیدین تحت السرۃ (۳) نماز میں ہاتھ ناف کے نیچے باندھنا تالیف مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

قارئین کرام آپ نے ملاحظہ فرمالیا کہ حنفی مذہب الحمد اللہ حدیث کے مطابق ہے نہ کہ مخالف۔



